# ساحر لدھیانوی

ترتیب

خالد اشرف

پروفیسر مرزا حامد بیگ/ کامران اشرف



نام کتاب : ساحر لدھیانوی
مرتب و ناشر : خالد اشرف
مطبع : نیو پرنٹ سینٹر، نئی دہلی
اشاعت : ۲۰۲۲
قیمت : ۶۰۰ روپے

ISBN : 81-903168-5-0



**Sahir Ludhianvi**
*Edited by* **Prof. Khalid Ashraf**
Kirori Mal College, Delhi University, Delhi-7
Phone: +91 8800489012
Email: khaliddu@gmail.com

نئے ترقی پسندوں کے سرخیل اور دلدار دوست

پروفیسر علی احمد فاطمی کی نذر

یہ زندگی تو بہت کم ہے دوستی کے لیے
کہاں سے وقت نکلتا ہے دشمنی کے لیے

# حرفِ اوّل

ابھی گذشتہ چند برسوں تک ساحر ہمارے سماجی اور فلمی منظرنامے کا مقبول ترین نام تھے اور ہندوستان اور دیگر اُردو-ہندی علاقوں کا ایک پاپولر چہرہ بھی۔ اُن کے فلمی نغمے اور اُن کی شاعری، دونوں ہی ادبی اور عوامی حلقوں میں پسند کی جاتی تھیں اور وہ شہرت، عزّت اور اہمیت کے لحاظ سے کسی فلمی ہیرو سے کم نہیں تھے۔

لیکن آہستہ آہستہ زمانے تبدیل ہوئے، لوگوں کے مزاج بدلے، اُردو کے محاورے، ضرب الامثال، نغمے اور مکالمے ہندوستانی فلموں سے کم ہوئے اور ساحر بھی آج ایک ہر دل عزیز نام نہیں رہے۔

موجودہ سال ۲۰۲۱ ساحر لدھیانوی کی صدی ہے۔ اس موقعے پر برادرِ محترم پروفیسر علی احمد فاطمی اور ڈاکٹر خالد علوی نے راقم کو مشورہ دیا کہ کیوں نہ ساحر لدھیانوی کے فن کو ایک کتاب کے ذریعے خراجِ عقیدت پیش کیا جائے۔ دیرینہ کرم فرماؤں: پروفیسر شارب ردولوی، پروفیسر مرزا محمد زماں آزردہ، پروفیسر عتیق اللہ اور پروفیسر صادق صاحب نے بھی اس تجویز کو پسند کیا۔

چنانچہ میں نے اس سمت میں کام شروع کردیا۔ مختلف کتابوں، رسالوں، اسکالروں اور شاگردوں سے مدد لی گئی، تب کہیں یہ مسودہ تیار ہوا۔ خصوصاً ڈاکٹر کیول دھیر، برادرم محمد اسلم پرویز، پروفیسر ارجمند آرا، جناب حسن کمال، جناب شاہد ندیم، جناب عبید اعظم اعظمی، جناب سہیل وارثی، سیّد وقار قادری، ڈاکٹر ظہیر علی، ڈاکٹر جانکی پرساد شرما اور شاگردوں میں عزیزم طالب حنفی، عمر بشیر میر اور محمد کیف میواتی کا شکریہ مجھ پر واجب ہے۔

میری خواہش تھی کہ اس کتاب کو ساحر کی صدی ۸؍مارچ ۲۰۲۱ کے دن منظرِ عام پر لایا جائے لیکن بوجوہ ایسا نہ ہوسکا۔ بہرحال یہ عقیدت نامہ برائے ساحر لدھیانوی پیشِ خدمت ہے۔

**خالد اشرف**

کروڑی مل کالج، دہلی یونیورسٹی

۲۱؍مارچ ۲۰۲۱

# فہرست

●●●

# عبدالحئی ساحرلدھیانوی

| | | |
|---|---|---|
| پیدائش | : | ۸/مارچ ۱۹۲۱، لدھیانہ |
| والدین | : | چودھری فضل محمد گوجر، سردار بیگم |
| تعلیم | : | خالصہ اسکول، لدھیانہ (داخلہ ۱۹۲۸) |
| | : | خالصہ اسکول، لدھیانہ ہائی اسکول: ۱۹۳۷ |
| | : | انٹرنس پاس: ۱۹۳۹، لدھیانہ |
| | : | گورنمنٹ کالج، لدھیانہ سے اخراج: ۱۹۴۰ |
| | : | دیال سنگھ کالج، لاہور: داخلہ ۱۹۴۱ |
| | : | دیال سنگھ کالج، لاہور سے اخراج: ۱۹۴۲ |
| | : | اسلامیہ کالج، لاہور (بی۔اے۔ میں داخلہ ۱۹۴۲) |
| | : | دہلی سے لاہور: ستمبر ۱۹۴۶ تا جون ۱۹۴۸ |
| | : | لاہور سے دہلی ہجرت: جون ۱۹۴۸ |
| | : | دہلی سے بمبئی ہجرت: جون ۱۹۴۹ |
| ماموں | : | محمد شفیع، عبدالرشید (انڈین ریلوے) |
| ماموں زاد بہنیں | : | سرور شفیع، انور سلطانہ |
| ضبط شدہ نظمیں | : | شعلہ نوائی (ہفتہ وار 'افغان'، بمبئی، ۱۹۳۹) |
| دوست | : | احمد راہی، حمید اختر، ابن انشا، شورش کاشمیری، ابراہیم جلیس، رام پرکاش اشک، پرکاش پنڈت، حافظ لدھیانوی، کرشن ادیب، عجائب چتر کار کرشن چندر، جاں نثار اختر، مجاز لکھنوی، لیش چوپڑا، مہندر ناتھ، صابروت |
| مجموعے | : | تلخیاں (پریت نگر، امرتسر ۱۹۴۴) |
| | : | پرچھائیاں (طویل نظم: چٹان، لاہور، ۱۹۵۵) |
| | : | گاتا جائے بنجارہ (رائٹرس پبلشنگ ہاؤس، ملاڈ، بمبئی جون ۱۹۵۸) |
| | : | آؤ کہ کوئی خواب بنیں (۱۹۷۱) |

حیدرآباد، انجمن ترقی پسند مصنفین: مقالہ گوئی اکتوبر ۱۹۴۵ (بطور مدیر 'ادبِ لطیف'، لاہور)

: ایشین رائٹرس کانفرنس، دہلی، ۱۹۵۵ بطور شاعر

: انٹرنیشنل پیس کانفرنس، دہلی ۱۹۶۱ بطور شاعر

: غالب صدی تقاریب، بمبئی جنوری ۱۹۶۹، بطور شاعر

شریک مدیر : ادبِ لطیف، لاہور، جنوری ۱۹۴۵

مدیر : سویرا، لاہور، جنوری ۱۹۴۷

شریک مدیر : شاہراہ، دہلی، جنوری ۱۹۴۹

اوّلین فلمی نغمہ : بدل رہی ہے زندگی (فلم آزادی کی راہ پر، ۱۹۴۸)

آخری فلمی نغمے : لکشمی، جیو اور جینے دو، دیدارِ یار

ساحر یادگاری ڈاک ٹکٹ : بدست صدر جمہوریہ پرنب مکھرجی، ۸/ مارچ ۲۰۱۳

صدر : فلم رائٹرس ایسوسی ایشن، بمبئی، ۱۹۶۰

ایوارڈ : پدم شری اعزاز (حکومتِ ہند) ۱۹۷۱

مہاراشٹر اردو اکادمی ایوارڈ، ۱۹۷۲

: مہاراشٹر اسٹیٹ لٹریری ایوارڈ ۱۹۷۳

: سوویت لینڈ نہرو ایوارڈ، ۱۹۷۳

: شاہراہِ ساحر لدھیانوی (لدھیانہ) ۱۹۷۵

طلائی تمغہ : گورنمنٹ کالج لدھیانہ (صد سالہ جشن) ۱۹۷۰

طلائی ریکارڈ : ایچ۔ ایم۔ وی۔ میوزک کمپنی، انڈیا

وفات

چودھری فضل محمد : ۱۹۶۴، لائل پور

سردار بیگم : ۳۱/ جولائی ۱۹۷۶، بمبئی

ساحر لدھیانوی : ۲۵/ اکتوبر ۱۹۸۰، بمبئی بروز ہفتہ، رات دس بجے

تدفین : سانتا کروز قبرستان، جوہو گارڈن، بمبئی

●●●

پروفیسر خالد اشرف

# مقدمہ

ساحر لدھیانوی اب سے ایک صدی قبل پیدا ہوئے تھے۔ گذشتہ سو سالوں میں دنیا میں اور شعر و ادب میں بہت کچھ تبدیل ہو چکا ہے۔ سجاد ظہیر، مجازؔ، فیض احمد فیض، کیفی اعظمی، مخدوم محی الدین، مجروحؔ سلطان پوری اور ساحرؔ لدھیانوی جس تحریک سے تعلق رکھتے تھے وہ بھی آج برائے نام رہ گئی ہے۔ لیکن ترقی پسند تحریک نے شاعری، فکشن، تنقید اور دیگر شعبوں میں جو نشانات چھوڑے ہیں، اُن کو فراموش کرنا ممکن نہیں ہے۔ ساحر لدھیانوی نے ادب اور فلم دونوں میں وہ معیارات قائم کیے جو آج بھی یادگار ہیں۔ عبدالحئی ساحرؔ لدھیانوی پنجاب کے ایک زمیندار کی بارہویں بیوی کی پہلی اولادِ نرینہ تھے، تاہم باپ کی نفرت و حقارت کا شکار رہے اور زمیندار چودھری فضل محمد نے جب ان کی ماں سردار بیگم کو کنیز سے زائد حقوق نہیں دیے تو ان کے اندر اس سماجی نظام سے ہی نفرت پیدا ہو گئی جو ایک طرف برطانوی کالونیل نظام کو سیاسی حمایت فراہم کر رہا تھا تو دوسری طرف عورتوں کو کسی طرح کے حقوق کا مستحق نہیں سمجھتا تھا۔ چنانچہ سردار بیگم اپنے اکلوتے بیٹے کو نام نہاد شوہر سے دور لے کر اپنے بھائی کے زیرِ سایہ چلی گئیں۔ زن و شوہر میں ساحرؔ کی تحویل کے سوال پر مقدمہ بازی ہوئی اور عدالت کا فیصلہ سردار بیگم کے حق میں ہوا۔ زمیندار کی کچھ جائیداد بھی معاش کے لیے ہاتھ آ گئی۔

ساحرؔ کی پیدائش ۸ر مارچ ۱۹۲۱ء کو ہوئی تھی۔ ۱۹۳۶ء میں لدھیانہ سے ہائی اسکول پاس کر کے گورنمنٹ کالج لدھیانہ آ گئے۔ یہ سال کمیونسٹ پارٹی آف انڈیا کی ذیلی تنظیم 'انجمن ترقی پسند مصنفین' کی تاسیس کا سال تھا۔ مغرب میں ہٹلر اور مسولینی کی رہنمائی میں فاشزم فروغ پا رہا تھا اور ہندوستان کے عوام برطانوی سامراج کی غلامی، افلاس، اندھ

وِشواس اور جہالت سے نبرد آزما تھے۔ اور اس رستخیزِ مسلسل میں ساحر نے اپنا راستہ چن لیا۔ یہ راستہ روشن خیالی، امن پسندی، سیکولرازم اور استحصال دشمنی کا راستہ تھا، جو ترقی پسندی کے بنیادی اُصول تھے۔

ساحر ابتداً علامہ اقبال سے متاثر تھے اور اپنا تخلص انہوں نے علامہ اقبال کے مصرعہ ع

سیکڑوں ساحر بھی ہوں گے صاحبِ اعجاز بھی

سے اخذ کیا تھا، لیکن اقبال کی ملّی شاعری ساحر کو زیادہ متاثر نہیں کر سکی، کیونکہ سارا ہندوستان سوشلزم اور ترقی پسندی کے زیرِ اثر آ رہا تھا۔ بھگت سنگھ، سکھ دیو، چندر شیکھر آزاد، اشفاق اللہ خاں، راج گرو، اجے گھوش اور یش پال جیسے ہیرو یا تو تختۂ دار پر شہید ہو چکے تھے، یا جیلوں کی تعذیب جھیل رہے تھے۔ ہندوستان کے گاؤں، قصبوں اور شہروں میں گھر گھر ان کی تصویریں آویزاں تھیں اور یہ ناممکن تھا کہ ساحر لدھیانوی ان انقلابیوں سے متاثر نہ ہوں۔ چنانچہ انہوں نے ایک عامیانہ قسم کی سیکولر نظم کہی ؎

کرشن کی بھیڑیں، رام کی بھیڑیں  بُدھ مَت اور اسلام کی بھیڑیں
ان کو اللہ والی کہہ کر  وحدت کی متوالی کہہ کر
جب جی چاہے مَت پلٹا دو  مت پلٹا دو، بھینٹ چڑھا دو

نظم اپنے اسکول ٹیچر کو دکھائی تو انہوں نے معمولی قرار دے کر مسترد کر دیا۔ تاہم ساحر کو شاعری کا ذائقہ لگ چکا تھا اور یہ شاعری روایتی قسم کی شاعری نہیں تھی، باغیانہ و انقلابی شاعری تھی۔ ساحر کے سامنے جوش ملیح آبادی، مجاز، فیض کی نظمیں اور غزلیں یقیناً موجود تھیں۔ علاوہ ازیں پنجاب کی اُردو نواز سرزمین پر حفیظ جالندھری، ن.م.راشد، عبدالمجید بھٹی، قیوم نظر اور انجم رومانی بھی شاعری کر رہے تھے، لیکن مختلف نوعیت کی۔ اور اِن سب اکابرین کے درمیان ساحر کو اپنی راہ نکالنی تھی۔ ساحر نے لدھیانہ میں ۱۹۳۷ میں میٹرک پاس کر لیا تھا اور کالج سے اخراج کیے جانے پر لاہور چلے گئے تھے۔ لاہور جا کر یہ نئی راہ نکلی کہ لدھیانہ کے گورنمنٹ کالج میں پہلے یونین سکریٹری منتخب ہوئے پھر پریذیڈنٹ۔ یہاں

انہوں نے کمیونسٹ پارٹی آف انڈیا کی طلباء شاخ: اسٹوڈنٹس فیڈریشن جوائن کرلی اور کالج میں برٹش مخالف ماحول کو مزید بھڑکا دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کالج سے نکالے گئے اور ۱۹۴۳ میں لاہور ہجرت کر گئے۔ لاہور سیاست، کلچر، ادب، تہذیب، تعلیم اور روشن خیالی کا گہوارہ تھا، جس کا مقابلہ شمالی ہندوستان میں کہیں نہیں تھا۔ فیض احمد فیض، کرشن چندر، راجندر سنگھ بیدی، محمد دین تاثیر، ن۔م۔ راشد، میرا جی، گوپال متل اور صوفی غلام مصطفیٰ تبسم لاہور ہی کو چار چاند لگا رہے تھے۔ یہ ادیب وشاعر اکثر عرب ہوٹل، نگینہ بیکری، انڈیا کافی ہاؤس اور منزل ہوٹل، ادبِ لطیف، سویرا، پاکستان ٹائمس، زمیندار، انقلاب اور پیسہ اخبار کے دفتروں میں پائے جاتے تھے۔ ساحر بھی مقامی گروپوں میں شامل ہو گئے۔ داخلہ دیال سنگھ کالج میں تھا۔ لیکن پڑھائی کی فرصت کہاں تھی! اسی شہر میں خوبصورت، نازک اندام شہزادی جیسی امرتا پریتم سنگھ بھی رہتی تھیں۔ حالانکہ ساحر کی شخصیت اوسط سے زیادہ نہیں تھی:

> ''ساڑھے پانچ فٹ کا قد، جو کسی طرح سیدھا کیا جائے تو چھ فٹ ہو جائے۔ لانبی لانبی لچکیلی ٹانگیں، پتلی سی کمر، چوڑا سینہ، چہرے پر چیچک کے داغ، سرکش ناک، خوبصورت آنکھیں، آنکھوں میں جھینپا جھینپا سا تفکر، بڑے بڑے بال، لچیلی چال، جسم پر قمیض، پتلون منڈھی ہوئی اور ہاتھ میں سگریٹ کاٹن۔'' (فن اور شخصیت، بمبئی، فروری ۱۹۸۵، صفحہ ۲۹۳)

امرتا پریتم پنجابی زبان کی ادیبہ تھیں۔ انارکلی بازار، لاہور کے ایک خوشحال تاجر کی بیوی تھیں اور ساحر سے بلحاظِ عمر تین برس بڑی تھیں۔ ساحر لاہور میں معمولی زندگی بسر کر رہے تھے اور حمید اختر اور دیوندر ستیارتھی کے ساتھ امرتا کے گھر کے چکر کاٹتے تھے۔ مزاج میں بے اعتمادی اور کڑواہٹ ساری زندگی رہی۔ اس لیے کوئی چھوٹے سے چھوٹا کام بھی بغیر کسی کے سہارے کے نہیں کر پاتے تھے۔ تاہم نظمیں بڑی موثر اور واشگاف کہنے لگے تھے۔ چنانچہ شہرت کالج سے نکل کر ادبی دنیا میں پھیلنے لگی۔ ساحر ہر حساس و نوجوان فنکار کی طرح حسن و عشق کے نغمے گانا چاہتے تھے۔ لیکن جنگِ عظیم، غلامی، فرقہ وارانہ فسادات، عالمی کساد بازاری اور ہندوستانی نوجوانوں کی بے مقصد و بے راہ روزندگی ہر ترقی پسند

ادیب کی طرح ان کو بھی روزمرہ کی تلخ حقیقتوں کو نظم کرنے پر مجبور کر رہی تھیں ۔

مجھے انسانیت کا درد بھی بخشا ہے قدرت نے
مرا مقصد فقط شعلہ نوائی ہو نہیں سکتا

---

بھوک اور پیاس سے پژمردہ سیہ فام زمیں
تیرہ و تار مکاں مفلس و بیمار مکیں

---

نوعِ انساں میں یہ سرمایہ و محنت کا تضاد
امن و تہذیب کے پرچم تلے قوموں کا فساد

---

لہلہاتے ہوئے کھیتوں پہ جوانی کا سماں
اور دہقان کے چھپر میں نہ بتّی نہ دھواں

---

یہ فلک بوس مِلیں دلکش و سیمیں بازار
یہ غلاظت پہ جھپٹتے ہوئے بھوکے نادار

ساحر لاہور میں بطور احتجاجی ترقی پسند شاعر کافی مقبول ہو گئے تھے۔ فیضؔ بھی ترقی پسند تھے اور اُن دنوں دلّی میں تھے۔ وہ ساحرؔ سے عمر میں دس برس سینئر تھے۔ ان کا اوّلین مجموعہ 'دست صبا' ۱۹۴۱ میں شائع ہو کر داد و تحسین حاصل کر چکا تھا۔ لیکن ساحرؔ نے اپنی راہ فیض سے ہٹ کر نکالی تھی۔ ساحرؔ کی یہاں نظریے کی کاٹ اور آہنگ کی بلندی اور ایک نوجوان عاشق کی تلخ نوائی، ان کو بے روزگار اور باغی نوجوانوں کا ہیرو بنانے کے لیے کافی تھی۔ احمد راہی نے لکھا ہے کہ امرتسر ایم.اے.او. کالج کے ایک مشاعرے میں ساحرؔ نے نظم 'تاج محل' پڑھی تو گویا مشاعرہ ان کی جیب میں آگیا۔ دو تین دن تک کالج کے لڑکے ساحرؔ کو دعوتیں دیتے رہے اور ان کی شاعری کو سراہتے رہے۔

پھر ۱۹۴۴ میں ادارہ 'پریت لڑی' والوں نے 'تلخیاں' کا اوّلین ایڈیشن شائع کیا تو گویا ساحرؔ کے لیے تمام راہیں روشن ہو گئی تھیں۔ ساحرؔ کو اس قدر شہرت مل گئی کہ وہ لاہور میں یکے بعد دیگرے ترقی پسند جرائد: 'ادبِ لطیف' اور 'سویرا' کے مدیر رہے۔ گوپال متّل نے

خاصے مخاصمانہ انداز کے باوجود اعتراف کیا ہے کہ ساحران رسائل سے مشاہرہ لینے کے بجائے چودھری نذیر اور شاعر و ادیب دوستوں کو کھلانے پلانے پر خرچ کردیا کرتے اور میکلوڈ روڈ پر واقع کمیونسٹ پارٹی کی بلڈنگ میں قیام رکھتے تھے۔

ساحر اور لاہور کے تعلق سے ایک ادارہ 'پریت لڑی' بھی اہم تھا جس کا ذکر اُردو میں بمشکل ملتا ہے۔ 'پریت لڑی' امریکہ سے تعلیم یافتہ پنجابی ادیب گوربخش سنگھ (۱۹۷۷-۱۸۹۵) نے ۱۹۳۳ میں جاری کیا تھا۔ اس کے چار سیکشن: اردو، پنجابی، ہندی اور انگریزی ہوتے تھے۔ آج کل یہ صرف پنجابی تک محدود ہوگیا ہے۔ گوربخش سنگھ کا بیٹا ششی ۱۹۸۴ میں خالصتان تحریک کے دوران جنونیوں کے ہاتھوں قتل ہوا تھا۔ 'پریت لڑی' بالخصوص پنجاب میں روشن خیالی اور جدید مغربی افکار کو فروغ دیتا تھا۔ پریت لڑی کے علاوہ گوربخش سنگھ کا ایک اور کارنامہ لاہور اور امرتسر کے درمیان ۱۹۳۸ میں ادیبوں اور فنکاروں کے ایک Commune پریت نگر کا قیام تھا، جس سے بلراج ساہنی، ساحرلدھیانوی، کرتار سنگھ دگل، بلونت گارگی، نانک سنگھ، مصوّر سوبھا سنگھ، فیض احمد فیضؔ، موہن سنگھ، پرنسپل جودھا سنگھ، پرنسپل تیجا سنگھ، ملک راج آنند، اوپندر ناتھ اشک اور امرتا پریتم کسی نہ کسی شکل میں وابستہ رہے۔ گاندھی جی، رابندر ناتھ ٹیگور اور جواہر لعل نہرو بھی پریت نگر آتے رہے تھے۔ ساحرلدھیانوی کچھ عرصہ کے لیے 'پریت لڑی' کے اُردو سیکشن کے مدیر بھی رہے۔ یہ ادارہ آج بھی 'گوربخش سنگھ نانک سنگھ فاؤنڈیشن' کے زیرنگرانی ادب اور فنونِ عالیہ کے فروغ کے لیے کام کررہا ہے۔

احمد راہی کے مطابق ان دنوں میوگارڈن کی ایک کوٹھی میں قیام پذیر الٹرا ماڈرن افسانہ نویس (امرتا پریتم) سے ساحر کا ففٹی پرسنٹ عشق چل رہا تھا۔ ففٹی پرسنٹ ان معنوں میں کہ دوسری طرف سے سوائے ایک محبوب سی مسکراہٹ کے، کوئی مثبت یا منفی ردِّعمل نہیں تھا۔ تاہم امرتا پریتم نے اپنی خودنوشت 'رسیدی ٹکٹ' (۱۹۷۶) میں ساحر کے لیے جن والہانہ جذبات کا ذکر کیا ہے، وہ بڑے دلچسپ ہیں:

> ”جب قلم کاغذ پر چلا تو کوئی شعر لکھنے کے بجائے اس کا نام کاغذ پر منتقل کرنے لگی، جس پر میری شاعری کا مرکز و محور تھا— ساحر، ساحر، ساحر۔

سارا کاغذ بھر گیا۔ (ساحر لدھیانوی، مرتبہ: مخمور سعیدی، دہلی ۱۹۸۱، صفحہ ۲۴)

---

''ایک دن ساحر آیا تو اُسے ہلکا سا بخار چڑھا ہوا تھا۔ اس کے گلے میں درد تھا۔ سانس میں کھنچاؤ کی کیفیت تھی۔ اُس دن اُس کے گلے اور چھاتی پر میں نے وِکس (دوا) مَلی تھی، کتنی ہی دیر تک مَلتی رہی — اور تب مجھے محسوس ہوا تھا کہ میں اس طرح پیروں پر کھڑے کھڑے پوروں سے، اُنگلیوں سے اور ہتھیلیوں سے، اس کی چھاتی کو ہولے ہولے مَلتے ہوئے اپنی پوری عمر گزار سکتی ہوں۔

(ساحر لدھیانوی، مرتبہ: مخمور سعیدی، دہلی ۱۹۸۱، صفحہ ۲۵)

تاہم یہ عشق پروان نہ چڑھ سکا، وجہ ساحر کی ازلی بزدلی یا احساسِ کمتری تھی۔ ساحر کے جگری دوست احمد راہی کے مطابق لاہور میں ایک لڑکی خود تمام حدیں توڑ کر اپنے گاؤں سے ساحر کے پاس آگئی تھی۔ مگر ساحر اسے دیکھ کر لوہے کی طرح سرد ہو گیا تھا۔

۱۹۴۵ میں سجاد ظہیر وغیرہ نے ساحر کو ترقی پسند مصنّفین کی حیدر آباد کانفرنس میں مقالہ خوانی کے لیے مدعو کیا تھا، اور وہاں ساحر نے ایک مکمل نظریاتی مضمون پڑھا۔ پھر وہ بمبئی فلم انڈسٹری میں روزگار تلاش کرنے چلے گئے۔ ساحر کی فکر کے بارے میں اہم بات یہ ہے کہ ان کی خالصتاً ترقی پسندانہ نظمیں جیسے: 'یہ کس کا لہو ہے'، 'تاج محل'، 'مادام'، 'اجنبی محافظ'، 'نیا سفر ہے پرانے چراغ گل کر دو' اور 'بنگال' وغیرہ وہ فن پارے ہیں جن میں ترقی پسند فکر و فلسفہ اپنی پوری قوت اور حرارت کے ساتھ موجود ہے جبکہ انجمن ترقی پسند مصنّفین سے ان کی باقاعدہ وابستگی ان نظموں کی اشاعت کے کافی بعد ۱۹۴۵ میں ہوئی تھی۔ وہ بھی اس طرح کہ ساحر کو حیدر آباد کانفرنس میں انقلابی شاعری پر مقالہ پڑھنے کے لیے مدعو کیا گیا تھا۔

ساحر کی حیدر آباد کانفرنس میں شرکت کا فیض یہ پہنچا کہ وہ بمبئی کے ترقی پسندوں: سجاد ظہیر، علی سردار جعفری، جوش ملیح آبادی، ساغر نظامی، کیفی اعظمی، نیاز حیدر، وِشوامتر عادل، کرشن چندر، راجندر سنگھ بیدی، خواجہ احمد عباس، اوپندر ناتھ اشک، قدوس صہبائی، خدیجہ

مستور، ہاجرہ مسرور، مہندرناتھ، پریم دھون، عصمت چغتائی، مجروح سلطان پوری اور بلراج ساہنی وغیرہ سے وابستہ ہو گئے۔ ان ادیبوں کی موجودگی کی وجہ یہ تھی کہ فلم انڈسٹری میں غالب فضا اردو کی تھی لیکن دوسری وجہ یہ تھی کہ کمیونسٹ پارٹی آف انڈیا اور انجمن ترقی پسند مصنفین نے ادیبوں اور شاعروں کو حکومتی اداروں سے دور رہنے کی تلقین کی تھی۔

تقسیم کے زمانے میں ساحر بمبئی فلم انڈسٹری میں بطور نغمہ نگار جدوجہد کر رہے تھے، کرشن چندر وغیرہ اُن کی مدد کرتے تھے۔ تقسیم سے قبل ہی پنجاب میں بھیانک فرقہ وارانہ فسادات ہونے لگے اور لدھیانہ بھی اس آگ میں جلنے لگا۔ ساحر کی والدہ سردار بیگم اس پُر آشوب دَور میں لدھیانہ میں تھیں۔ ساحر کے والد لائل پور ہجرت کر گئے جہاں ۱۹۶۴ میں اُن کا انتقال ہو گیا۔ ساحر کی والدہ بے سہارا ہو کر کسی طرح مہاجر کیمپ میں پہنچا دی گئیں جہاں سے تنِ تنہا لاہور چلی گئی تھیں اور وہاں وہ شورش کشمیری کی پناہ میں تھیں۔ شورش ترقی پسندوں سے مار پیٹ کرنے والا صحافی تھا، لیکن ادیبوں، شاعروں کی مدد بھی کیا کرتا تھا۔

تقسیم تک آتے آتے ساحر بطور ترقی پسند ایکٹوسٹ اور شاعر اپنی شناخت قائم کر چکے تھے اور ترقی پسند تحریک کے جلسے جلوسوں میں حصہ بھی لینے لگے تھے۔ ستمبر ۱۹۴۷ سے جون ۱۹۴۸ تک وہ لاہور میں تھے، والدہ ساتھ تھیں اور زیادہ تر احمد راہی، حمید اختر اور ابن انشا کی صحبتوں میں بسر ہوتی تھی۔ امرتا پریتم کے بنگلے کے چکّر کاٹنا اور اُن کی نظموں کے اُردو تراجم شائع کرنا ساحر کا ایک محبوب مشغلہ تھا۔ امرتا پریتم اور ساحر کا معاشقہ کچھ افلاطونی قسم کا تھا اور دونوں Insecure واقع ہوئے تھے۔ امرتا پریتم نے سردر پریتم سنگھ سے ۱۹۶۰ میں طلاق لے کر امروز کو شریک حیات بنا لیا تھا۔ انہوں نے 'رسیدی ٹکٹ' میں کئی مقام پر ساحر سے والہانہ لگاؤ کا اعتراف کیا اور یہ بھی لکھا ہے کہ:

> ''ساحر کی میں نے تھوڑی سے اپنے ناول 'اِشر' میں تصویر کشی کی ہے، پھر 'ایک تھی انیتا' میں اور پھر 'دِلّی کی گلیاں' میں ساگر کے روپ میں۔''

(ساحر لدھیانوی، مرتبہ: مخمور سعیدی، دہلی ۱۹۸۱، صفحہ ۴۶)

تقسیم کے بعد تک ساحر اپنی والدہ کے ساتھ لاہور میں تھے، وہ دیگر ترقی پسندوں کی

طرح آزادی کوایک سراب قرار دیتے تھے۔فیض احمد فیض نے بھی آزادی کو'داغ داغ اُجالا اور شب گزیدہ سحر' قرار دیا تھا۔ چنانچہ پولیس ساحر کی نگرانی کرنے لگی۔ ادھر ساحر، میاں افتخارالدین کے رسالہ 'امروز' کے ادارت کی اُمید لگائے بیٹھے تھے، کیونکہ میاں افتخارالدین نے اپنے اخباری گروپ میں معروف ترقی پسندوں: فیض احمد فیض، مظہر علی خاں اور سبط حسن وغیرہ کوملازمتیں دی تھیں۔ لیکن جب انہوں نے 'امروز' کی ادارت کے لیے ساحر کے بجائے چراغ حسن حسرت کومقرر کیا تو ساحر کو ناگوار گزرا۔ 'سویرا' کے مدیر کے طور پر ساحر کی تنخواہ قلیل تھی۔ اُدھر ممبئی کے ترقی پسند صحافی وادیب خواجہ احمد عباس نے ساحر کے نام ایک اخبار میں 'کھلا خط' لکھا تھا، جس میں انہوں نے ساحر کو بمبئی آنے کی دعوت دی اور کہا تھا کہ پاکستان میں ان کو تاعمر ہندوستانی ہی سمجھا جائے گا۔ تاوقتیکہ لدھیانہ کسی طرح پاکستان میں شامل نہ ہو جائے!

لاہور میں 'سویرا' کی حکومت مخالف اور ترقی پسندانہ پالیسی کی بنا پر دونوں مدیروں ساحر اور احمد ندیم قاسمی کے خلاف وارنٹ بھی جاری ہو گیا تھا۔ چنانچہ ساحر راتوں رات اپنی والدہ کو لے کر جون ۱۹۴۸ میں دلّی آگئے اور مچھلی کے تاجر یوسف جامعی کے رسالہ 'شاہراہ' کی ادارت سنبھال لی۔ ان کے دوست رام پرکاش اشک اُن کے نائب تھے۔ ڈاکٹر مرزا حامد بیگ کے مطابق ساحر کچھ عرصہ لاہور اور پشاور میں روپوش رہے تھے۔

دہلی میں ساحر کا قیام تقریباً ایک برس رہا، لیکن معقول آمدنی کا مسئلہ بدستور تھا۔ انہوں نے 'شاہراہ' میں 'ادب کے معمار' سلسلے کے تحت معروف ترقی پسند ادیبوں پر مضامین شائع کیے جو نہایت مقبول ہوئے۔ لیکن ساحر 'شاہراہ' کے دو ہی شمارے نکال سکے۔

دراصل بمبئی کے ترقی پسند ادیب وشعراء ساحر کو اپنے حلقے میں شامل کرنا چاہتے تھے۔ خصوصاً سجاد ظہیر، سردار جعفری، کیفی اعظمی اور کرشن چندر ان کی شہرت ونظریات کی بنا پر ساحر کو پسند کرنے لگے تھے۔ چنانچہ ساحر بمبئی روانہ ہو گئے اور چار بنگلہ میں کرشن چندر کے مکان میں قیام کیا۔ فلم انڈسٹری اور مزدور بستیوں میں ترقی پسندی اور اشتراکیت کا ماحول موجود تھا ہی۔ عروس البلاد پہنچتے ہی ساحر بائیں بازو کی الیکشن مہم میں شریک ہو گئے۔ کیفی

اعظمی نے ان کے بارے میں لکھا تھا:

''وہ پہلی بار جب بمبئی آئے تھے تو کارپوریشن کا الیکشن ہونے والا تھا۔ ساحر میرے ساتھ پولنگ اسٹیشن پر گئے۔ پولنگ اسٹیشن پر غنڈوں نے کانگریس کی آڑ لے کر اودھم مچا رکھا تھا۔ کمیونسٹ رضا کاروں پر پتھر پھینکنا، گالیاں دینا، مزدور ووٹروں پر طرح طرح کا دباؤ ڈالنا۔ ساحر یہ تماشا خاموشی سے نہیں دیکھ سکے، فوراً کمیونسٹ رضا کاروں کی صف میں شامل ہو گئے اور شام کے ساڑھے چھ بجے تک نعرے لگاتے رہے، دوڑتے رہے، کام کرتے رہے۔''

(کیفی اعظمی: ساحر لدھیانوی، 'نئے ادب کے معمار سیریز'، بمبئی ۱۹۴۸، صفحہ ۸)

بمبئی فلم انڈسٹری میں ساحر کو گویا اپنی صلاحیتوں کے اظہار کے مواقع میسّر آ گئے۔ لیکن کافی تگ و دو کے بعد۔ کرشن ادیب نے ایک ناگوار واقعے کا ذکر کیا ہے، جو اُس کمزور دَور میں ساحر کو برداشت کرنا پڑا تھا:

''مشہور فلم ساز شاہد لطیف نے ساحر کے اس عبوری دَور میں یہاں تک کہہ دیا تھا کہ ''ساحر صاحب، آپ کی شعری و ادبی صلاحیتوں سے ہمیں انکار نہیں.... تاہم آپ سے فلم کے گانے لکھوانا ایک بہت بڑا خطرہ مول لینے کے مترادف ہے۔ اگر آپ کے اقتصادی حالات خوش گوار نہیں ہیں تو آپ بلا تکلف ہمارے یہاں دو وقت کھانا کھا سکتے ہیں۔''

آگے چل کر ساحر نے انہی شاہد لطیف کی فلم 'سوسائٹی' (۱۹۵۵) کے گیت لکھے۔ چاہتے تو وہ بھی اسی طرح کا (ناگوار) جواب دے سکتے تھے۔

(ڈاکٹر انور ظہیر انصاری، ساحر لدھیانوی، حیات اور کارنامے، علی گڑھ، ۲۰۰۴، صفحہ ۳۹)

لیکن ہر ڈائریکٹر شاہد لطیف کی طرح تنک مزاج نہیں تھا۔ ساحر کی لکھی ہوئی ابتدائی فلم باکس آفس پر ناکام رہی۔ ان کے جگری دوست حمید اختر کے ساتھ یہ فلم 'آزادی کی راہ پر'

(۱۹۴۸) فلاپ ہوئی، حالانکہ اس کے نغمے ؎

یہ اُجڑی اُجڑی بستیاں
یہ لُوٹ کی نشانیاں
وہ اجنبی پہ اجنبی کے ظلم کی کہانیاں

اور ؎

دل فدا کرتے ہیں قربان جگر کرتے ہیں

بآوازِ لتا منگیشکر اور جی. ایم. دُرّانی کافی پسند کیے گئے اور ساحر کی مارکیٹ بڑھنے لگی۔ ان پر ایک وقت ایسا بھی گزرا تھا کہ وہ کرشن چندر کے مسودے صاف کرتے تھے، جو اِن دنوں اپنی فلم 'سرائے کے باہر' پروڈیوس اور ڈائریکٹ کر رہے تھے۔ علاوہ ازیں پریم دھون کے لیے پانچ روپے فی نغمہ لکھ کر Ghost Writing بھی کیا کرتے تھے۔ فلم 'ترانہ' (۱۹۵۱) کا مشہور نغمہ ؎

سینے میں سلگتے ہیں ارمان

دراصل ساحر کا لکھا ہوا تھا۔

پھر فلم 'نوجوان' (۱۹۵۱) نے ساحر کو فلم انڈسٹری میں اس نغمے سے شہرت دلائی ؎

ٹھنڈی ہوائیں لہرا کے آئیں

جو لتا منگیشکر نے گایا تھا۔ 'نوجوان' کے بعد ساحر کو دوسری بڑی کامیابی گرو دت کی فلم 'بازی' کے گیت ؎

تدبیر سے بگڑی ہوئی تقدیر بنا لے

اور ؎

آج کی رات پیا مان جاؤ

بآوازِ گیتا دت مقبول ہوئے تو پروڈیوسر اور ڈائریکٹر ساحر کو اپنی فلموں کی کامیابی کی ضمانت سمجھنے لگے۔ اب ساحر، سچن دیو برمن اور گیتا دت کا مثلث بمبئی کی فلموں میں مشہور ترین ہو گیا۔ یہ ٹیم 'جال' (۱۹۵۲)، 'ٹیکسی ڈرائیور' (۱۹۵۴)، 'منیم جی' (۱۹۵۴) اور گرو دت

کی فلم 'پیاسا' (۱۹۵۷) تک فلم انڈسٹری پر چھائی رہی۔ 'پیاسا' تو ایک طرح سے ساحر ہی کی فلم تھی، جس کو ابرار علوی نے لکھا تھا۔ خود فلم کے ڈائریکٹر اور ہیرو گرو دت کا ہیروئن وحیدہ رحمان سے معاشقہ بھی زبان زدِ عام تھا۔ فلم میں ساحر کے لکھے گئے نغمے سپر ہٹ ثابت ہوئے

- جانے وہ کیسے لوگ تھے.....
- ہم آپ کی آنکھوں میں.....
- تنگ آ چکے ہیں کشمکشِ زندگی سے ہم
- آج سجن موہے انگ لگالو
- یہ کوچے یہ نیلام گھر دلکشی کے
- جانے کیا تم نے کہا
- یہ محلوں یہ تختوں یہ تاجوں کی دنیا

تو ساحر کی شہرت، آمدنی اور مزاج بھی آسمان کو چھونے لگے۔ تاہم انہوں نے فلموں میں ہلکے پھلکے گیت بالکل نہیں لکھے اور اپنے ترقی پسند نظریے کو ہمیشہ مقدّم رکھا۔ 'پیاسا' میں جانی واکر پر فلمایا گیا ساحر کا ایک نغمہ "سر جو ترا چکرائے" بھی کافی پاپولر ہوا تھا، جس پر ساحر کا رنگ نہیں تھا۔

فلم 'پیاسا' کے نغموں کی مقبولیت کے بعد ساحر بھی اپنی انانیت کا مظاہرہ کرنے لگے اور پروڈیوسروں سے اپنی شرائط منوانے لگے تھے۔ ان کی اوّلین شرط یہ تھی کہ وہ نغمے پہلے لکھیں گے، دُھن بعد میں تیار کی جائے گی، جبکہ فلم انڈسٹری کا اُلٹا دستور تھا کہ دُھن پہلے تیار ہوتی تھی، جس پر نغمہ نگار کو نغمے لکھنے کی پابندی ہوتی تھی۔ ساحر نے اس دستور کو درست کیا، علاوہ ازیں آل انڈیا ریڈیو کے وودھ بھارتی اسٹیشن پر بجائے جانے والے فلمی گیتوں کے شاعر کا نام اناؤنس نہیں کیا جاتا تھا۔ ساحر نے اس سلسلے میں تحریک چلائی اور اس کوتاہی کو بھی درست کرایا۔

دراصل فلم انڈسٹری میں موسیقار کو زیادہ اہمیت دی جاتی تھی اور سچن دیو برمن کو بطور موسیقار لینے کے لیے پروڈیوسر اُن پر سفارشیں کراتے تھے۔ ساحر بطور ایک پاپولر فنکار موسیقی سے زیادہ اپنی شاعری کو اہم سمجھتے تھے اور ایک دن اسی بنیاد پر برمن دادا سے ان کا رشتہ ٹوٹ گیا۔ ابراہیم جلیس نے ایک واقعے کا ذکر کیا ہے:

> ''جب فلم 'بازی' کے سارے گیت بقول فلم والوں کے 'ہٹ' ہو گئے تو ایک دعوت میں ساحر اور برمن میں چونچیں لڑ گئیں۔ برمن نے ساحر سے کہا، ''کیا ہیں تمہارے گیت؟ — دراصل میری طرزیں ہیں، جن کی وجہ سے گانے مقبول ہوئے۔
>
> ساحر نے اُسی وقت عہد کیا کہ وہ کسی مشہور میوزک ڈائریکٹر کے لیے گیت نہیں لکھیں گے اور فلمی دنیا کو یہ بتا دیں گے کہ شاعر میوزک ڈائریکٹر سے کہیں بڑا ہوتا ہے۔''

(بحوالہ مخمور سعیدی: ساحر لدھیانوی — ایک مطالعہ، دہلی، ۱۹۸۱، صفحہ ۶۷)

اس واقعے کے بعد ساحر نے خود سے سینئر موسیقاروں: سچن دیو برمن، نوشاد، سی رام چندر اور شنکر جے کشن کے ساتھ کام نہیں کیا اور جونیئر موسیقاروں: خیام، این دتہ، جے دیو، روشن اور روی وغیرہ کو کام دلوایا۔ تاہم ان کی شہرت و مقبولیت میں اضافہ ہی ہوتا رہا۔ مثلاً پی. ایل. سنتوشی جیسے معمولی ڈائریکٹر کی فلم 'برسات کی رات' (۱۹۶۰) صرف ساحر کے نغموں اور قوالی۔

- زندگی بھر نہیں بھولے گی یہ برسات کی رات
- نہ تو کارواں کی تلاش ہے
- میں نے شاید تمھیں پہلے بھی کہیں دیکھا ہے
- مجھے مل گیا بہانہ تیری دید کا
- یہ عشق عشق ہے عشق عشق

کی بنا پر آج تک مشہور ہے۔ اس کے موسیقار روشن نئے نئے تھے۔

اس فلم میں سدھا ملہوترہ کو بھی ساحر کی سفارش پر متعارف کرایا گیا تھا جن سے ان کا عشقیہ رشتہ قائم رہا تھا۔ سدھا آج کل بمبئی میں رہتی ہیں۔ اس زمانے کے فلمی رسائل میں دونوں کے بے نام رشتے کے بڑے چرچے رہے اور سدھا پر اکثر الزام لگایا گیا کہ اس نے ساحر کے ساتھ بے وفائی کر کے بزنس مین گردھر موٹوانی سے شادی کر لی۔ سنا یہ بھی کہا گیا کہ ایک محفل میں ساحر نے سدھا کی موجودگی میں اپنی یہ نظم پڑھ کر سنائی تھی۔

چلو اک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں

یہ نظم 'خوبصورت موڑ' ساحر نے بی. آر. چوپڑا کی فلم 'گمراہ' (۱۹۶۳) میں شامل کی تھی۔ دراصل سدھا ملہوترہ اور ساحر کے درمیان قربت کے پس پشت لتا منگیشکر اور ساحر کے درمیان اَنا کا سوال پیدا ہونے کی بنا تھی۔ لتا، سچن دیو برمن اور نوشاد کی طرح ساحر سے سینئر تھیں اور اُن کے گائے ہوئے نغمے بھی فلم کی کامیابی کی ضمانت سمجھے جاتے تھے۔ لتا نے ساحر کے لکھے ہوئے کئی نغمے جیسے 'ٹھنڈی ہوائیں لہرا کے آئیں' (فلم 'نوجوان') جائیں تو جائیں کہاں (ٹیکسی ڈرائیور) 'سجن بن نیند نہ آئے' (منیم جی) وغیرہ گائے تھے، لیکن ساحر گیتا دت کو ترجیح دینے لگے تھے۔ ایک زمانے میں ساحر اور لتا نزدیک بھی آ گئے تھے اور ساحر نے ایک نظم 'تیری آواز' لتا منگیشکر کو معنون کی تھی جو پرکاش پنڈت کے رسالے 'فنکار' (دہلی) میں شائع ہوئی تھی۔

اب ترا پیار ستائے گا تو میری ہستی
تیری مستی بھری آواز میں ڈھل جائے گی
اور یہ روح جو تیرے لیے بے چین سی ہے
گیت بن کر ترے ہونٹوں پہ مچل جائے گی

(کلیاتِ ساحر، دہلی، ۲۰۱۴، صفحہ ۱۴۹)

لیکن ایک دن لتا سے بھی ساحر کی روز افزوں اَنا ٹکرا ہی گئی۔ ساحر کے جگری دوست پرکاش پنڈت نے اس ٹکراؤ کا واقعہ ابراہیم جلیس کو بتایا تھا کہ:

"ہر شاعر کی یہ تمنا ہوتی ہے کہ اس کا گیت لتا منگیشکر گائے۔ ساحر کی بھی

ابتدا میں یہی خواہش تھی اور لتا نے ساحر کے متعدد گانے بڑے شوق اور عقیدت کے ساتھ گائے۔ لیکن ایک دن کسی فلم ساز نے ساحر اور لتا کی موجودگی میں ساحر سے کہا:

''ساحر صاحب! اگر لتا کی آواز نہ ہو تو آپ کے گیت بھی بے جان ہیں۔'' ساحر — ایک خوددار اور ادبی شاعر — ! اُسے تاؤ آ گیا اور اس نے لتا منگیشکر اور اس فلم ساز کے سامنے یہ حلف اُٹھایا کہ:

''جب تک میں یہ ثابت نہ کر دکھاؤں گا کہ اچھی ادبی شاعری لتا منگیشکر کی آواز کی محتاج نہیں ہے، لتا منگیشکر میرا ایک گیت بھی نہیں گائے گی۔''

چنانچہ اس کے بعد ساحر کا جس فلم کمپنی سے معاہدہ ہوتا تو وہ پہلی شرط یہ رکھتا کہ: ''میرا کوئی بھی گیت لتا منگیشکر نہیں گائے گی۔''

ظاہر ہے کہ کوئی فلمساز لتا منگیشکر کو نظر انداز کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا، وہ ساحر لدھیانوی کو ٹکا سا جواب دے سکتا تھا۔ مگر ساحر لدھیانوی نے ہمت نہ ہاری اور پورے دو سال تک اس کا کوئی گیت لتا منگیشکر نے نہ گایا۔ اس کے باوجود ساحر کے گیت سدھا ملہوترہ جیسی غیر معروف گانے والی کی آواز میں انہی اونچائیوں میں گونجتے رہے جہاں تک صرف لتا منگیشکر کی آواز پہنچ سکتی تھی۔''

(بحوالہ مخمور سعیدی: ساحر لدھیانوی - ایک مطالعہ، دہلی، ۱۹۸۱، صفحہ ۷۰)

دراصل لتا منگیشکر (پیدائش ۱۹۲۹) بلحاظِ عمر ساحر سے آٹھ سال چھوٹی ہیں، لیکن فلم انڈسٹری میں بچپن سے کام کرنے کی بنا پر ساحر سے سینئر تھیں۔ ساحر کے مزاج میں تلخی اور جارحیت پیدا ہو گئی تھی، جبکہ لتا اوّل تا آخر نرم مزاج رہیں۔ تاہم لتا منگیشکر سے ان کے اختلاف زیادہ عرصے تک نہیں رہے، وہ اپنی ضد کے تحت فی نغمہ رائلٹی لتا سے ایک روپیہ زیادہ لینے لگے اور دو برس بعد دونوں پھر ایک ساتھ کام کرنے لگے۔ ۱۹۶۰ میں ساحر فلم رائٹرس ایسوسی ایشن کے صدر منتخب ہوئے تو ان کی مقبولیت اور رُتبہ میں مزید اضافہ ہو گیا

تھا۔ اب وہ بہت کماتے تھے اور دل کھول کر خرچ کرتے تھے۔ اپنے لدھیانہ کے دوست رام پرکاش اشکؔ کا کینسر کا علاج انہوں نے امریکہ میں کرایا، حالانکہ سب واقف تھے کہ یہ مرض لاعلاج ہے۔

پھر ساحرؔ کی زندگی میں سدھا ملہوترا آئیں جو لتا منگیشکر کے برعکس کافی خوبصورت اور عمر میں ساحرؔ سے پندرہ برس چھوٹی ہیں۔ سدھا کافی پہلے سے نغمے گا رہی تھیں، لیکن جب ساحرؔ، سدھا پر مہربان ہو گئے تو وہ ان کے لکھے ہوئے نغمے گانے لگیں اور فلم 'برسات کی رات' (۱۹۶۰) کی قوالیوں: 'نہ تو کارواں کی تلاش ہے' اور 'یہ عشق عشق ہے' نے سدھا کو شہرت کی بلندیوں پر پہنچا دیا۔ ساحرؔ کے لکھے ہوئے فلم 'دیدی' (۱۹۵۹) کے ایک نغمے: تم مجھے بھول بھی جاؤ تو یہ حق ہے تم کو.... کی شہرت نے بھی سدھا کے کیریئر کو نئی بلندیوں سے آشنا کیا تھا۔ فلم 'گرل فرینڈ' کا نغمہ 'کشتی کا خاموش سفر' بھی نہایت کامیاب ثابت ہوا۔ سدھا نے ساحرؔ کی نظم 'کبھی کبھی میرے دل میں خیال آتا ہے' کو گیتا رائے کے ساتھ مل کر چیتن آنند کی فلم کے لیے گایا تھا مگر یہ فلم مکمل نہ ہو سکی اور پھر یہ نغمے کی شکل میں یش چوپڑہ کی فلم 'کبھی کبھی' (۱۹۷۶) میں ازسرِ نو بآوازِ مکیش اور لتا منگیشکر پیش کی گئی۔

جب ساحرؔ کے مالی حالات اچھے ہو گئے تو انہوں نے فلم انڈسٹری کی برادرانہ روایات کے تحت جاں نثار اختر، پرکاش پنڈت، ندا فاضلی، صابر دت اور جاوید اختر وغیرہ کی سرپرستی کی۔ اس سے قبل جب مجروح سلطانپوری جیل میں تھے، ساحرؔ نے ان کے اہل و عیال کی بھی معاونت کی تھی۔ ساحرؔ کی شہرت بڑھی تو اُن کا کلام بھی بار بار شائع ہونے لگا۔ ان کا بنیادی مجموعہ 'تلخیاں' تو ہندوستان و پاکستان کی مختلف زبانوں میں پچاسوں بار شائع ہوا اور اس کا خواجہ احمد عباس نے انگریزی میں ترجمہ بھی کیا تھا۔ علاوہ ازیں فلم 'پیاسا' کو انگریزی میں ڈب کیا گیا۔ ساحرؔ فلموں میں کامیابی حاصل کرتے رہے لیکن انہوں نے اپنی نظریاتی شاعری سے کبھی کنارا نہیں کیا اور ہندی فلموں کو بہترین نغمے عطا کیے۔ مثال کے طور پر:

- آگے بھی جانے نہ تو
- ہر وقت ترے حسن کا ہوتا ہے سماں اور

- وقت کے دن اور رات
- ہر فکر کو دھوئیں میں اُڑاتا چلا گیا
- نیلے گگن کے تلے دھرتی کا پیار پلے
- یہ دل تم بن کہیں لگتا نہیں ہم کیا کریں
- مانگ کے ساتھ تمھارا
- یہ رات یہ چاندنی پھر کہاں
- یہ پربتوں کے دائرے یہ شام کا دھواں
- ملتی ہے زندگی میں محبت کبھی کبھی
- تم اگر ساتھ دینے کا وعدہ کرو
- من رے تو کاہے نہ دھیرے دھیرے
- یہ زلف اگر کھل کے بکھر جائے تو اچھا
- تو حسن ہے میں عشق ہوں
- ہم انتظار کریں گے ترا قیامت تک
- کون آیا کہ نگاہوں میں چمک جاگ اُٹھی
- رنگ اور نور کی بارات کسے پیش کروں
- چہرے پہ خوشی چھا جاتی ہے آنکھوں میں سرور آجاتا ہے
- تم اپنا رنج و غم، اپنی پریشانی مجھے دے دو

کچھ ناقدین ساحر کو صرف اس الزام کی بنا پر نظر انداز کرتے آئے ہیں کہ ان کی شاعری میں ترقی پسندی کے سیاسی تصورات اور بلند آگہی کے علاوہ کوئی فنی نفاست نہیں ہے۔ اس ضمن میں بنیادی نکتہ یہ ہے کہ ساحر اور دیگر تمام ترقی پسند شاعروں وادیبوں کا زمانہ تیز رفتار تبدیلیوں کا زمانہ تھا۔ اور بطور ایک حساس اور باخبر ادیب یہ ممکن نہیں تھا کہ ساحر ان تبدیلیوں سے لاتعلق رہتے۔ انہوں نے فلموں میں متذکرہ بالا عاشقانہ و درد انگیز نغمے لکھے جو فلم کے میڈیم اور تفہیم کی ضرورت اور خود ساحر کے جواں جذبات کی تکمیل کرتے تھے۔ (فلم

انڈسٹری میں ساحر کے داخلے کے وقت ان کی عمر پچیس برس سے زیادہ نہیں تھی۔)

لیکن ساحر کی زندگی میں متعدد خارجی واقعات بھی رونما ہو رہے تھے۔ جن کی تصیل مندرجہ ذیل ہے:

- تاشقند میں کمیونسٹ پارٹی کا قیام
- تحریکِ خلافت
- فرقہ وارانہ فسادات
- بھگت سنگھ وغیرہ کی انقلابی تحریک اور پھانسی
- کانگریس کی اعتدال پسند پالیسی
- مسلم لیگ، آریہ سماج اور ہندو مہاسبھا کی فرقہ واریت
- دوسری جنگ عظیم
- بھارت چھوڑو تحریک
- قحطِ بنگال
- قراردادِ پاکستان
- جہازیوں کی بغاوت
- تقسیم، ہجرت اور فسادات
- تلنگانہ کی کسان تحریک
- انقلابِ چین
- سوشلسٹ بلاک اور مغربی ممالک کے درمیان سرد جنگ

ساحر کے دو شعری مجموعوں: 'تلخیاں' (۱۹۴۴) اور 'آؤ کہ کوئی خواب نہیں' (۱۹۷۱) کے علاوہ ان کی طویل نظم 'پرچھائیاں' (۱۹۵۵) اور فلمی نغموں کا مجموعہ 'گاتا جائے بنجارہ' جون ۱۹۵۸ میں شائع ہو چکا تھا۔ پروفیسر انور ظہیر انصاری کے مطابق 'آؤ کہ کوئی خواب نہیں' کے بعد کے تقریباً دس سال کا کلام صابر دت نے 'فن و شخصیت' ساحر لدھیانوی، ستمبر ۱۹۸۵ میں شائع کر دیا تھا۔ یہ نظمیں مندرجہ ذیل ہیں:

آج کا پیار تھوڑا سا بچا کر رکھو۔ مسیح پاک روح تھے۔ کرشن پھر آئیں گے'، 'پیار کا تحفہ'، 'اک دِیا اور بجھا'، 'مرگھٹ کی سرزمین'، 'آزاد وطن دیکھ ذرا'، 'میں ہر اک پل کا شاعر ہوں۔

ان کے علاوہ ساحر کی دو نظمیں: 'شکستِ زنداں' (دوماہی 'شاہراہ' دہلی) اور 'ماں' (سہ ماہی 'فکر و فن' بمبئی) بھی ابتدائی دور میں شائع ہوئی تھیں اور کسی مجموعے میں شامل نہیں ہیں۔

ان نظموں کے علاوہ ساحر نے چند کہانیاں بھی لکھی تھیں اور بعد میں چند تنقیدی مضامین مثلاً 'ترقی پسند ستیارتھی' مہندر ناتھ، مایکافسکی، جدید روس کا عوامی شاعر' بھی تحریر کیے تھے، جن کی تلاش و طباعت کی ضرورت ہے۔''

(پروفیسر انور ظہیر انصاری: ساحر لدھیانوی — حیات اور کارنامے، علی گڑھ ۲۰۰۴، صفحہ ۳۶)

بمبئی فلم انڈسٹری میں قدم جمانے سے پہلے اور بعد بھی، ساحر نے اپنے اُصولوں اور نظریات پر کبھی مفاہمت نہیں کی۔ انہوں نے بچپن ہی سے اپنے جاگیردار باپ کے ظالمانہ رویّوں کے ہاتھوں ذلتیں اُٹھائیں تھیں اور اپنی ماں کو اس جاگیردار کی زیادتیوں کا شکار ہوتے دیکھا تھا۔ سردار بیگم نے اپنی عمر کے کم از کم پچاس برس تنہائی، بے چارگی اور مردانہ جبر کی بے بسی میں گزارے اور اپنے اکلوتے بیٹے کی جان کی حفاظت کا بھی انتظام کیا تھا۔ اس لیے ساحر کے مزاج میں ایک مستقل قسم کی خوفزدگی اور کڑواہٹ بھر گئی تھی۔ فلم 'پیاسا' کی کامیابی کے بعد وہ نوشاد اور لتا منگیشکر سے بطور مشاہرہ ایک روپیہ زائد لینے لگے تھے۔ جے دیو، لکشمی کانت پیارے لعل اور روی جیسے نئے موسیقاروں کو بطورِ موسیقار شامل کرنے کے لیے پروڈیوسروں کو مجبور کرنے لگے تھے اور سدھا ملہوترہ جیسی اوسط درجہ کی مغنیہ کو لتا منگیشکر کا متبادل بنانے کی کوشش کرتے رہے تھے۔ ان سب اقدام کی توقع کسی روشن خیال ترقی پسند ادیب سے نہیں کی جاتی تھی۔ لیکن ان کے بچپن کی محرومیاں اور ان کی خوفزدہ زندگی، ان کے آڑے آتی رہیں۔

تاہم ساحر کا سب سے بڑا اور تاریخی کارنامہ ان کا انسان دوست اور سامراج دشمن نظریہ ہے۔ جس پر وہ آخری سانس تک قائم رہے اور اپنے نغموں اور نظموں میں دولت اور دولتمندوں کو ناپسندیدہ قرار دینے والا یہ انقلابی شاعر حقیقی زندگی میں بھی اسی دولت مخالف

راہ پر چلتا رہا اور ذاتی قابلیت سے کمائی ہوئی دولت کو عزیزوں، دوستوں پر لٹاتا رہا۔

ساحر نے جس دَور میں شعور سنبھالا تھا، وہ دور بالخصوص پنجاب میں بھگت سنگھ اور اُن کے نظریات کے فروغ اور بھگت سنگھ کے قاتل سامراجیوں سے نفرت کا دَور تھا۔ چنانچہ یہی سامراج دشمنی ساحر کی 'تلخیاں' کی نظموں: مرے گیت، مجھے سوچنے دے، کچھ باتیں، طلوعِ اشتراکیت، اجنبی محافظ، شہزادے، احساسِ کامران، شکستِ زنداں' وغیرہ میں واضح اور مکمل طور پر نظر آتی ہے۔ اور یہی اشتراکی فکر سے بھرپور لہجہ ان کے دوسرے مجموعے 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' میں بھی قائم ہے، حالانکہ، شاید فلموں کی مصروفیت کی بنا پر ساحر اب شاعری پر توجہ کم دے پا رہے تھے۔ تاہم اپنے فلمی نغموں میں ساحر نے اپنا ترقی پسندانہ لہجہ اور مواد، دونوں قائم رکھے۔ مثال کے طور پر

- ساتھی ہاتھ بڑھانا
- دھرتی ماں کا مان ہمارا پیارا لال نشان
- وہ صبح کبھی تو آئے گی
- وہ صبح ہمیں سے آئے گی
- رات کے راہی بھٹک مت جانا صبح کی منزل دور نہیں
- رات بھر کا ہے مہماں اندھیرا
- جیو تو ایسے جیو جیسے سب تمہارا ہے
- بانٹ کے کھاؤ اس دنیا میں، بانٹ کے بوجھ اُٹھاؤ
- ان اُجلے محلوں کے تلے
- یہ محلوں یہ تختوں یہ تاجوں کی دنیا
- میں زندگی کا ساتھ نبھاتا چلا گیا
- کیا ملیے ایسے لوگوں سے جن کی فطرت چھپی رہے
- دھرتی کی سلگتی چھاتی سے بے چین شرارے پوچھتے ہیں
- میں نے پی شراب تم نے کیا پیا

- خدائے برتر، تری زمیں پر زمیں کی خاطر یہ جنگ کیوں ہے
- جاگے گا انسان زمانہ دیکھے گا
- اب کوئی گلشن نہ اُجڑے، اب وطن آزاد ہے
- زندگی ظلم سہی جبر سہی غم ہی سہی

ساحر کی زندگی اور شاعری، دونوں میں عورت کو نہایت اہم مقام حاصل ہے۔ یہ حسنِ اتفاق ہے کہ ان کی پیدائش یومِ خواتین کو ہوئی تھی اور خواتین کے تعلق سے ان کا مشاہدہ اور تجربات خود اپنے گھر کی سرکردہ خاتون: اپنی والدہ سردار بیگم سے متعلق تھے۔ ان کی والدہ ساحر کے جاگیردار باپ کے زیرِ تحکم شریکِ حیات ہونے کے باوجود نہایت ذلّت اور بے چارگی کی زندگی بسر کرتی تھیں۔ بچپن ہی سے ساحر نے خانگی مناقشات اور پھر زوجین کے درمیان مقدمہ بازی اور انجامِ کار دونوں کے درمیان علاحدگی دیکھی تھی۔ ان واقعات نے ساحر کے ذہن و دل پر بڑے منفی اثرات مرتب کیے۔ ان اثرات نے جب ان کے سیاسی و ادبی نظریات کو متاثر کیا تو اُن کی غزلوں اور نظموں میں ایک مثبت قسم کا Pro-feminist رنگ وجود میں آیا۔ یہ نسائیت آمیز لب ولہجہ نہ صرف ان کی شاعری میں بلکہ فلمی نغموں میں بھی مستقل طور پر قائم رہا۔ ساحر نے اپنے گھر میں اور اپنے اطراف میں عورتوں کو عموماً مردانہ تحکم اور اقتصادی بیچارگی کا شکار دیکھا تھا۔ انہوں نے فلم انڈسٹری میں بھی اداکاراؤں کا استحصال ضرور دیکھا ہوگا۔ ان سب واقعات و مشاہدات کو ساحر نے نہایت پُر زور اور واضح طور پر نظم کیا۔ چند نظمیں ساحر کے کلام اور فلمی نغموں سے۔

کہاں تک کوئی زندہ حقیقتوں سے بچے
کہاں تک کرے چھپ چھپ کے نغمہ پیرائی
وہ دیکھ سامنے کے پُرشکوہ ایواں سے
کسی کرائے کی لڑکی کی چیخ ٹکرائی

یہ کوچے یہ نیلام گھر دلکشی کے
یہ لٹتے ہوئے کارواں زندگی کے
کہاں ہیں کہاں ہیں محافظ خودی کے
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

---

جیب میں نقرئی سکّوں کی کھنک
بھوکے دہقانوں کے ماتھے کا عرق
رات کو جس کے عوض بکتا ہے
کسی افلاس کی ماری کا تقدس یعنی
کسی دوشیزۂ مجبور کی عصمت کا غرور

---

اُس شام مجھے معلوم ہوا جب باپ کی کھیتی چھن جائے
ممتا کے سنہرے خوابوں کی انمول نشانی بکتی ہے
اس شام مجھے معلوم ہوا جب بھائی جنگ میں کام آئیں
سرمائے کے قحبہ خانے میں بہنوں کی جوانی بکتی ہے

---

لوگ عورت کو فقط جسم سمجھ لیتے ہیں
روح بھی ہوتی ہے اس میں یہ کہاں سوچتے ہیں

---

جوانی بھٹکتی ہے بدکار بن کر
جواں جسم سجتے ہیں بازار بن کر
یہاں پیار ہوتا ہے بیوپار بن کر
یہ دنیا اگر مل بھی جائے تو کیا ہے

---

سنسار کی ہر اک بے شرمی غربت کی گود میں پلتی ہے
چکلوں ہی میں آکر رُکتی ہے فاقوں سے جو راہ نکلتی ہے

مردوں کی ہوس ہے جو اکثر عورت کے پاپ میں ڈھلتی ہے
عورت نے جنم دیا مَردوں کو مَردوں نے اُسے بازار دیا

---

ساحر نے فلمی نغمہ نگاری کو بطورِ روزگار اپنایا، لیکن وہ مجروح سلطان پوری کی طرح فلمی روزگار میں غرق نہیں ہوئے۔ اپنے اطراف وجوانب سے مکمل طور پر باخبر اور تخلیقی طور پر زندہ وتوانا رہے۔ وہ بین الاقوامی اور قومی سیاسی تغیرات کا شعور تو رکھتے ہی تھے، ہندوستان کی دھرتی کی مذہبی کلچر اور انسانی رشتوں کی نزاکت سے بھی اپنا فنی تعلق برقرار رکھتے تھے۔

چنانچہ انہوں نے ہندی لفظیات میں بھجن ؎

- تورا من درپن کہلائے
- ایشور اللہ تیرے نام
- بھگوان کے گھر دیر ہے اندھیر نہیں

کہے اور بچوں کے گیت بھی ؎

- بچے من کے سچے
- تو مرے ساتھ رہے گا منّے
- اے مرے ننھے گلفام
- تیرے بچپن کو جوانی کی دُعا دیتی ہوں

اور حبیب پینٹر کی نصیحت سے زیادہ ہر دلعزیز رخصتی کا نغمہ بھی لکھا ؎

- بابل کی دعائیں لیتی جا

جہاں تک ملکی اور بین الاقوامی سیاسی واقعات کا سوال ہے، ۱۹۴۳ میں جب بنگال میں قحط پڑا، جس میں انگریز حکومت کی ظالمانہ پالیسی کی بنا پر لاکھوں انسان بازاروں اور فٹ پاتھوں پر تڑپ تڑپ کر مرے، جس پر کرشن چندر نے 'ان داتا' جیسا دل دہلانے والا افسانہ تخلیق کیا اور خواجہ احمد عباس نے 'دھرتی کے لعل' جیسی دردناک فلم بنائی تو ساحر نے بھی ایک نظم 'بنگال' کے عنوان سے تخلیق کی۔ ۱۹۶۹ میں جب گاندھی صدی کے دوران احمد آباد

میں بھیانک فرقہ وارانہ فسادات کرائے گئے اور جب اُسی برس غالب صدی کے سرکاری جشن منائے گئے تو ساحرؔ کا ضمیر خاموش نہ رہ سکا ۔

جس عہدِ سیاست نے یہ زندہ زباں کچلی
اس عہدِ سیاست کو مرحوموں کا غم کیوں ہے
غالبؔ جسے کہتے ہیں اُردو ہی کا شاعر تھا
اُردو پہ ستم ڈھا کے غالب پہ کرم کیوں ہے

---

جنوری ۱۹۶۱ میں جب امریکی سازش سے کانگو کے سوشلسٹ رہنما پیٹرک لومبا کو شہید کیا گیا تو جواہر لعل نہرو نے کہا تھا کہ ایک شہید لومبا ایک زندہ لومبا سے کہیں زیادہ طاقتور ہوتا ہے۔ ساحرؔ نے لومبا کے قتل پر نظم 'خون پھر خون ہے' کہی تھی ۔

ظلم پھر ظلم ہے بڑھتا ہے تو مٹ جاتا ہے
خون پھر خون ہے ٹپکے گا تو جم جائے گا
تم نے جس خون کو مقتل میں دبانا چاہا
آج وہ کوچہ و بازار میں آنکلا ہے
کہیں شعلہ کہیں نعرہ کہیں پتھر بن کر
خون چلتا ہے تو رُکتا نہیں سنگینوں سے
سر اُٹھاتا ہے تو دبتا نہیں آئینوں سے

دوسری جنگِ عظیم کے بعد مغربی بلاک اور سوویت یونین کے درمیان جو سرد جنگ چل رہی تھی، ہندوستان اور ہندوستان کے پڑوسی ممالک اُس سے مبرّا نہیں تھے۔ اسی سرد جنگ کا حصہ امریکہ اور سوویت یونین روس کی خلائی پروگرام میں مسابقت بھی تھی۔ مقابلہ آرائی کے ماحول میں سوویت روس نے اکتوبر ۱۹۵۷ میں دنیا کا پہلا خلائی جہاز Sputnik اوّل چھوڑا جس نے زمین کے چاروں طرف تین ہفتے تک چکر لگایا تھا، اس کے بعد اپریل ۱۹۶۱ میں دنیا کے پہلا روسی خلاباز یوری گگارن Yuri Gagarin نے اپنے خلائی جہاز

میں خلا میں ۱۰۸ منٹ گزار کر دنیا کو حیرت زدہ کر دیا۔ امریکی خلا باز اس کے ایک ماہ بعد ہی خلا میں جا سکے، جو دونوں ملکوں کی خلائی دوڑ میں ایک طرح کی شکست قرار دی گئی۔ ساحر نے سوویت یونین کی اس اوّلیت کو سوشلسٹ نظام کی فتح سے تعبیر کرتے ہوئے اس کامیابی پر ایک نظم 'مرے عہد کے حسینو' کہی تھی ؎

مرے عہد کے حسینو وہ نظر نواز تارے
مرا دورِ عشق پرور تمھیں نذر دے رہا ہے
وہ جنوں جو آب و آتش کو اسیر کر چکا تھا
وہ خلا کی وسعتوں سے بھی خراج لے رہا ہے
مرے ساتھ رہنے والو، مرے بعد آنے والو
میرے دور کا یہ تحفہ تمھیں سازگار آئے
کبھی تم خلا سے گزرو کسی سیم تن کی خاطر
کبھی تم کو دل میں رکھ کر کوئی گلعذار آئے

ساحر نے ۱۹۴۶ کی جہازیوں کی بغاوت پر بھی نظم کہی، چھبیس جنوری کے جشن پر بھی، گاندھی صدی پر بھی اپنی درسگاہ گورنمنٹ کالج لدھیانہ کی گولڈن جوبلی کے موقعے پر بھی اور لتا منگیشکر کی فنکاری پر بھی، کیونکہ وہ ایک باشعور، حساس اور باخبر فنکار تھے۔ ساحر نے فلموں میں اور فلموں کے علاوہ جو بھی نغمے، نظمیں اور غزلیں کہیں، وہ ان کو اپنے عہد کے کسی بھی ترقی پسند یا غیر ترقی پسند شاعر کے ہم پلہ رکھنے کے لیے کافی ہیں اور ان کی کئی نظمیں ایسی ہیں، جن کو نہ صرف ترقی پسند شاعری کے شاہکار، بلکہ اُردو شاعری کے شاہکاروں کے زمرے میں شامل کیا جانا چاہیے۔ ان تخلیقات میں نمایاں ترین مقام ساحر کی طویل نظم 'پرچھائیاں' (۱۹۵۵) کو حاصل ہے۔ اس نظم پر گفتگو ہی ساحر کے فنی و سیاسی نظریات کی تفہیم کے لیے کافی ہے۔ دراصل سوویت یونین اور امریکی بلاک کے درمیان جاری سرد جنگ اس نظم کا پس منظر ہے۔ سرد جنگ کا نظریاتی ٹکراؤ تو دوسری جنگِ عظیم کے بعد ہی

شروع ہو گیا تھا۔ مغربی ممالک میں ایٹمی ہتھیاروں کی پروڈکشن نے اس رسّہ کشی میں اضافہ کیا اور سرد جنگ، اشتراکیت بنام سرمایہ داری کی نظریاتی جنگ بن گئی۔ جو ۱۹۹۱ میں سوویت بلاک کے انہدام تک جاری رہی اور کئی دفعہ تیسری جنگِ عظیم کے خطرات پیدا ہو گئے تھے۔ اسی تناظر میں عالمی امن کونسل قائم کی گئی۔

عالمی امن تحریک کے رشتے سوویت روس کی سرپرستی میں قائم کردہ تنظیم Cominform سے ملتے ہیں، جس کی تحریک پر ۱۹۴۸ میں فن لینڈ میں عالمی امن کونسل (W.P.C.) قائم ہوئی تھی، مارچ ۱۹۵۰ میں کونسل نے ایٹمی ہتھیاروں کے خلاف کروڑوں لوگوں کے دستخطوں کے ساتھ 'اسٹاک ہوم اپیل' جاری کی تھی۔

اس کونسل کے مقاصد کے فروغ کے لیے ۱۹۵۱ میں ہندوستان میں ڈاکٹر سیف الدین کچلو، پنڈت سندر لال، اجئے گھوش، ڈی. ڈی. کوسامبی، اے. کے. گوپالن، پرتھوی راج کپور، خواجہ احمد عباس، بلراج ساہنی، کرشن چندر، راجندر سنگھ بیدی اور گوربخش سنگھ پریت لڑی وغیرہ نے AIPSO قائم کی، جو امریکی جارحیت اور فرقہ پرستی کے خلاف کام کرتی رہی۔ جواباً اس تنظیم کے خلاف امریکی سرپرستی میں The Congress for Cultural Freedom کا دکھاوا رچا گیا۔

پھر عظیم سائنس داں البرٹ آئن اسٹائن اور فلسفی ادیب برٹرنڈ رسل نے جولائی ۱۹۵۵ میں Russell-Einstein Manifesto کے عنوان سے ایک دستاویز تیار کی، جو اجتماعی تباہی کے ہتھیاروں کے ذریعے عالمی امن کے لیے پیدا کردہ خطرات پر مرکوز تھی۔ اس مہم کے تحت، بہت سی امن کانفرنسیں یوروپ میں ہوئیں۔ جواہر لعل نہرو ۱۹۵۷ میں اوّلین امن کانفرنس منعقد کرنے کے خواہاں تھے، لیکن بوجوہ یہ ممکن نہ ہو سکا۔

آل انڈیا امن کونسل (AIPSO) نے عالمی امن کا اعلانیہ جاری کیا تھا، جس پر دس لاکھ سے زائد ادیبوں، فنکاروں، سائنس دانوں، شاعروں اور عام امن پسند ہندوستانی شہریوں کے دستخط تھے۔ اس محضر پر ساحر نے بھی دستخط کیے تھے۔

اسی سلسلے میں ساحر نے طویل جنگ مخالف نظم 'پرچھائیاں' کہی تھی اور اس کو ۱۹۵۵

میں کتابچے کی شکل میں شائع کیا تھا۔ ساحر نے اس کے سرنامے پر لکھا تھا:

''اس وقت ساری دنیا میں امن اور تہذیب کے تحفظ کے لیے جو تحریک چل رہی ہے، یہ نظم اس کا ایک حصّہ ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ ہر نوجوان نسل کو یہ کوشش کرنی چاہیے کہ اسے جو دنیا اپنے بزرگوں سے ورثے میں ملی ہے، وہ آئندہ نسلوں کو اس سے بہتر اور خوبصورت دنیا دے کر جائے۔''

(کلیاتِ ساحر، دہلی، ۲۰۱۴، صفحہ ۱۶۴)

'پرچھائیاں' ۱۸۴ مصرعوں پر مشتمل اُردو کی چند طویل نظموں میں سے ایک ہے۔ اس میں کیفیت کی مناسبت سے دو بحروں کا استعمال کیا گیا ہے اور نظم معرّیٰ کے ساتھ مستزاد کا تجربہ بھی کیا گیا ہے۔

ساحر کی یہ نظم بیک وقت تاثراتی بھی، محاکاتی بھی اور مقصدی بھی۔ یعنی یہ ایک قلبی واردات سے شروع ہوتی ہے اور ایک اجتماعی ٹریجڈی پر ختم ہوتی ہے۔ یہ ہندوستان کی غلامی کے پس منظر میں لکھی گئی ہے، جب جنگِ عظیم دوم میں ہندوستانی جوانوں کو انگریزوں نے زبردستی بطور ایندھن استعمال کیا تھا، جس کا ہندوستان سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ مستزاد یہ کہ دوسری جنگِ عظیم کے ختم ہوتے ہی کل کے اتحادی آج کے دشمنوں کی شکل میں سرد جنگ (Cold war) میں مصروف ہو گئے اور ایٹمی و روایتی ہتھیاروں کا کاروبار تیزی سے فروغ پانے لگا۔ سرد جنگ میں سوشلسٹ ممالک اور مغربی بلاک کے درمیان کشیدگی اس درجہ بڑھنے لگی کہ کئی دفعہ تیسری جنگِ عظیم کے خطرات انسانیت کے سروں پر منڈلانے لگے۔ انھی خطرات کی بنا پر مغربی دنیا کے بہت سے نوبل انعام یافتہ سائنسدانوں اور ادیبوں نے عالمی امن کے قیام اور ہتھیار مخالف مہم شروع کی تھی — اور ساحر لدھیانوی وغیرہ ترقی پسندوں نے اس مہم میں فکری و تخلیقی طور پر شرکت کی۔ نظم دو نوجوان دلوں کی پہلی ملاقات سے شروع ہوتی ہے ؎

یہی فضا تھی، یہی رُت، یہی زمانہ تھا
یہیں سے ہم نے محبت کی ابتدا کی تھی

دھڑکتے دل سے لرزتی ہوئی نگاہوں سے
حضورِ غیب میں ننھی سی التجا کی تھی
کہ آرزو کے کنول کھل کے پھول ہو جائیں
دل و نظر کی دعائیں قبول ہو جائیں

عاشق ومحبوب کی محبت پروان چڑھنے لگتی ہے لیکن ان کے درمیان ایک ایسی جنگ آجاتی ہے جواُن کے کھیتوں اور گھروں سے ہزاروں میل دور کہیں لڑی جارہی تھی ۔

انسان کی قیمت گرنے لگی اجناس کے بھاؤ چڑھنے لگے
بستی کے سجیلے شوخ جواں بن بن کے سپاہی جانے لگے
جس راہ سے کم ہی لوٹ سکے، اُس راہ پہ راہی جانے لگے

یہ اس جنگ کی شروعات ہے جو ابتداً کہیں دور لڑی جارہی تھی۔ لیکن جب گاؤں کے جوانوں کی جبری بھرتی ہونے لگی تو یہ بالکل نزدیک نظر آنے لگی تھی۔ آہستہ آہستہ ہندوستان کے گاؤں ویران ہونے لگے، کھیتیاں اُجڑنے لگیں اور ماؤں سے ان کے بیٹے اور دوشیزاؤں سے ان کے عاشق چھین لیے گئے۔ پھر جب ساری دولت، حکومتی ذرائع اور انسانی وسائل جنگ کی نذر ہونے لگے تو بے روزگاری، جسم فروشی اور گداگری کو فروغ ہونے لگا ۔

دھول اُڑنے لگی بازاروں میں بھوک اُگنے لگی کھلیانوں میں
ہر چیز دکانوں سے اُٹھ کر روپوش ہوئی تہہ خانوں میں
بدحال گھروں کی بدحالی بڑھتے بڑھتے جنجال بنی
مہنگائی بڑھ کر کال بنی، ساری بستی کنگال بنی
چرواہیاں رستے بھول گئیں پنہاریاں پنگھٹ چھوڑ گئیں
کتنی ہی کنواری ابلائیں ماں باپ کی چوکھٹ چھوڑ گئیں
کچھ بھی نہ رہا جب بکنے کو، جسموں کی تجارت ہونے لگی
خلوت میں بھی جو ممنوع تھی، جلوت میں جسارت ہونے لگی

چنانچہ اس جنگ میں ملک کے گاؤوں اور شہروں، کھیتوں اور بازاروں میں انسانیت

زخمی ہوتی ہے اور محبت روز بے عصمت ہوتی ہے۔ یہ جنگ صرف جنونی طاقتوں کے درمیان ہتھیاروں کی مقابلہ آرائی نہیں رہتی بلکہ انسانی رشتوں اور جذبوں کی نیلام گاہ بن جاتی ہے۔ ساحر یہاں ایک شعری بیان درج کرتے ہیں جو انسانوں کے قتل وخون کے خلاف ہے اور فوجی سرحدوں کے پار بسنے والے انسانوں سے نفرت کے بھی خلاف ہے ؂

چلو کہ چل کے سیاسی مقامروں سے کہیں
کہ ہم کو جنگ وجدل کے چلن سے نفرت ہے
جسے لہو کے سوا کوئی رنگ نہ راس آئے
ہمیں حیات کے اس پیراہن سے نفرت ہے
اُٹھو کہ آج ہر اک جنگجو سے یہ کہہ دیں
کہ ہم کو کام کی خاطر کلوں کی حاجت ہے
ہمیں کسی کی زمیں چھیننے کا شوق نہیں
ہمیں تو اپنی زمیں پر ہلوں کی حاجت ہے

اس طرح یہ شاہکار نظم ساحر کے نقطۂ نظر پر ختم ہوتی ہے۔ یہ نقطۂ نظر بین الاقوامی انسانیت اور رنگ ونسل سے ماورا بھائی چارے کے نظریے پر قائم ہے۔ اس طویل نظم کو دنیا بھر کے ادیبوں، سائنس دانوں اور فنکاروں کے ذریعے چلائی جانے والی امن تحریک کا حصہ قرار دینا ہی مناسب ہوگا۔

اسی نظریاتی پس منظر میں ساحر نے دوسری جنگ مخالف نظم ہند-پاکستان جنگ ۱۹۶۵ کے زمانے میں کہی تھی، جس کا عنوان 'اے شریف انسانو' تھا اور جو معاہدۂ تاشقند کی سالگرہ پر آل انڈیا ریڈیو سے نشر بھی کی گئی تھی ؂

جنگ تو خود ہی ایک مسئلہ ہے — جنگ کیا مسئلوں کا حل دے گی
آگ اور خون آج بخشے گی — بھوک اور احتجاج کل دے گی
اس لیے اے شریف انسانو — جنگ ٹلتی رہے تو بہتر ہے
آپ اور ہم سبھی کے آنگن میں — شمع جلتی رہے تو بہتر ہے

ان سب مثالوں سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ ساحر نے جہاں ایک طرف فلموں کو خوبصورت احساس سے آراستہ نغمے دیے وہیں اپنی نظموں، غزلوں اور گیتوں میں کبھی ترقی پسندی کے اظہار پر سمجھوتہ نہیں کیا اور بہت سی فلمیں تو صرف ان کے نغموں کی بنا پر کامیاب ہوئیں۔

•

لیکن ساحر کی ذاتی زندگی بہت کربناک اور غیر محفوظ تھی۔ وہ اپنے بچپن کی نفسیاتی محرومیوں کی بنا پر کسی عورت کے نزدیک نہ آسکے اور زندگی بھر اپنی ماں کے فرمانبردار بیٹے بنے رہے۔ ان کے اندر کی ازلی تنہائی اس درجہ شدید تھی کہ وہ اکیلے پن سے خوفزدہ رہتے تھے اور ہر وقت کسی نہ کسی کو ساتھ رکھتے تھے۔ لدھیانہ میں چودھری فیض الحسن اور ابنِ انشا، لاہور میں حمید اختر اور شورش کاشمیری، امرتسر میں جے دیو، لاہور میں چودھری نذیر احمد اور احمد راہی، دہلی میں پرکاش پنڈت، بمبئی میں حمید اختر اور جاں نثار اختر، پھر ماموں زاد بہنوں، جاوید اختر، ندا فاضلی اور صابردت وغیرہ کو ساحر ساتھ رکھتے تھے۔ ہوائی جہاز میں سفر کرنے سے ڈرتے تھے، ایک کار میں چلتے اور دوسری کار پیچھے پیچھے رکھتے۔ ساحر نے اپنی اسی تنہائی پر نظم کہی تھی

محفل سے اُٹھ جانے والو، تم لوگوں پر کیا الزام
تم آباد گھروں کے باسی میں آوارہ بدنام
تم دنیا کو بہتر سمجھے میں پاگل تھا خوار ہوا
تم کو اپنانے نکلا تھا خود سے بھی بیزار ہوا
دیکھ لیا گھر پھونک تماشا جان لیا میں نے انجام

(میرے ساتھی خالی جام)

ساحر کی یہ ازلی تنہائی اور شب و روز کا سونا پن، والدہ سردار بیگم کی وفات ۳۱ر جولائی ۱۹۷۶ کے بعد ناقابلِ برداشت ہوگیا۔ اب وہ اپنے کمرے میں سوتے ہوئے بھی ڈرنے لگے تھے۔ اپنے ڈرائیور اسلم کو چوبیس گھنٹے نزدیک رکھتے۔ ماموں زاد بہنیں سرور شفیع

اورانور سلطانہ ماں کانعم البدل ثابت نہ ہوسکیں۔ آخری برسوں میں ساحر کو عارضۂ قلب لاحق ہوگیا تھا اور اسی دوران انہوں نے 'انصاف کا ترازو، لکشمی، دیدارِ یار، جیو اور جینے دو اور دھن وان' وغیرہ فلموں کے لیے نغمے بھی لکھے۔ لیکن اپنے ذہنی وجسمانی عارضوں سے جانبر نہ ہوسکے اور ۲۵/اکتوبر ۱۹۸۰ کو ممبئی کے عروس البلاد میں ختم ہوگئے۔

ساحر تو ۱۹۸۰ میں تہہ خاک چلے گئے لیکن آج بھی ان کے نغمے، ان کی نظمیں اور بہت سے ضرب المثل اشعار شاعری اور ادب میں روشن خیالی اور انسان دوستی کی بین الاقوامی اقدار کو زندہ وتوانا رکھتے ہیں۔ ساحر کو اُردو زبان اور ہندوستان کے اہم شاعروں میں شمار کیا جاتا ہے۔ ساحر کی ذاتی زندگی کو کچھ لوگ ناکام قرار دے سکتے ہیں لیکن ان کو پل دو پل کا شاعر قرار نہیں دیا جا سکتا۔ ساحر نے شعر وفن کی اہمیت وافادیت کو دو مصرعوں میں واضح کر دیا تھا ؎

فن جو نادار تک نہیں پہنچا — اپنے معیار تک نہیں پہنچا

اور اپنے گیتوں اور نظموں کی بلند آہنگی اور تلخ نوائی کا پس منظر ان مصرعوں میں بیان کیا تھا ؎

میں شاعر ہوں مجھے فطرت کے نظاروں سے اُلفت ہے
مرا دل دشمنِ نغمہ سرائی ہو نہیں سکتا
مرے سرکش ترانوں کی حقیقت ہے تو اتنی ہے
کہ جب میں دیکھتا ہوں بھوک کے مارے کسانوں کو
حکومت کے تشدد کو امارت کے تکبّر کو
کسی کے چیتھڑوں کو اور شہنشاہی خزانوں کو
تو دل تابِ نشاطِ عشرت لا نہیں سکتا
میں جو چاہوں بھی تو خواب آور ترانے گا نہیں سکتا

اسی لیے ساحر نے شیریں اور نرم گیت تو لکھے، تاہم ان کے لہجے کی تلخی اور زندگی کی حقیقتوں کی برہنہ گفتاری آخر تک برقرار رہی۔

●●●

حافظ لدھیانوی

# رومان اور انقلاب کا شاعر

یہ پچھلے سال کی بات ہے، میں ساحر لدھیانوی پر یہ مضمون لکھ رہا تھا کہ اُن کی وفات کی خبر آئی، قلم رُک گیا۔ آنکھیں بند کر کے ساحر لدھیانوی کے بارے میں سوچنے لگا۔ کالج کی زندگی سے لے کر تقسیمِ ہندوپاک کے سینکڑوں واقعات نظروں کے سامنے فلم کی طرح آ گئے۔ رفاقت کا ایک ایک لمحہ ذہن پر بے شمار یادوں کو لے کر طلوع ہوا۔ یادوں نے ماضی کے سینکڑوں چراغ روشن کر دیئے۔ جنھوں نے رفاقتوں کی منزلوں کو تاباں کر دیا۔ لوگ بچھڑ جاتے ہیں مگر زندگی کی راہوں پر اپنے سفر کے ایسے ایسے نقوش اور ایسے ایسے سنگ میل جوڑ جاتے ہیں جن سے ان کی داستانِ زندگی مرتب کی جا سکتی ہے۔ ان کے افعال و کردار ان کے ماضی و حال، ان کی زندگی کے مختلف ادوار ان کے کارناموں اور ان کی دلچسپیوں کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ اس بے ثبات زندگی میں مشہور و معروف شخصیتوں نے ایسے کارہائے نمایاں انجام دیئے جنھوں نے ان کو ایک مستقل حیات بخش دی۔ وہ اس جہانِ فانی سے رخصت ہو گئے۔ مگر ان کی تحریریں اُن کی زبان بن گئیں۔ جن کے واسطے سے وہ آنے والی نسلوں سے ہمیشہ ہم کلام رہیں گے۔ لوگ یہ بے صورت آوازیں سنتے رہیں گے اور ان آوازوں کے سحر سے زندگی کے اَن گنت گوشوں میں رہنمائی حاصل کرتے رہیں گے۔

ساحر لدھیانوی کا گھرانا علمی و ادبی نہ تھا، نہ اسے شاعری ورثے میں ملی، نہ ہی اس کی آنکھ کسی خوبصورت، پاکیزہ ماحول میں کھلی، جہاں چاروں طرف علمی اور ادبی مہکار پھیلی ہوئی ہو۔ ماحول نے اسے بے اطمینانی اور بے کیفی دی۔ وہ اس ماحول میں خود کو اجنبی محسوس کرنے لگا۔ معاشرے کا زہر اس کے رگ و پے میں سرایت کر گیا۔ اس نے اس زہر کا تریاق شاعری میں ڈھونڈا۔ اپنے نفرت کے جذبے کو تسکین دینے کے لیے، معاشرے کے اس

کوڑھ کو دوسروں کو دکھانے کے لیے اس نے شاعری کا سہارا لیا جو اس کو قدرت کی طرف سے ودیعت کی گئی تھی۔ مگر یہ فریضہ چند لمحوں کا نہ تھا، اس کے لیے عمر درکار تھی۔

ساحرؔ مبلّغ تھا نہ مصلح، مگر اس کے اندر اپنے بدنما ماحول کے خلاف بغاوت کا جذبہ موجود تھا۔ وہ تو شاعری کے ذریعے اپنے ذہن کا بوجھ ہلکا کرتا تھا۔ اس کی نظم 'خدایان تقدیس مشرق کہاں ہیں' اس کے جذبات کی عکاس اس کے مشاہدے کی غماز، گھناؤنے ماحول کے تجزیے کی بہترین مثال ہے۔ اس نظم کا ایک ایک مصرعہ طنز کا زہریلا اور تیز نشتر ہے۔ اس نظم میں احساسات و جذبات کی ایک دنیا آباد ہے۔ یہ نظم زندگی کے چہرے پر بدنما داغوں کو نمایاں کرتی ہے۔ اس نظم کا عنوان 'چکلے' ہے۔ نظم کے ایک دو بند دیکھیے ؎

یہ اُٹھتی نگاہیں حسینوں کی جانب | لپکتے ہوئے پاؤں زینوں کی جانب
یہ بڑھتے ہوئے ہاتھ سینوں کی جانب | خدایانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

---

مدد چاہتی ہے یہ حوّا کی بیٹی | یشودھا کی ہم جنس رادھا کی بیٹی
پیمبر کی اُمّت زلیخا کی بیٹی | خدایانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

---

بلاؤ خدایانِ دیں کو بلاؤ | یہ کوچے، یہ گلیاں یہ منظر دکھاؤ
خدایانِ تقدیسِ مشرق کو لاؤ | خدایانِ تقدیس مشرق کہاں ہیں

یہ ساحرؔ کا اپنے ماحول کے خلاف فکری اور ذہنی احتجاج تھا جس نے اس نظم میں چیخ کی صورت اختیار کر لی۔ اس نظم کا ایک ایک بند معاشرے کی گھناؤنی تصویر سے پردہ اُٹھاتا معلوم ہوتا ہے۔ اسی نفرت کے جذبے نے ساحرؔ کو معاشرے کے خلاف شعر کہنے پر اُکسایا۔ اس کی شاعری کا دائرہ غیر ملکی تسلّط کے خلاف، غلامانہ زندگی سے بیزاری اور ماحول سے بغاوت تک پہنچ گیا۔ اس نے سامراج کے مظالم کے خلاف اپنی نحیف آواز بلند مینار پر کھڑے ہو کر بلند کرنا چاہی۔ اس کی شاعری کا آغاز انقلاب کے نعرے سے ہوا۔ اس کی ابتدائی شاعری میں شاعری کم تھی اور نعرہ زیادہ۔ شعر میں وہ پختگی، بات کرنے کا ڈھنگ، زبان و بیان کا آہنگ نامانوس تھا۔ آج بھی مجھے اُس دور کے چند اشعار یاد ہیں جن سے اس

کی شاعری کے آغاز کا پتہ چلتا ہے۔

چراغِ زندگی بجھنے کو ہے اب ٹمٹماتا ہے
مرا کیا ہے مجھے کھانسنے میں خون آتا ہے

بھلا میعاد ہی کیا ہے جہاں میں حسن فانی ہے
مرنے سے دن گزار دو اور بہاریں نو جوانی کی

---

دیکھ اُبھرا چاہتا ہے عصرِ نو کا آفتاب
مجھ کو جانے دو میرا منتظر ہے انقلاب

ساحرؔ فطرتاً کمزور طبیعت کا انسان تھا۔ لہجے کی درشتی، الفاظ کی بلند آہنگی، صوتی طنطنے کے باوجود وہ بہادر انسان نہ تھا، وہ دیوار کے پیچھے چیخ و پکار کر سکتا تھا، مگر میدان میں ایثار و قربانی کا متحمل نہ ہوسکتا تھا۔ جس جذبے کی شدت سے وہ ماحول کے خلاف آواز بلند کرتا تھا، محبت میں بھی وہ انتہائی شدت پسند واقع ہوا تھا۔ کالج کی زندگی میں اس نے کئی معاشقے کیے۔ مگر جذباتی ہونے کی وجہ سے ہر رومان چند دنوں کا کھیل ثابت ہوتا۔ محبت کے آغاز میں ہم نے ہمیشہ محسوس کیا کہ وہ ساحرؔ کا آخری معرکۂ محبت ہے شاید اس معاشقے کے ناکام ہونے کی صورت میں وہ زندہ نہیں رہے گا۔ اس کی برستی آنکھیں، اس کی بے خوابی، اس کے اضطراب، اس کی بے کلی سے ہم نے ہمیشہ یہ سمجھا کہ ساحرؔ نے اس معاشقے میں خود کو جذب کر لیا ہے۔ اس کی زندگی کا ایک ایک لمحہ معاشقے کا شدید اثر لئے ہوتا مگر ہر بار ہمارا اندازہ غلط ثابت ہوتا۔

میں بی۔اے۔ کا طالب علم تھا، ساحرؔ سے شب و روز کی رفاقت تھی۔ اس لیے ساحرؔ کو قریب سے دیکھنے، اس کی افتادِ طبع کا مشاہدہ کرنے، اس کے معاشقوں کو سمجھنے اور اس کے تلوّن کو محسوس کرنے کے بے شمار مواقع میسّر آئے، جن کی اگر تفصیل بیان کروں تو دفتر درکار ہیں۔

لدھیانہ کے سرکردہ اور سرآوردہ لیڈر رام راج تھے۔ وکالت پیشہ تھا مگر کانگریس کے ایک باوقار اور معزز لیڈر سمجھے جاتے تھے۔ ان کی لڑکی مہندر چوہدری کالج کی طالبہ اور میری ہم جماعت تھی۔ اپنے گھریلو ماحول کی وجہ سے اس کے دل میں بھی سامراج کے خلاف نفرت کا جذبہ موجود تھا۔ مگر وہ کھل کر اس جذبے کے اظہار کی قدرت نہ رکھتی تھی۔ اس شرکتِ احساس اور نظریئے کی ہم آہنگی نے اسے ساحرؔ کے قریب کر دیا تھا۔ وہ ساحرؔ کی شاعری اور

شخصیت سے بے حد متاثر تھی۔ وہ ساحر کے اشعار، اس کی سوچ، اس کے فکر کی پرستار تھی۔

مہندر چودھری کوئی سرو قامت اور خوبصورت لڑکی نہ تھی، مگر اس کی آنکھوں میں ایک ایسی کشش اور جاذبیت تھی جو اور کسی میں نظر نہ آتی تھی۔ اس کی آنکھیں ہم کلام ہوتیں اور زندگی کی تہوں میں جھانکتی نظر آتی تھیں۔ اس کی آنکھوں کو کنول سے تشبیہ دینا واقعی بے ذوقی کی دلیل تھی۔ اس کی آنکھیں کنول سے زیادہ روشن، جھیل کے پانی سے زیادہ گہری تھیں۔ اس کی خوبصورت آنکھیں ایک سحر آلود نغمہ تھیں، ایک آواز تھی، محبت کا پیغام، زندگی کا حسن اور جاذبیت کا ایک عجیب وغریب مرقع تھیں۔

ساحر کی شاعری شعور کی سرحد کو چھو سکتی تھی جہاں ادراک رہنمائی کرتا ہے اور فکر و خیال کو روشنی ملتی ہے۔ انھی دنوں کالج یونین کے اجلاس میں ساحر نے انقلابی نظمیں پڑھیں اور وہ کالج کے طلباء میں انتہائی مقبول ہو گیا۔ اس کو ایسا محسوس ہونے لگا کہ وہ اپنے ماحول کی زنجیروں سے آزاد ہو چکا ہے۔ اس کو مافی الضمیر بیان کرنے کا موقع میسر آ گیا ہو۔ وہ گھٹن جو اس نے برسوں محسوس کی ہے، گھٹتی جا رہی ہے۔ اگر کسی فنکار کے فن کو سراہا جائے تو اس میں خود اعتمادی پیدا ہو جاتی ہے جو اسے اپنی منزل کی طرف رواں دواں رکھتی ہے۔

چنانچہ مہندر چودھری کے دل میں ساحر کا احترام پیدا ہو گیا۔ اس کو ایسا محسوس ہونے لگا کہ اس کے جذبات، اس کے احساسات کو ساحر نے زبان دے دی ہے۔ اس کے خیالات و افکار کی ترجمانی کی ہے۔ یہی نظریاتی مطابقت اسے ساحر کے قریب لے آئی۔ اس کی خاموش داد نے کلام کی صورت اختیار کر لی۔ وہ دیر تک ایک دوسرے سے باتیں کرتے۔ ساحر اس کی آنکھوں کی گہرائیوں میں جذب ہو جاتا۔ اس کی روح کی تشنگی بڑھتی گئی وہ دیر تک، ہر وقت، ہر جگہ مہندر کی رفاقت چاہتا تھا تاکہ انقلابی نغمے تخلیق کرے۔ وہ نسوانی سہارا چاہتا تھا تاکہ جو بات کہنا چاہتا ہے، کھل کر کہے۔ مگر یہ کب ممکن تھا؟ ساحر انتہائی شدت سے اُسے چاہنے لگا۔

ایک روز ساحر نے مجھ سے کہا، میرے ساتھ چلو۔ گرمیوں کے دن تھے۔ ہم چلتے چلتے کچہری کے قریب ریلوے پُل پر پہنچ گئے۔ اس کے قریب مہندر کا گھر تھا۔ ساحر پُل

کے قریب ٹھہر گیا، اسے معلوم ہوتا تھا کہ وہ منزل پر پہنچ گیا ہے۔ وہ دیر تک مہندر کے گھر کی طرف دیکھتا رہا۔ خدا جانے مہندر کس کام کے لیے مکان کی چھت پر آئی اور چند لمحے بعد واپس چلی گئی۔ ساحر کے لیے مہندر کی ایک جھلک زندگی کی لہر تھی۔ ساحر خاموش میرے ساتھ چل رہا تھا۔ کافی دیر تک اس نے گفتگو نہ کی، آخر اُس نے مہرِ سکوت توڑی اور کہا، حافظ ایک قطعہ ہوا ہے۔ میں نے کہا، سناؤ۔ اس نے قطعہ سنایا۔

سامنے اک مکان کی چھت پر منتظر ہے کسی کی اک لڑکی
مجھ کو اس سے نہیں تعلق کچھ پھر بھی سینے میں آگ سی بھڑکی

میں نے ہنستے ہوئے کہا، ساحر تو پاگل ہے۔

ایک روز کالج سے دیر سے لوٹا، سالانہ امتحانات کے دن قریب تھے۔ میں کالج کے خوبصورت لان میں سالانہ امتحان کی تیاری میں مصروف تھا۔ شام ہونے کو آئی۔ میں سائیکل پر ساحر کے گھر پہنچا جو میرے گھر کے راستے میں پڑتا تھا۔ ساحر گھر پر تھا، میں نے بے تکلفی سے چائے کی فرمائش کر دی۔ ساحر نے والدہ سے چائے تیار کرنے کے لیے کہا۔ پُر تکلف چائے آگئی۔ ساحر کے گھر میں کئی کئی دفعہ چائے کے دور چلتے، دوست احباب ملنے آتے۔ چائے کا نیا دور شروع ہو جاتا۔ ساحر دوستوں کے لیے سراپا ایثار تھا۔ وہ دوستوں پر خرچ کر کے انتہائی خوش ہوتا۔ دوست اس کی زندگی کا سرمایہ تھے۔ وہ ان کی رفاقت میں سب کچھ بھول جاتا۔ اُسے اس طرح محسوس ہوتا کہ اس کے زخموں پر مرہم رکھ دیا گیا ہے۔ اس کی آنکھیں ہمیشہ احباب کی راہ تکتی رہتیں، اس کی والدہ اس کے دوستوں سے ساحر جیسی محبت کرتی۔ ان کی خدمت کر کے خوش ہوتی۔ اس کے لیے یہ احساس ہی کافی تھا کہ ساحر اکیلا نہیں ہے۔ ساحر کی دوست نوازی اس کی زندگی کا حسین و جمیل پہلو ہے۔ وہ دوستوں کے لیے سب کچھ کرنے کے لئے تیار تھا، جو اس کے بس میں ہو، ساحر سے جو ایک بار ملتا اُس کے خلوص، اس کی محبت کا معترف ہو جاتا۔ اس میں اپنائیت کا بے پناہ جذبہ تھا، اس کے نرم لہجے میں سحر تھا۔ اس کے چہرے کا تاثر اس کے خلوص کا آئینہ دار تھا۔

چائے آگئی، ساحر اُس دن بہت اُداس تھا۔ اس کے چہرے پر ایک کرب کی سی

کیفیت تھی۔ چہرے پر اُداسی شکن در شکن نظر آرہی تھی۔ کسی گہرے رنج وغم کے نشانات تھے۔ میں نے اس کے اُداس چہرے پر محرومی کے اثرات تو بارہا دیکھے تھے مگر شکستگی کے ایسے جذبات کبھی نظر نہ آئے تھے۔

چائے میز پر چنی گئی۔ مٹھائی، پھل، گھر کی تیار کی ہوئی چیزیں، خوبصورت چائے کا سیٹ، میں نے چائے کی پیالی بنا کر رکھی۔ ساحر نے مجھے دوسرے کمرے میں آنے کو کہا، وہاں چند اور دوست بھی تھے اس لیے ساحر مجھ سے تنہائی میں بات کرنا چاہتا تھا، کمرے میں داخل ہوتے ہی ساحر کے صبر کا پیمانہ ٹوٹ گیا۔ وہ بند جسے وہ بصد مشکل روکے ہوئے تھا، ٹوٹ گیا۔ ساحر کی آنکھوں سے اس طرح اشک برسنے لگے جیسے تیز بارش کے قطرے گرتے ہیں۔ اس کی موٹی موٹی آنکھوں سے آبشار جاری ہوگئے۔ آنسوؤں کی قطاریں اس کے چہرے پر اُداسی کی لکیریں بناتے ہوئے ٹوٹ جاتیں۔ ساحر نے بھرّائی ہوئی شکستہ آواز میں کہا، مہندر چودھری فوت ہوگئی۔

میں یہ غیر متوقع خبر سن کر حیران ہوگیا۔ مہندر میری ہم جماعت تھی، مؤدب، بااخلاق، ہنس مکھ لڑکی، ہر ایک سے احترام سے ملتی، انتہائی ذہین لڑکی تھی۔ کالج میں چلتے چلتے ایسا خوب صورت فقرہ کہہ جاتی کہ سننے والا منہ تکتا رہ جاتا۔ ایسے معلوم ہوا کہ اس کا پیکر زندہ ہو کر میرے سامنے آگیا ہے۔ شگفتہ مزاجی، نرم لہجہ، خوبصورت آنکھیں۔ میں سوچ رہا تھا کہ واقعی وہ مرگئی، کیا واقعی مہندر چودھری مرگئی؟ میری آنکھوں میں آنسو ٹپک پڑے۔ ایسے محسوس ہوا کہ بہار کے پہلے پھول کو بے دردی سے شاخ سے جدا کر دیا گیا ہے۔

مہندر کچھ مدت سے بیمار تھی۔ رفتہ رفتہ بیماری طول پکڑ گئی۔ اسے تپِ دق ہوگئی تھی، باوجود علاج کے اور انتہائی احتیاط کے وہ موت کے چنگل سے نہ نکل سکی۔ آخر وہ چلتا پھرتا، ہنستا بولتا پیکر ہمیشہ کے لیے خاموش ہوگیا۔ وہ آنکھیں جو شاعر کو نئے عنوان دیتی تھیں بند ہوگئیں۔ کچھ دیر ساحر خاموش کھڑا رہا۔ میں جب تصورات کی دنیا سے باہر نکلا تو ساحر کو تسلی دی۔ چائے دھری کی دھری رہ گئی۔

ساحر نے انتہائی عاجزی سے کہا کہ مجھے مہندر چودھری کی تصویر مہیا کرو، میں تمام عمر

تمہارا احسان مند رہوں گا میں۔ ہم اپنی ایک ہم جماعت شیلا کے گھر کی طرف چل پڑے۔ کیونکہ یہ کام وہی کر سکتی تھی۔ ساحر خشک پتے کی طرح تھا۔ شیلا کو آواز دی وہ آواز سنتے ہی باہر آگئی۔ اس نے پہلی بات مہندر کی وفات کے بارے میں کی۔ وہ مہندر کے گھر جا رہی تھی ہم بھی ساتھ ہو گئے۔ راستے میں میں نے شیلا سے تصویر لانے کے لیے کہا۔ وہ ساحر کو دیکھنے لگی جو سراپا التجا تھا۔ اس کو ساحر کی حالت پر ترس آگیا اس نے تصویر لانے کی حامی بھر لی۔ ہم مہندر کے مکان کے سامنے لان میں بیٹھ گئے۔ شام کے سائے کسی سوگوار کے غم کی طرح دراز ہو گئے۔ سورج اپنی آخری کرنیں بکھیرتا ہوا غروب ہو گیا۔ آخر شیلا غمزدہ، اُداس، مہندر کی میت کو دیکھ کر باہر آئی۔ وہ غم سے نڈھال ہو رہی تھی۔ اس نے بغیر بات کیے، مہندر کی تصویر ساحر کو دے دی اور خاموش گھر کو روانہ ہو گئی۔ ساحر نے اپنا مقصد پا کر شکر گزاری کے انداز میں مجھے دیکھا۔ ساحر کو ایسا محسوس ہوا جیسے مہندر اس سے پھر ہم کلام ہو گئی ہو۔ میں افسردہ و پریشان گھر لوٹ آیا۔

دوسرے روز ساحر سے ملاقات ہوئی۔ ساحر لاہور جانے کی تیاری کر رہا تھا۔ میں نے پوچھا لاہور کیا کام ہے، کہا مہندر کی تصویر کو بڑی کراؤں گا۔ یہاں فوٹو گرافر خوبصورت طریقے سے بڑا نہ کر سکیں گے۔ اسے اپنے ڈرائنگ روم میں لگاؤں گا۔ مہندر ہر وقت میرے ساتھ رہے گی۔ میں اس سے باتیں کروں گا۔ ساحر خدا جانے کیا کچھ کہتا رہا۔ میں خاموش اُسے دیکھتا رہا۔ مجھے معلوم تھا کہ یہ جذبہ وقتی ہے۔ میں ساحر کی افتادِ طبع سے واقف ہوں۔ کئی مرحلوں پر مجھے اس کا تجربہ ہو چکا تھا۔ مجھے اس کے اس پاگل پن پر ہنسی آگئی۔ شام کو ساحر سے پھر ملاقات ہوئی۔ وہ لاہور نہیں گیا۔ چند دن اور گزر گئے۔ مہندر کا تصور ساحر کے دل و دماغ سے محو ہو گیا۔

اس رومانس نے ساحر کے دیوان میں ایک نظم کا اضافہ کیا۔ ساحر شمسان پر گیا۔ مہندر کو چتا میں جلتے دیکھا۔ وہ خوب صورت آنکھیں جو خاموش رہ کر بھی ہم کلام رہتی تھیں شعلوں کی نذر ہو گئیں۔ وہ پیکر، وہ ہنستا بولتا مسکراتا پیکر راکھ بن چکا تھا۔ ساحر نے 'مرگھٹ کی سرزمین' کے عنوان سے ایک نظم لکھی اس میں جذبے کی شدت تھی۔

کوثر میں وہ دُھلی ہوئی بانہیں بھی جل گئیں
جو دیکھتی تھیں مجھ کو نگاہیں بھی جل گئیں

مہندر کا تصور ساحر کے ذہن کے کسی گوشے میں بھی موجود نہ تھا۔ جیسے فلم کا ایک سین ختم ہو جائے تو لوگ دوسرے سین میں ایسے محو ہو جاتے ہیں کہ پہلا سین بھول جاتا ہے۔

میں نے ابتدا میں تحریر کیا ہے کہ ساحر جذباتی انسان تھا، اس کی طبیعت میں ٹھہراؤ نہ تھا۔ اس کے جذبات، اس کے احساسات وقتی ہوتے تھے۔ وہ اتنی شدت سے کسی واقعے سے متاثر ہوتا تھا کہ اس کے ساتھی حیران رہ جاتے۔ مگر ساحر اس واقعے کو منظوم کر کے شاید یہ سمجھتا تھا کہ وہ اپنے مقصد کی تکمیل کر چکا ہے۔ ساحر کے دیوان کی ہر نظم کسی نہ کسی حادثے، رومانس یا واقعے کا نتیجہ ہے۔ مجھے ساحر کی ہر نظم کا پس منظر معلوم ہے۔ ان نظموں میں ساحر کے معاشقے، ساحر کے نظریات، ساحر کی ماحول سے بغاوت اور ساحر کی محرومیاں، ساحر کے جذباتی ہونے کے نقوش ہیں۔ ساحر کی زندگی پر ایک کتاب لکھی جا سکتی ہے مگر طوالت کے خوف سے اس کی زندگی کی پرچھائیاں ہی پیش کر رہا ہوں۔

ساحر کا باپ جاگیردار تھا۔ لدھیانہ کے مضافات میں اس کی زمینیں تھیں۔ ساحر کی والدہ سے اس کے تعلقات کشیدہ ہو گئے تھے۔ مقدمہ بازی تک نوبت پہنچ چکی تھی۔ ان حالات کے باوجود ساحر نے غربت و افلاس نہ دیکھا تھا۔ اس کی ہر آرزو پوری ہوتی تھی۔ قیمتی سوٹ میں ملبوس وہ اب بھی جاگیردار کے بیٹے کی طرح ہی رہتا تھا۔ آسودہ زندگی تھی اس کو اپنے ذاتی اخراجات میں کبھی تنگی نہیں ہوئی۔

ساحر کا قد لمبا، منہ پر چیچک کے خفیف نشانات تھے، ناک لمبی، آنکھیں بہت خوبصورت جن پر دراز پلکیں غزل کے حروف کی طرح باتیں کرتی معلوم ہوتی تھیں۔ باریک باریک دانت اور لمبے لمبے بال تھے۔ جنھیں وہ ہاتھوں سے درست کرتا رہتا تھا۔ مخروطی انگلیوں میں سونے کی انگوٹھی، نرم گفتگو، لہجے میں محبت اور پیار کی خوشبو، جس سے کوئی شخص بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اس سے ایک بار مل کر دوبارہ ملنے کو جی چاہتا تھا۔

ساحر کی رہائش بالا خانے پر تھی، نیچے ایک کمرہ تھا، دو کمرے بالائی منزل پر تھے۔

مکان کے سامنے چھوٹے چھوٹے کمروں میں کوئلہ چننے والیاں اور مزدوری کرنے والے لوگ رہتے تھے۔ کوئلہ چننے والیاں ریلوے لائن پر بکھرے ہوئے کوئلے اکٹھے کرتیں اور میلے بدبودار کپڑے میں انہیں باندھ کر دکانداروں کے ہاتھ بیچتیں۔ ان کا پھٹا لباس ہوتا تھا، ان کے جسموں پر جابجا کوئلے کی سیاہی پھیلی ہوئی ہوتی۔ یہ سب غربت کے نشانات، افلاس کی تصویریں، مظلومیت کے پیکر شب و روز ساحر کے سامنے رہتے۔ یہ ساحر کی شاعری کے موضوع بنے۔

'سالِ نو' نظم میں ساحر تاریکی کے گناہ کو روزِ روشن میں عوام کو دکھانا چاہتا تھا۔ وہی ایک وقتی جذبہ تھا۔ ساحر کو ان سے کبھی ہمدردی پیدا نہ ہوئی۔ 'جشن مناؤ سالِ نو کے'۔ یہ نظم اسی احساس کی تصویر ہے۔ یہ نظم اس کی شاعری کا موضوع بنی اور اس کے دیوان میں ایک اور نظم کا اضافہ ہوگیا۔

ساحر کی ایک اور نظم 'کسی کو اُداس دیکھ کر' اس کے مجموعہ 'تلخیاں' میں شامل ہے۔ اس نظم کا محرک بھی ایک رومان ہے جو کالج کے زمانے میں واقع ہوا۔ اس نظم کے پس منظر میں بھی ساحر کا معاشقہ جھانک رہا ہے۔ بریندر کور دُبلی پتلی، تیکھے نقوش والی لڑکی تھی۔ خدوخال کے اعتبار سے نقشِ چغتائی معلوم ہوتی تھی۔ اس کی نیم باز آنکھیں اس کے چہرے کے خطوط اس کا نرم و نازک پیکر چغتائی کی مصوری تھی جو چلتے پھرتے وجود میں جلوہ گر تھی۔ بریندر ہر وقت کھوئی کھوئی سی رہتی، اس کی کیفیت، اس کا مزاج، اس کے انداز دوسری لڑکیوں سے یکسر مختلف تھے۔

بریندر کور ہوسٹل میں رہتی تھی۔ ہوسٹل کالج کے قریب ہی تھا۔ لڑکیاں پیدل بآسانی کالج آسکتی تھیں۔ ساحر کالج کے دیوار کے ساتھ لگ کر بریندر کو دیکھتا رہتا۔ بریندر لڑکیوں کے درمیان چلتی تاکہ ساحر کی نظر اس پر نہ پڑ سکے۔ مگر بریندر تو ساحر کی شاعری کا موضوع، اس کے احساسات کا پیکر تھی۔ وہ اسے نغمے کی لہر معلوم ہوتی تھی جس کی آواز وہ بن سکتا تھا۔

ساحر کالج کی یونین سوسائٹی کا صدر تھا۔ اس کے ذہن سے پرانے معاشقے گرد کی طرح جھڑ چکے تھے۔ اس نے ایک روز بریندر کو یونین کے جلسے میں شریک ہونے کے لیے

کہا۔ اس غیر متوقع سوال پر بریندر پر عجیب وغریب کیفیت طاری ہوگئی۔ وہ جو خود سے شرمائی رہتی تھی اتنے لڑکے اور لڑکیوں کے سامنے کیسے کچھ کہہ سکتی تھی۔ اس نے ساحر سے کہا کہ وہ کچھ نہیں جانتی۔ ساحر نے بات کو طول دینے کی غرض سے کہا کہ قومی نغمہ ہی سنا دیتا۔ ساحر کو معلوم تھا کہ ہوسٹل میں چند لڑکیاں رات کو تنہائیوں میں گیت گاتی تھیں۔ ان میں بریندر بھی تھی۔ ساحر نے گیت سنانے کی فرمائش کی اور گفتگو کرتا رہا، وہ زمین پر نظریں گاڑے ساحر کی باتیں سنتی رہی۔ ہوسٹل کی لڑکیوں نے بریندر کو ساحر سے گفتگو کرتے دیکھا۔ ان کو ساحر کے پرانے معاشقوں کا علم تھا۔ ہوسٹل میں بات کو پر لگ جاتے ہیں۔ چند دن ہوسٹل میں گفتگو کا موضوع ساحر کا نیا معاشقہ رہا۔

چند روز بعد ساحر نے پھر بریندر سے مطالبہ کیا، اس میں شک نہیں کہ بریندر کی آواز بہت خوبصورت تھی۔ ہندو لڑکیاں کہا کرتی تھیں کہ تمہارے گلے میں بھگوان بول رہا ہے۔ مگر بریندر نے کسی جلسے میں حصّہ نہ لیا۔ وہ تو تنہائی میں اپنی آواز کے جادو سے اپنی ہی دنیا آباد کرنا جانتی تھی۔ اس نے ساحر سے معذرت چاہی، مگر ساحر کے پاگل پن نے اسے یونین تقریب میں حصّہ لینے پر مجبور کردیا۔ ساحر خوشی سے دیوانہ ہورہا تھا۔

ساحر کی گفتگو سے کوئی بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکتا تھا۔ اس کی باتوں میں عجیب کشش۔ وقتی طور پر ہی سہی مگر وہ ٹوٹ کر محبت کرتا تھا۔ یقین نہ آتا تھا کہ محبت کا یہ طلسم جلدی ٹوٹ جائے گا۔ بریندر سے ملاقاتیں طول پکڑتی گئیں، بریندر کے دل میں محبت کا پہلا بیج بویا جاچکا تھا۔ اس کے دل کے ورقِ سادہ پر محبت کا پہلا نقش تھا۔ ساحر کے اِردگرد نغموں کی دنیا آباد ہوگئی۔ اب ہر طالب علم کی زبان پر ساحر کے معاشقے کی داستان تھی۔ ہر کوئی بریندر کو معنی خیز نظروں سے دیکھتا تھا۔ ہوسٹل میں تو لڑکیاں ہر وقت بریندر کو تنگ کرتیں۔ طرح طرح کی باتیں بناتیں۔ بریندر خاموشی سے سب کچھ برداشت کرتی۔ رفتہ رفتہ اس کے معاشقے کا ذکر کالج کے حدود سے باہر تک پھیل گیا۔ بریندر کور کو بدنامی کا خوف پیدا ہوا۔ طرح طرح کے خیال اس کے ذہن میں الجھے ہوئے تاروں کی طرح اُبھرتے تھے، انہیں سلجھا نہ سکی۔ وہ رات گئے تک سوچتی کہ آخر اس کا انجام کیا ہوگا۔ آخر ایک دن اس نے ساحر

سے نہ ملنے کا فیصلہ کرلیا۔ اس نے ساحر سے کہا کہ آئندہ وہ اس سے نہ مل سکے گی۔ یہ فیصلہ بریندر کے لیے بہت بڑا فیصلہ تھا۔ وہ کھوئی کھوئی اُداس رہنے لگی۔ وہ لڑکیوں سے الگ کمرہ بند کرکے پہروں روتی۔ ساحر کو اس اچانک فیصلے سے انتہائی صدمہ ہوا۔ آخر اس نے 'کسی کو اُداس دیکھ کر' نظم کہی اور بریندر کی زندگی کو احساسات کا لبادہ پہنایا۔ اس نظم کا پس منظر کالج کا ہر لڑکا اور لڑکی جانتی تھی، اس نظم نے اسے معاشقے کو اور بھی اُچھالا۔

کالج میں چھٹیاں ہوگئی تھیں۔ ہوسٹل میں چند لڑکیاں تھیں۔ ساحر نے خدا جانے کس طرح بریندر کو کالج سے بلوایا، کالج خالی تھا۔ برآمدے میں ملاقات ہوئی۔ ساحر، بریندر کو دیکھتے ہی پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا۔ اس خفیہ ملاقات کا پرنسپل صاحب کو علم ہوگیا۔ بریندر کو کالج سے نکال دیا گیا۔ بریندر کے والدین کو جب اس کا علم ہوا تو اس کی کڑی نگرانی کرنے لگے۔

بریندر لدھیانہ کے قریب ایک گاؤں میں رہتی تھی، ساحر فراق میں سلگتا رہا۔ اس کی بے خواب آنکھیں ہجر کی راتوں اور ساحر کے اضطراب کی شاہد تھیں۔ ایک دن ساحر علاؤالدین اختر کے گھر آیا۔ ساحر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا، جیسے بچے اچانک کھلونا ٹوٹ جانے سے بے ساختہ رونے لگتے ہیں۔ اس نے ملتجی نگاہوں سے ہمیں دیکھا اور کہا کہ وہ اسے بریندر سے ملوادیں۔ ہم نے ساحر کو سمجھانے کی انتہائی کوشش کی کہ سارا سکھوں کا گاؤں ہے۔ ان کی اگر تم پر نظر پڑگئی تو وہ تمھیں ایسا غائب کریں گے جیسے کبھی تمھارا وجود تک نہ تھا۔ مگر ساحر تو پاگل ہورہا تھا۔ ہوش کی باتوں کو سوچنے اور سمجھنے کا اُسے ہوش کہاں تھا۔ غلام مرتضیٰ، علاؤالدین اختر، راقم الحروف اور ساحر سائیکلوں پر بریندر کی گاؤں کی طرف روانہ ہوگئے۔ ساحر کو گاؤں تک پہنچا کے ہم واپس آگئے۔ ہمارا خیال تھا کہ ساحر زندہ نہ بچ سکے گا۔ خدا جانے ساحر رات بھر کہاں رہا، کیسے بریندر سے ملاقات کی۔ دوسرے دن ساحر کو زندہ سلامت دیکھ کر ہم نے خدا کا شکر ادا کیا۔

چند دنوں بعد ساحر کو لاہور منتقل ہونا پڑا۔ لدھیانہ کالج کی زندگی کا باب ختم ہوگیا۔ اس کالج کی زندگی نے اسے شاعری کا ایک خوبصورت مجموعہ 'تلخیاں' دیا جس کی تقریباً تمام

نظمیں کالج کے ماحول کی ترجمان اور عکاس ہیں۔ اس کے باغیانہ گیت، اس کی رومان پرور نظمیں، اس کے معاشقے، اس کی جذباتی شاعری اس کی ہنگامی نظمیں، کالج کی فضا کی مرہون ہیں۔ اس کی داستانیں کالج کے ماحول کا ایک حصہ بن گئیں۔ اس نے بی۔اے۔ مکمل نہ کیا مگر اس ماحول نے اسے ایک خوبصورت رومانی اور انقلابی شاعر بنا دیا۔

ساحر کو فلمی دنیا سے بچپن ہی سے دلچسپی تھی۔ یہ دلچسپی جنون کی حد تک پہنچ چکی تھی۔ اس نے بہت سی فلموں کی تصویریں ایک بڑی سے کاپی میں چسپاں کر رکھی تھیں، جب اس کے دوست اسے ملنے جاتے تو وہ اکڑوں بیٹھ کر اس کاپی کے ورق اُلٹتا جاتا اور بتاتا کہ اس ایکٹر نے فلاں فلم میں کام کیا ہے۔ اس ایکٹریس نے فلاں فلم میں کام کیا ہے۔ یہ ضخیم کاپی تھی، ہم تنگ آ کر کاپی اس کے ہاتھ سے چھین لیتے، اس کو کردار، کرداروں کے ڈائیلاگ، ہر فلم کی کہانی، فلم پروڈیوسر کا نام، ہیرو کا نام تک یاد تھا۔ وہ زبردستی دوستوں کو فلم دکھانے لے جاتا۔ اس کاپی کو ہم چھین لیتے تو ماسٹر رحمت کا دیوان کھول لیتا۔ ماسٹر رحمت ان دنوں فلموں کے گانے لکھنے کے لیے مشہور تھا۔ کالے خاں کا مشہور تھیٹر تھا، ان دنوں تھیٹر کا بہت رواج تھا۔ لوگ اسٹیج پر اداکاری دیکھ کر خوش ہوتے، لیلیٰ مجنوں، شیریں فرہاد، یہودی کی لڑکی وغیرہ فلمیں بہت مشہور تھیں، ماسٹر رحمت ہر موقعے کے لیے گانے کہتا۔ گانے کیا تھے، سطحی جذبات کو بے ہنگم شاعری میں پیش کیا گیا۔ ساحر مزے لے لے کر اس کے اشعار پڑھتا۔ مثال کے طور پر اس طرح کے شعر ہوتے۔

خود ہی وہ پوچھتے ہیں دل میں سوراخ کیوں ہے
تیرِ نظر کو میرے سینے کے پار کر کے

غرضیکہ اسی قسم کی خرافات ہوتی مگر ساحر ہمیں ماسٹر رحمت کے اشعار ضرور سناتا۔ اس کی شاعری اور بے تکے اشعار پڑھ کر انتہائی محظوظ ہوتا۔ اسے کیا خبر تھی کہ فلم اس کی زندگی سے وابستہ ہو جائے گی اور وہ فلمی گیت میں ادبی کارنامہ سرانجام دے گا۔

ساحر نے کئی دفعہ بمبئی جانے کا ارادہ کیا، مگر اکیلے جانے کا حوصلہ نہ تھا۔ ساحر کی شاعری بلوغت کو پہنچ چکی تھی۔ اس نے ایک نظم 'تاج محل' تحریر کی۔ یہ نظم مغل بادشاہ کی عظیم

تعمیر کا مذاق تھا۔ مگر نوجوانوں کے لیے یہ جذباتی نظم تھی۔ یہ نظم دہلی کے مشہور جریدے 'آج کل' میں شائع ہوئی۔ اس کا تعارف احمد ندیم قاسمی نے لکھا تھا۔ ساحرؔ کی شاعری اور شہرت میں یہ نظم سنگِ میل ثابت ہوئی۔ اس نظم سے ساحرؔ سارے ہندوستان میں مشہور ہو گیا۔

اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر ہم غریبوں کی محبت کا اُڑایا ہے مذاق

اس نظم کا پس منظر وہی احساسِ کمتری تھا جس کا ساحرؔ شروع ہی سے شکار تھا۔ لیکن شاعری کا حسن اور الفاظ کا دروبست بہت خوبصورت تھا۔ اس کا پہلا مجموعہ 'تلخیاں' جذباتی، رومانی اور انقلابی شاعری کا دلکش امتزاج تھا۔ اس مجموعے کی اشاعت سے ساحرؔ کی شہرت سارے ہندوستان میں پھیل گئی۔ ساحرؔ نے لدھیانہ کے ممتاز شعراء سے اکتسابِ فیض کیا۔ ان میں اصغر حسین خاں نظیر، فاخرؔ ہریانوی، م حسن لطیفی، آغا اعجاز، اکرم یوسفی اور دوسرے بزرگ شعراء شامل تھے۔ لدھیانہ کے ادبی ماحول نے ساحرؔ کو بہت کچھ دیا، اس نے ان بزرگوں سے استفادہ کیا، وہ گھنٹوں ان اساتذہ کی خدمت میں رہتا اور اکتسابِ ہنر کرتا۔

ساحرؔ مذہب سے بالکل بے گانہ تھا۔ ملحدانہ خیالات، باغیانہ افکار اور انقلابی ذہن نے اسے مذہب سے بغاوت پر آمادہ کیا۔

عقاد و ہم ہیں مذہب خیالِ خام ہے ساقی ازل سے ذہنِ انساں بستۂ اوہام ہے ساقی

مذہب سے نفرت میں اس کے خاندانی حالات اور ماحول کا بھی دخل تھا۔ اس کے اِردگرد کا ماحول تاریک تھا۔ اسے ایسی سوسائٹی میسر نہ آئی جو اس کے دل کی تاریکی دور کر سکتی۔ وہ ابتدائی دور میں فیض احمد فیضؔ اور جوشؔ سے بہت متاثر ہوا۔ فیض احمد فیضؔ کی آواز نئی آواز تھی۔ ان کی نظم 'مجھ سے پہلی سی محبت مری محبوب نہ مانگ' نے نوجوان شعراء کے افکار کا رُخ انقلابی شاعری کی طرف پھیر دیا۔

پھر ساحرؔ اسلامیہ کالج، لاہور میں داخل ہو گیا۔ زمانے میں گوپال متلؔ، عبدالمجید بھٹی، دیوندر ستیارتھی، کرشن چندر، ہری چند اخترؔ، حفیظؔ ہشیارپوری نوجوان ادیب تھے۔ حفیظؔ جالندھری، عابد علی عابدؔ، احسان دانشؔ، محمد دین تاثیرؔ، صوفی تبسمؔ طبقۂ بزرگوار میں سے تھے۔

ساحرؔ نے کالج کی زندگی کو تعلیمی مقصد کے حصول کا ذریعہ نہ بنایا۔ شاعری اس کا

اوڑھنا بچھونا تھا۔ اس پر اشتراکیت کا غلبہ تھا۔ یہ اشتراکیت کا نظریہ اس کی ذہنی آسودگی اور اظہارِ خیال کا ایک ذریعہ تھا۔ اس کی کم ہمتی عملی اقدام میں مانع تھی۔ وہ الفاظ کا خوبصورت جال بن سکتا تھا۔ وہ صرف نظموں کے ذریعے مفلس و نادار اور ادبار و نکبت کے مارے ہوئے مظالم کے ستائے ہوئے عوام کا رونا رو سکتا تھا۔ اس کو تو جیل کے تصور سے بھی خوف آتا تھا۔ یہ نظریہ بھی اس کا اپنا نہ تھا، کمیونسٹ دوستوں کی محبت کی وجہ سے اس نے یہ نظریہ وضع کیا تھا۔ دوسرے کمیونسٹوں کی طرح انقلاب کا نعرہ اس کے حلق سے نیچے نہ اُترا تھا۔ اس کا رہن سہن، اس کا لباس، اس کا طرزِ زندگی اس کے نظریئے سے بالکل مختلف تھے۔

ساحر نے جلد ہی اسلامیہ کالج کو خیر باد کہہ دیا۔ لاء کالج میں ہمارا ایک ہم جماعت غلام مرتضٰی زیرِ تعلیم تھا۔ شام کو اس کے کمرے میں شعراء اکٹھا ہوتے۔ ساحر، گوپال متل، دیوندر ستیارتھی وغیرہ مرتضٰی کے کمرے میں شام ہوتے ہی پہنچ جاتے۔ ان میں سے زیادہ تر کمیونسٹ شاعر تھے۔ انہی دنوں ان دوستوں کی کوشش سے ساحر 'ادبِ لطیف' کا ایڈیٹر ہو گیا۔ 'ادبِ لطیف' کا مدیر ہونا بہت بڑا اعزاز تھا۔ چند مقبول ترین جریدوں میں ایک 'ادب لطیف' تھا۔ ساحر کو اپنے جذبات کے اظہار کا ایک موثر ذریعہ ہاتھ آ گیا۔ اب ساحر کو سوائے شاعری کے کوئی کام نہ تھا۔ انقلابی شاعری کا رجحان تھا۔ انقلابی نظمیں اس رسالے میں شائع ہوتی تھیں، ترقی پسند مصنّفین کی تحریک زوروں پر تھی۔ ساحر اس تحریک سے وابستہ تھا۔ احمد ندیم قاسمی، الطاف مشہدی، گوپال متل، کرشن چندر، عارف عبدالمتین، احمد راہی، عصمت چغتائی وغیرہ اس تحریک میں پیش پیش تھے۔ یہ سب ادیب، ایک ہی مکتبۂ فکر کے تھے اس ماحول نے ساحر کے نظریات و افکار کو جلا بخشی۔

اس زمانے میں ساحر لدھیانوی، امرتا پریتم کی شاعری اور شخصیت سے بے حد متاثر ہوا۔ جیسا کہ تحریر کر چکا ہوں کہ ساحر کسی کی شخصیت، کسی کے فن، کسی کے کمال سے فوری طور پر متاثر ہو جاتا تھا اور شدید طور پر اس کا ردِّعمل کرتا۔ اس نے امرتا پریتم کی پنجابی نظموں کا اُردو نظم میں ترجمہ کر کے 'ادبِ لطیف' میں شائع کیا۔ امرتا پریتم بہت خوبصورت شخصیت تھی۔ حسنِ ظاہری میں اسے وافر حصہ ملا تھا۔ اس نے ایک دن ساحر سے اس کے دوستوں کے

بارے میں کہا تھا کہ تمہارے دوست غلط ہیں اور یہ مفلس دوست تمہاری دوستی کے لائق نہیں۔ ساحر کی روح کو جیسے تازیانہ لگا، اسے ایسے محسوس ہوا کہ اس کے خلوص کے محل کو گرا دیا گیا ہے۔ جیسا کہ عرض کر چکا ہوں، ساحر دوستوں کے لیے سراپا ایثار تھا۔ دوست اس کا سرمایہ تھے۔ ساحر نے ایک نظم لکھی جس کا عنوان تھا 'مادام'۔ نظم کچھ ایسے تھی

آپ کہتی ہیں تو پھر ٹھیک ہی کہتی ہوں گی
میرے ماحول میں انسان نہ رہتے ہوں گے

امرتا پریتم اور ساحر کی محبت کی داستان عام ہوگئی۔ ادیبوں میں ان کے چرچے ہونے لگے۔ ساحر جب لدھیانہ آتا تو لاہور کی داستانیں، بعض احباب کی منافقت اور اپنے نئے نئے عشق کی کہانی مزے لے لے کر سناتا۔ اس کو ان تجربات کے بعد ادیبوں کی نفسیات سمجھنے کا فن آ گیا تھا، جس سے اس نے بہت فائدہ اُٹھایا۔ ساحر پر مضمون لکھے گئے۔ اس کی شاعری کو سراہا گیا۔ نوجوان طبقہ اس کی جذباتی شاعری سے بے حد مؤثر ہوا۔

تقسیم ہند و پاک کے بعد ساحر کچھ مدت لاہور ٹھہرا۔ اس نے اپنی والدہ کے ساتھ میکلوڈ روڈ پر سکونت اختیار کر لی۔ لاہور میں ایک دو بار ساحر سے سرسری ملاقات ہوئی۔ پریشانی کا عالم تھا اس لیے اس سے تفصیلی ملاقات کا موقعہ ہی نہ ملا۔ اس کے بعد وہ بمبئی چلا گیا۔ بمبئی وہ ایک بار پہلے بھی گیا تھا۔ اس کا دیوان 'تلخیاں' بہت مقبول ہو چکا تھا۔ بمبئی کے قیام میں ایک سیٹھ نے فلم کے گانے لکھنے کے لیے اسے بلایا۔ سیٹھ نے ساحر کی عمر اور چہرے مہرے کو دیکھ کر دریافت کیا۔ ''آپ ساحر لدھیانوی ہیں؟''

''جی ہاں میں ساحر ہوں۔''

اس نے دروازہ کھولا اور حیرت سے ساحر کے چہرے کی طرف تکتے ہوئے 'تلخیاں' نکال کر پوچھا، ''کیا یہ کتاب تم نے لکھی ہے؟''

''جی ہاں۔''

سیٹھ نے دوبارہ ساحر کو دیکھتے ہوئے کہا، ''نہیں نہیں، تم ساحر نہیں ہو سکتے، وہ تو عظیم شاعر ہے تم ابھی بچے ہو۔'' یہ کہہ کر سیٹھ نے ساحر کو رخصت کر دیا۔

تقسیم ہندو پاک کے بعد ساحؔر نے فلمی دنیا میں بڑا نام پیدا کیا۔اس کی شاعرانہ صلاحیت نے فلمی دنیا کو ادب سکھایا، گیت کو نیا آہنگ اور نیا رنگ دیا۔ اس کے گیت ہندو پاک میں بہت مقبول ہوئے۔

ساحؔر نے ذاتی زندگی میں جس چیز کی خواہش کی، اُسے ملی۔ دولت، شہرت، بہترین شراب، مگراسے گھریلوزندگی کی آسودگی نصیب نہ ہوسکی۔ اسے وہ سکون میسّر نہ آسکا جس کی وہ زندگی بھر جستجو کرتا رہا۔ زندگی گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کی تلخیاں بڑھتی گئیں۔ اس تلخی کو وقتی طور پر بھلانے کے لیے اس نے شراب میں خود کو غرق کرنا چاہا۔ مگر شراب بھی اسے ابدی سکون نہ دے سکی۔ اس کی زندگی کا ایک ہی سہارا اُس کی والدہ تھی۔ وہ ہمیشہ ساحؔر کے ساتھ رہی۔ والدہ کو دیکھ کر اسے اپنی تنہائی کا احساس نہ رہتا اور اس کی شفقت بھری نظروں میں تمام غم بھول جاتا۔ چلچلاتی دھوپ میں وہی ایک سایہ تھا۔ آخر یہ سہارا، یہ سایہ بھی اُٹھ گیا۔

اب اسے تنہائی کا زہر شدت سے ڈسنے لگا۔ حمید اختر اس سے ملنے گئے، انہوں نے بتایا تھا کہ وہ سارا دن خاموش لیٹا رہتا ہے۔ اس کا مزاج چڑچڑا ہوگیا ہے۔ اس کی قوتِ برداشت جواب دے چکی ہے۔ اس کو دل کا عارضہ ہوگیا تھا۔ شراب نے اس کے جسم کو کھوکھلا کردیا۔ آخر وہ دن آگیا جب یہ البیلا شاعر اور فلمی دنیا کا مقبول ترین گیت لکھنے والا، نوجوانوں کا محبوب شاعر، شہرت کی منزل پر پہنچنے والا، دوستوں کے ساتھ حسنِ سلوک کرنے والا، محرومیوں کا مجسمہ، ادب کے اُفق پر غروب ہوگیا۔



سراج الحق حافظ لدھیانوی ۷رجولائی ۱۹۲۰ء کو لدھیانہ میں پیدا ہوئے تھے۔ ساحؔر کے جگری دوست تھے۔ تقسیم کے بعد پاکستان چلے گئے۔ متوسط درجے کے شعراء میں شمار کیے جاتے تھے۔ حمد، نعت اور غزل کی شاعری کرتے تھے۔ نثر بھی لکھی۔ ان کا یہ شعر بہت مشہور ہوا ؂

ہے کارِ جنوں اہلِ جنوں کے لیے آساں ۔۔۔ یہ کام کبھی اہلِ فراست سے ہوا بھی

**تصانیف:** خانۂ مژگاں (غزلیات) متاعِ گم گشتہ (دس شعراء کے خاکے)، یادوں کے انمول خزانے (خودنوشت)۔

**وفات اور تدفین:** لائل پور (اب فیصل آباد، پاکستان) ۱۶را کتوبر ۱۹۹۹ء۔

حمید اختر

# بنجارہ

ساحر لدھیانوی اب ہم میں نہیں ہے، بہت سے پیارے دوستوں رفیقوں اور ہم سفروں کے ساتھ وہ بھی راہیٔ ملکِ عدم ہوا۔ ساحر سے میری دوستی کی ابتدا ۱۹۴۱-۱۹۴۲ میں ہوئی۔ ۱۹۴۷ تک ہم ایک ساتھ رہے۔ اس کے بعد تیس بتیس برس دو الگ الگ ملکوں کے شہری ہونے کے باوجود یہ دوستی قائم رہی۔ عنفوانِ شباب کے وہ دن جو ہم نے ایک ساتھ گزارے، وہ راتیں جو آنکھوں میں کٹیں اور زندگی کے وہ مشکل لمحات جو ایک دوسرے کی مدد سے گزارے، وہ فراموش نہیں کیے جا سکتے۔ یہ سبھی کچھ دل پر نقش ہے اور جب تک سانس چلتی ہے نقش رہے گا۔

زندگی کے کچھ برس ہم نے اس طرح گزارے کہ کوئی ایک دن یا ایک رات بھی ایک دوسرے کے بغیر نہیں گزری۔ ۱۹۴۲ سے ۱۹۴۵ تک کا وقت، جب ساحر نے لدھیانہ گورنمنٹ کالج سے نکالے جانے کے بعد اسلامیہ کالج لاہور میں داخلہ لیا، ہم لدھیانہ شہر کی کوچہ گردی کرتے رہے۔ اس کے بعد ہم نے لاہور کے گلی کوچوں میں بہت سا وقت گزارا۔ وہ کالج میں تو ہفتے میں ایک آدھ بار ہی جاتا تھا۔ مگر یہ اس کے شاعر کے طور پر اُبھرنے اور بننے کے دن تھے۔ اسی زمانے میں اس نے 'ادبِ لطیف' کی ادارت سنبھالی۔

لاہور اُن دنوں ایک خاموش، پُرسکون اور حسین شہر تھا۔ یہ دوسری جنگِ عظیم کا زمانہ تھا اور غیر ملکی حکومت کے تسلّط کے باوجود پوری ہندوستانی قوم جوش اور ولولے سے آزادی کی جنگ لڑ رہی تھی یہ قومی اُبھار کا زمانہ تھا اور لاہور تہذیبی، ادبی اور سیاسی سرگرمیوں کا گہوارہ بنا ہوا تھا۔ راجندر سنگھ بیدی، دیوندر ستیارتھی، باری علیگ، اختر شیرانی، تاجور نجیب آبادی، عابد علی عابد، امرتا پریتم، امتیاز علی تاج مرحوم اور کتنے ہی ادبی جنات لاہور کی ادبی محفلوں کی

رونق تھے۔ نوجوان طلباء ملک کی آزادی کے لئے سرگرمِ عمل تھے، شہر کی آبادی تین سوا تین لاکھ تھی۔ ہم کچھ دنوں 'پیسہ اخبار' اسٹریٹ میں رہے۔ ایک سال پورا موسمِ سرما 'ادبِ لطیف' کی 'پرچھتی' ہمارا مسکن رہی۔ صبح ہم انارکلی کے نظام ہوٹل میں ناشتہ کرتے تھے۔ دوپہر کو دہلی مسلم ہوٹل میں کھانا کھاتے اور شام کو نسبت روڈ کی کرسٹل بیکری کے چائے خانے میں بیٹھتے۔ اس کے بعد کافی ہاؤس اور نگینہ بیکری میں محفلیں جماتے۔ ساحر ابتدا ہی سے ترقی پسندانہ اور اشتراکی خیالات رکھتا تھا اور مجھے یہ ماننے میں کوئی عار نہیں کہ ادب کی ترقی پسند تحریک کو اپنانے کے سلسلے میں، میں اُسی سے متاثر ہوا۔ اُن دنوں ہماری طرح بیشتر نوجوان نئی زندگی اور نئی دنیا کے خواب دیکھا کرتے تھے۔ ہم بھی راتوں کو جاگتے، گھومتے، پھرتے، آوارہ گردی کرتے یہی سب کچھ سوچا کرتے۔ برصغیر میں بیکاری کی وجہ سے لاکھوں بے روزگار نوجوان انقلاب کے رومانوی تصور میں جکڑے ہوئے تھے۔ یہ دَور اصل میں ۱۹۳۰ کے عشرے کی عالمی کساد بازاری کے ساتھ شروع ہوا اور اس کے بعد کے زمانے میں متعدد شاعروں نے اس وقت کے مروّجہ نظام سے بے زاری کا اظہار کیا۔ یہ بے زاری سیاسی ہی نہیں، سماجی اقدار کے خلاف بھی تھی۔ مگر چند لوگوں کو چھوڑ کر بیشتر نوجوان شاعر اور ادیب تبدیلی کا کوئی واضح تصور نہیں رکھتے تھے۔ اِسی دور میں مجازؔ نے اپنی مشہور نظم 'آوارہ' (اے غمِ دل کیا کروں، اے وحشتِ دل کیا کروں) کہی تھی۔ ساحرؔ نے بھی کہیں یہ مصرع لکھا ع میرا کیا ہے مجھے تو کھانسنے میں خون آتا ہے۔ ایک قسم کی بے چارگی اور بے بسی کا احساس اُس زمانے کی تحریروں میں بالعموم ملتا ہے۔ مگر ۱۹۳۶ میں ترقی پسند تحریک کی بنیاد پڑنے کے بعد آہستہ آہستہ اس دور کے ادباء اور شعراء کو تخلیقی سرگرمیوں کے سلسلے میں ایک واضح رخ مل گیا۔ ساحر بھی انہی میں سے ایک تھا۔ اگرچہ اس کا زمانہ مجازؔ، ساحرؔ، فیضؔ، سردار جعفری، مجروحؔ، جذبیؔ اور کیفی اعظمی کے ادبی میدان میں آنے کے بعد کا ہے۔

## ابتدائی زندگی

ساحر کی ابتدائی زندگی اور خاندانی حالات سے بہت کم لوگ واقف ہیں۔ کچھ لوگ

اسے بہت بڑے زمیندار کا بیٹا اور امیر کبیر خاندان کا فرد قرار دیتے ہیں، بعض لوگ اسے غریب خاندان کا چشم و چراغ بتاتے ہیں یہ دونوں باتیں درست نہیں ہیں۔ اس کے والد فضل دین لدھیانہ کے قریب ایک گاؤں کے ذیلدار بھی تھے اور زمیندار بھی۔ لیکن مغربی پنجاب میں ڈیڑھ دو سو ایکڑ کا مالک بھی بڑا زمیندار تصور ہوتا تھا۔ یہ درست ہے کہ اس کے والد اپنے علاقے کے بڑے زمینداروں میں شمار کیے جاتے تھے مگر ہمارے ہاں پاکستان میں زمیندار اور وڈیرے کا جو تصور ہے اس کے مقابلے میں وہ ایک چھوٹے زمیندار تھے، گو یہ کنبہ نسبتاً خوشحال تھا۔ فضل دین بڑے زمیندار بھلے ہی نہ تھے، اُن میں زمینداروں والے تمام عیوبِ شرعی موجود تھے مثلاً انھوں نے بارہ تیرہ شادیاں کیں۔ کسی ایک بیوی سے ان کے دو بچیاں پیدا ہوئیں۔ ساحر اپنی والدہ کا اکلوتا بیٹا تھا اور فضل دین کی اولادِ نرینہ ساحر کے سوا کوئی نہ تھی۔ طلاق انھوں نے دوسری بیویوں کی طرح ساحر کی والدہ کو بھی دے دی۔ ساحر اس وقت بہت چھوٹا تھا، اسے اپنے والد کے خوشحال گھرانے میں گزارے ہوئے زندگی کے ابتدائی دو تین برس محض خواب کی طرح یاد تھے۔ اس کی ماں بلاشبہ ایک عظیم عورت تھی اور اس نے فضل دین کا گھر اور گاؤں چھوڑ کر لدھیانہ میں ریلوے لائن کے پاس ایک بہت چھوٹے اور معمولی سے مکان کو اپنا مسکن بنا لیا اور ساحر کی پرورش کو اپنی زندگی کا مقصد۔ اُس زمانے میں بچے کے حصول کے لیے اس کے والد نے مقدمہ بھی کیا مگر مہربان جج نے فیصلہ والدہ کے حق میں دیا۔ والدہ کا کہنا تھا کہ بچہ باپ کے پاس رہا تو پڑھ لکھ نہیں سکے گا۔ والد کی دلیل یہ تھی کہ میری زمین جاگیر سب اس لڑکے کی ملکیت ہے اُسے پڑھنے کی کیا ضرورت ہے۔ اس دلیل کو بنیاد بنا کر جج نے فیصلہ والدہ کے حق میں دیا اور یہ ننھا بچہ اپنی ماں کے ساتھ کوئلہ چننے والیوں کی کوٹھریوں کے درمیان واقع لدھیانہ کے جگراؤں پُل کے پاس ایک چھوٹے سے مکان میں منتقل ہو گیا۔

ایک حساس بچے کی حیثیت سے ساحر اپنی ماں کی اور اپنی محرومیوں کو بچپن ہی سے محسوس کرنے لگا تھا۔ اپنے نامساعد اور تکلیف دہ حالات سے وہ بچپن میں دہشت زدہ رہتا تھا اور یہ خوف آخرِ عمر تک اس کے ساتھ رہا۔ اس کے باغیانہ خیالات بھی غالباً اسی ردِ عمل

کا نتیجہ تھے۔

فضل دین، اس کا باپ ایک روایتی زمیندار تھا۔ وہ اپنی زمینوں کے قطعات بیچ بیچ کر شادیاں کرتا رہتا تھا۔ رنڈی بازی، شراب نوشی اور مقدمہ بازی اس کا معمول تھا۔ جب ساحر پیدا ہوا تو ساحر کے والد اور پڑوسی میاں عبدالحیٔ کے (جو بعد میں متحدہ پنجاب کے وزیر تعلیم بنے) درمیان مقدمہ بازی زوروں پر تھی مگر والد نے ساحر کا نام عبدالحیٔ رکھا۔ اُس کے بعد اُس کا یہ معمول تھا کہ شام کو اپنے گھر کے سامنے کرسی بچھا کر نوکروں اور پڑوسیوں کی موجودگی میں عبدالحیٔ کو با آوازِ بلند گندی اور فحش گالیاں دیتا تھا۔ میاں عبدالحیٔ اور اُن کے حواری اعتراض کرتے تو وہ بڑے اطمینان سے جواب دیتا، میں تو اپنے لاڈلے بیٹے سے پیار کی باتیں کر رہا ہوں۔ اس طرح ساحر کی پیدائش کے بعد چند ہی ماہ میں اس نے میاں عبدالحیٔ کی زندگی اجیرن کر دی۔

ساحر اور اس کی والدہ کی کفالت اس کے دو ماموں کرتے تھے۔ ان میں سے ایک الٰہ آباد میں رہتا تھا۔ اور دوسرا کٹک (اڑیسہ) میں۔ معلوم نہیں انہوں نے کس مصلحت کی بنا پر ساحر کو خالصہ اسکول لدھیانہ میں داخل کرا دیا۔ میٹرک تک وہ اسی سکول میں رہا۔ اسے تمام گوربانیاں زبانی یاد تھیں۔ اس اسکول کے سکھ ہیڈ ماسٹر کے بارے میں وہ ہمیشہ مزے سے کہانیاں بیان کرتا تھا۔ اسے اپنے مذہب کے بارے میں ابتدائی معلومات بھی حاصل نہ تھیں۔ اگرچہ بعد میں اس نے اپنے طور پر مذہب اسلام کا مطالعہ بھی کیا۔ مگر اس کی گھٹی میں سکھ مذہب کی تعلیمات ہی پڑی تھیں۔ کالج کے زمانے میں بھی اس کی دوستی ہندو اور سکھ لڑکے لڑکیوں سے زیادہ رہی۔ اس کا مزاج کچھ ایسا بن گیا تھا کہ مثلاً وہ کہتا تھا اسے لڑکیاں السلام علیکم کہتی ہوئی اچھی معلوم نہیں ہوتیں۔ لڑکیوں کے منہ سے ست سری اکال یا آداب عرض ٹھیک معلوم ہوتا ہے۔ پاکستان آکر یہاں سے انڈیا واپس جانے میں دیگر عوامل کے علاوہ اس کی اس افتادِ طبع کا بھی بہت دخل تھا۔

ایک حساس اور خوددار آدمی کی حیثیت میں اس نے اچھے حالات دیکھنے کے بعد اپنے دونوں ماموؤں کی بہت خدمت کی اور آخر وقت تک کرتا رہا۔ نہ معلوم بچپن میں ان کی

مدد ملنے پر اس کے احساسات کیا ہوں گے۔ اس کی والدہ نے اسے شاہزادوں کی طرح پالا تھا۔ اپنا زیور، سامان غرضیکہ جو کچھ بھی تھا وہ سب بیچتی رہی۔ پھر اسے اپنے بھائیوں کے آگے دست طلب دراز کرنا پڑا۔ یہ سب ساحر کو پسند نہیں تھا۔ مگر اس کے سوا کوئی چارہ بھی نہیں تھا۔ اس لئے وہ ابتدائی زندگی ہی سے سماج کا باغی بن گیا۔ اس کی ابتدائی نظمیں میرٹھ سے زیرزمین شائع ہونے والے پرچے 'کرتی لہر' میں چھپیں، جن میں غیر ملکی حکومت اور موجودہ سماجی ڈھانچے سے نفرت کا اظہار ہوتا تھا۔ پھر اس نے پہلا عشق بھی ایک سیاسی کارکن کی بیٹی مس پریم چودھری سے کیا جو خود بھی ایک پرخلوص سیاسی کارکن تھی۔ بدقسمتی سے یہ لڑکی تپ دق سے مرگئی۔ ساحر اس کے لئے بہت رویا، کئی ہفتے افسردہ رہا۔ یہ اُس کی کالج کی زندگی کے بالکل ابتدائی دنوں کی بات ہے۔ تھوڑے عرصے کے بعد کالج کی دلچسپیوں نے اس خاتون کا غم بھلادیا۔ اس زمانے میں کالج کے پرنسپل ایک نہایت متوازن ذہن کے مالک انگریز مسٹر ہاروے تھے۔ وہ روایتی قسم کے انتہائی مشفق ماہرِ تعلیم تھے اور اپنے طلباء سے بچوں کی طرح پیار کرتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ لدھیانہ گورنمنٹ کالج بے انتہا ترقی پسندانہ سیاسی سرگرمیوں کا مرکز بنا رہا۔ دوسری جنگِ عظیم کے دوران سخت گیر ملکی قوانین کے باوجود ساحر کالج میں اپنی باغیانہ اور انقلابی نظموں کی وجہ سے مقبول ہوتا گیا۔ اس کے گروپ میں تین چار ایسے ہی اور لڑکے بھی موجود تھے۔ چودھری غلام مرتضٰی، فیض الحسن چودھری، سراج الحق حافظ، اقبال ڈار اور متعدد دوسرے طلباء، یونین لٹریری سوسائٹی پر چھائے ہوئے تھے۔ اس لئے اُن کی باغیانہ سرگرمیاں کالج، بلکہ شہروں کی حدوں میں بھی گونجنے لگیں۔ کالج سے باہر کے دوستوں میں میرے بڑے بھائی صفدر علی بھی، جو بہت اچھا ادبی ذوق رکھتے تھے، شامل تھے۔

اُسی زمانے میں ایک ایسا واقعہ ہوا جس نے ساحر کی زندگی کا رُخ بدل دیا۔ ساحر کے کچھ دشمنوں نے ایک سکھ لڑکی سے اس کے معاشقے کو بنیاد بنا کر اسے کالج سے نکلوادیا۔ یہ لڑکی ایشر کور، دُبلی پتلی، خاموش طبیعت، بلکہ انتہائی شرمیلی لڑکی تھی۔ اس کی آنکھیں بہت خوبصورت تھیں، بڑی بڑی بولتی ہوئی مگر حزن و یاس سے بھری ہوئیں۔ وہ کسی سے بات نہیں

کرتی تھی۔ یار لوگوں نے اس کا نام 'نسوانیت' رکھا ہوا تھا۔ ہوسٹل میں رہتی تھی۔ ساحر اُس پر فدا ہو گیا۔ کافی عرصے تک اس نے اس کی حوصلہ افزائی نہیں کی۔ لیکن آخر کار وہ بھی اس میں دلچسپی لینے لگی۔ چھٹی کے ایک دن تنہائی میں ان دونوں کو ساتھ دیکھ کر شور مچا دیا گیا۔ ایک اسکینڈل بن گیا جو لدھیانہ جیسے چھوٹے سے شہر کے لئے بہت بڑی بات تھی۔ کسی نے کہا کہ ساحر، ایشر کو بھگا کر لے جا رہا تھا۔ کسی نے کچھ کہا۔ کچھ لڑکوں اور پروفیسروں نے ساحر کو اس لڑکی کے ساتھ رنگے ہاتھوں پکڑ لیا ہے۔ بہر حال نوبت یہاں تک پہنچی کہ انتظامیہ نے ان دونوں کو کالج سے نکال دیا۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ یہ افواہیں جب اُس کے والد تک پہنچیں تو وہ اپنے گاؤں سے گھوڑے پر بیٹھ کر ساحر کے گھر آیا اور اس سے کہا ''تم نے یہ کیا غضب کیا؟ سکھ لڑکی پر ہاتھ ڈالا۔ کوئی مسلمان لڑکی پسند کرتے میں خود اُسے اُٹھا کر تمہارے پاس لے آتا۔'' ساحر بہت کمزور اور نحیف و نزار قسم کا نوجوان تھا جب کہ لڑکی کا والد اس عمر میں بھی مضبوط کاٹھی کا مالک تھا۔ اس نے بجا طور پر سوچا تھا اُٹھا کر لانے کا کام یہ نوجوان تو نہیں کر سکتا۔ ساحر یہ واقعہ ہمیشہ اپنے دوستوں کو مزے لے لے کر سناتا تھا۔

مگر یہ بہت بعد کی باتیں ہیں۔ بچپن میں ساحر کا ایک ہی شوق تھا۔ شہر میں روشنی کے میلے، دسہرے یا کسی بھی تقریب پر کوئی تھیٹر آتا تو وہ روزانہ اسے دیکھنے جاتا۔ اس کے لیے ماں سے زبردستی پیسے وصول کرتا، اپنا جیب خرچ بچاتا۔ مگر تھیٹر دیکھنے ضرور جاتا۔ یہ ڈرامے بالعموم آغا حشر کے لکھے ہوئے ہوتے تھے۔ اس لئے اسے یہ پورے کے پورے زبانی یاد تھے۔ ماسٹر رحمت کا دیوان بھی اس کے ہاتھ لگ گیا تھا۔ جو ایسے مصرعوں سے بھرا پڑا تھا۔ لکھ کے رحمت 'ز' پر نقطہ دے دیا، وغیرہ۔

اس قسم کے اشعار اور ڈراموں کے مکالمے اُسے ازبر تھے۔ اس علم نے اسے بعد کی فلمی زندگی میں بہت فائدہ پہنچایا۔ ماسٹر رحمت سے اس نے زبان سیکھی اور آغا حشر سے زوردار مکالموں کا راز پایا۔ ورنہ اسے روایتی طور پر زبان پر عبور نہیں تھا۔ نہ ہی وہ عروض وغیرہ سے واقف تھا۔ البتہ شعر اس کی گھٹی میں پڑا تھا۔

ساحر جب اٹھارہ برس کا ہوا تو اس کی والدہ اور ماموؤں نے ایک اسلامی قانون

(حق استقرار) کا سہارا لے کر والد پر ایک سو سے زائد مقدمات دائر کر دیے۔ اس قانون کے مطابق نوجوان بالغ بیٹا، عیاش باپ کی بیچی ہوئی جدی جائیداد واپس لے سکتا تھا۔ جب میری اس کی دوستی ہوئی تو یہ مقدمات چل رہے تھے۔ ان کا تعلق زمین کے مختلف قطعات کی فروخت سے تھا۔ دو تین برس میں ان سب مقدمات کا فیصلہ ساحر کے حق میں ہو گیا۔ قانونی طور پر وہ نئے مالکان سے قیمت ادا کر کے قطعات واپس لے سکتا تھا۔ مگر اس کے پاس نہ تو پیسے تھے اور نہ اسے زمینداری یا زمین سے کوئی دلچسپی تھی۔ چنانچہ برسوں یہ سلسلہ اس طرح چلا کہ اس خاندان کے پاس پیسے ختم ہو جاتے تو ان کا ایک وفادار منشی کسی خریدار کو پکڑ لاتا۔ اگر اس نے کوئی قطعہ فضل دین سے دس ہزار روپے میں خریدا ہوتا تو ساحر بھی اتنے ہی یا اُس سے کچھ کم پیسے لے کر اپنے حقوقِ ملکیت سے دستبردار ہونے کی تحریر لکھ دیتا۔ اس زمانے میں آٹھ دس ہزار کی رقم کافی بڑی رقم سمجھی جاتی تھی۔ مگر ساحر دو چار ماہ میں اسے اُڑا دیتا تو منشی پھر کسی خریدار کو پکڑ لاتا۔ یہ سلسلہ ۱۹۴۲ء سے تقسیمِ ملک کے وقت تک چلا۔ اس کے لئے یہ ایک قسم کا تحفظ بھی تھا۔ جس سے وہ اگست ۱۹۴۷ کے بعد محروم ہو گیا۔

طبعاً ساحر ابتدائی زندگی میں سخت عدم تحفظ کے احساس میں مبتلا رہا۔ اور اس احساس نے آخر دم تک اُس کا پیچھا نہیں چھوڑا۔ وہ بظاہر بڑی بہادری اور جرأت کی باتیں کرتا رہتا تھا۔ باغیانہ خیالات کے پرچار میں بھی پیش پیش نظر آتا۔ لیکن اندر ہی اندر کوئی خوف اسے کھائے جاتا۔ اپنی وفات سے بیس بائیس برس قبل سے اس نے کوئی ہوائی سفر نہیں کیا، نہ ہی وہ ملک سے باہر جانے کو تیار نہیں تھا۔ ابتدائی زمانے میں بھی وہ تنہا کہیں نہیں جاتا تھا۔ قیامِ پاکستان سے قبل لدھیانہ سے لاہور، امرتسر، بمبئی، دہلی، شملہ جہاں کہیں بھی کسی کام سے یا مشاعرہ پڑھنے کے لئے جانا ہوتا تو وہ منت سماجت، دھونس دھمکی غرضیکہ ہر ممکن طریقے سے، کسی دوست کو اپنے اخراجات پر ساتھ لے کر جاتا۔ میں چونکہ فارغ تھا اس لئے بیشتر یہ فریضہ مجھے ہی انجام دینا پڑتا تھا۔ ۱۹۴۵ کے آخری مہینوں میں جب اس کی دیرینہ آرزو بر آئی اور اسے ایک فلم کے گانے لکھنے کے لئے بمبئی جانے کی پیشکش ہوئی تو اس نے تقریباً تین ہفتے تک بمبئی کا سفر اختیار نہیں کیا۔ بالآخر اس نے اس فلمی یونٹ سے جہاں

وہ ملازم ہو کر جا رہا تھا، میرے لئے بھی بطور مکالمہ نویس پیشکش حاصل کی اور یوں ہم دونوں جنوری ۱۹۴۶ میں بمبئی پہنچے۔

اس سفر سے پہلے دو تین برس تک اس کی ایک ہی آرزو تھی کہ کسی طرح اسے فلمی گانے لکھنے کا موقعہ ملے اور وہ ایسے گانے لکھے کہ اس کے نام کا ڈنکا بج جائے۔ مگر یہ فلم جس کے اس نے سب سے پہلے گانے لکھے، ابراہیم جلیس ہاجرہ مسرور اور میں نے مکالے لکھے، فیل ہو گئی۔ یہ فلم کانگریس کی تاریخ سے متعلق تھی اور اس میں خلافت کی تحریک سے لے کر ۱۹۴۷ کی تحریک آزادی تک کے واقعات کو کہانی کی شکل میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی تھی۔ اس میں پیسہ بھی کانگریسی سرمایہ داروں نے لگایا تھا اور اس کا پیغام یہ تھا کہ ہندوستان کی تقسیم نہیں ہونی چاہیے۔ فلم بوجوہ لیٹ ہو گئی اور اُس وقت ریلیز ہوئی جب پاکستان بن چکا تھا۔ ظاہر ہے اُسے فیل ہی ہونا تھا۔ اس فلم میں جس کا نام 'آزادی کی راہ پر' تھا، پرتھوی راج، جے راج، ونمالا اور خود میں نے اہم کردار ادا کیے تھے۔

بمبئی کے پونے دو سال ہماری زندگی کے بھرپور دن تھے۔ ساحر نے ایک سیٹھ سے معاملہ کر کے ابراہیم جلیس کو حیدرآباد دکن سے بلا لیا تھا، چنانچہ کمپنی کی طرف سے ملے ہوئے فلیٹ میں ہم تینوں نے بڑا یادگار وقت گزارا۔ بمبئی اس زمانے میں ترقی پسند ادیبوں کا گڑھ تھا۔ سید سجاد ظہیر، کرشن چندر، سعادت حسن منٹو، علی سردار جعفری، کیفی اعظمی، مجروح سلطان پوری، راجہ مہدی علی خاں، پریم ناتھ، دشوامتر عادل، سرلا دیوی، صفدر میر، نیاز حیدر، احمد بشیر اور متعدد دوسرے ادیب اور شاعر بمبئی میں مقیم تھے۔ ان میں سے بیشتر کا تعلق فلموں سے تھا۔ مگر سبھی اس ابھار اور لہر میں برابر کے شریک تھے جو پورے ملک میں رواں دواں تھی۔ بہت سے لوگوں کو یہ سن کر تعجب ہوگا کہ بمبئی کی ایک محفل میں میرا جی نے یہ اعلان کیا تھا کہ وہ یا تو تارک الدنیا ہو کر جنگل میں جائے گا یا پھر کمیونسٹ پارٹی کا ہول ٹائم ورکر بن جائے گا۔ ترقی پسند مصنفین کے ہفتہ وار اجلاس ہوتے، بحثیں ہوتیں، کانفرنسیں منعقد کی جاتیں۔ پارٹیاں ہوتیں۔ ملک کی آزادی کی آرزو ہر شخص کے دل میں تھی۔ تب دولت کی طلب اتنی نہیں بڑھی تھی اور معیارِ زندگی بلند کرنے کی دوڑ اتنی تیز نہیں ہوئی تھی۔ بلکہ انسان

کی اجتماعی ترقی، خوشحالی اور بہتری کی باتیں زیادہ ہوتیں۔ اجتماعی ہوس کاری نے ابھی رنگ نہیں جمایا تھا، عشق و محبت کی باتوں میں پاکیزگی اور تقدیس ملتی تھیں۔

بمبئی کے اس اجنبی اور اتنے بڑے شہر میں ہم تینوں ایک دوسرے سے جڑے رہتے۔ پھر اس فلیٹ میں ایک چوتھا دوست آشامل ہوا۔ یہ تھا ویریندر دیوداس۔ یہ لاہور ایف سی کالج سے نیا نیا ایم۔ اے۔ کر کے بمبئی پہنچا تھا اور کسی کمپنی کا جنرل منیجر تھا۔ بعد میں یہ انڈین سول سروس میں چلا گیا۔ اور کئی برس تک سنسر بورڈ کا چیئرمین رہا۔ دسمبر ۱۹۷۸ میں جب وہ غالباً لکھنؤ کا کمشنر تھا، اس کا انتقال ہو گیا۔ ۱۹۴۷ کے بعد اس سے ملنے کی حسرت ہی رہی۔ ویریندر دیوداس' ایک خوبصورت، ہنس مکھ اور بہت اچھی عادتوں کا انسان تھا۔ ہم چاروں ڈیڑھ برس کے قریب ایک ساتھ رہے۔ کسی سے کسی کا کوئی راز پوشیدہ نہیں تھا۔ کوئی معاشقہ، کوئی سازش، کوئی دوستی انفرادی نہیں تھی۔ ہم الگ بھی ہوتے تو شام کو دن بھر کی وارداتوں سے متعلق معلومات کا تبادلہ ضرور ہوتا۔ مالی لحاظ سے ہمارے لیے یہ کوئی اچھے دن نہیں تھے۔ تنخواہ دس تاریخ تک اس ترتیب سے ختم ہو جاتی کہ سب سے پہلے کھانے پینے اور سفر کے تمام اخراجات ساحر ادا کرتا تھا۔ اس کے بعد میں سب کے نان و نفقہ کا ذمہ دار ہوتا اور پھر جلیس کی باری آتی۔ اور جب سب کی جیبیں خالی ہو جاتیں تو ایڈوانس کے لئے جدوجہد شروع ہو جاتی۔ اس زمانے میں فاقے بھی آئے، جھگڑے بھی ہوئے، بُرا وقت بھی دیکھا۔ مگر دوستی میں فرق نہیں آیا۔

جب پیسے ختم ہو جاتے تو ہم سب باری باری ایڈوانس لے لیتے۔ جنرل منیجر اپنا ہی تھا۔ اس لئے اس میں کچھ زیادہ مشکل پیش نہ آتی۔ تاہم ہر چیز کی حد ہوتی ہے۔ ہمارا خراب ریکارڈ دیکھ کر ایک دن سیٹھ نے تینوں کو بلایا اور ایک ایک فالتو تنخواہ دینے کا اعلان کیا۔ بشرطیکہ ہم اس کے بعد ایڈوانس نہ مانگیں۔ ہم نے وعدہ تو کر لیا مگر بہت تنگ ہوئے۔ اس زمانے میں افسانہ نگار سید انور جو ہندوستانی بحریہ کا اعلیٰ افسر تھا اور لدھیانہ کا رہنے والا تھا، بمبئی میں مقیم تھا، چنانچہ وہ ہماری زد میں آ گیا۔ جب فاقوں تک نوبت پہنچی ہم قلابہ میں اس کے گھر چلے جاتے۔ رات کا کھانا اس کے ہاں کھاتے، پھر اُس سے بیس تیس روپے قرض

مانگتے جو ہمیشہ مل جاتا اور کبھی واپس نہیں ہوتا تھا۔ مگر مشکل یہ تھی کہ دس سے تیس روپے تک کی یہ رقم ہمیشہ چیک کی صورت میں ملتی۔ انور نقد پیسے گھر میں رکھتا ہی نہیں تھا۔ ہم اس سے بیس تیس روپے کا چیک لے کر نکلتے اور سارا راستہ اُسے گالیاں دیتے رہتے۔ کیونکہ صبح اُٹھ کر پیسے لینے کے لئے اس کے بینک جانا پڑتا۔ بہر حال یہ سلسلہ بہت دنوں تک جاری رہا۔

انور سے ہماری دوستی بمبئی میں ہوئی۔ بمبئی جانے سے پہلے وہ کبھی کبھار چھٹی پر لدھیانہ آتا تو اس کے ساتھ محفلیں جمتیں، احمد ریاض، ظہور نظر، بھائی صفدر، فیض الحسن چودھری اور غلام مرتضیٰ ساقی پر مشتمل اس پورے گروپ کے لئے انور کی آمد ہمیشہ پیغامِ مسرت لاتی۔ وہ ایک کھرا، منہ پھٹ، بلکہ تقریر وتحریر دونوں میں بے رحمی کی حد تک صاف گو آدمی ہے۔ لدھیانہ میں اس کی آمد کے بعد اس کا سب سے پہلا شکار م۔ حسن لطیفی ہوتے تھے۔ وہ ہمیں جمع کر کے ان کے ہاں لے جاتا اور گھنٹوں ان سے بک بک کرتا رہتا۔ اُس زمانے میں اس کے متعدد افسانے 'نگار' اور 'ساقی' وغیرہ میں چھپ چکے تھے۔ یہ امرِ واقعی ہے کہ ساحر نے جو خیال اپنی نظم 'تاج محل' میں باندھا ہے وہ انور دو برس قبل اپنی ایک کہانی میں بیان کر چکا تھا۔ غالباً اس کہانی کا عنوان 'اُفق کے زینے پر' تھا اور شہنشاہ شاہجہاں کو اس میں پہلی بار غریبوں کی محبت کا مذاق اڑانے کے سلسلے میں موردِ الزام ٹھہرایا گیا تھا۔ لیکن بیچارے نثر نگار، شاعروں کے مقابلے میں چونکہ ہمیشہ گھاٹے میں رہتے ہیں، اس لیے اس خیال کی داد ہمیشہ ساحر کو ملی۔ انور بہت چیختا چلاّتا رہا۔ مگر کسی دوست یا کسی ادبی نقاد نے اس کی بات پر توجہ نہیں دی۔ ساحر نے جب اس خیال کو بڑے خوبصورت انداز میں اپنی نظم 'تاج محل' میں پیش کیا تو اس کے نام کے ڈنکے بجنے لگے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس نظم کے بعد ہی اُسے باقاعدہ اور بڑا ترقی پسند شاعر تسلیم کیا جانے لگا۔ بمبئی میں انور سے ہماری دوستی کی تجدید ہوئی۔ ابراہیم جلیس اور اس کے درمیان اکثر بڑی دلچسپ نوک جھونک ہوتی تھی۔

جلیس مرحوم انتہائی باغ وبہار شخصیت کا مالک تھا۔ بات سے بات پیدا کرنے اور گپ لگانے میں اس کا جواب نہیں تھا۔ پھبتی کسنا اور جملہ بازی کرنا اس پر ختم تھا۔ کتنی ہی سنجیدہ محفل ہو اُس کے آتے ہی رنگ بدل جاتا۔ کسی محفل میں کوئی صاحب بہت ہی خطرناک

قصہ بیان کررہے ہیں اور کہہ رہے ہیں کہ یہ منظر دیکھ کران کے رونگٹے کھڑے ہوگئے۔

''تو پھر کیسے بٹھائے رونگٹے آپ نے؟'' جلیس فوراً کہتے اور قصہ بیان کرنے والے کی بات ختم ہو جاتی۔لطیفہ بازی میں بھی اس کا جواب نہیں تھا۔مگر وہ نہایت حساس اور تنک مزاج آدمی تھا۔ ساحر اور اُس کے درمیان بہت جھگڑے ہوتے۔ بارہا ان میں ہاتھا پائی بھی ہوئی۔مگر چند منٹ بعد دونوں شیر وشکر ہو جاتے۔ دونوں میں ایک قسم کی چشمک تھی اور لڑائی میں عام طور سے ساحر، جلیس کو یہ طعنہ دیتا کہ کرشن چندر نہ ہوتا تو جلیس بھی کہیں نہ ہوتا۔اس کے جواب میں جلیس کہتا فیض احمد فیضؔ نہ ہوتا تو ساحر بھی نہ ہوتا۔ساحرؔ بھی کچھ کم جملے باز نہیں تھا۔اس لئے دونوں میں ہمیشہ پہلے پیار کی باتوں میں جملوں کا تبادلہ ہوتا، بعد میں تلخی پیدا ہو جاتی۔ جنوری ۱۹۷۹ میں، مَیں بمبئی گیا تو ساحرؔ نے اس قسم کی جملے بازی کی ایک اور داستان سنائی۔ کہنے لگا، چند برس پہلے جلیس بمبئی آیا تھا اور ساحرؔ کے ہاں ہی ٹھہرا تھا۔صبح دونوں ساحرؔ کی کار میں گھر سے نکلے تو باہر چوک میں کھڑے ٹریفک کانسٹیبل نے ساحرؔ کو سلیوٹ کیا، اگلے چوک میں دوسرے سپاہی نے بھی سلیوٹ مارا تو جلیس نے حیرت سے پوچھا، یہ سپاہی تمہیں سلیوٹ کیوں کررہے ہیں؟

''تمہیں پتہ نہیں ہے۔'' ساحرؔ نے کہا۔''ہندوستان کی حکومت نے یہ حکم جاری کیا ہوا ہے کہ شاعروں اور ادیبوں کو جہاں بھی وہ نظر آئیں، پولیس والے باقاعدہ سلیوٹ کریں۔''

ابراہیم جلیس بہت متاثر ہوا لیکن جب گاڑی ساحرؔ کے رہائشی علاقے سے دور دوسرے مقامات سے گزری تو کسی پولیس والے نے سلام تک نہ کیا۔وہ سمجھ گیا کہ اسے ساحرؔ نے بے وقوف بنایا ہے۔ چنانچہ اس نے فوراً کہا کہ حکومت پاکستان نے شاعروں، ادیبوں اور صحافیوں کو ہوائی جہاز اور ریل کے سفر میں نصف کرائے کی رعایت دے رکھی ہے۔

''وہ تو ہمارے ہاں بھی ہے۔'' ساحرؔ نے کہا،''ہندوستان میں نابالغوں کا آدھا ٹکٹ لگتا ہے۔'' جلیس چپ ہو گیا۔ کیونکہ اس وقت وہ ساحرؔ کا مہمان تھا۔مگر جس زمانے میں ہم لوگ ایک کمرے میں رہتے تھے، اُس وقت اس قسم کی جملہ بازی کا نتیجہ تلخ کلامی پر سامنے آتا۔

قیامِ پاکستان کے بعد میں براستہ مہاجر کیمپ، اور ساحر ہوائی جہاز سے لاہور پہنچا۔ وہ جون ۱۹۴۸ تک لاہور رہا۔ ایبٹ روڈ پر ہم نے ایک مکان الاٹ کرایا اور ساحر، امّی اور میں ایک ساتھ رہنے لگے۔ میں کیمپ میں تقریباً تین ماہ رہا اور نومبر میں لاہور پہنچا تھا۔ ساحر ستمبر ۱۹۴۷ میں آ گیا تھا۔ وہ اس سارے عرصے میں اُکھڑا اُکھڑا رہا۔ میرے آنے سے اسے تقویت تو بہت ہوئی مگر وہ عدم تحفظ کا شکار پہلے سے بھی زیادہ نظر آتا تھا۔ اب زمین سے پیسے نہیں مل سکتے تھے۔ ماموں ہندوستان میں رہ گئے تھے۔ 'سویرا' کی ادارت سے چالیس پچاس روپے ماہوار مل جاتے تھے، لیکن یہ کافی نہیں تھے۔ بظاہر بہتری کے آثار بھی نظر نہیں آتے تھے۔ بدقسمتی سے جون ۱۹۴۸ میں مجھے ایک پُرخطر سیاسی کام کے سلسلے میں ایک ہفتے کے لئے کراچی جانا پڑا۔ ساحر کو کام کی نوعیت کا اندازہ تھا۔ مجھے وہاں ایک مہینہ رُکنا پڑا۔ بوجوہ خط بھی نہیں لکھ سکتا تھا۔ ٹیلی فون اس زمانے میں عام نہیں تھے۔ پھر اسے کسی نے کہہ دیا کہ میں کراچی میں گرفتار ہو گیا ہوں، سندھ پولیس نے مجھے کسی کال کوٹھری میں ڈال دیا ہے اور یہ کہ میرے اب وہاں سے نکلنے کے بہت کم امکانات ہیں، ایک روایت یہ بھی ہے کہ خفیہ پولیس والے ساحر کو انتہائی خطرناک آدمی (ہائے یہ کم فہم خفیہ پولیس والے) سمجھتے تھے۔ اس لئے انہوں نے اسے یہاں سے بھگانے کے لئے ایک سیاسی مخبر کی، جو اُس کا دوست تھا، خدمات حاصل کیں۔ وہ روزانہ آ کر ساحر کو ڈراتا اور کہتا کہ پولیس اسے گرفتار کر کے لاہور کے شاہی قلعے میں لے جائے گی۔ وہاں بڑے بڑے سانپ اور بچھو ہیں۔ تشدّد کے نرالے طریقے ہیں وغیرہ۔ یہ چال کام کر گئی۔ میں اگر موجود ہوتا تو شاید اس کو ڈھارس رہتی۔ مگر یاروں نے مجھے تو پہلے ہی حوالۂ پولیس کر دیا تھا۔ ساحر اس قدر گھبرایا کہ ایک دن اس نے اچانک دہلی جانے کا فیصلہ کر لیا۔ اُس زمانے میں پاسپورٹ ویزا وغیرہ کی پابندی نہیں تھی۔ اس لئے وہ فرضی نام سے ٹکٹ خرید کر جہاز میں سوار ہو گیا۔ اپنے تئیں یہ سفر اس نے خفیہ طور سے کیا تھا۔ جون کی ایک گرم دوپہر کو ایک لمبا کوٹ اور ہیٹ لگا کر وہ ایئر پورٹ پہنچا۔ کہا جاتا ہے کہ جن لوگوں سے چھپ کر وہ گھر سے ایئر پورٹ گیا تھا، وہ وہاں تک پیچھے پیچھے گئے اور واپس آ کر رپورٹ لکھی۔ "مسمّی ساحر لدھیانوی ملک چھوڑ کر

چلا گیا ہے۔"

شاید اس کارکردگی پر کچھ لوگوں کے درجات بھی بڑھے ہوں۔ مگر میں کراچی سے واپس آیا تو مکان خالی تھا۔ دہلی جا کر اس نے پرکاش پنڈت کو لاہور بھیجا۔ وہ ساحر کی والدہ کو ساتھ لے گیا۔ گھر کا سامان کچھ مہربان اُٹھا کر لے گئے۔ ہم نے تنکے چن چن کر جو آشیانہ بنایا تھا اس میں تکیہ کہیں سے مانگا تھا تو دری کہیں سے اٹھا کر لائے تھے، ایک میز دو کرسیاں کسی مہربان دوست نے بھجوادی تھیں۔ مگر جب میں نے کراچی سے واپسی پر گھر کھول کر دیکھا تو وہاں کچھ بھی نہیں تھا۔ میں نئے سرے سے مہاجر ہو گیا۔ ایک دفعہ پھر ماں کے پیار سے محروم ہوا۔ کوئی ٹھکانہ نہیں تھا۔ سر چھپانے کی کوئی جگہ موجود نہیں تھی۔ اس گھر میں نہ رہ سکتا تھا نہ سو سکتا تھا۔ چنانچہ میں نے اسے یوں ہی کھلا چھوڑا اور باہر نکل آیا۔ اگلے روز کسی اور نے اس پر قبضہ کر لیا۔

اُس وقت مجھے ساحر پر بہت غصہ تھا۔ مجھے یاد ہے میں نے کچھ مشترکہ دوستوں کو گلے شکوے کے خطوط بھی لکھے۔ مگر جوں جوں وقت گزرتا گیا، دل کو قرار آتا گیا کہ اس کو جتنے اور جیسے مواقع وہاں ملے، یہاں نہیں مل سکتے تھے۔ اگرچہ ابتدا میں اسے وہاں بھی کافی عرصہ تک سخت پریشانیوں اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ ابتدا میں وہ دہلی رہا۔ یہاں سے اس نے ماہنامہ 'شاہراہ' کا اجرا کرایا۔ ہمارے مشترکہ دوست اور شاعر کرشن ادیب کا کہنا ہے کہ اُن دنوں اس کے حالات اچھے نہیں تھے۔ 'شاہراہ' کے ناشر یوسف جامعی تھے۔ جن کا نجی پیشہ مچھلی کا کاروبار تھا اور وہ ادب کو بھی ایسے ہی کاروباری اصولوں میں جکڑ کر چلانا چاہتے تھے۔ ان سے بار بار پیسے مانگنے پڑتے اور اس میں ساحر کو خاصی اذیت کا سامنا کرنا پڑتا۔ لہٰذا اس نے 'شاہراہ' کے دو ہی شمارے مرتب کیے۔ اس کے بعد وہ حیدرآباد دکن چلا گیا، جہاں سے آخرکار اپنی منزل مقصود بمبئی پہنچ گیا۔

بمبئی میں بھی اس کو بہت جدوجہد کرنی پڑی، رہائش کے لئے تو کرشن چندر کا گھر موجود تھا، جہاں ہندوستان اور پاکستان کا ہر ادیب اور شاعر بغیر اطلاع دیئے جا کر قیام کر سکتا تھا۔ لیکن روزگار کی کوئی صورت نہ تھی۔ وہ نگار خانوں کے چکر لگاتا، پروڈیوسر ڈائریکٹر

احتراماً کرسی سے اُٹھ کراس کا استقبال کرتے، اُس کو بڑا شاعر تسلیم کرتے۔ لیکن فلم میں گیت لکھنے کا چانس دینے کو کوئی تیار نہ ہوتا۔ یہاں تک کہ بعض معروف ترقی پسند ادیبوں نے بھی، جو فلم میں جمے ہوئے تھے، اسے اِس قابل نہ سمجھا کہ اس سے فلم کے لئے گیت لکھوائیں۔ کرشن ادیب ہی کے بیان کے مطابق اس مشکل دور میں پہلے اس نے امّی کی سونے کی چوڑیاں فروخت کیں۔ پھر کرشن چندر کے مسودوں کو صاف کرنے کا کام کیا جس کا معاوضہ اسے ڈیڑھ سو روپے ماہوار ملتا تھا۔ یہ کام غالباً کرشن جی نے ساحر کی مدد کے لئے ہی نکالا ہوگا۔ ورنہ انہیں اپنی کہانیوں کے مسودوں کو خوش خط لکھوانے کی ضرورت نہیں تھی۔ ساحر دس گیارہ بجے سے پہلے بیدار نہیں ہوتا تھا۔ ہمیشہ سے اس کی حالت یہ تھی کہ صبح جب تک وہ چائے کی دو تین پیالیاں نہ لیتا، اس کی آنکھوں اور ناک سے پانی بہتا رہتا۔ جسے وہ تاریخی قوتوں کے شعور کا نام دیتا تھا۔

مگر سنا ہے کہ بمبئی میں اس نے صبح سات بجے اٹھنا شروع کر دیا اور آٹھ نو بجے تک نگار خانوں کا طواف کرنے لگتا۔ تقریباً ڈیڑھ برس تک حالات ایسے ہی رہے مگر اُسے پورا یقین تھا کہ جب بھی موقعہ ملا فلمی شاعری میں وہ سب کو پیچھے چھوڑ جائے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ جب اسے معلوم ہوا کہ مشہور میوزک ڈائریکٹر ایس۔ ڈی۔ برمن نئے ٹیلنٹ کی تلاش میں ہیں تو وہ وہاں پہنچا اور برمن صاحب سے گانے کی دھن سنی۔ دوسری مرتبہ سنتے ہی اس نے مکھڑا لکھ کر دیا: ''ٹھنڈی ہوائیں لہرا کے آئیں۔''

سچن دیو برمن کو مصرعہ بہت پسند آیا۔ اور یہ گانا بالآخر فلم 'نوجوان' میں ہٹ ہوا۔ اس کے بعد ساحر اور برمن کی جوڑی نے بڑے یادگار گانے دیئے۔ جن میں سے چند ایک یہ ہیں:

تدبیر سے بگڑی ہوئی تقدیر بنالے
اپنے پہ بھروسہ ہے تو یہ داؤ لگائے

(بازی)

سنو گجر کیا گائے۔

(بازی)

## یہ رات یہ چاندی پھر کہاں

(جال)

جیون کے سفر میں راہی ملتے ہیں، بچھڑ جانے کو
اور دے جاتے ہیں یادیں تنہائی میں تڑپانے کو

(منیم جی)

جانے وہ کیسے لوگ تھے جن کے پیار کو پیار ملا
ہم نے تو جب کلیاں مانگیں کانٹوں کا ہار ملا

(پیاسا)

آج سجن موہے انگ لگا لو، جنم سپھل ہو جائے
ہردے کی پیڑا، دیہہ کی اگنی سب شیتل ہو جائے

(پیاسا)

جانے کیا تو نے کی جانے کیا میں نے سنی
بات کچھ بن ہی گئی

(پیاسا)

ان ابتدائی فلموں کے بعد سے ساحر کے عروج کا دور شروع ہوا۔ اس نے گاڑی بھی خرید لی اور کرشن چندر کے بنگلے کو چھوڑ کر چنائی نواس چلا گیا۔ اب پروڈیوسر اُس کے پیچھے بھاگتے تھے مگر وہ ابتدائی ڈیڑھ دو برسوں کی ذلتوں کو بھولا نہیں تھا۔ اس لئے جوں جوں وہ کامیاب ہوتا گیا، اس کا رویہ پروڈیوسروں سے سخت ہوتا گیا۔ اس کو معلوم تھا کہ وہ اس کے پاس اپنے فائدے کے لئے آتے ہیں۔ اس لئے وہ ہر کام اپنی شرائط پر کرتا۔ اپنی مرضی کے میوزک ڈائریکٹر لیتا اور کسی سے کسی قسم کی رعایت کا روادار نہ ہوتا۔

ہمارے ایک عزیز ترین مشترکہ دوست جے دیو ورما تھے، جن کا جنوری ۱۹۸۷ میں انتقال ہوا۔ جے دیو ہی نے سب سے پہلے ساحر کی غزلیں لدھیانہ سے لکھنؤ ریڈیو پر طلعت محمود کو بھجوائیں۔ چنانچہ غالباً ۱۹۴۴ میں طلعت نے لکھنؤ ریڈیو سے ساحر کی غزل 'محبت ترک

کی میں نے گریباں سی لیا میں نے' گائی، اور پھر دوسری غزلیں بھی گائیں۔ پھر بمبئی میں فلم 'ہم دونوں' میں یہ دونوں اکٹھے ہوئے اور فلم ہٹ ہوگئی۔ مگراس کے بعد ساحر نے جے دیو کے لئے بھی گانے لکھنے سے انکار کردیا۔ وجہ صرف یہ تھی کہ پروڈیوسر نے ساحر سے پوچھے بغیر اُسے سائن کرلیا تھا۔ بہرحال تقریباً تیس برس تک وہ بمبئی کی فلمی صنعت پر چھایا رہا۔ اس نے فلمی گانوں کو نئی بلندی بخشی۔ یہ کوئی معمولی کارنامہ نہیں ہے۔ اس لئے کہ بمبئی کی فلمی صنعت بڑی سفاک اور بے مروّت ہے۔ وہاں کوئی کسی کو پوچھتا نہیں ہے۔ ایک کامیاب آدمی کے پیچھے اسے دھکا دے کراس کی جگہ لینے والوں کی پوری قطار منتظر ہوتی ہے۔ وہاں اپنے زورِ بازو کے علاوہ کوئی سہارا کام نہیں دیتا۔

لاہور سے جانے کے بعد ساحر کی ذاتی زندگی کے بارے میں یہاں کے دوستوں کو زیادہ معلومات نہیں رہیں۔ البتہ جانے کے چند ہی برس بعد فلمی دنیا میں اس کی کامیابیوں کی خبریں ضرور ملتی رہیں۔ میں جب ۱۹۷۹ میں ۳۱ برس بعد بمبئی میں اس سے ملا تو خود اُس کی زبانی چند دلچسپ واقعات سننے میں آئے۔ ان میں سے ایک دلچسپ واقعہ ڈاکوؤں سے متعلق ہے۔ بہت پہلے سنیل دت نے 'مجھے جینے دو' کے نام سے ایک فلم بنائی تھی۔ اس کے گانے ساحر نے لکھے تھے، جے دیو اُس کے میوزک ڈائریکٹر تھے۔ کہانی چنبل کے ڈاکوؤں کے بارے میں تھی۔ اس فلم کے لئے ساحر نے ایک لوری بھی لکھی تھی۔ جو اُس معصوم بچے کو سلانے کے لئے اس کی ماں گاتی ہے، جس کا باپ مشہور اور خطرناک ڈاکو ہے۔ لوری کے بول یہ ہیں۔

تیرے بچپن کو جوانی کی دعا دیتی ہوں
اور دعا دے کے پریشان سی ہو جاتی ہوں

میرے بچے میرے گلزار کے ننھے پودے
تجھ کو حالات کی آندھی سے بچانے کے لئے
آج میں پیار کے آنچل میں چھپا لیتی ہوں
کل یہ کمزور سہارا بھی نہ حاصل ہو گا

کل تجھے کانٹوں بھری راہ پر چلنا ہو گا
زندگی کی کڑی دھوپ میں جلنا ہوگا

تیرے بچپن کو جوانی کی دعا دیتی ہوں
اور دعا دے کے پریشان سی ہو جاتی ہوں

تیرے ماتھے پر شرافت کی کوئی مہر نہیں
چند بوسے ہیں محبت کے سو وہ بھی کیا ہے
مجھ سی ماؤں کی محبت کا کوئی مول نہیں
میرے معصوم فرشتے تو ابھی کیا جانے
تجھ کو کس کس کے گناہوں کی سزا ملنی ہے
دین اور دھرم کے مارے ہوئے انسانوں کی
جو نظر ملتی ہے وہ مجھ سے خفا ملتی ہے

تیرے بچپن کو جوانی کی دعا دیتی ہوں
اور دعا دے کے پریشان سی ہو جاتی ہوں

بیڑیاں لے کے لپکتا ہوا قانون کا ہات
تیرے ماں باپ سے جب تجھ کو ملی یہ سوغات
کون لائے گا تیرے واسطے خوشیوں کی برات
میرے بچے ترے انجام سے جی ڈرتا ہے
تیری دشمن ہی نہ ثابت ہو جوانی تیری
کانپ جاتی ہے جسے سوچ کے ممتا میری
اسی انجام کو پہنچے نہ کہانی تیری

تیرے بچپن کو جوانی کی دعا دیتی ہوں
اور دعا دے کے پریشان سی ہو جاتی ہوں

'مجھے جینے دو' ریلیز ہوئی تو کامیاب فلم قرار دی گئی۔ دوسرے شہریوں کی طرح

اسے ڈاکوؤں نے بھی دیکھا اور پسند کیا اور وہ اس فلم کے شاعر کو تلاش کرنے لگے۔ انہی دنوں جب ساحر اپنی والدہ اور ماموں زاد بہن انور کے ساتھ بذریعہ کار بمبئی سے لدھیانہ جا رہا تھا تو گوالیار اور شیو پوری کے قریب ان کی کار روک لی گئی۔ روکنے والا علاقے کا نامور ڈاکو تھا۔ اس نے ساحر کو دیکھتے ہی اپنا تعارف کرایا۔ (ساحر کو جاننے والے اندازہ کر سکتے ہیں کہ ڈاکو کو اپنے سامنے پا کر اس کی حالت کیا ہوگی۔) پھر اس نے مفصل تعارف میں یہ بھی بتایا کہ اس کے نام سے بڑے بڑے سیٹھ ہی نہیں، پولیس بھی کانپتی ہے اور یہ کہ وہ مدت سے ساحر کی تلاش میں تھا۔ بہر حال ڈاکو نے بتایا کہ آپ کی آمد کی اطلاع ہمارے آدمیوں نے دے دی تھی۔ اب آپ کو ہمارے ساتھ چلنا ہوگا۔ ہم 'مجھے جینے دو' کے گانے، خاص طور سے لوری سننے کے بعد آپ سے ملنے کے خواہاں تھے۔ بے فکر ہو کر ایک رات ہمارے اڈے پر گزاریئے۔ ساحر کے بیان کے مطابق وہ شخص ڈاکو قطعاً نہیں لگتا تھا۔ بہت خوبصورت، اسمارٹ اور پڑھا لکھا نوجوان آدمی تھا۔ تاہم وہ اس قافلے کو لے کر اڈے پر پہنچا جہاں بہت سے دوسرے ڈاکو بھی تھے۔ ان سے تعارف کرایا گیا۔ وہاں کی فضا تو مجرمانہ تھی مگر یہ ڈاکو رات بھر ان لوگوں کی خاطر کرتے رہے۔ بہترین شراب پلائی گئی، کھانا کھلایا گیا اور رات بھر محفلِ رقص جاری رہی۔ بعد ازاں انہوں نے ساحر سے اس کی نظمیں سنیں۔ صبح ہوتے ہی انہوں نے ان لوگوں کو بڑے احترام کے ساتھ رخصت کر دیا۔

کرشن ادیب نے، جو بہت عرصہ ساحر کے ساتھ رہا، اُن دنوں میں ساحر کے روز و شب کا مفصل تذکرہ کیا ہے اور کچھ دلچسپ واقعات بھی بیان کئے ہیں۔ ایک قصہ پرکاش پنڈت کی بیوی کی شکایت کے بارے میں ہے۔ وہ واقعہ یہ ہے کہ ساحر بمبئی سے دہلی گیا تو پرکاش پنڈت سے ملنے اس کے گھر گیا۔ اسے دیکھتے ہی پنڈت کی بیوی نے شکایت کی کہ آپ کے دوست پرکاش عجیب آدمی ہیں۔ ساحر نے وجہ پوچھی تو اس نے بتایا۔ ''دیکھئے ہمارا لڑکا جوان ہو گیا ہے۔ اُس کے رشتے کی بات چل رہی تھی۔ میں نے پرکاش سے کہا کہ بات پکی کرنے سے پہلے آپ ذرا لڑکی دیکھ آیئے۔ یہ گھر سے لڑکی دیکھنے گئے اور آدھی رات کے وقت نشے میں دھت واپس آئے اور لڑکی کے متعلق بھی کچھ نہیں بتاتے۔''

ساحر نے پرکاش سے پوچھا تو اس نے کہا ''یار، میں لڑکی دیکھنے ضرور گیا تھا۔ مگر وہ کمبخت اتنی خوبصورت نکلی کہ میں اپنے بیٹے سے حسد میں جلنے لگا۔ اور سیدھا شراب خانے پہنچ گیا۔ میں کیا اسے دیکھ کر کوئی بھی شراب خانے پہنچ سکتا تھا۔''

اس بات پر دوستوں نے پرکاش پنڈت کو بہت لعن طعن کی، کرشن ادیب نے تو یہ بھی کہہ دیا کہ پنڈت، تمہیں اپنے بیٹے سے نہیں جلنا چاہئے۔ خاص طور پر اس لئے بھی کہ ہم سب جانتے ہیں تمہاری بیوی بھی بہت خوبصورت ہے۔''

ساحر نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔ ''ٹھیک ہے، اس کی بیوی خوبصورت ہے، سلیقہ شعار ہے اور شاید اس کو اس سے بہتر بیوی نہیں مل سکتی تھی۔ مگر اس بات کا کیا ثبوت ہے کہ جب اس کا باپ رشتے کے لئے اس کی بیوی کو دیکھنے گیا تھا، اس وقت وہ وہاں سے سیدھا شراب خانے نہ گیا ہو!''

ساحر فقرہ بازی بہت کرتا تھا۔ محفلوں میں وہ بالعموم خاموش رہتا۔ لیکن چند قریبی دوستوں میں بہت چمکتا تھا۔ معلوم نہیں اسے اپنے بارے میں بدصورت ہونے کا کامپلیکس کیوں ہو گیا تھا۔ ہمیں تو وہ ہمیشہ بہت خوبصورت لگا۔ اس کے معاشقوں کا شمار کیا جائے تو یہ فیصلہ کرنا مشکل نہیں ہے کہ مخالف جنس کے لئے بھی اس میں بڑی کشش تھی۔

ساحر نے بمبئی کی فلمی دنیا میں تیس پینتیس برس تک عزت و آبرو کے ساتھ کام کیا۔ وہ بمبئی کے فلمی شاعروں میں ہر لحاظ سے سب سے آگے رہا۔ اس نے گانوں کے سب سے زیادہ پیسے وصول کئے۔ پدم شری کا اعزاز حاصل کیا، دولت شہرت، عزت سب کچھ پائی۔ جن چیزوں کی آرزو کی تھی اور جو چاہا تھا سب پا لیا۔ اس لحاظ سے وہ خوش قسمت ترین آدمی تھا۔ لیکن بچپن ہی سے اس پر جو خوف مسلط ہو گیا تھا اس سے آخر وقت تک چھٹکارا حاصل نہ کر سکا۔ شاید اسے خود بھی اتنی کامیابیوں کی توقع نہیں تھی۔ اس لئے اس نے گوشت پوست کے بنے ہوئے دوسرے عام انسانوں کی طرح اپنی زندگی بنانے کی کبھی کوشش نہیں کی۔ اس نے شادی نہیں کی۔ اس لئے کہ ایک تو ابتدائی زندگی میں اسے عورتوں کے بارے میں کچھ تلخ تجربات ہوئے۔ دوسرے وہ کسی مقام، کسی منزل پر شکست سے دوچار ہونے کا خطرہ

مول نہیں لیتا تھا۔ عورتوں کے بارے میں ایک بے معنی سا خوف اس کے دل میں بس گیا تھا۔ چنانچہ اس نے متعدد معاشقے کیے مگر ایک خاص منزل تک پہنچ کر وہ ہمیشہ بھاگ جاتا۔ غالباً ایک ہی عشق میں وہ سنجیدہ تھا۔ وہ تھا ایشر کور سے معاشقہ، اس میں ناکامی کے بعد وہ دو تین برس اسے یاد کرتا اور نظمیں لکھتا رہا۔ اُن دنوں اس کا یہ معمول تھا کہ وہ رات کو آٹھ نو بجے دوستوں کو ساتھ لے کر کالج کی اُس دیوار پر جا بیٹھتا جہاں وہ ایشر کور سے ملاقاتیں کرتا تھا۔ یہ دیوار اس کی نہیں ہم سب کی زندگیوں میں بڑی اہمیت اختیار کر گئی تھی۔ اس کے گھر سے کالج کا فاصلہ ڈیڑھ میل کے قریب تھا۔ سردی، گرمی آندھی، بارش طوفان، کچھ ہی کیوں نہ ہو اس دیوار تک روزانہ ہمارا پہنچنا ضروری تھا۔ یہاں اس کی بہت سی نظموں کی بنیاد پڑی۔ تاروں بھری راتوں میں جب ہوا سیٹیاں بجاتی ہوئی گزرتی اور خاموشی اپنی زبان کھولتی، وہ ہمارے ساتھ پہروں اس دیوار پر بیٹھا رہتا۔ ہر شخص اپنے اپنے خیالات میں گم ہوتا مگر ساحر ہفتے دو ہفتے میں کسی نظم کا خیال یہیں سے لے کر اٹھتا۔ کبھی کبھی میں سوچتا ہوں کہ یہ دیوار اُس کی زندگی میں نہ آتی تو شاید وہ اتنی خوبصورت نظمیں نہ لکھ سکتا۔ کبھی کبھی تو یوں لگتا ہے کہ اسے ایشر کور کی نہیں اس دیوار کی ضرورت تھی۔ اُس زمانے میں، پھر اس کے بعد بھی وہ بہت بے چین اور مضطرب رہتا۔ بالخصوص رات اس کے لئے بے چینیوں کا پیغام لاتی۔ لدھیانہ اور لاہور میں ہم نے بیشتر راتیں آنکھوں میں گزاریں۔ مگر اس وقت لہو گرم تھا۔ راتیں خنک، پیاری اور درد آشنا معلوم ہوتی تھیں۔ یہ راتیں ہمارے ساتھ ساتھ چلتیں، سروں پر سایہ کیے، ٹھنڈی ہوا دیتی ہوئی، یہ غمناک راتیں پھر نہیں آئیں۔ آئیں بھی تو زمانے نے ہمارے اوران کے درمیان دیواریں کھڑی کردی تھیں۔

ساحر کے بمبئی جانے سے پہلے لاہور میں تقریباً چھ ماہ کے قیام کا زمانہ بہت اچھا تھا۔ ہوٹلوں میں ادیبوں کی یادگار محفلیں جمتی تھیں، باری علیگ، عبداللہ ملک، گوپال متل، رام پرکاش اشک، عبدالمجید بھٹی، دیوندر ستیارتھی اور بہت سے دوسرے ادیب ان محفلوں کی رونق ہوتے۔ یہاں انقلاب کے نقش بنتے، ادبی محاذ کے معرکے سر ہوتے اور ہر شام چائے کی پیالیوں میں طوفان اٹھتے۔ مگر ان محفلوں میں کبھی کسی نے چھوٹے پن کا مظاہرہ نہیں کیا۔

اختلافات بھی ہوتے مگر جھگڑا کبھی نہیں ہوتا تھا۔ اُسی زمانے میں منٹو اور عصمت چغتائی ایک مقدمے کے سلسلے میں بمبئی سے لاہور آئے تو شہر کی ادبی محفلوں کی رونق دوبالا ہوگئی تھی۔ ان دونوں کی جن کہانیوں پر مقدمہ چلا تھا وہ 'ادب لطیف' میں شائع ہوئی تھیں۔ چودھری برکت علی مرحوم نے یہ مقدمہ کس طرح لڑا، وہ ایک الگ داستان ہے اور ادب کے مؤرخین کے لئے اسے ریکارڈ پر لانا ضروری ہے۔

ساحر لاہور کی ادبی محفلوں میں بہت کم بولتا۔ مگر فقرہ چست کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتا تھا۔ ایک دن ایسی ہی محفل میں کسی شریکِ محفل نے ایک خبر پر اعتراض کیا۔ خبر یہ تھی کہ ایک تقریب میں جیل سے رہا ہونے والے ایک ترقی پسند سیاسی کارکن کے گلے میں ایک حسین دوشیزہ نے پھولوں کا ہار ڈال کر اس کا استقبال کیا۔ بزرگِ معترض اس بے راہ روی پر جز بز ہو رہے تھے۔ ان کی بدقسمتی کہ انہوں نے اس بارے میں ساحر کی رائے بھی پوچھی۔ ساحر نے کہا۔ ''جی ہاں، اس سالے کے گلے میں تو پھانسی کا پھندا ہونا چاہئے تھا۔'' دوستوں کی محفل میں وہ خوب چہکتا۔ اس کی یادداشت بلا کی تھی۔ فیض صاحب کی طرح اس نے بھی کسی مشاعرے میں کبھی بیاض یا کتاب دیکھ کر شعر نہیں سنائے۔ اسے اپنا پورا کلام زبانی یاد تھا۔ ۵۵-۱۹۵۴ تک وہ بمبئی کی فلمی صنعت میں مقام پیدا کر چکا تھا۔ اُس وقت اسے لاہور اور یہاں کے دوست بھی یاد آتے تھے۔ فیض الحسن کے نام ۱۹۵۴ کا لکھا ہوا اس کا خط یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس کی آسودگی کے دن شروع ہو چکے تھے اور وہ پرانے دوستوں کو یاد کر رہا تھا۔

اس کے بعد آہستہ آہستہ شہرت، دولت اور عزّت میں اضافے کے ساتھ ساتھ وہ ماضی کو بھولنے لگا اور سخت چڑچڑا ہو گیا۔ وہ ایک غیر فطری زندگی گزار رہا تھا، جس کا ردّ عمل یہی ہو سکتا تھا۔ چنانچہ اس نے شراب کو سہارا بنا لیا۔ ہر قسم کے لوگ اس کی محفلوں میں آتے تھے۔ مگر وہ ہر محفل میں تنہا ہوتا تھا۔ جو لوگ ہر شام آتے وہ انہیں خوش آمدید کہتا۔ مگر اندر کہیں اس کے دل میں یہ بات بیٹھی ہوئی تھی کہ اس کا مونس، اس کا غمگسار کوئی نہیں۔ وہ دوستوں کو بہترین شراب پلاتا، بہترین کھانا کھلاتا۔ اس کے بعد کبھی کبھی گالیاں بھی دیتا۔ یہ سلسلہ

برسوں جاری رہا۔ حتیٰ کہ لوگ اس سے ملنے سے کترانے لگے۔ اس طرح وہ اور تنہا ہو گیا۔

## سب سے بڑا صدمہ

اسی زمانے میں ساحر کو اپنی زندگی کے سب سے بڑے صدمے سے دوچار ہونا پڑا یعنی اس کی والدہ وفات پا گئیں۔ اس کے لیے تو یہی ایک پناہ گاہ تھی۔ ان کے بغیر زندہ رہنے کے بارے میں اس نے کبھی سوچا تک نہیں تھا۔ حیدرآباد، دہلی، الٰہ آباد، لدھیانہ جہاں کہیں بھی وہ مشاعروں کے لئے جاتا والدہ ساتھ ہوتی تھیں۔ ان کے جانے کے بعد اس کے لئے اس دنیا میں کچھ باقی نہ رہا۔ اسی زمانے میں اسے پہلا ہارٹ اٹیک ہوا۔ مناسب، بروقت اور بہترین علاج سے وہ جلدی تندرست تو ہو گیا۔ مگر خوف اور تنہائی کے سائے کچھ اور بڑھ گئے، شراب چھوٹ گئی۔ زندگی کی اذیتوں میں کچھ اور اضافہ ہو گیا۔ راتیں کچھ اور بوجھل اور گرانبار ہو گئیں۔ کامیابی اور کامرانی کی آخری حدوں پر پہنچ کر اسے سامنے کچھ دکھائی نہ دیتا تھا۔ وہ چلتے چلتے بند گلی کے آخری سرے پر آ گیا تھا۔ اور سمجھ نہیں پا رہا تھا کہ اس کے آگے کیا ہے۔ اس بے مثال کامیابی نے اس پر زندگی کے پر مسرّت دروازے کھولے نہیں، بند کر دیئے تھے۔ دوست اس سے گریز کرنے لگے۔ مجلسی زندگی ناپید ہو گئی۔ اس کا زیادہ وقت گھر ہی پر گزرتا، اور اس طرح کہ وہ ٹیلیفون اٹھا کر بات سننے کا روادار بھی نہ رہا۔

## تیس برس بعد

۱۹۴۸ کے بعد دسمبر ۱۹۷۸ میں مجھے پہلی بار ہندوستان جانے کا موقعہ ملا۔ والدہ کی زندگی میں، مَیں ایک دفعہ اسی ماں کو دیکھنا چاہتا تھا جس کی عمر بھر کی تپسیا کام آئی تھی۔ اور اس کا بیٹا دولت، شہرت اور عزّت کے مزے لے رہا تھا۔ مگر بدقسمتی سے مجھے ہندوستان جانے کی اجازت نہ مل سکی۔ پھر والدہ کی وفات اور ساحر کی بیماری کی خبر پڑھ کر میں نے بہت کوشش کر کے ہندوستان جانے کی اجازت حاصل کی اور دسمبر ۱۹۷۸ کے اواخر میں میری بیوی اور میں ہندوستان پہنچے۔ ہم نے ایک ہفتہ دہلی میں قیام کیا۔ ہمارے بیشتر مشترکہ

دوستوں نے مجھے ساحر کے ہاں قیام کرنے سے منع، بلکہ خبردار کیا۔ بمبئی سے کیفی اعظمی کا پیغام ملا کہ ہم لوگ اس کے ہاں ٹھہریں۔ علی سردار جعفری نے فون کیا کہ ساحر کے ہاں ٹھہروگے تو تکلیف میں رہوگے۔ کیونکہ اب ساحر وہ نہیں رہا جو ۱۹۴۸ میں تم لوگوں کو چھوڑ کر آیا تھا۔ مگر میں تو گیا ہی اُس سے ملنے کے لئے تھا۔ حکومت پاکستان سے ہندوستان جانے کی اجازت بھی اسی بنیاد پر حاصل کی تھی۔ میں نے کسی کے مشورے پر عمل نہیں کیا اور ۳۱ر دسمبر ۱۹۷۸ کی صبح کو فرنٹیر میل سے اُتر کر ٹیکسی پکڑی اور آٹھ بجے ہم میاں بیوی اس کے گھر میں تھے۔

وہ بدلا ہوا ہرگز نہیں تھا، البتہ ٹوٹا ہوا ضرور تھا۔ اسے دیکھ کر، اس سے مل کر، اس کے ساتھ رہ کر خوشی نہیں ہوئی۔ خوشی صرف اس بات کی تھی کہ پرانے دوست سے تیس برس بعد ملاقات ہوگئی ہے۔ اور یہ کہ وہ خوش حال اور فارغ البال ہے۔ وہ باتیں بھی بالکل ویسی ہی کر رہا تھا، جیسے پہلے کیا کرتا تھا۔ دوستوں کے خدشے کے برعکس میرے ساتھ اس نے کوئی زیادتی بھی نہیں کی۔ روزانہ صبح ہم تیار ہوکر نکلتے تو وہ کہتا میری گاڑی لے جاؤ، مجھے کہیں نہیں جانا۔ باتیں بھی بہت ہوئیں پرانے دوستوں کی، شناساؤں کی، گزرے ہوئے دنوں کی، گلیوں کوچوں کی، اُن راتوں کی جو

اک دردِ مشترک آوارگی، ہم میں کیسی دوستی

کے دور کی راتیں تھیں۔ چڑھتی جوانی کے قصوں کی، بیتے دنوں کی، پراسرار لذتوں کی۔ لیکن مجھے ہر وقت یہی محسوس ہوتا رہا کہ سامنے بیٹھے ہوئے اس شخص کے وجود میں سے کچھ نکل کر غائب ہو چکا ہے۔

میں نے کئی بار سوچا کہ کیا ایسا ہوتا ہے کامیاب آدمی؟ زندگی میں کامیابی، شہرت، عزت اور دولت حاصل کرنے کی آرزو وہ اسی دن کے لئے کر رہا تھا؟ بیماری نے اس کے خوف میں اور بھی اضافہ کر دیا تھا۔ وہ گھر سے نکلتا ہی نہیں تھا۔ رات کو بیڈروم میں جا کر سوتا۔ لیکن صبح ڈرائنگ روم میں صوفے پر لیٹا نظر آتا۔ پہلے پہل تو میں نے اسے محض اتفاق سمجھا۔ لیکن بعد میں بات سمجھ میں آئی اس کا بیڈروم دور ایک کونے میں تھا۔ وہ سونے کے لئے جاتا

تو اسے یہ خیال پریشان کرتا کہ رات کو دل کا دورہ پڑا تو یہاں سے کسی تک اس کی آواز نہیں پہنچے گی۔ چنانچہ وہ کچن سے ملے ہوئے ڈرائنگ روم میں آ کر سوتا۔ الہ آباد تک، جہاں اس کے خاندان کے کچھ لوگ آباد تھے، سفر کرنا پڑتا تو یہ سفر دو گاڑیوں میں ہوتا۔ ایک گاڑی میں وہ، والدہ اور بہن ہوتے۔ دوسری خالی گاڑی پیچھے پیچھے چلتی۔ تا کہ ایک گاڑی خراب ہو جائے تو دوسری کو استعمال میں لایا جا سکے۔ اسے ہفتوں کہیں جانا نہیں ہوتا تھا۔ مگر ڈرائیور کو حکم تھا کہ وردی پہن کر صبح آٹھ بجے ڈیوٹی پر آ جائے۔ شاید ڈاکٹر کو بلانے کی ضرورت پڑ جائے۔ میں نے اس سے کہا، ساحر! لاہور تمہارا شہر ہے وہاں تمہارے بہت چاہنے والے ہیں۔ ایک دفعہ تو وہاں آ جاؤ۔ کہنے لگا ضرور آؤں گا۔ مگر سفر بہت لمبا ہے، صحت اجازت نہیں دیتی۔ سب نے کہا ہوائی جہاز سے آ جاؤ۔ مگر یہ کام وہ کر ہی نہیں سکتا تھا۔ ساحر کے گردے میں پتھری تھی جو آپریشن سے نکالی جا سکتی تھی۔ مگر آپریشن عارضۂ قلب کی وجہ سے ممکن نہیں تھا۔ اس لئے زندگی کے آخری تین چار برس اس نے، کچھ بیماری میں مبتلا ہو کر اور کچھ بیماری کو اپنے اوپر طاری کر کے سر کئے۔ اُس کی حالت پر رحم آتا تھا۔ وہ دن بھر اپنی موٹی موٹی آنکھیں کھول کر خلا میں تکتا رہتا۔ جیسے اسے کسی گمشدہ کڑی کی تلاش ہو۔ مجھے یقین ہے کہ اگر وہ شادی کر لیتا، اس کے بچے ہوتے تو اسے کسی گمشدہ کڑی کی تلاش کی ضرورت پیش نہ آتی۔ وہ اس لحاظ سے خوش نصیب آدمی تھا کہ اس نے جو کچھ چاہا پا لیا۔ لاکھوں افراد زندگی بھر جدوجہد کرتے ہیں، بھاگ دوڑ میں عمر گنوا دیتے ہیں، محنت کرتے ہیں، مگر گوہرِ مقصود ہاتھ نہیں آتا۔ ساحر نے جو کچھ چاہا تھا حاصل کر لیا۔ مگر سب کچھ پا کر بھی وہ تنہا تھا۔ اس کے دل و دماغ پر بوجھ تھا۔ بمبئی میں اس کے گھر، اس کے ساتھ رہ کر میں ہمیشہ یہی سوچتا تھا کہ یہ ساحر وہ کیوں نہیں ہے جو کالج کی دیوار پر بیٹھ کر تسخیرِ کائنات کے منصوبے بنایا کرتا تھا اور جو بھوک، فاقے اور مجبوری میں ہنستا تھا۔ آج یہ کس خوف میں مبتلا ہے؟ کس منزل کی تلاش میں ہے؟

اُس کی ذاتی زندگی کے اس تمام نشیب و فراز میں ایک چیز اس سے کوئی نہیں چھین سکا: اپنے فن سے اس کا خلوص۔ اس نے صاف سیدھی زبان میں ملک کے کروڑوں عوام

سے جو مکالمہ اٹھارہ برس کی عمر میں شروع کیا تھا، وہ ساٹھ برس کی عمر تک اسی شدومد سے جاری رہا۔ وہ لکھتا رہا عوام کے لئے، بہتر مستقبل کے لئے، امن اور خوشحالی کے لئے، اس نے فلمی شاعری کو ایک نیا حسن اور نئی جہت دی مگر وہ اپنے اصل کام، تخلیق کے عمل کو نہیں بھولا اور اس نے محبت، مسرت اور امن کے گیت گانے بند نہیں کیے۔ وہ لکھتا رہا اپنے لاکھوں پڑھنے والوں کے لئے، ان کے دلوں کو گرمانے اور انہیں نیا ولولہ دینے کے لئے اور اس فرض کو نبھانے میں، اس نے اس راستے سے سرمو انحراف نہیں کیا جسے اس نے اوائلِ عمر میں اپنایا تھا۔ مجھے یاد ہے جب لکھنؤ کے ایک مشاعرے میں اس نے اپنی مشہور نظم 'پرچھائیاں' پڑھی تو سید سجاد ظہیر نے خوش ہو کر مجھے خط لکھا۔ "تمہارے دوست نے ایسی معرکۃ الآراء نظم لکھی ہے جو مدتوں یاد رہے گی۔ لکھنؤ میں اس نے مشاعرہ لوٹ لیا۔" اس کا آغاز کتنا خوبصورت ہے

جوان رات کے سینے پر دودھیا آنچل
مچل رہا ہے کسی خوابِ مرمریں کی طرح
حسین پھول، حسیں پتّیاں، حسیں شاخیں
لچک رہی ہیں کسی جسمِ نازنیں کی طرح
فضا میں گھل سے گئے ہیں افق کے نرم خطوط
زمیں حسین ہے خوابوں کی سرزمیں کی طرح

تصوّرات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
کبھی گماں کی صورت کبھی یقیں کی طرح
وہ پیڑ جن کے تلے ہم پناہ لیتے تھے
کھڑے ہیں آج بھی ساکت کسی امیں کی طرح

انہی کے سائے میں پھر آج دو دھڑکتے دل
خموش ہونٹوں سے کچھ کہنے سننے آئے ہیں

نہ جانے کتنی کشاکش سے، کتنی کاوش سے
یہ سوتے جاگتے لمحے چرا کے لائے ہیں

یہ خاصی طویل نظم ہے اور لکھنؤ کے مشاعرے میں ساحر کو اسے پڑھنے میں تقریباً ایک گھنٹہ لگا تھا۔ مگر ہزاروں کا مجمع دم بخود بیٹھا رہا۔ اس نظم میں اس نے نہایت خوبصورتی اور چابکدستی سے مختلف بحور کا استعمال کیا تھا۔ مثلاً جنگ شروع ہوئی اور اس نے محبتوں کو فنا کے گھاٹ اتار دیا۔ اس کی منظر کشی کے لئے اس نے اس طرح کے اشعار کہے

انساں کی قیمت گرنے گئی اجناس کے بھاؤ چڑھنے لگے
چوپال کی رونق گھٹنے لگی بھرتی کے دفاتر بڑھنے لگے

آخر میں اس نے جنگ کے خلاف اور امن کی ضرورت کا ذکر کیا ہے

کہو کہ آج بھی ہم سب اگر خموش رہے
تو اس دمکتے ہوئے خاکداں کی خیر نہیں
جنوں کی ڈھالی ہوئی ایٹمی بلاؤں سے
زمیں کی خیر نہیں آسماں کی خیر نہیں

گزشتہ جنگ میں گھر ہی جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ تنہائیاں بھی جل جائیں
گزشتہ جنگ میں پیکر جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں

تصورات کی پرچھائیاں ابھرتی ہیں

بمبئی کی فلمی دنیا ایسی ہے کہ اس میں جا کر اچھے اچھے شاعر اسی کے ہو رہتے ہیں۔ اکثر ان کا رشتہ ادب اور شعر کی تخلیق سے کٹ جاتا ہے۔ چند ایک کو چھوڑ کر جن میں جوش، قتیل، اختر الایمان، کیفی اور مجروح شامل ہیں، باقی سب شعراء فلمی گانے لکھنے کے بعد ادب

کی تخلیق سے تقریباً کنارہ کش ہو گئے اور ان کا تخلیقی جوہر ختم ہو گیا۔ مگر ساحرؔ نے جہاں خوبصورت فلمی شاعری کی، وہاں شعر کے حسن کو بھی قائم رکھا۔ ۱۹۶۹ میں جشنِ غالبؔ کے موقعہ پر اُس نے دہلی کی ایک تقریب میں جو نظم پڑھی اس کے دو بند بھی قابلِ توجہ ہیں۔ واضح رہے کہ اس تقریب میں سرکاری حکام بڑی تعداد میں شریک تھے

جن شہروں میں گونجی تھی غالبؔ کی نوا برسوں
ان شہروں میں اب اُردو بے نام ونشاں ٹھہری
آزادئ کامل کا اعلان ہوا جس دن
معتوب زبان ٹھہری غدار زبان ٹھہری

جس عہدِ سیاست نے یہ زندہ زباں کچلی
اس عہدِ سیاست کو مرحوموں کا غم کیوں ہے
غالبؔ جسے کہتے ہیں اردو ہی کا شاعر تھا
اردو پہ ستم ڈھا کر غالبؔ پر کرم کیوں ہے

بمبئی جانے سے قبل اور بمبئی جانے کے بعد ساحرؔ نے متعدد معاشقے کیے۔ مگر ان سب کا نتیجہ عام معنی میں ناکامی کی صورت میں ظاہر ہوا، مگر یہ ناکامیاں وہ خود مول لیتا تھا۔ وہ آزادی، محبت اور مسرتوں کا نقیب تھا۔ وہ محبت کرتا تھا، نظمیں لکھتا تھا۔ اس کے سوا اس کا اور کوئی مقصد نہیں تھا۔ جیسا کہ میں پہلے کہہ چکا ہوں کہ ایشر کور کے بعد اس نے کسی خاتون سے اس حد تک پیار نہیں کیا۔ ایشر کور کی جدائی میں وہ کئی ماہ روتا رہا۔ ایک دن تو ساحرؔ نے اعلان کر دیا کہ وہ اگلی صبح اس کے گاؤں رقبہ جائے گا۔ اور اس کے والد سے بات کرے گا۔ ہم سب دوست اسے اس خطرناک مشن سے باز رکھنے کی کوشش کرتے رہے۔ نصف شب کے قریب وہ بالآخر مان گیا کہ اگلی صبح وہ وہاں نہیں جائے گا۔ ہمیں شبہ تھا کہ یہ اعلان اس نے ہماری بحث اور ضد سے تنگ آ کر محض ٹالنے کے کیا ہے۔ چنانچہ ہم نے فیصلہ کر کے فیض الحسن کو اس کے گھر رہنے اور وہیں سونے پر مجبور کیا تا کہ ساحرؔ اپنے ارادے کو عملی جامہ نہ پہنا سکے۔ ہمارے آنے کے بعد ساحرؔ نے فیض الحسن چودھری کو اس قدر گرمایا، محبت، دوستی،

تاریخی قوتوں کے شعور اور دیگر جذباتی باتوں سے ایسا قائل کیا کہ وہ صبح کی گاڑی سے اس کے ساتھ جانے کے لئے تیار ہو گیا۔ چنانچہ دونوں صبح سویرے اس بت طناز کے گاؤں پہنچے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ساحر پیچھے تھا اور فیض الحسن آگے، اسی نے جا کر اس کے گھر کا دروازہ کھٹکھٹایا۔ اتفاق سے دروازہ خود معشوقۂ دلنواز نے کھولا۔ اور اسے دیکھتے ہی فوراً کہا ”تمہاری قسمت اچھی ہے کہ میرا باپ گھر پر نہیں ہے۔ اگر وہ آگیا تو تمہارے تین چار ٹکڑے کر کے یہاں صحن میں دفن کر دے گا۔ اور کسی کو پتہ بھی نہیں چلے گا۔ اس لئے فوراً یہاں سے چلے جاؤ۔ چنانچہ فیض الحسن کے بیان کے مطابق معشوقۂ دلنواز کے شیریں لبوں سے یہ کلمات سن کر وہ پہلی دفعہ ہوش میں آیا۔ اور دونوں وہاں سے سر پر پاؤں رکھ کر بھاگے۔ یہ لوگ بمشکل بدووال پہنچے اور اگلی گاڑی سے لدھیانہ کے لئے روانہ ہو گئے۔

اس زمانے میں ساحر کا ایشر کور سے رابطہ ضرور رہا۔ ہمارا ایک دوست پرکاش، ہوزری ورکرز یونین کا جنرل سیکرٹری تھا۔ وہ ۱۹۴۷ میں مسلمان دوستوں کو بچاتا ہوا متعصب ہندوؤں اور سکھوں کے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ اس کی بیوی رقبہ کی رہنے والی تھی۔ ساحر اسے پیغام دے کر اس کے گاؤں بھیج دیتا، وہ وہاں ایک دو دن رک کر جوابی پیغام لے کر لدھیانہ آجاتی۔ اسی دوران ایک دفعہ تمام جبر اور اپنے باپ کی سخت گیری کے باوجود ایشر کور چھپ کر گھر چھوڑ آئی اور ساحر کے ہاں آگئی، یہاں اس نے ایک دن اور ایک رات گزاری، معلوم نہیں ان دونوں میں کیا بات چیت ہوئی کہ اگلے دن وہ واپس چلی گئی۔ اب گھر تو جا نہیں سکتی تھی، وہ بمبئی چلی گئی اور وہاں اس نے اپنے ایک دُور کے رشتے دار سے شادی کر لی۔ ساحر نے بھی ہمیں یہ نہیں بتایا کہ وہ اس کے ہاں آکر کیوں چلی گئی۔ غالباً اس میں اُس کا اپنا قصور یہ تھا کہ وہ زندگی بھر دنیاوی قسم کی ذمہ داریوں سے بھاگتا ہی رہا تھا۔ ایشر کور سے بھی کوئی ایسی ہی بات ہوئی ہوگی کہ وہ اس کے ہاں سے چلی گئی۔ ایشر کے جانے کے بعد وہ بمبئی جانے کے لئے برسوں بے قرار رہا۔ گانے لکھنے کے علاوہ اس کا بمبئی جانے کا ایک مقصد یہ بھی تھا کہ وہاں پر ایشر کور موجود ہے۔ لیکن بمبئی میں دو سال کے دوران اس نے اُس سے ملنے اور اسے ڈھونڈنے کی کبھی کوشش بھی نہیں کی۔ البتہ وہ یہ ضرور کہتا تھا کہ میں نام پیدا کر

لوں گا تو وہ خود ملنے آجائے گی۔ یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ دوبارہ جب وہ بمبئی گیا اور جب اس نے نام بھی بہت پیدا کر لیا۔ پھر ان کی ملاقات ہوئی یا نہیں، میں جب ۱۹۷۹ میں ساحر سے ملا اُس وقت اس سے یہ سوال پوچھنا غیر ضروری نظر آیا۔ ساحر کی وفات کے بعد جب ۱۹۸۳ میں، میں دہلی گیا تو امرتا پریتم نے بھی مجھ سے یہی سوال کیا تھا کہ ساحر بعد میں کبھی ایشر کور سے ملا یا نہیں؟ امرتا کا خیال تھا کہ مجھے اس امر کی تحقیقات کرنی چاہئے بلکہ ایک تحقیقی مقالہ یا کتاب لکھنی چاہئے۔ افسوس کہ اپنے وعدے کے باوجود میں یہ کام نہ کر سکا۔

ساحر نوجوانوں کو اپنا ہمنوا بنانے کی بڑی صلاحیت رکھتا تھا۔ اگر چہ اپنی اس خوبی سے اس نے کبھی زیادہ کام نہیں لیا۔ اس لئے کہ وہ عملی آدمی نہیں تھا۔ وہ اوّل و آخر شاعر تھا، آرٹسٹ تھا، فنکار تھا۔ اس کے ہم خیال سیاسی کارکن، اس کی اس کمزوری پر ہمیشہ اعتراض کرتے رہے۔ مگر میں سمجھتا ہوں یہ ان کی بھول تھی۔ اس لئے کہ بڑا شاعر، ادیب، اپنے فن ہی کے ذریعے لوگوں کو متحرک کر سکتا ہے اور اس کی یہ کوشش بیشتر اوقات بڑے بڑے سیاسی کارکنوں کی عمر بھر کی مشقت سے زیادہ موثر اور دیرپا ہوتی ہے۔

بڑی بات یہ ہے کہ زندگی کے ہر دور میں ساحر نے عوام سے محبت کے اس رشتے کو قائم رکھا جو اس نے محرومیوں اور غربت کے دور میں جوڑا تھا۔ سب کچھ پالینے اور جذباتی نا آسودگیوں کے باوجود بھی اس نے اپنے دکھوں کے متعلق کم اور دوسروں کے بارے میں زیادہ لکھا۔ افسوس کہ اب ساحر ہمارے درمیان موجود نہیں ہے۔ لیکن انسٹھ برس اور کچھ ماہ کی زندگی میں اس نے ہمیں جو کچھ دیا وہ اسے ہمیشہ یاد رکھنے کے لئے بہت ہے۔ اپنی رحلت سے چند ماہ قبل ایک فلمی گانے میں اس نے کہا تھا کہ ”میں پل دو پل کا شاعر ہوں، اور مجھ سے بہتر کہنے اور تم سے بہتر سننے والے ابھی اور بہت آئیں گے۔“

اسے اب میں کیسے اور کہاں اطلاع دوں کہ تم سے بہتر کہنے والے اور ہم سے بہتر سننے والے اب کبھی نہیں آئیں گے۔ اس لئے کہ وہ دَور واپس نہیں آئے گا جس کی ہم پیداوار تھے۔

●●●

حمید اختر: ترقی پسند صحافی، کالم نگار، افسانہ نگار اور سیاسی ایکٹوسٹ حمید اختر ۱۲/ مارچ ۱۹۲۴ کو موضع تہاڑہ (لدھیانہ) میں پیدا ہوئے تھے۔ تعلیم انٹرمیڈیٹ سے آگے نہ بڑھی۔ لاہور اور بمبئی میں ساحر لدھیانوی او رابنِ انشا سے گہری رفاقت رہی۔ سجاد ظہیر کے لاہور قیام کے زمانے میں ان کے نائب کے فرائض انجام دیئے۔ انجمن ترقی پسند مصنفین کے جوائنٹ سکریٹری بھی رہے۔ میاں افتخار الدین کے اخبار 'امروز' میں صحافت کی، پھر مدیر بنے۔ ۱۹۷۰ میں عبداللہ ملک اور آئی. اے. رحمان کے ساتھ اخبار 'آزاد' جاری کیا۔ روزنامہ 'ایکسپریس ٹریبیون' میں کالم لکھتے رہے۔ فیض احمد فیض، احمد بشیر، متو بھائی، ابراہیم جلیس، سعادت حسن منٹو، حفیظ جالندھری اور پطرس بخاری سے گہرے مراسم تھے۔ حمید اختر عوامی مسائل اور آمریت کے جبر کے خلاف زندگی بھر لڑتے رہے اور پریشانیاں اُٹھاتے رہے۔ ساحر لدھیانوی کی پہلی فلم آزادی کی راہ کے مکالمے لکھے۔ جیل بھی گئے۔

حکومتِ پاکستان سے 'پرائڈ آف پرفارمنس' کا اعزاز حاصل کیا۔ ان کی بیٹی صبا حمید، نواسی میشا شفیع اداکارہ ہیں۔ نواسے فارس شفیع موسیقار اور علی عباس اداکار ہیں۔

حمید اختر ترقی پسندوں کے مجاہدین کی صف سے تعلق رکھتے تھے۔ جنھوں نے ملک میں رہ کر ہی سیاہ قوانین اور فوجی آمریت کے مظالم کے خلاف عملی جدوجہد کی۔

تصانیف: آشنائیاں کیا کیا، کال کوٹھری، روداد انجمن، پرائی آگ (فلم)، لامکاں۔

وفات اور تدفین: ۱۷/ اکتوبر ۲۰۱۱، لاہور۔

سرور شفیع

# امّی کہتی تھیں

ہمارے بھائی جان کتنے مقبول اور کس درجے کے شاعر تھے، یہ تو شعر وادب کے ناقدین ہی بتا سکتے ہیں۔ میں اس مضمون میں خاندانی پس منظر میں بھائی جان کے بچپن کی شرارتوں کو یا اُن کے بارے میں جو کچھ مجھے میری امی بتایا کرتی تھیں، آپ کو سنانے کی کوشش کروں گی۔

امّی بتاتی تھیں کہ بھائی جان کے والد (یعنی ہمارے پھوپھا مرحوم) بڑے مہمان نواز واقع ہوئے تھے۔ زیادہ تر وقت دوستوں میں صرف کرتے۔ لوگوں کو خوب دعوتیں کھلاتے۔ اپنے اِردگرد چار چھ لوگوں کو بٹھائے رکھتے۔ پھوپھا صاحب اپنی عادتوں سے باز نہ آتے بلکہ اپنی عادتوں میں اضافہ کرتے جاتے تھے۔ جب بھائی جان نے دنیا میں آنکھیں کھولیں تو پھوپھی کو خیال آیا کہ میرا بیٹا بڑا ہو کر باپ کی عادتیں اپنائے گا۔ میں تو اپنے بیٹے کو ایک قابل انسان بنانا چاہتی ہوں۔

پھوپھا صاحب نہیں چاہتے تھے کہ ایک جاگیردار کا بیٹا زیادہ تعلیم حاصل کر کے کسی دوسرے کی نوکری کرے۔ وہ کہا کرتے تھے، میرے پاس بے شمار دولت ہے وہ میرا سارا کام کاج سنبھالے گا۔ لیکن پھوپھی امی اس پر راضی نہ ہوئیں۔ اور شوہر سے جھگڑ کر وہ اپنے میکے چلی آئیں۔ بھائی جان کی پرورش نانی کے گھر ہوئی، دونوں ماموؤں کے سائے میں۔

بھائی جان جب پیدا ہوئے تھے تو اُن کو ایک بڑے عالم کی گود میں ڈالا گیا۔ انھوں نے ہی ان کے کان میں اذان دی تھی اور ان بزرگ نے بھائی جان کو دیکھ کر کہا تھا کہ یہ لڑکا بڑا قابل اور ہونہار نکلے گا۔ یہ سن کر پھوپھی امی کے دل میں ارمان جاگے۔ وہ کہتی تھیں کہ میں اپنے بیٹے کو جج یا سول سرجن بناؤں گی۔ لیکن ان کی یہ دونوں باتیں پوری نہ ہوئیں۔ وہ

جانتی نہ تھیں کہ ان کا بیٹا اس سے بھی اعلیٰ مقام حاصل کرے گا۔

جب بھائی جان آٹھ سال کے ہوئے تو ان کے عقیقہ کا بڑا جشن منایا گیا۔ لوگوں کو شاندار دعوت دی گئی۔ اُن کو دولہا بنایا گیا۔ سرخ بنارسی شیروانی اور پاجامہ پہنایا گیا اور دولہا بنا کر گھوڑی پر سوار کر کے مسجد میں لے جایا گیا۔ دونوں ماموؤں نے اور نانی نے چاندی کے سکّے اُن پر سے وارے۔ بھائی جان بچپن سے بہت سادہ مزاج واقع ہوئے تھے۔ پہنے ہوئے لباس کو دیکھ کر بہت پریشان ہوئے، بڑی مشکل سے پہنا بھی تھا۔ مسجد سے آتے ہی انہوں نے سہرا اُتار کر ایک طرف ڈال دیا اور شیروانی بھی اُتار کر پھینک دی۔ کسی کے سامنے کپڑے نہیں اُتارتے تھے۔ کمرے میں جا کر قمیص اور شلوار پہنا اور رو رو کر کہنے لگے یہ کپڑا میں کبھی نہیں پہنوں گی یہ پاگلوں والے کپڑے ہیں۔ میں تو چٹے کپڑے پہنوں گا۔

بھائی جان بچپن ہی سے بڑے ضدّی تھے، جس بات کو کہتے اُس کو منوا کر چھوڑتے۔ بڑی عجیب عجیب ضدیں کرتے۔ نہاتے وقت خود بدن میں صابن لگاتے اور تو ال باندھ کر نہاتے تھے۔ پھوپھی امی سے کہتے آپ چلی جائیں تو میں نہاؤں گا... دودھ پیتے وقت بھی ضد کرتے۔ کہتے اس میں پانی ملاؤ۔ جب پانی ملا دیا جاتا تو کہتے (پانی کڈّھو) یعنی پانی نکالو پھر پیئوں گا۔ پھوپھی امی حیران و پریشان ہو جاتیں۔ کبھی کبھی وہ رو پڑتیں۔ بہن کو پریشان دیکھ کر بھائی جان کے بڑے ماموں یعنی میرے والد کہتے تھے، میرے کول آجا میں پانی کڈھتا ہوں۔ (یعنی میرے پاس آجا میں پانی نکالتا ہوں) پہلے اپنی آنکھیں بند کرو۔ پھر تماشہ دیکھو۔ بھائی جان آنکھیں بند کر لیتے ماموں دو گلاس لیتے اور ایک میں پانی ڈال دیتے اور دوسرے میں دودھ۔ پھر ماموں کہتے آنکھیں کھولو۔ پانی نکال دیا۔ بھائی جان بڑی خوشی خوشی دودھ پی لیتے۔

پڑوس میں ایک سکھ فیملی رہتی تھی۔ ان کا کلاس فیلو لڑکا گرچرن سنگھ تھا اور بھی سکھ بچوں سے بھائی جان کی دوستی تھی۔ جب پھوپھی امی پنیاں بناتیں تو بھائی کو کھانے کو دیتی تھیں۔ بھائی جان کہتے پہلے گرچرن کو دیجیے پھر میں کھاؤں گا۔ پھوپھی امی کہتیں کہ میں دے دوں گی، مگر ضدّی بھائی جان جب تک گرچرن اور دوسرے بچوں کو دِلوا نہ دیتے اس

وقت تک خود نہ کھاتے۔ جب اُن بچوں کو مل جاتا تو بڑے خوش ہو جاتے۔ جو بھی کچھ کھاتے، پہلے اپنے دوستوں کو بلاتے اور پھوپھی امی سے کہتے ان سب کو دیجیے — دینے کے بعد کہتے کھالو اور پانی پیئو.... کسی بچے کے کپڑے پھٹے ہوئے ہوتے تو پھوپھی امّی سے کہتے اس کے کپڑے پھٹے ہوئے ہیں۔ یہ بہت گندہ ہے میرے صاف کپڑے دو۔ یہ نہا کر پہنے گا۔ پھوپھی امی کہتیں کہ دے دوں گی۔ جہاں دینے میں تاخیر ہوئی خود دوڑے دوڑے جاتے اپنے بکس سے اپنی قمیص اور شلوار نکال کر لاتے اور دے دیتے اور کہتے یہ کپڑے نہا کر پہن لو پھر تم کو گڈّی کا تماشہ دکھاؤں گا۔

بھائی جان کا کھیل بھی بہت انوکھا تھا۔ وہ جب بھی کھیلتے تو ماچس کی ڈبیاں اور سگریٹ کے ڈبے اور ٹارچ لے کر کھیلتے۔ دو چار لڑکوں کو ہمیشہ ساتھ لے کر کھیلتے۔ ان ڈبوں کی دیوار بناتے اور اِردگرد لکڑیاں لگا کر رومال باندھتے اور رومال پر ٹارچ دکھاتے اور اپنے دوستوں سے پنجابی میں کہتے۔ میں نے منڈوا بنایا ہے (یعنی سنیما ہال بنایا ہے) ٹارچ سے جو سایہ آتا اُس کو کہتے گڈّی ناچ رہی ہے، یہ ان کا کھیل تھا۔ بہت کم ہنستے اور بولتے، خلوص اور پیار بہت تھا۔

بھائی جان کو پڑھنے لکھنے کا بڑا شوق تھا۔ بازار جاتے تو ہر طرح کی کتابیں خرید لیتے۔ پھوپھی امی کہتیں کہ جب آپ بڑے ہو جائیں گے اور اچھی طرح سے پڑھنے لگیں گے تو خرید لینا۔ کہتے، نہیں، میں تو ماموں سے پڑھ کر سنوں گا۔ کتابوں کو جمع کرتے اور خوش ہوتے۔ جب چوتھی کلاس میں پہنچے تو ماموں کے ساتھ بازار گئے۔ کتاب کی دوکان پر پہنچے تو سامنے 'بالِ جبریل' رکھی نظر آئی، کہنے لگے یہ کتاب لوں گا۔ ماموں نے کہا بیٹا جب بڑے کلاس میں پہنچنا تو دِلا دوں گا۔ بس رونے لگے اور ضد کرنے لگے کہ میں اس کو لوں گا۔ آپ مجھے پڑھ کر سنائیں گے، میں سمجھ لوں گا۔ ماموں کو 'بالِ جبریل' خریدنا پڑی۔ روز رات کو ماموں سے کہتے آپ مجھے پڑھ کر سنائیں، میں یاد کروں گا۔ اور پنسل کاغذ لے کر بیٹھتے اور اسے دیکھ کر لکھتے۔ امّی بتاتی تھیں کہ بہت اچھی تحریر تھی۔ جس طرح لکھا ہوتا اسی طرح لکھنے کی کوشش کرتے۔ جب میٹرک میں پہنچے تو خود شعر کہنا شروع کر دیا۔ رات رات بھر اپنی حویلی کی

چھت پر منظر کشی کرتے، کھانے پینے کا ہوش نہ رہتا.... پھوپھی امی کھانے پر انتظار کرتیں۔ وہ اس بات پر بھی پریشان ہو جاتیں کہ امتحان عنقریب ہے، پڑھائی کرتے نہیں۔ کس طرح کامیابی ہوگی؟ دوستوں کے ساتھ گھومنا اور بحث کرنا اس کے سوا پڑھائی پر غور نہیں۔ یہ تو میرے ارمانوں پر پانی پھیر دے گا۔ کیا باپ کی طرح یہ بھی نکلے گا۔ اُن کو یہ نہیں معلوم تھا کہ ان کا بیٹا اس دنیا کا کتنا بڑا شاعر ہوگا!

اُدھر پھوپھی امی شوہر کی طرف سے دُکھی تھیں۔ شوہر سے تنازعہ اور زیادہ بڑھتا گیا۔ باپ کی نظر بیٹے پر تھی، وہ اپنے پاس رکھنا چاہتا تھے۔ لیکن پھوپھی امی، بھائی جان کو ایک پل کے لیے جدا نہیں کرنا چاہتی تھیں۔ شوہر بیوی میں کشیدگی بڑھ گئی۔ نوبت مقدمہ بازی کی آ گئی، بیوی نے حق کا دعویٰ کر دیا۔ بھائی جان کی جانب سے پھوپھی امّی بہت پریشان تھیں کہ کہیں باپ بیٹے کو اُٹھوا نہ لے۔ مقدمہ برسہا برس چلا۔ کامیابی پھوپھی امّی کی ہوتی رہی...

جیسے جیسے وقت گزرتا گیا اور بھائی جان میں سمجھ آتی گئی۔ والدہ کی پریشانی کو مدّ نظر رکھتے ہوئے، وہ والد سے نفرت کرنے لگے۔ جاگیرداری اور سرمایہ داری پر نظم لکھنی شروع کر دی اور مشاعروں میں حصہ لینے لگے۔ باہر بھائی جان کی بڑی تعریف ہوتی مگر پھوپھی امی اُداس رہتی تھیں۔ ان کو بیٹے کی کامیابی کا یقین نہ تھا۔

ایک بار کالج کے مشاعرے میں پھوپھی امی بھی گئیں۔ لیکن بھائی جان کو یہ معلوم نہیں ہوا کہ ان کی والدہ بھی میرے کلام کو سننے آئیں ہیں۔ جس وقت بھائی جان نے نظم پڑھی لوگوں کی تالیوں سے ہال گونج اُٹھا۔ واہ واہ کی آوازیں آنے لگیں۔ پھوپھی امی کی تعریف سن کر اُن کے والد صاحب بھی بہت خوش ہوئے اور چاہا کہ بیٹا میرے پاس آیا کرے۔ مگر بھائی جان نے دیکھا کہ والد نے میری ماں کو بہت ستایا اور جھگڑ کر ماں کے گھر بھیج دیا۔ ان کو عدالت کا منھ دکھایا۔ ایسے باپ کے پاس جانا میری ماں کی توہین ہوگی، جس ماں نے اور ماموؤں نے مجھے پڑھا لکھا کر اس قابل بنایا آج اُن کو چھوڑ کر باپ کی دولت کا وارث بنوں۔ ایسا میں ہرگز نہیں کروں گا۔ میں خود اپنے قوتِ بازو سے اپنی ماں کو دولت کے تخت پر بٹھا دوں گا۔ مجھے اپنے باپ کا ایک روپیہ نہ چاہیے۔ اس دولت کا میں مالک بنوں جو

غریبوں اور مزدوروں کا خون پی کر اور حق مار کر جمع کی گئی ہے جس نے میری ماں کو خون کے آنسو رُلائے ہیں، جوانی برباد کی ہے۔ والد کے طور طریقے کو دیکھتے ہوئے بھائی جان کو ان سے نفرت پیدا ہوگئی۔ ماں کو اپنا سب کچھ سمجھا، دونوں ماموؤں کو اپنا سرپرست جانا۔

بھائی جان کبھی کسی سے کچھ مانگتے نہ تھے۔ وہ مانگنا معیوب سمجھتے تھے۔ یہاں تک کہ کھانا مانگنے سے بھی گریز کرتے، جب بھوک لگتی پلنگ پر آکر لیٹ جاتے اور دونوں گھٹنوں کو پیٹ سے لگا لیتے۔ دوسرا طریقہ یہ تھا کہ وہ آنگن کے نل سے ہاتھ دھوتے۔ یہ کھانا مانگنے کا طریقہ تھا۔ بس پھوپھی امّی سمجھ جاتیں کہ بھائی جان کو بھوک لگی ہے۔ کھانے کے بڑے شوقین تھے۔ بہترین کھانا پسند کرتے۔

صبح میں بہترین ناشتہ ہوتا تھا۔ پوری، پراٹھا، حلوہ، انڈے کا آملیٹ۔ آملیٹ بہت پسند کرتے۔ نمکین چیزیں بہت پسند تھیں۔ باقی چیزیں دوستوں کے لئے۔ روز دوستوں کی دعوت کرتے۔ خود کم کھاتے، دوستوں کو خوب کھلاتے۔ دوستوں کے بغیر تو کھانا نہ کھاتے۔ اگر کوئی دوست کھانے کے وقت نہ آتا تو فون کر کے بلایا جاتا، تنہا کھانا کھانا پسند نہ تھا۔ کھانے کے وقت بحث ضرور ہوتی۔ سچائی کو منوا کر رہتے۔ کبھی کبھی تو کھانا چھوڑ دیتے اور رات کے کھانے پر جو بحث شروع ہوتی تو صبح کر دیتے۔ کھانا اپنی جگہ پر ویسے ہی رکھا رہ جاتا۔ جھوٹ سے بڑی نفرت تھی۔ دھوکے بازوں پر بہت ناراض ہوتے، سچائی کے دلبر تھے۔

مزاج میں صفائی، نفاست جو بچپن میں تھی، وہی بڑے پن میں موجود رہی۔ کپڑے سادے ہوتے مگر صاف کلف استری والے پہنتے، ذرا سا داغ دھبہ لگ جاتا تو فوراً اُتار دیتے۔ بٹن ٹوٹ جاتا تو یہ کبھی نہ کہتے کہ بٹن ٹوٹ گیا ہے۔ کپڑا پہنتے وقت اپنے اِردگرد کپڑوں کو پھیلا لیتے اور یہ دیکھتے کہ کس پینٹ کے ساتھ کون سی قمیض پہنوں۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کریں تو پھر پھوپھی امّی ان کے کپڑے نکال کر دیتیں۔ خوشبو وغیرہ کے بڑے شوقین تھے۔ بڑا شاہانہ مزاج تھا۔

بھائی جان کا شاہانہ مزاج ہونے کے علاوہ شاعرانہ بھی تھا۔ شاعری کے علاوہ گانے کا بھی بہت شوق تھا۔ وہ سنگر بننا چاہتے تھے، مگر قدرت نے ان کو شاعر بنا دیا۔ ۱۹۵۰ء میں

بمبئی آئے اور فلموں کے گانے لکھنے لگے۔ گانے مشہور ہوئے اور شہرت پائی، خدا نے بھائی جان کو عزت شہرت سب کچھ عطا کیا۔ انہوں نے جو کچھ کہا تھا اپنی قوتِ بازو سے حاصل کروں گا، حاصل کیا۔

۱۹۵۴ء کی بات ہے کہ اچانک ہمارے والد صاحب علیل ہو گئے۔ اطلاع ملی، تیسرے دن الہ آباد پہنچ گئے۔ ماموں کی بڑی خدمت کی، روپے پیسوں کا کوئی خیال نہیں کیا۔ بھائی دل کے بڑے نرم واقع ہوئے تھے۔ کسی کی بیماری اور تکلیف برداشت نہ کر سکتے۔ ماموں کو دیکھ کر بے چین سے رہتے۔ بار بار ڈاکٹر سے پوچھتے، کتنے دنوں میں ٹھیک ہو جائیں گے۔ کوئی خطرے کی بات تو نہیں ہے، میں بمبئی لے جانا چاہتا ہوں۔ ڈاکٹر کے اطمینان بخش جواب سے بہت خوش ہو جاتے۔ والد صاحب صحت یاب ہو گئے۔ بھائی جان اپنے ہمراہ والد صاحب کو اور چھوٹی بہن انور سلطانہ کو بمبئی لے آئے۔ میں الہ آباد میں تھی۔ امی کے ساتھ عرصہ ایک سال تک والد صاحب بہتر رہے۔ لیکن موت نے پیچھا نہ چھوڑا اور ۱۹۵۵ء میں موت نے اپنی آغوش میں لے لیا۔ والد کی جدائی کا اثر ہم لوگوں کے علاوہ بھائی جان پر بہت پڑا۔

بھائی جان نے ہم دونوں بہنوں کی یتیمی پر رحم کھایا۔ ممانی کے سہاگ اُجڑنے کا بہت خیال کیا۔ ہم دونوں بہنوں کے سر پر ہاتھ رکھ کر کہا، میں تم دونوں کا بڑا بھائی ہوں۔ میں کسی طرح کا فرق نہیں رکھوں گا۔ تمہیں باپ جیسا پیار ملے گا۔ تم دونوں کی ہر خواہش پوری کروں گا۔ ممانی جان آپ کو بھی میری طرف سے کوئی تکلیف نہ ہوگی۔ ہر کمی کو پورا کروں گا۔ مگر ماموں صاحب کو حاضر نہ کر سکوں گا۔ بھائی جان نے ہم دونوں کو بہنوں کی طرح نہیں بلکہ بیٹی کی طرح رکھا۔ مرتے دم تک قول کو نبھایا۔

میں الہ آباد میں تعلیم کے سلسلے میں رہتی تھی۔ چھوٹی بہن، بھائی جان اور پھوپھی امی کے ساتھ رہنے لگی۔ میری تعلیم اور گھر کا خرچ بھائی جان نے برداشت کیا۔ برابر الہ آباد مجھے خرچ بھیجتے رہے۔ یہ رویّہ والد صاحب کی زندگی میں بھی تھا۔ ہم دونوں کو بھائی جان اور پھوپھی امی بہت چاہتی تھیں۔ محبت کی بات تو یہ ہے کہ میں گود میں تھی۔ بھائی جان سائیکل

سیکھ رہے تھے، امّی سے کہنے لگے میں بی بی کو گھما کر لاتا ہوں۔ امی نے مجھے دے دیا۔ ایک ہاتھ سے مجھے پکڑا اور دوسرے ہاتھ سے سائیکل، مگر سنبھال نہ پائے لے کر گر پڑے۔ میں نیچے سائیکل میرے اوپر۔ میں نے رو رو کر سڑک والوں کو جمع کر لیا۔ بس بھائی جان بکی بکی بھول گئے۔ مجھے چپ کرانے کے لیے لاکھ جتن کیے، مگر میں کہاں چپ ہونے والی۔ گھر پر آکر امی سے کہنے لگے کہ بی بی کو سٹ لگ گئی ہے (یعنی چوٹ لگ گئی) میں لے کر گر پڑا ہوں۔ بڑے پریشان، کبھی کیلا میرے منھ میں ڈالتے کبھی مٹھائی۔ جب روتے روتے میں چپ ہوگئی تو بھی پریشان ہو گئے اور امی سے کہنے لگے، یہ تو روتی نہیں۔ کبھی اپنے کمرے میں جاتے کبھی مجھے آکر دیکھتے، ان کی محبت کا یہ عالم تھا۔

بڑے ہونے پر بھی وہی محبت ہم دونوں کے ساتھ رہی۔ میرے لیے الٰہ آباد میں ہر طرح کی چیزیں بھیجتے۔ زیور، کپڑا، ہر ماہ منی آرڈر کرتے۔ والد مرحوم کا خیال نہ آنے دیا۔ باپ جیسا خلوص دیا۔ امی کی بہت عزت کرتے۔ وہ رشتہ داروں کے ساتھ ہی خلوص ہمدردی نہ کرتے تھے بلکہ غیروں کے ساتھ بھی ہمدردی کرتے۔ دوسروں کے غم میں شریک ہوتے۔ لڑکیوں اور عورتوں کی بہت عزت کرتے ہر کو اچھی رائے دیتے۔ کسی کی مدد بھی کرتے تو ایک دوسرے پر ظاہر نہ ہونے دیتے۔ کسی بوڑھی عورت کو کام کرتے دیکھتے تو بہت دُکھی ہوتے، جو کچھ دینا ہوتا تو چھپا کر دیتے۔ اپنی نظموں میں عورتوں کو بہت بڑا مقام دیا ہے۔ ان کا فلمی گانا ہے: ''عورت نے جنم دیا مردوں کو۔۔۔۔۔۔۔''

بھائی جان نے فلمی لائن میں ہونے کے باوجود بہت ساری زندگی گزاری۔ اسی طرح سے ہم دونوں کو بھی سادگی میں دیکھنا پسند کرتے تھے اور کہتے تھے۔ ساری زندگی گزارو۔ اور نیک کام کرو جس سے دنیا میں نام ہو۔ ہر غلطی کو اپنی نظر سے روکتے تھے۔ کبھی کبھی ناراض ہو جاتے جب دوستوں کی خاطر میں کمی ہو جاتی۔ جب میں چھٹیوں میں الٰہ آباد سے بمبئی آتی تو دوستوں کو خوب پارٹیاں دیتے۔ نوکر کے علاوہ ہم دونوں بہنیں مل کر طرح طرح کے کھانے تیار کرتے۔ پھوپھی امی کہتیں جب سے سرور آئی ہے اس کو کھانا پکانے میں لگا دیا، اس کو فرصت سے کبھی نہیں رہنے دیا۔ میری چھٹیاں ان مصروفیات میں بڑی جلدی گزر جاتی

ہیں۔ کبھی پھوپھی امی ناراض ہو جاتیں تو بھائی جان ہنس کر میرے سر پر ہاتھ رکھتے اور کہتے تم تھک جاتی ہو۔ کل کسی کو کھانے پر نہیں بلاؤں گا، اچھا سرور بی بی کل تم کو بمبئی لے چلوں گا۔ فلاں پکچر کے ٹرائل پر اور ریکارڈنگ پر۔ بات کو پوری کرتے۔ جب چھٹیاں پوری ہو جاتیں، میں الٰہ آباد جانے کی تیاری کرنے لگتی کہ کالج کھل گیا ہے تو مایوس ہو جاتے۔ ٹکٹ آجاتا پھر واپس کر دیتے۔ میں پریشان ہو جاتی کہ میری کتنی غیر حاضری لگے گی۔ پندرہ دن اور روک لیتے، سہیلیوں کے خط آنا شروع ہو جاتے۔ سرور کب آ رہی ہو الٰہ آباد، کالج کھل گیا ہے۔ بمبئی چھوڑنے کا دل نہیں چاہتا۔ میں ان کو لکھ کر بھیج دیتی کہ بھائی جان آنے نہیں دیتے، کیا کروں؟ پھر میں پھوپھی امی کی خوشامد کرتی کہ بھائی جان سے سفارش کیجئے۔ پھوپھی امی میری جانب سے سفارش کرتیں کہ سرور کا کالج کھل گیا ہے، اُس کو الٰہ آباد جانا ہے۔ اُس کا پڑھائی کا نقصان ہوگا۔ بھائی جان یہ سنتے اور کہتے کیا کرے گی زیادہ پڑھ کر؟ اس کو ملازمت کرنی ہے، میں کس کے لیے کماتا ہوں، انہیں لوگوں کے لیے۔ اپنی شاعری کو بازار میں بیٹھا دیا ہے، کس چیز کی کمی ہے۔ میں یہ سن کر خوف زدہ ہو جاتی۔ بڑی منت وسماجت کے بعد ٹکٹ آتا۔ پھر مجھ کو بھائی جان بمبئی شہر لے جاتے۔ کچھ ساڑیاں اور کچھ سوٹ کا کپڑا دلاتے۔ جس دن چار بجے شام کو میری روانگی الٰہ آباد کے لیے ہوتی، کار میں سب لوگ خاموش، کوئی بات نہیں۔ بھائی جان کا موڈ خراب رہتا اور میں دل ہی دل میں کہتی، اس بار امّی سے کہوں گی کہ اب ہم لوگ بمبئی میں آکر رہیں گے۔ بھائی جان چاہتے ہیں کہ سب لوگ ساتھ آکر رہیں۔ یہ سوچتے سوچتے راستہ طے ہو جاتا۔ سامان قلی اُتارتا اور پلیٹ فارم کے اندر لے جاتا، جہاں الٰہ آباد کی ٹرین کھڑی مسافروں کا انتظار کر رہی ہوتی۔ سب لوگ ڈبّے کے اندر جانے کے لیے سیٹوں کو غور سے دیکھنے لگتے، کون سا ڈبّہ ہے۔ بھائی جان بھی جلدی جلدی اپنی لانبی لانبی ٹانگوں سے قدم بڑھاتے ہوئے لسٹوں میں میرا نام دیکھنے لگتے اور اپنی گھڑی میں بھی دیکھتے کہ ٹرین چھوٹنے کا وقت تو نہیں ہو گیا ہے۔ خدا خدا کر کے نام ظاہر ہوتا۔ فرسٹ کلاس کمپارٹمنٹ میں بھائی جان داخل ہوتے، اندر اِدھر اُدھر دیکھتے، پھر اشارے سے قلی کو سامان رکھنے کے لیے کہتے۔ سامان رکھوانے کے بعد امّی کا ہاتھ پکڑ کر

بٹھاتے اور مجھ سے کہتے گھبرانے کی بات نہیں، ناشتہ وغیرہ منگوالینا، میں ٹی ٹی سے کہے دیتا ہوں۔ٹی ٹی سے ملتے اور میرا بھی تعارف کراتے۔اس سے کہتے میری بہن الہ آباد جارہی ہے۔خیال رکھیے گا۔ٹی ٹی ہاتھ ملاتے ہوئے کہتا، ساحرؔ صاحب، تشویش کی کوئی بات نہیں ہے، بات ہی بات میں انجن نے ایک دھکا مارا، ڈبہ اپنی جگہ سے دوسری جگہ جا کھڑا ہو جاتا۔

بھائی جان مجھ سے کہتے، سرورؔ بی چلو بیٹھ جاؤ۔ٹرین چھوٹنے والی ہے، چل پڑی تو بمبئی میں رہ جاؤ گی۔ پریشان نہ ہونا میں اگلے ماہ آؤں گا۔پھر تم میرے ساتھ آنا۔یہ پیار بھرے الفاظ سے مجھے تسلّی دیتے اور سر پر ہاتھ رکھتے۔میں انورؔ اور بھائی جان کے ہلتے ہوئے ہاتھوں کو دیکھتی رہتی۔آخر وہ ہاتھ بھی چھپ جاتا۔گاڑی کی رفتار تیز ہو جاتی۔ دوسرے دن نو بجے رات کو ٹرین الہ آباد اسٹیشن پر رُک جاتی۔گھر آتے آتے دس بج جاتے۔ مگر موڈ میرا خراب رہتا۔دوسرے دن کالج جاتی۔سہیلیوں کے گِلے سننے میں آتے۔بمبئی چھوڑنے کا جی نہیں چاہ رہا تھا۔اُن لوگوں کو قصّہ سنانے لگتی کہ بھائی جان آنے ہی نہیں دے رہے تھے۔دو بار ٹکٹ واپس کیا۔وہ کہتے ہیں کہ تم لوگ بمبئی میں آکر رہو۔مگر امّی کا جی نہیں لگتا، میں کیا کروں۔میں نے بھی سوچ لیا ہے کہ پڑھائی ختم کرنے کے بعد بمبئی میں ہی رہوں گی۔بھائی جان کے خلوص کی کیا تعریف کروں۔ایک ہفتے کے بعد خط لکھا تھا:

سرور بی دعائیں!

میں اگلے ماہ الہ آباد آرہا ہوں۔تم سول لائن میں پلاٹ دیکھو۔یا جہاں تم کو پسند ہو، میں تمہارے لئے ایک چھوٹا سا بنگلہ بنوانا چاہتا ہوں۔تمہارا اور ممانی جان کا کیا خیال ہے؟ امّی سن کر کہنے لگیں، ''لو کبھی تو کہتے ہیں بمبئی میں آکر رہو، اب الہ آباد میں بنگلہ بنوانے لگے۔کیا بچوں جیسی باتیں کرتے ہیں۔تم خاموش رہو، میں سمجھاؤں گی، یہاں بنگلہ بنوانے کی کوئی ضرورت نہیں۔اکیلی جان پر اتنا بڑا بوجھ اُٹھانے نہیں دوں گی۔جس میں رہتی ہوں کیا بُرا ہے۔سب کچھ تو موجود ہے۔فضول روپے خرچ کرنے کی عادت پڑ گئی ہے۔'' امی کی باتوں کو غور سے سن لیا، مگر بھائی جان کو خط میں کیا لکھوں، سمجھ میں نہیں آرہا تھا۔امّی نے کہا کہ لکھ دو، جب آپ آئیں گے تو باتیں ہوں گی۔خط و کتابت کا سلسلہ جاری رہتا۔

بھائی جان اپنے لکھنے کے مطابق الٰہ آباد آتے تو میرے لیے عید ہو جاتی۔ گھر بھر جاتا۔ لوگوں کا آنا جانا شروع ہو جاتا۔ اس قدر چہل پہل رہتی کہ کالج سے چھٹیاں لے کر گھر بیٹھ جاتی۔ بھائی جان کے پرستاروں کا تانتا لگا رہتا۔ جب تک رہتے ہماری اُن کی بات چیت نہ ہوتی۔ لڑکیاں آٹوگراف لینے آتیں، کبھی زنان خانے میں آتے، تھوڑے سے وقفے میں مل کر چلے جاتے۔ پندرہ بیس دن رہتے، جب واپسی ہوتی تو کہتے میں تو اپنی بہن سے مل بھی نہیں پایا۔ بیس دن بڑی جلدی گزر گئے۔ جب بھائی جان کہتے کہ مجھے فلاں تاریخ کو پہنچنا ہے تو مجھے احساس ہوتا۔ پھر میں کہتی بھائی جان اتنی جلدی جا رہے ہیں، ایک ہفتہ اور رہ جائیں۔ بھائی جان کہتے مجھے گانا دینا ہے۔ اگر گانا نہ دیا تو پیسے نہیں ملیں گے۔ اچھا بھائی اُداس نہ ہو، دو دن اور ٹھہر جاتا ہوں۔ پھوپھی امّی سے کہتے (ماں جی) سرور بی کہتی ہے کہ دو دن اور ٹھہر جاؤ، تو ٹھہر جاتا ہوں ہمیں تو کار سے جانا ہے۔ ہمیشہ بائی کار الٰہ آباد آتے تھے۔ جو لوگ ملنے آتے اُن سے بھی کہتے دو دن اور ٹھہر رہا ہوں، میری بہن کہہ رہی ہے۔ کل اسے کچھ دلانے لے جاؤں گا۔ جب کہ بمبئی سے کپڑے وغیرہ لے آتے تھے۔ دو دن پھر ویسے ہی مجمع لگا رہتا۔ معذرت مانگ کر مجھے مارکیٹ لے جاتے اور کپڑے وغیرہ دلا لاتے، کار ہی میں بیٹھے باتیں کرتے رہتے۔ میں نے یہاں پر کئی لوگوں سے کہہ دیا ہے پلاٹ کے بارے میں، وہ لوگ مجھے لکھیں گے۔ امّی کہتیں بیٹا، آپ خرچ بہت کرتے ہیں۔ بھائی جان کہتے ممانی جان، خرچ نہیں کروں گا، تو خدا دے گا نہیں۔ اچھا اچھا اب زیادہ خرچ نہیں کروں گا۔ ہنس کر کہتے اور چلے جاتے۔ پرسوں کا دن آجاتا۔ بھائی جان بمبئی کے لئے روانہ ہو جاتے۔ بھرا ہوا گھر سُونا ہو جاتا۔ کئی دن تک عجیب سا لگتا۔ آنے جانے کا سلسلہ جاری رہا۔ میں بمبئی جاتی، بھائی جان الٰہ آباد آتے۔ بھائی جان کو الٰہ آباد بہت پسند تھا۔ ان کی خواہش تھی کہ الٰہ آباد میں بنگلہ بنوائیں۔ چھ ماہ الٰہ آباد میں رہیں اور چھ ماہ بمبئی میں۔

میں نے بھی دل لگا کر پڑھنا شروع کیا کہ کامیابی میرے لیے لازمی تھی۔ خدا کا شکر ہے کہ کامیاب ہوتی رہی اور ٹیچر ٹریننگ بھی پاس کر لی اور سروس کے لیے اپلائی بھی کر دیا۔ تقدیر میری اچھی تھی کہ دو ماہ کے بعد مجھے سروس بھی مل گئی۔ میں نے پھوپھی امّی کو

خط لکھ کر بھیجا کہ مجھے سروس مل گئی ہے۔ بھائی جان کو خط لکھا، وہ پڑھ کر خفا ہو گئے اور والدہ سے کہنے لگے کہ سرور نے میری توہین کی ہے۔ لوگ کیا کہیں گے کہ بھائی، بہنوں کا خیال نہیں کرتا۔ پھوپھی امّی نے سمجھایا کہ اس نے کوئی غلط کام نہیں کیا ہے۔ ہر لڑکی کو اپنے پیروں پر کھڑا ہونا چاہیے۔ ناراض ہونے کی کیا بات ہے؟ بس بھائی جان مان گئے اور پھوپھی امی سے کہنے لگے کہ سرور کو کچھ روپئے بھیج دیجیے وہ اپنی سہیلیوں کو پارٹی دے دے۔ منی آرڈر آیا اور ساتھ ہی ساتھ پھوپھی امّی کا خط بھی آیا کہ یہ روپئے آپ کے بھائی نے بھیجے ہیں کہ اپنی سہیلیوں کو پارٹی دو۔ لیکن ناراض بھی ہیں کہ تم نے سروس کرلی ہے۔ ساری خوشیوں پر پانی پھر گیا۔ میں نے پارٹی دی مگر دل بجھا بجھا سا رہتا، چہرے سے خوشی نمایاں نہ تھی۔ مجھ سے سہیلیوں نے پوچھا کہ سرور تم خوش نظر نہیں آرہی ہو کیا بات ہے؟ میں نے سارا قصہ سنا دیا۔ بھائی جان نے خط کا جواب بھی دینا بند کردیا۔ میرا خط معذرت کا برابر جاتا رہا۔ مگر جواب سے محروم رہتی۔ پھوپھی امّی کے پاس لکھ کر بھیجتی مجھ سے کیا غلطی ہوئی۔ صرف ملازمت ہی تو کی ہے۔ پھوپھی امی کا تسلّی بخش خط آتا۔ آپ پریشان نہ ہوں۔ تم کچھ دنوں کے لیے بمبئی آجاؤ۔ ساحؔر تم کو دیکھ کر خوش ہو جائے گا اور ناراضگی بھی ختم ہو جائے گی۔ میں نے ایسا ہی کیا۔ بمبئی پہنچ گئی۔ ساحؔر اسٹیشن پر لینے آئے۔ میں نے سلام علیک کیا، سر پر ہاتھ رکھا اور کہنے لگے، تم آئیں ٹیچر صاحبہ۔ میں نے کہا آپ مجھ سے ناراض ہیں۔ بھائی جان نے کہا تمہیں کس چیز کی کمی تھی، تم نے ملازمت کی ہے۔ میں چپ۔ پھوپھی امی کہنے لگیں، بی بی گھر چل کر باتیں کرنا۔ کیا ہوا، ہر خوشی تم پوری کرتے ہو اس کی خوشی یہ تھی کہ وہ ملازمت کرے، کرنے دو۔ کوئی غلط کام نہیں کیا، گھر پر آئے، نہایا کچھ ناشتہ وغیرہ ہوا۔ میرا منہ بنا ہوا تھا۔ میں چپ چاپ بیٹھی ہوئی تھی۔ مجھے آواز دی، سرور بی بی یہاں آنا۔ میں ڈر گئی اب اور کچھ سننے میں آئے گا، خدا خیر کرے۔ ریکارڈنگ پر چلنا ہے لتا منگیشکر کو دیکھنا ہے، بس تیار ہو جاؤ۔ اب میں سمجھ گئی کہ بھائی جان سب کچھ بھول گئے، ریکارڈنگ پر لے گئے۔ لتا جی سے تعارف کرایا۔ سنجیدگی خوشی میں بدل گئی، بھائی جان دل کے بڑے نرم تھے۔ وہ انسانوں کے علاوہ جانوروں اور پرندوں سے بھی پیار کرتے تھے۔ انہوں نے گھر میں آئی ہوئی

چڑیوں کو بھی پیار دیا، جب بھی ناشتہ کرتے۔ ان کو مکھن لگی ہوئی ڈبل روٹی کھلاتے۔ وہ چڑیاں اس قدر مانوس ہو گئیں کہ ان کے کاندھے پر آکر بیٹھ جاتی تھیں۔ اگر کبھی دیر سے اُٹھتے تو وہ چڑیاں ان پر جا کر بیٹھ جاتیں اور چوں چوں کر کے اُٹھاتی تھیں۔ بھائی جان نے ان پر گانا بھی لکھا ہے۔ بند یہ ہے

چھن چھن کرتی آئی چڑیا
دال کا دانہ لائی چڑیا

ایک بار کا ذکر ہے کہ کچھ چڑیاں آپس میں کھاتے ہوئے لڑنے لگیں۔ اس میں سے ایک چڑیا پانی کے جگ میں گر پڑی۔ بس بھائی جان پریشان ہو گئے۔ ہم دونوں کو بلانا شروع کر دیا۔ چڑیا پانی میں گر گئی ہے، چڑیا پانی میں گر گئی ہے، جلدی آؤ۔ چڑیا پانی میں پھڑ پھڑا رہی تھی۔ انور نے آکر جلدی سے چڑیا کو نکالا اور کپڑے میں لپیٹ کر اس کو گرم کرنے کو رکھ دیا۔ عادت کے مطابق بھائی جان تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد چڑیا کو جا کر دیکھتے، وہ ست پڑی رہی، تین گھنٹے کے بعد بھائی جان نے چڑیا کو پھر دیکھا، وہ ہوش میں آچکی تھی۔ تولیہ کا پلو ہٹاتے ہی چڑیا پھر سے اُڑ گئی۔ بھائی جان قہقہہ لگا کر ہنسنے لگے۔ بھائی جان کی ہنسنے کی آواز سن کر ہم سب لوگ ان کے قریب پہنچ گئے۔ بھائی جان کہنے لگے چڑیا اُڑ گئی۔ ہم لوگ بھی ہنس پڑے۔ اُس روز بھائی جان بہت خوش نظر آئے۔ میں بعد میں سوچنے لگی کہ بھائی جان ہر جاندار شے کے ساتھ کس قدر ہمدردی کرتے ہیں۔ ایسی عادت سب میں ہونی چاہیے۔ اُن کے خلوص اور ہمدردرویوں کو کس طرح بیان کروں۔ میں تو اس پر ہی زیادہ نظر رکھتی تھی۔

۱۹۶۴ء کی بات ہے کہ بھائی جان اپریل کے مہینے میں الٰہ آباد بائی ٹرین آئے۔ گرمی کی شروعات تھی۔ مجھے کوئی اطلاع نہ ملی کہ بھائی جان، پھوپھی امی اور انور سب لوگ آرہے ہیں۔ نہ خط میں لکھا کہ ہم لوگ آنے والے ہیں۔ اتوار کا دن تھا۔ میں گھر میں تھی۔ اچانک گھنٹی بجی، میں نے دروازہ کھولا تو بھائی جان پسینے میں تر سامنے نظر آئے۔ میں حیران ہو گئی۔ بھائی جان مسکرائے۔ میرے سر پر پیار دیا۔ میں نے پوچھا، بائی کار آئے ہیں؟ کہنے

لگے، نہیں ٹرین سے آیا ہوں۔ پسینے میں تر ہونے کا مطلب یہ تھا کہ اسٹیشن سے پیدل چل کر آئے تھے۔ اُس زمانے میں رکشہ چلتا تھا اور اُس کو آدمی کھینچتے تھے۔ بھائی جان اُس رکشے پر نہیں بیٹھے۔ لاکھ کہا بھی، پھوپھی امّی کی بات نہ مانی اور کہنے لگے آدمی کو آدمی کھینچے، اس پر نہیں بیٹھوں گا۔ سب لوگ پیدل چلو۔ سامان رکشے پر رکھو۔ گھر قریب ہے، سب لوگ پیدل چل کر آئے۔ رکشے والے کو دس روپیہ دیئے۔ جب کہ دو روپیہ بھاڑا ہوتا ہے۔ رکشے والے نے گھر کے اندر آ کر سلام کیا اور ہاتھ ملایا اور کہنے لگا، صاحب آپ بڑے دَیالو ہیں، بھگوان آپ کو بہت دے گا۔ بھائی جان نے اس کی پیٹھ پر ہاتھ رکھا اور کہا اچھا اچھا۔ میں تو بھائی جان کو دیکھ رہی تھی۔ خوشی کی لہر اُن کے چہرے پر دوڑ رہی تھی۔ اور چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔ اسٹیشن پر ہی کچھ لوگ مل گئے تھے، وہ ساتھ آ گئے، مجھ سے کہنے لگے۔ سرور بی کچھ لوگ راستے میں مل گئے۔ اُن کے لیے چائے وغیرہ بھیج دو۔ میں نے جلدی جلدی چائے تیار کی اور نوکر کے ہاتھ بھیج دیا۔ بھائی جان اُسی حال میں دوستوں کے پاس جا بیٹھے کچھ دیر باتیں کرنے کے بعد دوستوں نے کہا، ساحر صاحب اجازت چاہتا ہوں آرام کیجیے۔ کچھ دیر آرام کیا۔ شام کو پانچ بجے مجھ سے کہنے لگے۔ سرور بی تیار ہو جاؤ، زمین دیکھنے چلنا ہے۔ میں منھ دیکھنے لگی۔ لیکن کہنے کے مطابق میں نے عمل کیا کیوں کہ ناراضگی کا مجھے بڑا خوف تھا۔ کہیں پھر نہ ناراض ہو جائیں میں تیار ہو گئی۔ کسی کی کار نیچے کھڑی تھی۔ میں، پھوپھی امّی اور انور، بھائی جان کے ساتھ نکلی، گھر سے باہر دیکھا کہ لوگ کھڑے ہیں۔ بھائی جان سے ملنے کے لیے، لوگوں نے ہاتھ ملایا، اس میں کچھ ایسے معمولی لوگ بھی تھے جو ہاتھ ملاتے ہوئے کہنے لگے۔ صاحب، کیا گانے لکھتے ہیں۔ آپ کیسے لکھتے ہیں۔ بھائی جان نے کہا خدا کی مہربانی ہے۔

اُسی وقت ایک فقیر پاس آ کر کھڑا ہو گیا۔ جس کا جسم کسی مرض کی وجہ سے سُوجا ہوا تھا۔ کپڑے پھٹے بُرا حال۔ اُس کو دیکھ کر ایک پانچ روپے کا نوٹ نکال کر دیا اور کہنے لگے جاؤ کھانا کھا لینا۔ وہ فقیر کبھی نوٹ کو دیکھتا، کبھی بھائی جان کا منھ دیکھتا۔ راہ کے چلنے والے بھی کھڑے ہو گئے۔ فقیر قدموں پر گر پڑا۔ بھائی جان پریشان ہو گئے اور کہنے لگے، اُٹھیے، اُٹھیے یہ اور روپے لو۔ ایک پانچ کا نوٹ اور نکال کر دیا۔ پھوپھی امّی سے کہنے لگے کہ میری

یہ ترقی پسند تحریک کے عروج کا دور تھا۔ مجاز، سردار جعفری، کیفی، ساحر، فیض، مخدوم، نیاز حیدر، مجروح، اختر الایمان اور کتنے شاعر انقلابی گھن گرج سے متاثر ہوئے۔ انقلابی نظمیں اور غزلیں لکھتے، جلسے اور جلوسوں میں شریک ہوتے۔ ہر شاعر اور نثر نگار سوشلزم اور مارکسزم کی بات کرتا۔ کھیت واڑی کے قریب کمیونسٹ پارٹی آف انڈیا کا دفتر تھا۔ یہیں پر بہت سے ترقی پسندوں سے ملاقات ہو جاتی۔ چہروں پر رونق تھی، آنکھوں میں چمک تھی، انقلاب لانے کے لئے ہر نفس اپنی زندگی قربان کرنے کے لئے تیار تھا۔ اس قسم کا انقلابی ماحول میں نے کبھی نہیں دیکھا۔ ہندوستان کے ترقی پسند شاعر یا افسانہ نگار اور دانشور یا تو کمیونسٹ پارٹی کے ممبر تھے یا کسی نہ کسی طرح سے اس پارٹی سے منسلک تھے۔

یہ ایک سنہری دور تھا۔ اس عہد میں ترقی پسند شاعر اور افسانہ نگاروں نے لاثانی نظمیں غزلیں اور افسانے لکھے۔ عوام کے ساتھ اپنا رشتہ استوار کیا۔ اپنے آپ کو عوامی تحریکوں سے منسلک کیا اور عوام کے دکھوں کو اپنا دکھ سمجھا۔ ان کی بدحالی، پسماندگی، ان کے غموں کو، ان کی بھوک کو اپنی بھوک سمجھا۔ ان کے لیے جیے اور مرے بھی۔ شاید ان ہی دنوں کی وابستگی، ان سب ترقی پسندوں کے دلوں میں انقلاب کی شمعیں روشن کئے ہوئے ہے۔ وہ خواب جو آج سے تیس برس پہلے ترقی پسند شاعر یا افسانہ نگار دیکھا کرتے تھے، آج وزیر اعظم اندرا گاندھی کی قیادت میں پروان چڑھتے ہوئے نظر آتے ہیں، اور شاید انھی خوابوں کی سزا ہماری جدید پود ترقی پسندوں کو دے رہی ہے کہ تم نے آج سے تیس برس پہلے انقلاب کا پرچم کیوں بلند کیا تھا، ایسے حسین خواب کیوں دیکھے تھے، کیوں مقصدی ادب کا نعرہ لگایا تھا، اس کی سزا تمھیں ملنی چاہیے۔

ساحر بھی انھی مشہور و معروف شاعروں میں سے ایک ایسا شاعر ہے جس نے اشترا کی نظام کے حق میں اور سرمایہ داری اور جاگیرداری نظام کے خلاف نظمیں اور غزلیں کہیں۔ شاید جدید نسل کے ادیب اسی لئے ساحر کے اس جرم کو معاف نہیں کر سکے۔

مجھے یاد ہے کہ ایک بار ساحر سے ملاقات ہوئی تو ساحر نے میری ایک مشہور کہانی 'حنائی انگلیاں' کے چند پیراگراف زبانی سنائے اور اس کہانی کی بہت تعریف کی۔ ساحر کی

زبانی اپنی کہانی کے چند پیراگراف سن کر مجھے بہت خوشی ہوئی۔ تقسیم سے پہلے کوورلاج ترقی پسندوں کی آماجگاہ بن چکا تھا۔ باہر سے جو ادیب آتا سیدھا کوورلاج کا رخ کرتا۔ کوٹھی بڑی تھی، اور کرشن جی کا دل بھی بڑا تھا، اور ان کی اقتصادی حالت بھی اچھی تھی۔ کرشن چندر کی شہرت، ان کی وسیع القلمی اور مرنجان مرنج طبیعت سبھی کو کوورلاج کھینچ لائی۔ کوورلاج ایک عمدہ قسم کا روسی تیرتھ بن گیا تھا جہاں ترقی پسند ادیبوں کا جمگھٹا رہتا۔

جب انسان کا دل بڑا ہو اور کھانے پینے کی بہتات ہو تو ساری دنیا اس میں سما جاتی ہے۔ اس لیے ادیب آتے رہے اور جاتے رہے۔ ساحر کوورلاج کی اوپری منزل میں رہنے لگا۔

'سرائے کے باہر' ریلیز ہوئی۔ فلم چلی مگر ہٹ نہ ہوئی۔ کرشن جی نے دوسری فلم 'دل کی آواز' بنائی۔ یہ فلم فیل ہوگئی۔ بہت گھاٹا ہوا۔ تین کاریں تھیں، بک گئیں۔ فلمی دنیا میں ایسا بھی ہوتا ہے، کبھی بلندی کبھی پستی۔ کام کرنا چاہیے، نفع یا نقصان تو بزنس میں ہوتا ہے۔

اب ساحر آہستہ آہستہ ترقی کے زینے چڑھ رہا تھا۔ فلم 'بازی' میں ساحر کے گیت ہٹ ہوئے۔ بس پھر کیا تھا۔ پروڈیوسروں کا تانتا بندھ گیا۔ بمبئی آکر اور 'بازی' کے ہٹ ہونے تک ساحر نے کئی بازیاں ہاری تھیں، کئی شکستوں کا سامنا کیا تھا۔ کتنے میوزک ڈائریکٹروں کے گھروں کی جبہ سائی کی تھی، کتنے ہی اپنے انمول گیت دوسرے گیت کاروں کو بیچے تھے، اور کتنے ہی ڈائریکٹروں کے گھروں کے دروازے کھٹکھٹائے تھے، اور کتنے لوگوں نے اپنے گھروں کے دروازے اس کو دیکھ کر بند کیے تھے، شاید اِس کا علم کسی کو نہیں۔ وہ تو اِس وقت ساحر کی کار اور اس کے شاندار فلیٹ کو دیکھ کر کڑھتے اور جلتے ہیں کہ اس شاعر کے پاس اتنی دولت اور شہرت کیسے اور کیوں آگئی؟ ساحر نے ڈاکہ نہیں ڈالا، چوری نہیں کی، شہ زوری نہیں کی۔ ہاں مسلسل جدوجہد کرتا رہا، نامساعد حالات سے لڑتا رہا، سوشلزم پر ایمان لاکر گیت لکھتا رہا اور اس نے فلمی گیتوں کو ایک نیا مواد اور نیا موڑ دیا۔ اور جب اس کے گیت ہٹ ہوئے تو ساحر کو فلمی دنیا میں شہرت اور دولت ملی۔

پھر میں کوورلاج چھوڑ کر دادر چلا آیا۔ ملک کے دو حصے ہوگئے۔ بہت سے رشتے

ناتے ٹوٹ گئے۔ جن لوگوں کو انقلاب پر بھروسہ تھا، اٹھ گیا۔ کمیونسٹ پارٹی آف انڈیا کی وہ حیثیت نہ رہی جو پہلے تھی۔ کانگریس اقتدار میں تھی۔ ترقی پسند تحریک کے عروج کا زمانہ ختم ہو چکا تھا۔ بہت سے ترقی پسند شاعر اور افسانہ نگار فلمی دنیا میں شہرت حاصل کر چکے تھے اور شادیاں کرلی تھیں، صاحبِ اولاد ہو گئے تھے، اخراجات بڑھ چکے تھے، انقلاب کا دور دور تک سایہ نظر نہ آتا تھا۔ ان حالات میں شاعر اور افسانہ نگار کیا کرتے؟ ٹاٹا اور برلا کی جبہ سائی کرنے سے رہے۔ کتابیں لکھنے سے کیا ملتا تھا؟ اردو کا پتّا کٹ چکا تھا۔ کوئی پبلشر اردو کی کتاب چھاپنے کے لئے تیار نہ تھا۔ بس ایک فیلڈ تھی قسمت آزمانے کے لئے یا پیٹ بھرنے کے لئے، اور وہ فیلڈ تھی فلم کی۔ سبھی اس میں کود پڑے۔ اور کیا کرتے؟ کہاں سے کھاتے؟ محنت کرنے میں کیا برائی ہے، گیت لکھنے میں کیا ہرج ہے۔ یہ کوئی ڈاکہ، رہزنی یا چوری تو نہیں ہے، ایک ایسا آرٹ ہے جو ساری دنیا پر چھایا ہوا ہے۔ ساحر بھی اسی فلمی دنیا میں غوطہ زن ہوا۔ وہ جب ابھرا تو فلمی دنیا کے افق پر ایک درخشاں ستارہ بن کر چمکا۔ لوگ حیرت زدہ رہ گئے۔ چاروں طرف سے ساحر، ساحر، ساحر کی آوازیں بلند ہونے لگیں۔ اس طرح اور شاعر بھی مقبول ہوئے، جیسے شیلندر، شکیل اور مجروح، مگر جو مقبولیت اور شہرت ساحر کو فلموں میں ملی وہ شاید ہی کسی دوسرے شاعر کو نصیب ہوئی ہو۔ فلموں اور خاص کر ساحر کے گیتوں کا اثر سارے ہندوستان پر پڑا، اور اس طرح ساحر کی مقبولیت اور شہرت میں اضافہ ہوتا گیا۔

اسی مقبولیت کے دور میں میری اور ساحر کی دوستی کا آغاز ہوا۔ ہم دونوں ایک دوسرے کے قریب کیوں آئے، اور اس کے اسباب کیا تھے؟ شاید ہم آہنگی یا رفاقت کا جذبہ یا ایک راہ پر چلنے کا عزم، اشتراکیت پر پورا بھروسہ۔ بہر حال کوئی کچھ نہیں کہہ سکتا کہ دو انسان دوست کیوں بن جاتے ہیں۔ پھر دشمن بھی اور پھر دوست۔ اس کیمیاوی عمل کا تجزیہ کرنا آسان نہیں ہے۔ ہم دونوں فلم رائٹرز ایسوسی ایشن میں کام کرتے تھے۔ پھر ایک دن میں اس رائٹرز ایسوسی ایشن کا جنرل سیکریٹری بنا اور ساحر اس ایسوسی ایشن کا صدر۔ ایک دوسرے کے قریب آنے کے اور موقعے ملے۔ تقریباً ہر دوسرے تیسرے روز ساحر میرے

پاس آتا، یا میں ساحر کے گھر جاتا۔ وہاں جاں نثار اختر سے ملاقات ہوتی۔ ہم تینوں شراب پیتے، گپیں ہانکتے۔ ساحر پروڈیوسروں اور شاعروں کے بارے میں دلچسپ قصے سناتا۔ اس دوران مجھے اس بات کا احساس ہوا کہ ساحر کو طنزیہ انداز میں بات کرنے کا خاص ملکہ ہے۔ فقرے بازی میں ساحر کا جواب نہیں۔ وہ دوسروں کا مذاق اڑائے گا، خود بھی مذاق برداشت کرے گا۔ اپنی تعریف زیادہ کرتا ہے، دوسروں کی کم۔ اچھی شراب پیتا ہے اور پلاتا ہے۔ لوگ فون کرتے ہیں تو جن سے نہ ملنا ہو انہیں کہلوا دے گا گھر میں نہیں ہیں، یا باتھ روم میں ہیں۔ یہ ہلکی سی چھیڑ چھاڑ ساحر کا محبوب مشغلہ ہے۔ ساحر کے اس رویّے سے اس کے بہت سے دوست بدظن ہو گئے اور چند دشمن بھی۔ ایک بار راجندر سنگھ بیدی نے مجھ سے شکایت کی، ''بھئی، مہندر! جب بھی ساحر کو فون کرو جواب ملتا ہے کہ ساحر باتھ روم میں ہے۔ ساحر باتھ روم میں کیا کرتا ہے۔'' میں بھلا کیا جواب دیتا! ساحر کو ہلکی پھلکی چھیڑ چھاڑ سے خوشی محسوس ہوتی ہے۔

انہی دنوں جناب اعجاز صدیقی نے 'شاعر' کا کرشن چندر نمبر نکالنے کا اعلان کیا اور اردو میں خاص کر ادبی رسالوں کی اقتصادی حالت سے ہر کوئی واقف ہے۔ اتنا بڑا نمبر نکالنے کے لیے روپے کہاں سے ملیں گے۔ مالیگاؤں کے چند اردو نواز دوستوں نے اعجاز صاحب سے کہا ہم مالیگاؤں میں ایک مشاعرہ منعقد کرتے ہیں اور آپ کو پانچ ہزار روپے دے دیں گے، بشرطیکہ اس مشاعرے میں ساحر لدھیانوی شرکت کریں۔ اعجاز صاحب نے مجھ سے کہا کہ میں ساحر کو راضی کرلوں، مالیگاؤں کے مشاعرے میں شرکت کے لیے۔ میں نے ساحر سے بات کی اور وہ راضی ہوگیا۔ اس سے پہلے بھی جب کبھی میں نے کسی شخص کی مدد کے لئے ساحر سے کچھ کہا، ساحر نے میری بات نہ ٹالی۔ مالیگاؤں کے مشاعرے میں چند دن باقی رہ گئے تو اعجاز صاحب سے پھر ملاقات ہوئی۔ انہوں نے کہا کہ ساحر کے علاوہ کیفی اعظمی اور خواجہ احمد عباس کو بھی شرکت کے لیے راضی کرلینا چاہیے۔ میں نے کہا وہ بھی چلیں گے۔ میں کیفی سے ملنے گیا۔ انہوں نے ہاں کرلی۔ پھر پوچھنے لگے اور کون جائے گا۔ میں نے کہا ساحر، خواجہ احمد عباس اور کرشن چندر۔ ''خواجہ احمد عباس اور کرشن چندر پر مجھے پورا

یقین ہے کہ وہ چلے چلیں گے، مگر ساحر کبھی نہیں جائے گا۔ عین وقت پر تمہیں دھوکہ دے گا۔ مجھے کئی بار دھوکا دے چکا ہے،'' کیفی مسکرا کر بولے۔ ''بھیا ایک بار ساحر میرے ساتھ وی۔ ٹی۔ سے گاڑی میں بیٹھے اور مجھے سینٹ پر سینٹ یقین تھا کہ ساحر اس بار مجھے دھوکا نہیں دے گا۔ دادر اسٹیشن پر گاڑی رکی اور میں باقی شاعروں سے گفتگو کرتا رہا۔ جب گاڑی دادر اسٹیشن سے روانہ ہوئی تو مجھے ساحر کی یاد آئی۔ ادھر ادھر دیکھا تو ساحر غائب۔ اب سوچ لو تمہارا بھی یہی حشر ہونے والا ہے، مہندر۔ ساحر کا کوئی بھروسا نہیں، سوچ سمجھ کر اس کا نام اشتہار میں دو ورنہ وہ درگت بنے گی کہ یاد کرو گے۔''

واپسی پر میں نے عباس صاحب کو راضی کر لیا۔ مالیگاؤں جانے کے لیے کرشن جی کو پہلے ہی اطلاع دے چکا تھا، اور ساحر کا نام اشتہاروں میں چھپ چکا تھا۔

لیکن کیفی کے الفاظ میرے کانوں میں گونجتے رہے اور رات بھر مجھے نیند نہ آئی۔ اگلے دن میں نے سوچا کہ ساحر کے گھر جا کر بات پکی کر لوں مگر اب کچھ نہیں ہو سکتا تھا۔ شام کو ساحر آیا اور کہنے لگا، مہندر، پرسوں چلنا ہے اس لئے آج شراب خرید لی جائے۔ بھلا میں کیا جواب دیتا۔ ہم دونوں شراب خریدنے چلے گئے۔ ساحر نے تین سو روپے کی شراب خریدی اور مجھ سے کہا کہ میں تمہیں، کرشن جی کو اور کیفی کو اپنی گاڑی میں لے چلوں گا۔ عباس صاحب کے لیے کسی اور گاڑی کا انتظام کر دیا جائے گا کیونکہ عباس صاحب پیتے پلاتے نہیں، مفت میں پریشان ہوں گے۔ چلنے سے پہلے ساحر نے مجھ سے کہا کہ پرسوں صبح سب لوگ میرے گھر آ جاؤ، وہیں سے مالیگاؤں چلیں گے۔

اب مجھے پکی امید ہو گئی کہ ساحر مجھے دھوکا نہیں دے گا۔ پھر بھی کیفی کے الفاظ میرے کانوں میں گونجتے رہے۔ میں نے سوچا ہو سکتا ہے کہ پرسوں ساحر گھر میں نہ ہو، اور جہاں تک شراب کا تعلق ہے وہ تو گھر میں بھی پی جا سکتی ہے۔ بہر حال میرا اگلا دن بڑا اذیت ناک تھا۔ وہ تو گزر گیا، اس سے اگلے دن میں سب سے پہلے ساحر کے گھر پہنچا۔ دیکھا تو ساحر گھر میں تھا۔ اب یقین ہو گیا کہ ساحر گھر سے بھاگ کر نہیں جائے گا۔ تقریباً ایک گھنٹے کے بعد کرشن جی اور کیفی بھی آ گئے، اور پھر ساحر کی گاڑی میں یہ قافلہ مالیگاؤں روانہ ہوا۔ تب

جا کے میں نے اطمینان کا سانس لیا۔ مالیگاؤں میں لوگ ساحراور دیگر لوگوں کا انتظار کر رہے تھے۔ اچھا خاصا مشاعرہ ہوا۔ لوگوں نے کھل کر داد دی۔ رات کے دو بجے ہم سب لوگ ساحر کی گاڑی میں بمبئی کی طرف روانہ ہوئے۔

رات کا وقت تھا۔ ڈرائیور دن بھر کا تھکا ماندہ تھا، گاڑی چلاتے چلاتے اونگھنے لگا۔ سامنے سے بڑی بڑی ٹرکیں آرہی تھیں۔ اگر ڈرائیور نے کار چلاتے ہوئے ذرا سی غلطی کی تو موٹر سمیت ہم سب میں سے کسی کا پتا نہیں چلنے والا تھا۔ ساحر نے ڈرائیور کو اونگھتے ہوئے دیکھ لیا۔ کار رکوا کر خود گاڑی چلانے لگا اور ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ اس کمبخت کو کیا معلوم کہ ہندوستان کے مشہور ومعروف ادیب اس کار میں سفر کر رہے ہیں، اگر ایکسیڈنٹ ہوگیا تو اردو زبان چار مشہور ادیبوں سے محروم ہو جائے گی۔

ساحر کی خوبی یہ ہے کہ جب کسی کی مدد کے لئے آمادہ ہو جاتا ہے تو بڑی فراخدلی سے مدد کرتا ہے۔ اس واقعے کے بعد جناب سجاد ظہیر میرے پاس آئے اور کہنے لگے، ''عوامی دور' کے لیے چندہ چاہیے، ذرا ساحر سے کہہ کر ایک معقول سی رقم دلوا دو۔'' میں نے بنے بھائی سے کہا کہ ساحر آپ کا بہت احترام کرتے ہیں، آپ خود چلے جایئے، آپ کا کام ہو جائے گا۔ بنے بھائی کہنے لگے نہیں بھائی، تمہارے بغیر یہ کام نہیں ہوگا۔ میں بنے بھائی کے ساتھ ہولیا۔ ساحر کے گھر گئے اور ساحر نے بنے بھائی کا کام کر دیا۔ یہاں میں صرف اس بات پر زور دینا چاہتا ہوں کہ ساحر نے ہمیشہ دوستوں کی مدد کی ہے۔ مرحوم رام پرکاش اشک کینسر جیسے موذی مرض کے شکار ہو گئے تھے۔ ساحر نے پہلے ان کا ٹاٹا اسپتال بمبئی میں علاج کرایا، جب وہاں کے ڈاکٹروں نے جواب دے دیا تو ساحر نے رام پرکاش اشک کو امریکا بھیج دیا اور تقریبا چالیس ہزار روپے ڈاکٹر کپور کی ہتھیلی پر رکھے تاکہ امریکہ میں رام پرکاش کا اچھی طرح علاج کرائیں۔ مگر موت اور کینسر کا علاج ابھی تک نہیں ملا ہے۔ رام پرکاش اشک مر گیا۔ آج کل کتنے دوست ہیں جو اپنے دوستوں پر اتنے روپے خرچ کر سکتے ہیں؟ اور پھر آج تک میں نے ساحر کی زبان سے یہ الفاظ نہیں سنے کہ اس نے رام پرکاش اشک کی بیماری پر اتنی رقم خرچ کی۔ اسی طرح ساحر نے کتنوں کی مدد کی جس کا یہاں ذکر کرنا اچھا

نہیں لگتا۔ یہ ساحر کی دوست نوازی اور فراخدلی کا ایک رخ ہے، جو بے حد قابلِ تعریف ہے۔

ساحر بڑی خوبیوں کا مالک ہے۔ دوستوں اور شاعروں کو بلا کر بڑی پر تکلف دعوت دے گا۔ بڑھیا شراب پلائے گا، کھانے کھلائے گا، اور کسی سے جھگڑا ہو جائے تو اسے طنز اور مزاح کا شکار بنا کر اس کی بے عزتی بھی کرے گا۔ ایک بار ایک شاعر نے ساحر سے بڑی بے باکی سے کہا، ''ساحر صاحب، فلمی دنیا میں واقعی آپ کا مقام قابل رشک ہے، اور فلموں میں آپ نے اوّل درجے کے گیت لکھے ہیں جو مواد کے لحاظ سے انقلابی اور غیر فانی ہیں، مگر ادب کے میدان میں آپ دوسرے درجے کے شاعر ہیں۔'' ساحر یہ چوٹ کب سہنے والا تھا، فوراً بولا، ''جناب، ان لوگوں کی تعداد بہت زیادہ ہے جو ادب کے میدان میں مجھے اول درجے کا شاعر سمجھتے ہیں۔ اب آپ ہی بتائیے، میں آپ کی بات مانوں یا دوسروں کی۔ آپ مجھے اوّل درجے کا شاعر نہیں سمجھتے تو میں کیا کروں؟ برائے کرم آپ اسی وقت مکان سے تشریف لے جائیے ورنہ مجھے کوئی اور طریقہ استعمال کرنا پڑے گا آپ کو یہاں سے نکالنے کے لیے۔'' وہ صاحب چپکے سے چلے گئے۔

ساحر نے ابھی تک شادی نہیں کی، معلوم ہوتا ہے اب کرے گا بھی نہیں۔ مگر ساحر معاشقوں میں دلچسپی رکھتا ہے اور کبھی افواہیں بھی اڑا دیتا ہے کہ ساحر فلاں لڑکی سے عشق فرما رہا ہے۔ یوں تو میں نے لڑکیوں کو ساحر کے پیچھے بھاگتے دیکھا ہے، اور ساحر لڑکیوں سے دور بھاگتا ہے۔ کسی لڑکی کو دیکھ کر شرما جائے گا، نئی نویلی دلہن کی طرح گال سرخ ہو جائیں گے، آنکھیں نیچی کر کے کمرے سے نکل بھاگے گا۔

ایک بار ساحر کی ماں نے مجھ سے کہا، ''بیٹا، ساحر کے لیے کوئی لڑکی ڈھونڈو۔ اب تو اسے شادی کر لینی چاہیے۔ گھر میں کس بات کی کمی ہے۔ میرا کیا ہے، کب سانس اکھڑ جائے۔ کم سے کم بہو کا چہرہ تو دیکھ لوں۔'' میں نے ساحر سے کہا، ''بھئی اب شادی کر لو، لڑکیاں تمہارے آگے پیچھے گھومتی ہیں۔ ایسا موقع پھر کبھی نہیں آئے گا۔''

ساحر نے برجستہ جواب دیا، ''مہندر! میرا شادی کرنے کا موقع نکل گیا۔ اب اگر کوئی لڑکی مجھ سے شادی کرے گی تو وہ مجھ سے شادی نہیں کرے گی بلکہ میرے بینک بیلنس

سے شادی کرے گی، میرے اس بڑے فلیٹ سے شادی کرے گی، میری شہرت کو دیکھ کر شادی کرے گی۔ اس چیچک زدہ اور لمبی ناک والے ساحر سے کون شادی کرے گا!'' ساحر اپنی بدصورتی کے بارے میں بے حد حساس ہے، حالانکہ وہ اتنا بدصورت نہیں جتنا کہ وہ سمجھتا ہے۔ میں ساحر کے اس جواب کو کبھی نہیں بھول سکتا۔ جو شخص اپنی ذات کے لیے اتنا بے رحم اور قاتل ہوسکتا ہے وہ دوسروں کی کم ظرفی اور بدمذاقی کو کیوں کر معاف کرے گا!

ساحر نے فلمی دنیا سے کافی روپیہ کمایا۔ ایک شاندار فلیٹ بھی بنوالیا، دو کاریں بھی لے لیں۔ بینک بیلنس بھی ہو گیا۔ ساحر عوام میں بے حد مقبول ہے۔ اس مقبولیت کا ذکر ایک بار کرشن جی نے مجھ سے کیا۔ کرشن جی اور ساحر بہار کے قحط کے سلسلے میں دورے پر گئے۔ جگہ جگہ شبِ افسانہ اور مشاعرے منعقد ہوئے۔ ان مشاعروں میں ساحر بھی شامل ہوئے اور دوسرے شعراء بھی، مگر کرشن جی کے کہنے کے مطابق جو خراجِ تحسین ساحر کو ملتا تھا وہ کسی دوسرے شاعر کو نصیب نہ ہوا۔ کرشن جی نے کہا کہ ساحر کی اس مقبولیت کو دیکھ کر میں بھی سوچ میں پڑ گیا کہ ساحر عوام میں اتنا مقبول کیوں ہے؟

اگر ساحر کی مقبولیت کا تجزیہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ساحر کا اندازِ بیان نہ تو خطیبانہ ہے اور نہ ہی جوشیلا۔ اس کی شاعری کے لہجے میں ایک مدھم مدھم سی آنچ ہے، گو ساحر ایک اشتراکی شاعر ہے اور ساحر نے اشتراکی فلسفے کو فنی انداز سے اپنی شاعری میں سمویا ہے۔ ساحر اشتراکی نظام کا ڈھنڈورچی نہیں ہے بلکہ اس کی شاعری میں ایک نغمگی ہے، شگفتگی ہے، لفظوں کی نشست ہے، جن کے انتخاب میں جمالیاتی حِس کا کافی دخل ہے۔ پُرشکوہ اور ولولہ انگیز لفظوں کا استعمال کرنے سے ساحر گریز کرتا ہے۔ نہایت ہی سلیس، شستہ، آسان مگر خوبصورت لفظوں کا انتخاب کر کے وہ اپنی شاعری کا گھروندا بناتا ہے۔ اشتراکی فلسفے کے علاوہ اس کی شاعری میں جنسی محرومیوں کا بڑا پرکشش تذکرہ ہے۔ ساحر روایتی عشق اور محبت کا معتقی نہیں، زلف اور رخسار کے تذکرے ضرور ہیں مگر محبت کا انجام خودکشی نہیں بلکہ اس سے بچنے کے لئے حسین موڑ نکالتا ہے۔ ساحر کی شاعری میں درد ہے، کسک ہے، ہلکی سی ٹیس اور چبھن ہے، جو نوجوان لڑکے لڑکیوں کو بے حد مرغوب ہے۔ ساحر نوجوانوں میں بے حد

مقبول ہے اور وہ اس مقبولیت سے شرمسار نہیں۔

عظیم شاعری صرف فلسفے اور سنجیدگی کی شاعری نہیں ہوتی۔ دکھ، درد، کرب، محرومی، ناکامی کی شاعری بھی عظیم ہو سکتی ہے۔ شدتِ احساس، فنکارانہ اندازِ بیان، اشتراکی نقطۂ نظر کے علاوہ بات یوں کہی جائے کہ دل میں اتر جائے تو سمجھیے کہ آپ اچھے شاعر ہیں۔ عوامی مقبولیت عظیم شاعری کی نشاندہی کرتی ہے۔ غالب کے کتنے ہی اشعار ہیں جنھیں عوام بار بار پڑھتے ہیں، محفلوں میں سنتے ہیں اور سر دھنتے ہیں۔ ساحر کی شاعری میں ابہام نہیں ہے، جو بات ساحر کہتا ہے سمجھ میں آتی ہے۔ ساحر جدیدیت سے دور بھاگتا ہے۔ اگر شاعری صرف لفظی گورکھ دھندا اور معمہ بن کر رہ جائے تو ایسی شاعری کو دور سے سلام۔

جب سے ساحر نے ایک شاندار فلیٹ بنوایا ہے، کچھ لوگ اس سے بہت ناخوش ہیں۔ یوں اچھی زندگی صرف ساحر ہی نہیں گزار رہا ہے، اور بھی کتنے اشتراکی اور غیر اشتراکی شاعر اور ادیب ہیں جن کے پاس کاریں ہیں، اپنے شاندار فلیٹ ہیں، اور وہ ٹھاٹھ سے رہتے ہیں۔ مگر ترقی پسند شاعر اور افسانہ نگار نئی نسل کی نگاہوں میں بری طرح کھٹکتے ہیں۔ نئی نسل کہتی ہے کہ یہ ترقی پسند شاعر اشتراکی قدروں کا پرچار کرتے ہیں اور خود شاندار فلیٹوں میں رہتے ہیں۔ کیوں؟ یہ تضاد انھیں بری طرح کھٹکتا ہے۔ اگر اس تضاد کا غور سے مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ترقی پسندوں کو ہدفِ ملامت بنانا نئی نسل کے فرسٹریشن کا اظہار ہے۔ اگر سارے ترقی پسند ادیب اپنے فلیٹوں سے نکل کر جھونپڑوں میں رہنا شروع کر دیں تو کیا ہندوستان میں انقلاب آجائے گا؟ اگر کوئی شخص اس بات کی گارنٹی دے کہ ایسا کرنے سے باقی ہندوستان میں اشتراکی نظام آجائے گا تو میں ان تمام ترقی پسند شاعروں اور ادیبوں کو کچھ عرصے کے لیے جھونپڑوں میں منتقل کر دوں گا۔ مگر اس طرح سے سوچنا بیوقوفی ہے۔ انقلاب چند نظموں، چند غزلوں، چند افسانوں کے کہنے یا سننے سے نہیں آتا۔ انقلاب لانے کے لئے ایک منظم پارٹی کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایسے لیڈروں اور کارکنوں کی ضرورت پڑتی ہے جو سوشلزم پر یقین رکھتے ہوں، اپنی زندگیاں وطن کے لئے قربان کر دیں۔ عوام کو اس جدوجہد کے لئے تیار کرنا پڑے گا، ان کو ساتھ لینا ہوگا۔ اگر عوام آپ کے ساتھ ہیں تبھی

جا کر بھارت میں انقلاب آسکتا ہے۔ یہ خاموش انقلاب، جس کی گونج سنائی دے رہی ہے، اس بات کا ثبوت ہے کہ جس کے دل میں واقعی غریبوں کی بہتری کے لیے شمع روشن ہے، عوام اسی کو گدی پر بٹھائیں گے۔

کوئی ذہین ادیب یا شاعر زیادہ دولت حاصل کر کے خوش نہیں رہ سکتا۔ زیادہ دولت بھی ایک لعنت ہے۔ خود زیادہ کمانا اور زیادہ کھانا پاپ ہے۔ ظاہری نمائش سے انسان کی اندرونی کیفیت کا کسی کو کیا علم ہو سکتا ہے؟ کسی کو کیا معلوم کہ دل کے اندر کتنی شمعیں بجھ چکی ہیں؟ کتنے ارمان پورے نہ ہوئے، کتنے خواب شرمندۂ تعبیر نہ ہو سکے! یہ بات تو کسی سے ڈھکی چھپی نہیں کہ ساحر صرف اپنا مجموعہ 'تلخیاں' لے کر بمبئی آیا تھا۔ زمانے کی چیرہ دستیاں، مشکلات، بے عزتیاں، بھوک، بیکاری اور بے وقت کی راگنی، نامساعد حالات سے مقابلہ کرنا، بد مذاقی برداشت کرنا، اپنے فن کی بے حرمتی کرانا، اور اسی قسم کے دیگر ظلم اور استبداد کا سہنا زہر پینے کے مترادف ہے۔ ساحر نے اس زہر کو پیا ہے۔ وہ کبھی کبھی بلبلایا ہوگا، کبھی رویا ہوگا، کبھی ہنسا بھی ہوگا۔ دراصل انسان کی شخصیت سیدھی سادی نہیں ہوتی، بڑی پیچیدہ ہوتی ہے۔ راہ میں بڑی بڑی کھائیاں ہوتی ہیں، بڑے شگاف ہوتے ہیں، جن کو عبور کر کے شاعر ایک اچھی نظم کہتا ہے۔

ساحر، جیسا کہ میں نے کہا ہے، مجموعۂ اضداد ہے۔ اچھا بھی ہے اور برا بھی۔ شہرت یافتہ بھی ہے اور بدنام بھی۔ اچھائیوں کا خالق ہے اور برائیوں کا پلندہ بھی۔ دراصل ہر شخص نیکی اور بدی کا مجموعہ ہوتا ہے۔ انسان کے اندر روشنی اور تاریکی کا سنگم ہوتا ہے۔ اگر کسی شخص میں صرف اچھائیاں ہی ہوں تو وہ انسان نہیں فرشتہ ہوگا۔ اور فرشتوں کا اس زمین پر کیا کام! انہیں تو آکاش پر رہنا چاہیے۔ ساحر ایک پُرخلوص اور نیک انسان ہے۔ اشتراکی نظم و نسق میں یقین رکھتا ہے۔ وہ کبھی کرب اور درد سے چیخ اٹھتا ہے اور اپنا غصہ دوسروں پر نکالتا ہے۔ اس وقت ساحر کے سامنے جو بھی آتا ہے اس کے طنز اور تضحیک کا نشانہ بن جاتا ہے۔ بھلا وہ بھی کیا کرے! شاید اس تضحیک کے پیچھے اس کا انقلابی ذہن اس بات کی امید کرتا ہے کہ تم خاموش کیوں ہو، بولتے کیوں نہیں۔ اس ظلم و ستم کے خلاف احتجاج کیوں نہیں کرتے؟

جب میں ساحر کی اچھائیوں اور برائیوں کو ترازو میں تولنے لگتا ہوں تو اچھائیوں کا پلڑا بھاری نظر آتا ہے۔ اور شاید یہی اچھائیاں اور نیکیاں اس کی شخصیت اور شاعری کی عظمت کی نشاندہی کرتی ہیں۔



مہندر ناتھ: ترقی پسند ادیب کرشن چندر اور سرلا دیوی کے سگے بھائی تھے۔ پیدائش ۱۹۲۳ میں لاہور میں ہوئی۔ بچپن والد کے ساتھ کشمیر میں گزرا۔ پنجاب یونیورسٹی سے گریجویشن کیا۔ ایم۔اے۔ نامکمل چھوڑ کر اشتراکی تحریک سے وابستہ ہو گئے۔ جذباتی اس درجہ تھے کہ ایک دفعہ بلراج مین را کی ترقی پسندوں کی مخالفت کی بنا پر بلراج مین را پر حملہ کر بیٹھے تھے۔ ۱۹۴۰ میں فکشن لکھنا شروع کیا اور کرشن چندر کے پہلو بہ پہلو انجمن ترقی پسند مصنفین میں فعال رہے۔ تقریباً پچیس کتابوں کے مصنف ہیں جن میں ناول اور افسانے دونوں شامل ہیں۔ بھوک اور جنسی خواہشات ان کی کئی تحریروں کے مرکزی موضوع رہے۔ قومی یکجہتی اور سیکولرازم میں گہرا اعتقاد رکھتے تھے۔ فلموں میں اداکاری کی اور فلم رائٹرس ایسوسی ایشن کے جنرل سکریٹری بھی رہے۔ 'نقلی نواب'، 'باغی شہزادہ'، 'گستاخی معاف' اور 'فلم منچلی' وغیرہ کے مکالمے لکھے۔ کرشن چندر کی فلم 'سرائے کے باہر' میں اداکاری بھی کی۔

تصانیف: آدمی اور سکّے، رات اندھیری ہے، سورج ریت اور گناہ، پیار کا موسم، لیڈر وغیرہ۔

وفات: ۲۰ رمارچ ۱۹۷۴، بمبئی۔

علی احمد فاطمی

# ساحر اور الٰہ آباد

ساحر لدھیانوی جو وطن کے اعتبار سے تو لدھیانے کے حوالے سے مشہور ہوئے، مگر مستقل مسکن بمبئی ٹھہرا جو آخرش ان کا وطنِ ثانی بھی بن گیا۔ ایسے میں الٰہ آباد ان کی زندگی کے نقشے میں ہر چند کہ ایک باریک نکتہ تھا مگر اس کی اہمیت اپنے دور کے اس مقبول ترین شاعر کی ذاتی زندگی میں کسی طرح کم نہ تھی۔ الٰہ آباد جو ماضی میں صوفی سنتوں کا آستانہ رہا پھر ماضی قریب میں اردو، ہندی، انگریزی ادیبوں، صحافیوں، دانشوروں اور سیاست دانوں کا کاشانہ ہو گیا: کاشانہ سیاست، کاشانہ وکالت اور کبھی کبھی کاشانہ بغاوت بھی، جس کے سلسلے الٰہ آباد میں باغی شہزادے خسرو سے لے کر باغی مولوی لیاقت علی کے اور بغاوت کی علامت خسرو باغ اور باغی آنند بھون تک پھیلے ہوئے ہیں۔ الٰہ آباد کی تاریخ نہایت وقیع ہے۔ اس کی تہذیب کی ایک مہتم بالشان روایت بے مثال ہے جس کے ذکر کا یہ وقت تو نہیں۔ تاہم یہ کہنا بے محل نہیں کہ الٰہ آباد کے ادیبوں شاعروں کی مرکزیت اور ہماہمی نے باہر کے ادیبوں کو ہمیشہ متوجہ اور متاثر کیا۔

ساحر لدھیانوی ترقی پسند شاعر تھے اور ترقی پسند تحریک کی اساس اور اس کی توسیع میں الٰہ آباد نے فیصلہ کن رول ادا کیا۔ سجاد ظہیر تو تھے ہی الٰہ آباد کے۔ فراق، اعجاز حسین، اپندر ناتھ اشک، بلونت سنگھ، احتشام حسین، سید محمد عقیل، مصطفیٰ زیدی، اجمل اجملی، شبنم نقوی بھی ترقی پسند ادب کی تاریخ کے درخشاں باب ہیں۔ ترقی پسندوں کی صف میں ایک اہم نام مشہور ادیب نقاد اور تخلیق کار دیوندر اسّر کا ہے جو اصلاً پنجاب کے تھے لیکن تعلیم الٰہ آباد میں پوری کر رہے تھے۔ ساحر لدھیانوی سے ان کی پرانی دوستی تھی۔ یہ بات ۴۸-۱۹۴۷ کی ہے جب دیوندر اسّر الٰہ آباد یونی ورسٹی سے اقتصادیات میں ایم۔اے۔ کر رہے تھے اور اردو

میں کہانیاں بھی لکھتے تھے۔ اس زمانے کے لکھنے والوں میں ایک اور نام محمود احمد ہنر کا ہے جو گاندھی جی کے ساتھ رہے اور ان کی شہادت کے بعد الٰہ آباد آ کر 'فسانہ' نام کا میگزین نکالنے لگے۔ اتفاق سے ان ہی دنوں الٰہ آباد میں ترقی پسند ادیبوں کی کانفرنس ہوئی جو اردو اور ہندی کے ادیبوں کا بڑا مجمع تھی۔ اِسّر سے دوستی اور رسالہ 'شاہراہ' کی تنگ دستی ساحر کو الٰہ آباد لے آئی۔ ساحر اُس وقت تک نہ صرف ترقی پسند شاعر کے طور پر شہرت پا چکے تھے بلکہ ترقی پسند رسالے 'شاہراہ' کے مدیر بھی تھے۔ اس رسالے کے لیے وہ الٰہ آباد کے شعراء واد باء سے مضامین، شاعری وغیرہ کی توقع بھی رکھتے تھے۔ ہندی کے ایک ادیب مدن دکشت نے دیوندر اسّر پر مضمون لکھتے ہوئے ساحؔر کے بارے میں کہا ہے:

> ''ساحر لدھیانوی لاہور میں پاکستان کی وفاداری کا حلف اٹھانے کی تاب نہ لا سکے تو ہندستان کھسک آئے اور ان دنوں شاہراہ نکالنے کے لیے الہ آباد آئے ہوئے تھے۔''

الٰہ آباد کا یہ سفر غالباً ساحر کا اس شہر سے پہلا تعارف تھا۔ اتفاق سے ان ہی دنوں وامق جونپوری اور سلام مچھلی شہری بھی ملازمت کے سلسلے میں الٰہ آباد میں تھے اور ایک کہانی پر چلنے والے مقدمے کے سلسلے میں خواجہ احمد عباس بھی الٰہ آباد آئے ہوئے تھے۔ یہ محض اتفاق تھا کہ عباس کی مذکورہ کہانی (سردار جی) ہندی میں پہلی بار الٰہ آباد کے رسالے 'مایا' میں شائع ہوئی تھی اور اس مقدمے کی وجہ سے مایا کو خوب پبلسٹی مل رہی تھی۔ اس وقت الٰہ آباد میں شاعروں اور ادیبوں کی بہار آئی ہوئی تھی۔ ہم نوجوانوں پر ساحر کی نظموں اور ان کی گلابی رومانیت کا طلسم سوار تھا لیکن وہ ملنے جلنے میں اتنے اچھے نہیں تھے جتنے کہ وامق، کیفی اور دوسرے ترقی پسند شعراء واد باء تھے۔ وہ صرف دیوندر اِسّر کے ساتھ ہی رہتے اور اِسّر ہی انہیں اردو/ہندی کے ادیبوں اور شاعروں سے ملاتے پھرتے۔ ملنے ملانے کا مقصد 'شاہراہ' کے خریدار بنانا ہی نہیں تھا بلکہ مضامین وغیرہ حاصل کرنا بھی ان کے اس سفر کا اہم مقصد تھا۔ ایک طالبہ کو ساحر پر ڈی۔ فل۔ کراتے ہوئے ایک واقعہ میں نے پڑھا کہ ساحر اور اسّر، اپندر ناتھ اشک کے پاس گئے۔ اشک نے اشاعت کے لیے اپنی ایک کہانی ساحر کو دے دی

لیکن تاکید سے کہا کہ اشاعت سے قبل اس کا معاوضہ ضرور بھجوا دیجیے گا۔ ساحر نے ہامی بھر
لی۔ پھر ایک مضمون دیتے ہوئے کہا یہ مضمون میری بیوی کوشلیا نے مجھ پر لکھا ہے۔ اس کا
معاوضہ بھی بھیج دیجیے گا۔ وہ بھی منظور ہوا۔ پھر ایک مضمون اور دیتے ہوئے کہا کہ ایک
مضمون میں نے کوشلیا پر لکھا ہے اس کا بھی معاوضہ بھیج دیجیے گا۔ یہ معاملہ ساحر کی برداشت
سے اتنا باہر ہو گیا کہ اِسّر، ساحر اور دو ایک ہندی کے ادیبوں اور شاعروں نے غم وغصہ اور
جھنجلاہٹ میں ساری رات جاگتے ہوئے تلخ و شیریں مشروبات سے غصے کو دور کرنے کی
کوشش میں گزار دی۔ ساحر کے اس سفر میں سوال جواب بھی ہوتے رہے۔ ایک سوال یہ
بھی تھا کہ تاج محل پرانی عمارت ہے۔ آثارِ قدیمہ ہے۔ آپ آج کے سماجی شاعر ہیں۔ آج
کے سماجی شعور سے کل کی عمارت کو ناپنا کس قدر مناسب ہے۔ ساحر نے جواب دیا تھا:
ارے بھائی میں تو دورِ حاضر کا شاعر ہوں، کسی آثارِ قدیمہ کو دیکھ کر میرا ردِ عمل دورِ حاضر کے
سماجی شعور کے مطابق ہی تو ہوگا۔ ایک اور موقعے پر انھوں نے اس نظم کی وجہِ تخلیق یہ بتائی
تھی کہ کچھ لوگ لاہور سے دہلی و آگرہ گھومنے آئے تو تاج محل بھی دیکھا اور خوب خوب
تعریف کی۔ ساحر نے تاج محل کی ضرورت سے زیادہ تعریف سے تنگ آ کر یہ نظم کہہ دی۔ یہ
گفتگو الہ آباد میں ہوئی اور وہ بھی ہندی ادیبوں کے درمیان، اسی لیے، یہ واقعہ ایک ہندی
ادیب کے قلم سے نکلا اور یہ واقعہ نما مضمون ۱۹۴۹ میں ہندی رسالہ 'ہنس' میں شائع ہوا۔ اس
سیاق وسباق میں ایک اہم سوال یہ ہے کہ اِسّر نے کوئی مضمون ساحر پر کیوں نہیں لکھا جب
کہ وہ ان کے بہت قریبی دوست تھے، یا اس عہد کے الہ آباد کے کسی ہم عصر ادیب نے ساحر
پر قلم کیوں نہیں اٹھایا؟

حسنِ اتفاق کہ کچھ عرصے بعد ساحر کی ممانی اپنی دو بیٹیوں کے ساتھ الہ آباد میں آ کر
رہنے لگیں، جنھیں ساحر بے حد عزیز رکھتے تھے۔ ان کی ممانی گڑیا تالاب پر نور اللہ روڈ کے
ایک مکان میں رہتی تھیں۔ ساحر کبھی کبھی اپنی ممانی اور بہنوں سے ملنے الہ آباد آیا کرتے تھے۔
اسی گڑیا تالاب کے پاس ممتاز ترقی پسند ناقد اور میرے استاد احتشام حسین بھی کرایے کے
ایک مکان میں رہتے تھے۔ استادِ محترم عقیل رضوی صاحب نے بتایا تھا کہ احتشام صاحب کا
مکان قریب ہونے کی وجہ سے ساحر کی الہ آباد کے قیام کے دوران ملاقات بالعموم صرف

احتشام صاحب ہی سے ہوتی تھی اور باقی لوگوں کو یہ پتا ہی نہیں چلتا تھا کہ ساحر کب الٰہ آباد آئے اور کب واپس بمبئی لوٹ گئے۔ الٰہ آباد میں ایک صاحب اور ہیں کلیم عرفی، اُن دنوں وہ بھی افسانے، ناول لکھا کرتے تھے۔ ساحر سے ان کے بھی تعلقات تھے۔ وہ اپنی اور ساحر کی دوستی کی بات ضرور کرتے ہیں لیکن ان دنوں شدید بیمار ہیں اور گفتگو کم کر پاتے ہیں، اس لیے، ان سے زیادہ گفتگو نہ ہو سکی۔ بہر حال یہ بتانا مشکل ہے کہ ساحر الٰہ آباد کب اور کتنی بار آئے۔ مگر یہ طے ہے کہ وہ متعدد بار اس شہر میں آئے۔ ویسے بھی یہ کوئی تحقیقی مقالہ نہیں ہے بلکہ ایک اہم شاعر کے ایک اہم شہر سے رشتوں کے بارے میں معلوم شدہ مواد کو آئندہ نسلوں کے لیے محفوظ کرنا مقصود ہے۔ میرے اپنے ذہن پر ساحر کا وہ تاثر بہت گہرا ہے جو ان سے ہونے والی چند مگر براہِ راست ملاقاتوں میں قائم ہوا۔ وہ زمانہ ہماری طالب علمی کا تھا جس میں ہم یونی ورسٹی، مسلم ہاسٹل وغیرہ کے مشاعروں میں نہ صرف موجود ہوتے بلکہ انتظام و انصرام میں بھی برابر کے شریک رہتے۔

راقم الحروف کی ساحر سے صرف تین ملاقاتیں ہوئیں۔ ایک دور سے اور دو قریب سے۔ دور کی ملاقات ایک مشاعرے کی ہے جو اب یاد نہیں۔ یہ بھی نہیں یاد کہ وہ مشاعرہ کون سا تھا اور کس نے منعقد کیا تھا۔ میں اُس وقت بی۔اے۔ کا طالب علم تھا۔ ساحر سے دو اور ملاقاتیں اُس وقت ہوئیں جب میں ریسرچ کا طالب علم تھا۔ احتشام صاحب کا انتقال (دسمبر ۱۹۷۲) ہو چکا تھا اور ان کے بیٹے جعفر عباس الٰہ آباد یونی ورسٹی سے وابستہ ہو گئے تھے اور ہم چند احباب ان کے گڑیا تالاب والے مکان پر اکثر آیا جایا کرتے۔ انھی دنوں پتا چلا کہ ساحر الٰہ آباد آئے ہوئے ہیں اور اپنی ممانی کے گھر ان کا قیام ہے۔ ہم دو تین دوست بھاگے ہوئے ان کے گھر گئے اور ہمیں ایک کمرے میں بٹھا دیا گیا۔ لمبے اور بے تکے سے ساحر لدھیانوی بے تکلفی کے ساتھ کمرے میں داخل ہوئے۔ انہیں اتنے قریب سے دیکھ کر ہم بھونچکا رہ گئے۔ یہ بھونچکا پن قربت کا تو تھا ہی ساتھ ہی حیرانی کا دخل بھی اس میں کم نہ تھا۔ اتنے خوب صورت نغموں کا خالق خود کسی بھی طرح خوب صورت نہیں تھا، یہ بات اولاً ہمارے گلے نہیں اتری۔ یہی نہیں بلکہ ساحر عجیب سے بھی تھے یا اس وقت ہمیں ایسا لگا۔ گھر میں مرمت چل رہی تھی، سامان ادھر ادھر بکھرا پڑا تھا جس کے لیے وہ معذرت کرنے

لگے۔ ساحر کو اتنے قریب سے دیکھ کر ہم گد گد ہو رہے تھے۔ اس قدر مقبول شاعر، بی. آر. چوپڑہ کا محبوب شاعر۔ 'دھول کا پھول' سے لے کر 'ہمراز' کے گیت ایک ہی جست میں ہمارے ذہن میں آنے لگے۔ لیکن تھوڑی ہی دیر میں ان کی شفقت بھری آواز نے اس تاثر کو بکھیر دیا: ''کیا پئیں گے آپ لوگ؟''

وہ پوری اپنائیت سے بولے۔ ظاہر ہے کہ ان کے لہجے میں پنجابیت کا عنصر نمایاں تھا۔

ہماری عمر صرف چائے پینے کی تھی اس لیے چائے ہی کا آڈر ہوا۔ پھر تعارف کا مرحلہ آیا۔ اُن دنوں ہمارا تعارف ہی کیا تھا۔ بس ہم تو اپنے محبوب شاعر کو دیکھ رہے تھے اور حیران تھے کہ ہم خود انہیں اس قدر نزدیک سے کیسے دیکھ پائے۔ وہ ہمیں پتا نہیں کیا سمجھے ،اٹھ کر مکان دکھانے لگے۔ یہاں یہ مرمت کرانی ہے۔ یہاں کھڑکی لگوا رہا ہوں، جالی لگوا رہا ہوں وغیرہ وغیرہ۔

دو تین سال کے بعد ساحر پھر الٰہ آباد آئے تو میں ان سے ملنے گیا۔ اس بار ان کی حالت اور بری تھی۔ لمبوترے ساحر اُٹنگی لنگی اور بوشرٹ پہنے ہوئے عجیب بے تکے لگ رہے تھے۔ اس بار میں کچھ سوالات تیار کر کے لے گیا تھا اور میرے پاس ایک چھوٹا سا ٹیپ ریکارڈر بھی تھا لیکن وہ جس حالت میں دکھائی دے رہے تھے۔ اس میں شعر و ادب کی نازک باتیں نہیں ہو سکتی تھیں۔ بڑی بے دلی سے مجھے کمرے میں بٹھایا گیا اور وہ منہ دھونے اور اپنے آپ کو ٹھیک کرنے میں لگ گئے۔ وہ بس اتنے ہی ٹھیک ہوئے کہ لنگی کی جگہ پر پتلون آ گئی تھی لیکن پتلون بھی ایسی تھی لگ رہا تھا کہ گھڑے سے نکال کر پہنی ہو۔ مجھے گفتگو کی جلدی تھی لیکن وہ اس موڈ میں قطعی نہیں تھے اور میں ادھر ادھر کی گفتگو کے ذریعے ان کا موڈ بنانے کے فراق میں تھا کہ اس درمیان حمیدیہ گرلس کالج کے انتظامیہ کے کچھ لوگ آ گئے۔ معاملہ یہ تھا کہ انتظامیہ کے ذمے داران انٹر کالج کے بعد ڈگری کالج اس لیے کھولنا چاہتے تھے کہ پورے شہر میں مسلم لڑکیوں کا کوئی ڈگری کالج نہ تھا۔ زمین تو کچھ تھی لیکن بلڈنگ اور کمروں وغیرہ کے لیے کثیر رقم کی ضرورت تھی۔ وہ کس طرح جمع ہو، ان امور پر انتظامیہ کے معززین نے ساحر سے تبادلۂ خیال کیا۔ میں الگ ایک کونے میں بیٹھا ان سب کی باتیں

سنتا رہا۔ کوفت میں تھا کہ میرا اپنا منصوبہ بگڑ رہا تھا۔ ساحر نے تمام باتوں کو غور سے سننے کے بعد مشورہ دیا کہ انتظامیہ کے لوگ ایک بڑے مشاعرے کا اہتمام کریں اور یہ بھی کہا کہ وہ خود تو اس مشاعرے میں آئیں گے ہی، ساتھ میں بہ طور مہمانِ خصوصی دلیپ کمار کو بھی لے آئیں گے۔ انہوں نے انتظامیہ کے لوگوں سے کہا کہ آپ لوگ شاندار مشاعرے کا اہتمام کریں اور ٹکٹ سے داخلہ رکھیں۔ دلیپ کمار اور میرے نام سے ٹکٹ فروخت ہوسکتے ہیں اور اس طرح اچھی آمدنی ہوجائے گی۔ منتظمین کو ساحر کا یہ مشورہ پسند آیا اور وہ لوگ مشاعرے کے اہتمام میں لگ گئے۔ ساحر نے مجھ سے بھی کہا کہ آپ بھی اس نیک کام میں ہاتھ بٹائیے اور میں بھی اس کارِ خیر میں لگ گیا۔ ٹکٹ فروخت کرنے اور پبلسٹی کرنے جیسے کام میں سچ پوچھیے تو ہماری دل چسپی مشاعرے کی وجہ سے زیادہ تھی جس میں ساحر کے ساتھ ساتھ شہنشاہِ جذباتِ دلیپ کمار کو قریب سے دیکھنے کی توقع تھی۔ شہر کے تمام بڑے لوگ اس مشاعرے کے اہتمام میں شریک رہے۔ اُس وقت کے شہر کے سب سے بڑے صنعت کار ایم۔ آر۔ شروانی نے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ اُس وقت شہر میں ایک ایکسائز کمشنر فرحت علی صاحب تھے جو آج بھی ماشاء اللہ بقیدِ حیات ہیں۔ یہ دونوں کسی نہ کسی شکل میں کالج کی انتظامیہ کا حصہ بھی تھے۔ غرض کہ گورنمنٹ پریس کے میدان میں بڑے سے اسٹیج کے ساتھ مشاعرہ ہوا اور خوب ہوا۔ ساحر اور دلیپ کمار نے بھرپور شرکت کی۔ شعرا تو اور بھی تھے جو اس زمانے میں مقبول تھے لیکن مرکزِ نگاہ دلیپ کمار اور ساحر لدھیانوی ہی تھے۔ اس مشاعرے میں فراق گورکھپوری نے بھی شرکت کی تھی۔ ساحر اور دلیپ کمار نے خود بڑھ کر ان کا استقبال کیا تھا۔ ساحر اس مشاعرے میں مہمان کم اور میزبان کے طور پر زیادہ شریک رہے۔ پھر انہوں نے اپنا کلام دل پذیر سنا کر پورے مشاعرے کو گلابی ہی نہیں شرابی بھی بنا دیا۔ اس مخمور نشیلی فضا میں جب دلیپ کمار مائک پر آئے تو پورے مجمع نے بھرپور تالیوں کے ساتھ ان کا خیر مقدم کیا۔ انہوں نے کچھ باتیں کیں۔ اب باتیں تو یاد نہیں البتہ یہ ضرور یاد ہے کہ دلیپ صاحب نے کسی پرانے استاد کی غزل ترنم سے سنائی تھی۔ اس کے بعد ایک غزل فیض کی بھی سنائی تھی۔ نثر میں وہ جو بھی بولے اس میں غیر معمولی شعریت اور تخلیقیت تھی۔ پورا مجمع ساکت تھا اور وقت ٹھہر گیا تھا۔ وہ ایک تاریخی مشاعرہ تھا جسے مدتوں یاد کیا

جاتا رہا۔ دوسرے دن ذوالفقار اللہ عرف چھوٹے میاں کے گھر پر عالی شان دعوت تھی جس میں دلیپ وساحر وغیرہ کے ساتھ ہم لوگ بھی شریک ہوئے تھے۔ یہ وہی گھر اور گھرانہ ہے جس نے علامہ اقبال کو بھی اس وقت کھانے پر مدعو کیا تھا جب وہ ۱۹۳۰ میں مسلم لیگ کی دعوت پر آخری بار الٰہ آباد آئے تھے اور وہ متنازعہ خطبہ دیا تھا جسے خطبۂ الٰہ آباد کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ چھوٹے میاں کا گھرانہ ہمیشہ سے تعلیمی وسماجی معاملات میں پیش پیش رہا ہے۔ حمید یہ گرلس انٹر کالج کے بعد ڈگری کالج کا خیال اسی گھرانے کا تھا۔ چناں چہ وہ کالج ڈگری کالج بنا اور آج الٰہ آباد کے چند اچھے ڈگری کالجوں میں سے ایک ہے۔ چھوٹے میاں کے گھرانے کی بہو بیگم تزئین احسان اللہ اس کالج کی منتظمِ خاص ہیں۔

اُس وقت ہمیں یہ احساس ہو رہا تھا کہ ہم کتنے خوش قسمت ہیں کہ ہم نے فراق گورکھپوری کو دیکھا، مہادیوی ورما اور سمترا نندن پنت کو دیکھا۔ سردار جعفری، کیفی اعظمی اور وامق جونپوری کو دیکھا اور اب دلیپ کمار اور ساحر لدھیانوی کو دیکھ رہے ہیں۔ ہم نے ان دونوں کو دیکھا اور خوب دیکھا۔ دو تین دن کے بعد میں ساحر صاحب سے ملنے پھر ان کے مکان پر گیا۔ گفتگو ریکارڈ نہ ہو پانے کا قلق تھا۔ وہ زینے سے اتر رہے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی کہا آیئے میرے ساتھ، کہیں چل کے چائے کافی پیتے ہیں۔ میری تو چاندی ہوگئی۔ سامنے رکشہ کھڑا تھا۔ اسے روکا اور ساحر اور میں اس پر بیٹھ گئے۔ میرے لیے فخر ومسرت کے لمحات تھے کہ میں اور ساحر ایک ہی رکشہ پر ساتھ ساتھ بیٹھے ہوئے تھے اور مجھے احساس ہو رہا تھا جیسے میں ساحر ہوں اور وہ کسی ادارے کے دفتری۔ کہنے لگے مجھے محمود احمد ہنر صاحب سے ملنا ہے۔ میں ہنر صاحب کو جانتا تھا لیکن اُس وقت تک کبھی ان کے گھر جانے کا اتفاق نہیں ہوا تھا، اس لیے، یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ کہاں رہتے ہیں لیکن ساحر واقف تھے۔ چناں چہ تھوڑی دیر میں ہم چوک کی ایک گلی میں داخل ہوتے ہوئے ہنر صاحب کے گھر پہنچے۔ ہنر صاحب مل گئے۔ میرا خیال تھا کہ وہ ساحر کو دیکھ کر خوش اور حیران ہوں گے لیکن انہوں نے کوئی حیرانی ظاہر نہ کی اور ہماری آمد کو سرسری لیتے ہوئے ایک بند سے کمرے میں ہم کو بٹھا دیا۔ کھدّر کے کرتے پاجامے میں ملبوس ہنر صاحب بڑے جہاں دیدہ اور تجربہ کار آدمی لگ

رہے تھے۔ قینچی کی سگریٹ پیتے ہوئے تو وہ باقاعدہ ایک مدیر دانشور لگتے تھے۔ تھوڑی دیر میں چائے آگئی جو ہنر صاحب کی رنگت کی طرح سانولی بلکہ کالی تھی جسے ہنر اور ساحر نے پورے ذائقہ اور لطف کے ساتھ پیا لیکن مجھ سے وہ چائے پی نہیں گئی کہ میں ہنر صاحب کی سطح کا دانش ور نہ تھا۔ ان دونوں کے درمیان رسالہ 'فسانہ' اور 'شاہراہ' سے متعلق جو باتیں ہوئیں وہ مجھے اب یاد نہیں۔ ہنر صاحب کے یہاں سے نکل کر ہم لوگ دوسرے رکشے سے فراق صاحب کی طرف بھی گئے لیکن فراق صاحب سو رہے تھے، اس لیے، ملاقات نہ ہو سکی اور پھر اسی رکشے سے ہم لوگ واپس آگئے۔ راستے میں میری شدید خواہش تھی کہ کوئی مجھے دیکھ لے کہ ان دنوں کا سب سے مقبول شاعر میرے ساتھ رکشے میں بیٹھا ہوا تھا، لیکن کوئی کم بخت نظر نہ آیا اور میری حسرت دل میں ہی دم توڑ گئی۔ گفتگو اس دن بھی ریکارڈ نہ ہو سکی۔ موقع ہی نہ تھا، اس کے بعد ساحر بمبئی چلے گئے اور کچھ ہی دنوں کے بعد وہ اس دنیا سے بھی رخصت ہو گئے۔ انتقال کے وقت وہ صرف اُنسٹھ سال کے تھے۔

میں ۱۹۸۰ میں آگرہ یونی ورسٹی کے ایک کالج میں لکچرار ہو گیا تو ترقی پسند ادب سے نسبتاً الگ ہو کر عوامی ادب اور نظیرا کبرآبادی کے مطالعے کی طرف توجہ کی۔

زندگی بھر دوسروں کو حوصلہ و ولولہ دینے اور شہرت و دولت میں کھیلنے والا یہ شاعر اپنی زندگی میں خود بہت سی محرومیوں کا شکار رہا۔ کچھ ہی مہینوں کے بعد لدھیانے میں ان کی یاد میں ایک بڑے جلسہ کا اہتمام ہوا جس میں میں بھی مدعو تھا۔ لدھیانہ شہر میں قدم رکھتے ہی میری عجیب کیفیت تھی۔ ہر طرف ساحر کا چہرہ رقص کر رہا تھا۔ ساحر اور لدھیانہ جیسے لازم و ملزوم بن چکے تھے: ایک ہی سکے کے دو رخ۔ ساحر نے شہر لدھیانہ کو وہ شہرت اور عزت دی جو بادشاہ لودھی بھی نہ دے سکا جس کے نام سے اس شہر کی بنیاد پڑی۔ آج یہ شہر صرف اور صرف ساحر کے نام سے جانا جاتا ہے۔ یہ ہے شاعر کا جادو، شاعری کا جادو۔ ساحر نے پہلے کہا تھا کہ وہ پل دو پل کے شاعر ہیں مگر بعد میں اس عرفان کا اظہار بھی کیا کہ وہ ہر پل اور ہر نسل کے شاعر ہیں۔ آج ساحر کو رخصت ہوئے چالیس سال سے زیادہ ہو گئے ہیں لیکن ان کی فلمی شاعری، ادبی شاعری ہندوستان کے مجموعی حافظے کا حصہ ہے۔ آج بھی یہ خواص و

عوام کے لبوں پر رہتی ہے۔ جب جب کسی فلم میں خراب شاعری سننے کو ملتی ہے تو فلم بینوں کے ذہن میں جو پہلا نام آتا ہے، وہ ساحر ہی کا ہوتا ہے۔ اسی طرح جب جب دنیا میں ٹکراؤ، تصادم اور جنگ ہوگی یا جنگ کے بادل چھائیں گے تو ساحر کے یہ مصرعے بے ساختہ ہر نسل کی زبان پر آجائیں گے۔

جنگ تو خود ہی ایک مسئلہ ہے — جنگ کیا مسئلوں کا حل دے گی
آگ اور خون آج بخشے گی — بھوک اور احتیاج کل دے گی
اس لیے اے شریف انسانو! — جنگ ٹلتی رہے تو بہتر ہے
آپ اور ہم سبھی کے آنگن میں — شمع جلتی رہے تو بہتر ہے

شاعر کا یہ پیغام اسے رومانی شاعری سے نکال کر پیغمبرانہ شاعری کے دہانے پر لاکر کھڑا کر دیتا ہے۔ ساحر صرف رومانی شاعر نہیں تھے۔ ساحر انسانی شاعر ہیں۔ اس انسانی جذبے میں اگر ایک لدھیانہ کام کر رہا ہے، بمبئی کا اہم رول ہے تو کہیں نہ کہیں الہ آباد بھی اس تاریخ کا حصہ ہے جس کے صفحات پر ساحر کا ذکر ہوتا ہے۔



ترقی پسند ناقد اور مصنف علی احمد فاطمی یکم جنوری ۱۹۵۴ کو لال گنج، الہ آباد کے سادات گھرانے میں پیدا ہوئے۔ والد عربی، فارسی، شاعری اور طب سے گہری دلچسپی رکھتے تھے۔ ابتدائی اور اعلیٰ تعلیم الہ آباد میں حاصل کی۔ یونیورسٹی سے سرکردہ ترقی پسند دانش ور سیّد عقیل رضوی کی رہنمائی میں 'عبدالحلیم شرر — بحیثیت ناول نگار' کے عنوان سے ۱۹۷۹ میں ڈاکٹریٹ کیا۔ ترقی پسندوں کے زیر اثر آئے۔ انجمن ترقی پسند مصنفین الہ آباد کے سکریٹری ہوئے۔ تین برس سینٹ جانس کالج، آگرہ میں لیکچرر رہے، پھر الہ آباد یونیورسٹی آگئے جہاں سے ۲۰۱۹ میں بطور پروفیسر سبکدوش ہوئے۔ علی سردار جعفری، کیفی اعظمی، وامق جونپوری، سید احتشام حسین، ڈاکٹر قمر رئیس، غلام ربانی تاباں، سیّد عقیل رضوی اور ڈاکٹر اجمل اجملی کی صحبتوں میں ترقی پسندی کو حرزِ جاں بنالیا اور آجکل کُل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کے جنرل سکریٹری ہیں۔ کئی غیر ملکی سفر کیے اور بہت سے اعزاز و انعام حاصل کیے۔

**تصانیف:** عبدالحلیم شرر — بحیثیت ناول نگار، ناول کی شعریات، فن اور فنکار، ترقی پسند تحریک: سفر در سفر، جڑیں اور کونپلیں۔ سفر ہے شرط، جرمنی میں دس دن، کرشن چندر- فکر وفن، مجاز- شخص اور شاعر، احتشام حسین- ذکر و فکر، سرسید اور ہم، کامریڈ منٹو، تین ترقی پسند شاعر، پریم چند نئے تناظر میں، اقبال اور الہ آباد، کلیات علی سردار جعفری، قمر رئیس- تحریک و تنقید، ادب، تہذیب۔

**اعزاز:** امتیاز میر ایوارڈ، پریم چند ایوارڈ، کیفی اعظمی ایوارڈ، غالب ایوارڈ برائے تحقیق و تنقید، اقبال سمان

امر ناتھ ورما

# ساحرؔ کی آخری خواہش

۷/اکتوبر ۱۹۸۰ میں امریکہ اور جرمنی کے دو ہفتے کے ٹور کے لئے تیار ہو رہا تھا اور اگلی صبح مجھے دہلی سے روانہ ہونا تھا کہ فون کی گھنٹی بجی۔ ٹیلی فون بمبئی سے تھا اور ساحرؔ کی بہن انور نے کہا کہ "ساحرؔ مجھ سے بات کرنا چاہتے ہیں۔" اور دوسرے لمحہ ساحرؔ مخاطب ہوئے۔

"امرناتھ جی، 'تلخیاں' کا ۲۵/واں ایڈیشن چھاپنے کی تیاری کیجئے کیوں کہ اس پر ایک فنکشن کرنے کی پیش کش ہے۔ مرکزی وزیر اطلاعات شاید اس کی صدارت کریں گے۔"

'تلخیاں' کے گزشتہ کئی ایڈیشن میرے ادارے سے شائع ہوئے تھے اور کافی عرصہ سے کتاب کا سابقہ ایڈیشن نایاب تھا۔ چند روز پہلے ہی انہوں نے کچھ ترمیم وتوضیع کے ساتھ 'تلخیاں' کے نئے ایڈیشن کے لئے مسودہ بھجوایا تھا۔ کتابت جاری تھی۔ ان کی یہ تجویز میرے لئے خوشی کی بات تھی۔ لہٰذا میں نے مسرت کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ ۲۵/اکتوبر تک امریکہ سے واپس آنے پر اس پروگرام کی تفصیلات طے کریں گے۔ اور پھر جب میں نے ان سے کہا کہ کیا امریکہ سے کچھ منگانا چاہتے ہیں؟ تو انہوں نے کہا کہ ان کے لئے ایک خاص کریم کی شیشیاں لے آؤں۔ انہوں نے مجھ سے یہ وعدہ بھی کیا کہ وہ اسی جنوری میں دہلی ضرور آئیں گے۔ اور میرے لڑکے کی شادی کی تقریب میں شامل ہوں گے۔

۲۵/اکتوبر کی دوپہر کو میں امریکہ سے واپس دہلی پہنچا۔ دو گزشتہ راتوں کی بے آرامی تھی۔ لہٰذا آتے ہی ان کو فون نہ کر سکا، ارادہ تھا کہ اگلے روز فون کروں گا۔

لیکن ۲۵/اکتوبر کی آدھی رات کو فون کی گھنٹی بجی، میں نے نیند کی حالت میں فون اٹھایا، اور ایک آواز آئی۔ ا"مرناتھ صاحب، ایک بری خبر ہے، ساحرؔ لدھیانوی گذشتہ رات

دس بجے انتقال فرما گئے۔ بمبئی سے جے دیو نے مجھے یہ اطلاع آپ تک پہنچانے کے لئے ابھی ابھی فون کیا ہے۔''

میری نیند میری بے آرامی ایک دم کم ہوگئی میں چونک گیا۔ یقین نہیں آرہا تھا کہ یہ دردناک خبر صحیح ہوگی۔ بہت دیر تک یہی سوچتا رہا کہ ساحؔر نے تو اپنی تخلیق 'تلخیاں' کے سلور جوبلی ایڈیشن کی تقریب کا پروگرام بنایا تھا۔ اس نے تو مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ وہ میرے لڑکے کی شادی کے موقعے پر جنوری میں دہلی ضرور آئیں گے۔ کیا وہ اپنا وعدہ پورا نہ کرسکیں گے؟ انھوں نے امریکہ جانے سے پہلے میری معرفت گلشن نندہ کی صحت یابی کا پیغام بھیجا تھا اور وہ خود اس دنیا میں نہیں رہے۔

میری آنکھوں سے آنسو چھلکنے لگے اور آنکھوں میں گذشتہ بیس بائیس برس کے واقعات گھومنے لگے جن کے دوران میں نے ساحؔر سے جی بھر کر باتیں کی تھیں۔ بارہا دہلی اور بمبئی میں ان کے ساتھ شامیں گزاری تھیں۔

ساحؔر لدھیانوی سے ۱۹۴۵ میں پہلی بار میری ملاقات ہوئی تھی۔ جب وہ ایک مشاعرے کے سلسلہ میں دہلی آئے ہوئے تھے۔ ان کے ساتھ جاں نثار اختر اور کچھ اور دوست تھے، جب میں ان سے ملنے جامع مسجد کے فلورا ہوٹل میں گیا۔ میں اردو کی پاکٹ بک سیریز کی اشاعت شروع کرنا چاہتا تھا اور میری خواہش تھی کہ ان کی کسی تصنیف سے اس سیریز کا آغاز کروں۔ اس وقت میرا ارادہ بالکل نیا تھا اور میرے پاس کوئی سفارش نہیں تھی۔ نہ میں رائلٹی کی شکل میں انہیں کوئی رقم پیش کرسکتا تھا۔ اور جب میں نے اپنی خواہش کا اظہار اُن سے کیا تو ان کا جواب تھا۔ ''دوسرے پبلشرز میری تصانیف کو مجھ سے پوچھے بغیر چھاپ رہے ہیں۔ آپ کو اجازت کی ضرورت کیوں ہے؟'' یہ ایک طنز تھا ان پبلشرز پر جو اس وقت ساحؔر کی غیر معمولی مقبولیت کا فائدہ اٹھا رہے تھے۔ بہر حال انہوں نے مجھے اپنے گیتوں کا مجموعہ 'گاتا جائے بنجارہ' کو اسٹار پاکٹ سیریز کی پہلی کتاب کے طور پر شائع کرنے کی اجازت دے دی۔ ساتھ ہی اس مجموعے کے سابقہ ایڈیشن میں کچھ نئے گیتوں کا اضافہ کرنے کا وعدہ بھی کیا۔ اور چند روز بعد مجھے اضافہ شدہ مجموعہ مل گیا۔

اس وقت اس کتاب کی صرف ایک ہزار جلدیں شائع کی گئیں۔ اور رائلٹی کے طور پر ایک روپیہ قیمت کی اس کتاب پر میں نے انتہائی ہچکچاہٹ کے ساتھ صرف ۶۲ روپے ۵۰ پیسے کا ایک چیک بھجوادیا تھا۔ میں یہ حقیری رقم بھیجتے وقت ڈر رہا تھا کہ اتنا مقبول شاعر اتنی معمولی رقم چیک دیکھ کر خفا تو نہ ہو جائے گا۔ لیکن چند روز بعد ان کا خط ملا تھا کہ آپ پہلے اردو پبلشرز میں جو مصنف کی رائلٹی بھی دینا جانتے ہیں، یہ طنز تھا یا تعریف میں سمجھ نہ سکا۔ لیکن چند ماہ بعد جب میں بمبئی گیا تو وہاں اور ادیبوں سے ملنے کا موقع ملا تو ہر ایک نے کہا، ساحؔر صاحب نے آپ کے ادارے کی بہت تعریف کی ہے۔ آپ تو رائلٹی بھی دیتے ہیں جو آج کے اُردو پبلشرز سے غیر متوقع ہے۔ اور اگلے چند روز تک ساحؔر نے جس طرح میری خاطر اور مہمان نوازی کی وہ آج تک نہیں بھول سکا۔

اپریل ۱۹۷۴ میں ہمارے ادارے کی طرف سے ہندی پاکٹ سیریز کی دسویں سالگرہ کا اہتمام کیا گیا۔ جس میں جناب اِندر کمار گجرال جو اُن دنوں وزیر اطلاعات تھے، کے زیرِ صدارت ایک مشاعرے کا اہتمام بھی کیا گیا تھا۔ اس مشاعرے میں اردو ہندی اور پنجابی کے اہم شعراء حضرات نے حصہ لیا۔ ان میں ساحؔر کے علاوہ محترمہ امرتا پریتم، عظیم ہندی شاعر جناب رام دھاری دِنکر بھی شامل تھے۔ ساحؔر خصوصی طور پر اس تقریب کے لئے تشریف لائے تو کئی روز تک یہاں رہے۔ اُن کا زیادہ تر وقت میرے ساتھ گزرتا تھا۔ اس ہفتہ کے دوران وہ کئی بار میرے گھر تشریف لائے، ہم نے تقریباً ہر شام کوئی نہ کوئی پروگرام رکھا۔ جن میں دہلی کے تمام ممتاز شعراء حضرات اور جرنلسٹ شامل ہوتے رہے۔ یہ چند روز میرے لئے اس قدر خوشگوار تھے کہ ساحؔر کے باعث مجھے نہ صرف کئی ممتاز ہستیوں کے قریب آنے کا موقع ملا۔ ہر شام ایک الگ ساماحول ہوتا اور ساحؔر اپنی کئی تازہ نظمیں سناتے رہے۔

جون ۱۹۷۵ میں — ساحؔر دہلی میں تھے اور اُن کے اعزاز میں، میں نے اپنے گھر پر چھوٹی سی پارٹی کا اہتمام کیا۔ جناب اِندر کمار گجرال، امرتا پریتم، اکشے کمار جین، کرشن موہن اور بہت سے ہندی اور اُردو کے مقامی ادباء بھی تشریف لائے۔ بات چیت اس وقت سیاسی حالات پر مرکوز تھی۔ گجرال صاحب بطور ایک اہم مرکزی وزیر، سیاسی حالات کو پُر امن

بنانے کے لئے ادباء حضرات کے تعاون کی اہمیت پر بات کر رہے تھے۔ ساحر کی کئی باتوں پر وہ ان سے اتفاق کرتے تھے لیکن کئی باتوں پر وہ ان سے متفق نہیں تھے۔ اور انھوں نے بیباکی سے اُس وقت کی حکومت کی ایسی چند باتوں سے اپنے اختلاف کا اظہار کیا۔ جو اس ماحول میں شاید ساحر جیسا شخص ہی کر سکتا تھا۔ چند ہی روز میں ایمر جنسی کا اعلان ہو گیا اور ساحر صاحب ایمر جنسی کے خلاف بھی اپنے خیالات بے باکی سے ظاہر کرتے رہے۔

ستمبر ۱۹۸۰ — عظیم گلوکار جناب محمد رفیع کے انتقال کی منحوس خبر ملی۔ اتفاق سے ساحر صاحب سے فون پر بات ہوئی اور میں نے انھیں بتایا کہ محمد رفیع کو ہدیۂ عقیدت کے طور پر ایک مجموعہ کے لئے دیباچہ لکھیں گے، اور وہ دیباچہ جواُن کی نثر کی شاید آخری تحریر تھی، مجھے دو روز میں دہلی بھجوادیا گیا۔

اور ایسے کئی واقعات میرے ذہن میں گھومنے لگے۔ ایک مرتبہ رام دھاری سنگھ دِنکر صاحب اور ساحر صاحب کے درمیان بات چیت شروع ہوئی۔ پرانے شعراء حضرات پر یہ دونوں عظیم شخص، اقبال اور ٹیگور سے بے حد متاثر تھے۔ گھنٹوں تک بات چلتی رہی۔ دو عظیم شعراء اس قدر فراخدلی سے اور بے باکی سے خیالات کا اظہار کریں، یہ موقع میرے لئے بے حد غیر معمولی تھا۔

جب میں کبھی بمبئی جاتا ساحر کے ساتھ ایک شام گذارنا میرے پروگرام کا ایک اہم حصہ ہوتا تھا۔ ان کی وجہ سے ہندوستان اور پاکستان کے بہت سی مایہ ناز ہستیوں سے ملنے کا موقع نصیب ہوا۔ ان چاروں عظیم تصانیف: 'تلخیاں'، 'پرچھائیاں'، 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں'، 'گاتا جائے بنجارا' کی اشاعت کی وجہ سے میرے ادارے کو جو مقبولیت حاصل ہوئی، ان کی وقتاً فوقتاً تجاویز اور مشوروں نے میری جو رہنمائی کی آج وہ سب یاد کر کے میری آنکھیں پرنم ہو جاتی ہیں۔

ساحر کی دوست نوازی سے شاید ہی کوئی ناواقف ہو۔ وہ ایک لمحہ بھی کسی نہ کسی دوست کے بغیر نہیں رہ سکتے تھے، جب وہ دہلی آئے، علی سردار جعفری، جاں نثار اختر، رام پرکاش اشک اور کوئی نہ کوئی شخصیت ان کے ساتھ ہوتی تھی۔ اپنے ضرورت مند دوستوں کی جتنی مدد

انھوں نے کی اس کی مثال شاید ہی مل سکے۔ رام پرکاش اشک کی کینسر جیسے خطرناک و لاعلاج مرض سے صحت یابی کے لئے انھوں نے ہر ممکن امداد دی۔ لیکن وہ اپنی کوششوں کے باوجود بھی بچا نہ سکے۔ تو یہ سانحہ ان کے لئے ایک بہت بڑا سانحہ بن گیا۔

ساحرؔ کی نجی زندگی ان کی ماں اور بہنوں تک ہی محدود تھی۔ اپنی ماں کے لئے جو محبت اور جذبات ان کے دل میں تھے وہ آج کے دور میں ناقابلِ یقین لگتے ہیں۔ کہتے ہیں جذباتی اور مفکر لوگ مزاح پسند نہ ہو کر انتہائی سنجیدہ ہوتے ہیں۔ لیکن ساحرؔ میں زندہ دلی اور مزاح پسندی ایسی تھی کہ آپ ان کے ساتھ گھنٹوں بیٹھتے اور وقت کے گزرنے کا پتہ نہ چلتا۔

آج ساحرؔ ہمارے درمیان نہیں رہے۔ اس بات کا یقین کرنا آسان نہیں۔ ان کے دوست اور احباب جن کی تعداد سینکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں میں ہے، برسوں تک ان کی چھوٹی چھوٹی باتوں کو نہ بھلا سکیں گے۔ یہ حقیقت سن کر ان کی ایک نظم کا یہ مصرعہ ذہن میں آجاتا ہے: میں ابھی مرا نہیں

ادب اور فلم کے لئے ان کے کلام کا contribution ایک ایسا contribution ہے جس کے لئے فلم انڈسٹری اور اُردو ادب ہمیشہ اُن کا شکر گزار ہو گا۔ اور شاعری کو عوام میں جو مقبولیت انھوں نے دلائی، اس کا شاید ہی کوئی دوسرا شاعر دعویٰ کر سکے گا۔ 'پرچھائیاں' کی طویل نظم اور 'تلخیاں' کے خوبصورت کلام سے آج ہندوستان اور پاکستان کا کوئی بھی اُردو زبان جاننے والا شخص ناواقف نہیں ہو گا۔



## ساحرؔ صاحب کا آخری خط

برادرم امرناتھ صاحب!

کوئی تین ہفتے پہلے آپ نے لیٹر ہیڈ کے لیے جو کاغذ بھیجنے کو کہا تھا وہ آج یعنی ۲۲ر اکتوبر کو ملا ہے۔ آپ نے یہ بہت اچھا کیا کہ زیادہ کاغذ نہیں بھیجا۔ صرف ڈیڑھ سو لیٹر ہیڈز کا کاغذ بھیجا۔ یہ کاغذ اتنا معمولی ہے کہ اس سے کہیں بہتر کاغذ یہیں مل جاتا ہے۔ میں نے آپ

کواس لیے تکلیف دی تھی کہ جو بڑھیا کاغذ میں استعمال کرتا ہوں وہ یہاں اس وقت نہیں مل رہا۔ مگر آپ کے بھیجے ہوئے کاغذ سے بہتر کاغذ تو یہاں کافی مل سکتا تھا۔

آپ نے کہا تھا کہ آپ عباس صاحب سے فون پر بات کر کے مجھے رات کو فون پر اطلاع دیں گے، کہ ان سے کیا بات ہوئی۔ مگر آپ کا کوئی فون نہیں آیا۔ خیر اس سلسلے میں ابھی مزید بات کرنے کی ضرورت نہیں۔

اِدھر آپ کے بیرونی دوروں کی وجہ سے 'تلخیاں' کے نئے ایڈیشن کی کتابت بھی کافی دنوں سے مکمل نہیں ہو رہی۔ اگر آپ کو اعتراض نہ ہو تو میں اپنی اردو کتابوں کی اشاعت علی گڑھ سے کروالوں۔ وہ لوگ کافی دنوں سے اِصرار کر رہے ہیں۔ ہندی ایڈیشن آپ چاہیں تو بدستور شائع کر سکتے ہیں۔ پچھلے دنوں آپ نے 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' کا لائبریری ایڈیشن اور پاکٹ ایڈیشن شائع کیا تھا اور 'ساحر کی شاعری' کا بھی پاکٹ ایڈیشن نکالا تھا، براہِ کرم مجھے اطلاع دیجیے کہ یہ ایڈیشن کتنی کتنی کاپیوں پر مشتمل تھے اور ان کی کتنی جلدیں بک چکی ہیں؟

اُمید ہے آپ کا مزاج بخیر ہوگا۔

ساحر

(ساحر صاحب نے یہ خط امرناتھ جی کو ۲۲/اکتوبر ۱۹۸۰ کو لکھا۔ خدا نے انھیں اس خط کے لفافہ پر ٹکٹ لگانے کی مہلت نہیں دی اور یہ خط پوسٹ ہونے سے رہ گیا)۔

•••

**امرناتھ ورما** ۲۵/دسمبر ۱۹۳۶ کو ملتان میں پیدا ہوئے۔ آبائی کاروبار کتابوں کا تھا۔ تقسیم کے آشوب میں خالصہ کالج کیمپ (امرت سر) میں پناہ لی، پھر دہلی آکر بی کام کیا۔ پرانی دہلی میں پنجابی پُستک بھنڈار شروع کیا۔ ۱۹۵۶ میں اسٹار پاکٹ بکس، قیمت ایک روپیہ کا مقبول سلسلہ شروع کیا اور ریلوے اسٹال کمپنی، اے۔ ایچ۔ وہیلر سے اشتراک رہا۔ ۱۹۵۷ میں ساحر لدھیانوی کا فلمی نغموں کا مجموعہ 'گاتا جائے بنجارہ' شائع کیا تو ساحر سے تعلقات قائم ہو گئے جو تا زندگی برقرار رہے۔ ساحر کے اوّلین مجموعے 'تلخیاں' کے مختلف زبانوں میں درجنوں ایڈیشن 'اسٹار' سے شائع ہو چکے ہیں۔ ساحر کی والدہ سردار بیگم، امرناتھ کو ماں کی طرح چاہتی تھیں۔

اُردو کا بازار سرد ہونے کے بعد اسٹار پبلی کیشن نے اُردو شاعری کے تراجم ہندی اور انگریزی میں شائع کرنا شروع کیے، یہ سلسلہ آج بھی جاری ہے۔ امرناتھ ورما کا کتابی کاروبار لندن تک پھیل چکا ہے لیکن وہ ساحر کو ہر لمحہ یاد کرتے ہیں۔

احمد راہی

# ایک دِیا اور بجھا

کرشن کی بھیڑیں، رام کی بھیڑیں
بُدھ مَت اور اسلام کی بھیڑیں
ان کو اللہ والی کہہ کر
وحدت کی متوالی کہہ کر
جب جی چاہے مَت پلٹا دو
مت پلٹا دو، بھینٹ چڑھا دو

**ساحر** سے میری جان پہچان اُس کی اس سپاٹ سی نظم کے ذریعے ہوئی تھی۔ یہ ۴۳-۱۹۴۲ کی بات ہے۔ میں اور سیف اللہ (سیف الدین سیف) ایف۔اے۔ کے امتحان کی تیاری کرنے کے لیے امرتسر سے لاہور آئے ہوئے تھے۔ امرتسر میں دن رات چائے خانوں میں ادبی بحث مباحثوں میں مصروف رہتے اور تعلیم پر پوری توجہ نہ دیتے۔ ایک دن سیف نے کہا کہ راہی یہاں پڑھا نہیں جاتا، فیل ہو جائیں گے، لاہور چلتے ہیں۔ بھائی محمد علی (سیف کے تایا زاد بڑے بھائی) کے ہاں رہیں گے اور دن رات ڈٹ کر امتحان کی تیاری کریں گے۔ سو ہم لاہور چلے آئے اور لاہور آ کر جس خشوع و خضوع سے امتحان کی تیاری کی، اس کی داستان بھی سن لیجیے۔ بھائی محمد علی کی بیوی اپنے میکے امرتسر گئی ہوئی تھی۔ سو کھانا کھانے کے لیے ہمیں منزل ہوٹل میں جانا پڑتا تھا۔ بھائی محمد علی کا گھر موچی دروازہ کے سامنے، سرکلر روڈ پر، گوالمنڈی کی طرف جانے والی سڑک کے سرے پر واقع تھا۔ اس ہوٹل کا مالک ظفر زبیری بڑا خوبرو اور وجیہہ نوجوان تھا مگر اس کی ایک ٹانگ فٹ بال کھیلتے ہوئے ضائع ہو گئی تھی

اور اَب بیساکھی کے سہارے چلتا تھا (وہ بعد میں تپ دق جیسے مہلک مرض کی نذر ہو گیا)۔ خود بھی ایک اچھا شاعر تھا اور اس کا کلام میرا جی جیسے مستند شاعر اور نقاد کی ادارت کے زمانے میں 'ادبی دنیا' میں چھپ چکا تھا۔ اس کی ادب دوستی نے منزل ہوٹل کو بھی عرب ہوٹل، نگینہ بیکری اور اِنڈیا کافی ہاؤس کی طرح شاعروں اور ادیبوں کا اڈّہ بنا دیا تھا۔ یہیں پر میں نے باری علیگ، عبدالمجید بھٹی، انجم رومانی، قیوم نظر اور ساحر لدھیانوی کو دیکھا تھا۔ سیف کے ساتھ وہ کافی گھل مل کر باتیں کرتے اور میں خاموشی سے سنتا رہتا۔ سیف اُس وقت اچھا خاصا نام پیدا کر چکا تھا۔ وہ لاہور ریڈیو کے مشاعروں میں بھی حصہ لیتا تھا۔ میرے نام کے ساتھ راہی کی دُم تو لگ چکی تھی، مگر وہ صرف دُم ہی تھی۔ یہیں ساحر نے ایک دن میٹنگ میں اپنی اوپر والی نظم 'بھیڑیں' سنائی۔ نظم تو یونہی سی تھی۔ یہ 'تلخیاں' کے پہلے ایڈیشن، پریت نگر والے میں چھپ چکی ہے۔ نظم نے تو مجھ پر کوئی اثر نہ کیا۔ مگر کچھ دنوں کے میل جول نے ساحر کی شخصیت کا سحر مجھ پر پھونک دیا۔

اس کے بعد ۱۹۴۴ کی سردیوں میں ساحر سے ملاقات ہوئی۔ البتہ اس ملاقات سے پہلے مجھے ایک دن کے لیے اپنی خالہ کے ہاں لدھیانہ جانے کا اتفاق ہوا۔ ویک فیلڈ گنج ساحر کے گھر جا کر اس کا پتہ کیا۔ بی بی جی (ساحر کی والدہ) نے کہا کہ وہ چودھری فیض الحسن کی طرف گیا ہے۔ میرے ساتھ میرا خالہ زاد تھا۔ چودھری ان کا محلّہ دار تھا۔ وہ مجھے چودھری کے یہاں لے گیا۔ چودھری سے پتہ چلا کہ مرتضٰی کی طرف گیا ہے۔ مرتضٰی نے کہا کہ نکودر سے حمید اختر آیا تھا۔ ابنِ انشا اور حمید اختر اُسے لے گئے ہیں۔ لدھیانہ کی کئی سڑکیں ہیں۔ کسی نہ کسی سڑک پر ان کے ساتھ مل جائے گا۔ رات ہو گئی تھی۔ اس سے ملے بغیر ہی اگلی صبح میں امرتسر جانے والی فرنٹیر میل میں سوار ہو گیا۔

کچھ مہینوں بعد امرتسر ایم۔اے۔او۔ کالج میں مشاعرہ تھا۔ ظہیر کاشمیری نے عبدالمجید بھٹی، قیوم نظر، یوسف ظفر اور مجید لاہوری کے علاوہ ساحر کو بھی دعوت دی تھی۔ سیف امرتسر میں نہیں تھا۔ ساحر میرے پاس آ گیا۔ میرے اور ظہیر کاشمیری کے علاوہ وہاں اسے کوئی نہیں جانتا تھا۔ سارا دن وہ میرے ساتھ رہا اور اُس نے اپنی نئی نظم 'تاج محل' مجھے سنائی۔ میں نے

مخمور سعیدی

# ساحر کی شاعری کا مطالعہ

**ایسی** شخصیتیں بہت کم ہوتی ہیں جن کے کارناموں کی وقعت اور شہرت ان کی زندگی ہی میں انہیں ہر دل عزیز بنا دے اور ہزاروں لاکھوں دِلوں پر ان کی حکمرانی ہو جائے۔ ساحر لدھیانوی ایک ایسی ہی شخصیت کا نام تھا۔

ساحر کا شاعرانہ مرتبہ اختلافی بحث کا موضوع بن سکتا ہے۔ لیکن یہ دعویٰ بلا خوف تردید کیا جاسکتا ہے کہ اپنے ہم عصروں میں انہیں سب سے زیادہ عوامی مقبولیت حاصل ہوئی۔ ان کی اکثر نظمیں، غزلیں اور گیت، بالخصوص نظمیں، نوجوان نسلوں کا عزیز ترین ذہنی سرمایہ رہی ہیں۔ یہ کہنا درست نہ ہوگا کہ ان کی شاعرانہ مقبولیت فلموں سے ان کے تعلق کی دین تھی۔ فلموں سے ان کی دل چسپی ۱۹۴۵ میں شروع ہوئی جب وہ اپنے دوست حمید اختر کے ساتھ ان کی فلم 'آزادی کی راہ پر' کے گیت لکھنے کے لیے لاہور سے بمبئی آئے۔ فلمی نغمہ نگار کی حیثیت سے ان کی شہرت کا آغاز تو اس کے بھی لگ بھگ نو دس سال بعد ہوا جب انہوں نے فلم 'بازی' کے لیے گیت لکھے۔ شاعرانہ مقبولیت کے منصب پر وہ اس سے پہلے فائز ہو چکے تھے۔ 'پریت لڑی' کے ادارے سے جب ان کا پہلا مجموعۂ کلام 'تلخیاں' (۱۹۴۴) شائع ہوا تو اس کی اکثر نظمیں نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کے دِلوں کی دھڑکن بن گئیں۔ ان کی آواز ایک ایسے ناکام عاشق کی آواز تھی جسے آزادی اور انصاف کی قدریں بھی دل و جاں سے عزیز تھیں۔ وہ غیر ملکی حکومت کے جبر اور اپنے زوال آمادہ جاگیردارانہ سماج کی ناانصافیوں سے، جس میں وہ جی رہا تھا، نجات کا خواہاں تھا۔ اس کی نظر میں انسانی عدم مساوات کے اُصول پر عامل وہ طبقاتی سماج جسے بیرونی حکمراں اپنی خود غرضانہ سیاسی مصلحتوں کی تکمیل کے لیے قائم و دائم رکھنا چاہتے تھے، بہتر زندگی کی اُمنگوں اور ایک خوبصورت مستقبل کے خوابوں کا قاتل

اور خود اُس کے نجی المیہ کا بھی ذمہ دار تھا۔ ساحر نے اپنی شاعری کے وسیلے سے نوجوان نسل کو استحصال پسند بیرونی حکمرانوں اور خود اپنے ملک کے انصاف دشمن سماج کے تیئں بے حس ٹھیکیداروں کے خلاف اُٹھ کھڑے ہونے کا پیغام دیا، اور اس پیغام میں چونکہ شاعر کے اپنے ناکام عشقیہ تجربات کی کسک بھی شامل تھی اس لیے وہ اپنے اندر غضب کی اپیل رکھتا تھا۔ 'تلخیاں' کو بلاشبہ اس دَور کا مقبول ترین شعری مجموعہ قرار دیا جاسکتا ہے۔ ساحر کی زندگی میں ان کی اجازت سے اس کے دو درجن ایڈیشن شائع ہوئے، جبکہ کئی پبلشر ساحر کی اجازت کے بغیر بھی نفع اندوزی کے لیے اسے چھاپتے رہے۔

شورشؔ کاشمیری کے مطابق ساحر نے جب سیاست میں دل چسپی لینی شروع کی تو ابتداءً وہ احرار کی تحریک سے متاثر تھے۔ پھر وہ آل انڈیا اسٹوڈنٹس فیڈریشن کے توسل سے، جو کمیونسٹ پارٹی کی ایک محاذی تنظیم تھی، اشتراکی پارٹی کے قریب آئے اور اس پارٹی کی سرپرستی میں قائم ہونے والی ایک دوسری محاذی تنظیم :انجمن ترقی پسند مصنفین کے سرگرم رکن بن گئے۔ اِنہی دنوں انہیں لاہور سے شائع ہونے والے مشہور جرائد 'ادبِ لطیف'، اور 'سویرا' کی ادارت کے مواقع ملے۔ اور جلد ہی ان کا شمار پہلی صف کے ترقی پسند شاعروں میں ہونے لگا۔ محترمہ ناز صدیقی نے اپنی کتاب 'ساحر — شخص اور شاعر' میں ایک واقعہ درج کیا ہے جسے یہاں نقل کرنا دل چسپی سے خالی نہ ہوگا:

> "اکتوبر ۱۹۴۵ میں حیدرآباد میں اُردو کے ترقی پسند مصنفین کی کل ہند کانفرنس منعقد کی گئی۔ ساحر کو اس کانفرنس کے لیے خاص طور پر مدعو کیا گیا اور خواہش کی گئی تھی کہ وہ کانفرنس کے لیے مقالہ لکھیں۔ کانفرنس کے منتظمین اور شرکاء ساحر کی شہرت سے متاثر تھے لیکن شخصی طور پر اُن سے متعارف نہیں تھے۔ ساحر کانفرنس میں شرکت کے لیے پہنچے تو ۲۳-۲۴ برس کے نوجوان کو دیکھ کر سب حیرت زدہ رہ گئے۔ کیونکہ اُن کی تحریروں سے یہ تاثر پیدا ہوتا تھا کہ وہ پختہ عمر کے ادیب ہوں گے۔"

ساحر، جیسا کہ اوپر کہا گیا ہے، فلم کے گانے لکھنے کے لیے اپنے ایک فلم ساز دوست

کے ساتھ اسی سال (۱۹۴۵) پہلی بار بمبئی گئے تھے لیکن تقسیمِ ملک کے وقت انہیں بمبئی چھوڑنا پڑی۔ بمبئی سے دلّی، دلی سے لاہور اور وہاں سے پھر دلّی پہنچے۔ دلّی سے انہوں نے 'حالی پبلشنگ' کے مالکان بدر صاحب اور محمد یوسف جامعی کے تعاون سے ماہنامہ 'شاہراہ' کا اجرا کیا۔ ساحر اس رسالے کے ایڈیٹر تھے اور پرکاش پنڈت اسسٹنٹ ایڈیٹر، یہ رسالہ کئی برس تک شائع ہوتا رہا لیکن ساحر زیادہ دن اس سے وابستہ نہ رہے۔ وہ ۱۹۴۹ کی انجمن ترقی مصنّفین کی مشہور کانفرنس میں، جو بھیمڑی کے مقام پر ہوئی تھی اور اسی عنوان سے موسوم ہے، شرکت کے لیے گئے تو پھر دلّی واپس نہ آئے، اور دوبارہ بمبئی کا رُخ کیا۔

حاصلِ کلام یہ کہ ساحر نے جب فلمی نغمہ نگار کی حیثیت سے اپنا کیریر شروع کیا تو وہ ایک ممتاز ادیب اور شاعر کا درجہ حاصل کر چکے تھے اور اُن کی شاعری قبولِ عام کی سند پا چکی تھی۔ ایک اور پُر لطف واقعہ جو کرشن ادیب نے اپنے مضمون 'ساحر — میرا بھائی، میرا دوست' میں لکھا ہے، نقل کرتا ہوں:

> ''میرے اور ساحر کے مشترک دوست سوہن سہگل کے ایما پر ساحر، میوزک ڈائریکٹر ایس. ڈی. برمن کے پاس گئے۔ برمن نے گانے کی دُھن اور فلم کی سچویشن بتائی۔ ساحر نے وہیں بیٹھے بیٹھے چند لمحوں میں گانے کے بول لکھ دیے:
>
> ٹھنڈی ہوائیں، لہرا کے آئیں
>
> برمن گیت سن کر بہت خوش ہوئے اور ساحر کو اپنے ہمراہ کاردار اسٹوڈیوز لے گئے تاکہ ساحر کو کاردار صاحب اور دوسرے لوگوں سے متعارف کرا سکیں۔ اسٹوڈیو میں کاردار کے علاوہ شکیل بدایونی اور راجندر کرشن بھی تشریف فرما تھے۔ وہ ساحر کو دیکھ کر احتراماً اُٹھ کھڑے ہوئے۔ برمن کو تعارف کرانے کا بھی شرف حاصل نہ ہوا کیونکہ وہ سب لوگ ساحر سے مکمل طور پر آشنا تھے۔ برمن دا کو ایک گونہ مسرت کا احساس ہوا کہ ان کا کوی ساحر لدھیانوی بہت بڑا کوی ہے۔ اپنی نگاہِ انتخاب پر انہیں فخر محسوس

ہو رہا تھا۔"

ساحر اپنے خیالات میں کتنے راسخ اور اپنے فن کے ساتھ کتنے مخلص تھے اس کا اندازہ اس بات سے کیا جاسکتا ہے کہ فلموں کے لیے گیت لکھنے والے بعض دوسرے شاعروں کے برعکس، جو ترقی پسندی کے بھی دعویدار تھے، ساحر نے اپنی سطح سے نیچے اُتر کر گیت لکھنا بہت کم گوارا کیا اور فلمی گیتوں کو وہ ادبی معیار دینے کی کوشش کی جو انہیں عزیز تھا۔ انہوں نے گیتوں کو محض دل بہلانے کی چیز نہ سمجھتے ہوئے ان میں معنویت اور مقصدیت کی خوبی پیدا کی۔ یہ کام آسان نہ تھا۔ ان سے پہلے فلموں کے لیے گیت لکھنا شاعروں کے لیے بس ایک کاروباری مشغلہ تھا اور آرزو لکھنوی کے استثنیٰ کے ساتھ شاعر ایسے گیت لکھتے رہے تھے جو سننے والوں کے لیے محض سطحی اور سستی تفریح کے سامان فراہم کرسکیں۔ دوسروں کا تو ذکر ہی کیا جوش ملیح آبادی جیسا بغاوت اور انقلاب کا پیغام دینے والا شاعر اس طرح کے مبتذل گیت لکھ چکا تھا:

پاپی جُبنا کا دیکھو اُبھار
جیسے گیندوا کھلے
جیسے لٹو ہلے
جیسے گدرّا انار

(فلم: من کی جیت)

ساحر نے فلموں میں رہ کر 'رات بھر کا ہے مہماں اندھیرا'، 'تو ہندو بنے گا نہ مسلمان بنے گا'، 'وہ صبح کبھی تو آئے گی' اور دوسرے بے شمار گیت لکھے جو زندگی اور انسانیت کے لیے ایک اُمید پرور بشارت، ایک خوش گوار نوید بن کر فضا میں گونجے اور مدّتوں گونجتے رہیں گے۔ خود ساحر بھی اپنے فلمی گیتوں کو اہمیت دیتے تھے۔ اس کا شاہد ان کے گیتوں کا مجموعہ 'گاتا جائے بنجارہ' ہے جو اُن کے ایما اور اجازت سے شائع کیا گیا تھا۔

بعض لوگوں کے اس اعتراض کا وزن میں محسوس کرتا ہوں کہ ساحر کے بہت سے گیت ایسے ہیں، جو گیت نہ رہ کر نظم یا غزل کا روپ دھار لیتے ہیں۔ ان کی ساخت ایک منطقی

تنظیم لیے ہوئے ہے، جو گیت کے لچکیلے مزاج کے منافی ہے۔ لیکن جہاں تک منطقی ذہن کی کارفرمائی کا تعلق ہے اس کا سایہ تو ساحر کی پوری شاعری پر صاف دیکھا جا سکتا ہے۔ ساحر کی شاعری کی دل پذیری کی ضامن احساس اور تاثر کی شدّت ہے اور اس وصف سے ان کے گیت بھی متصف ہیں۔

فلمی شاعر کی حیثیت سے ساحر کا ایک کنٹری بیوشن یہ بھی ہے کہ انہوں نے فلمی گیت کاروں کا وقار بڑھایا اور اس حقیقت پر اصرار کیا کہ موسیقار دُھن کتنی ہی دلکش تیار کرے، بول بے جان ہوں تو گیت دیرپا مقبولیت حاصل نہیں کر سکتا۔ یہ بڑے موسیقاروں کے لیے ایک چیلنج تھا اور اس کے نتیجے کے طور پر ساحر فلموں سے بے دخل بھی کیے جا سکتے تھے لیکن ان کی شاعرانہ شخصیت اپنا لوہا منوا چکی تھی، انہوں نے کئی غیر معروف موسیقاروں کے ساتھ گیت لکھے اور ان گیتوں نے ہر طرف دھوم مچا دی۔

ساحر جب فلم رائٹرز ایسوسی ایشن کے صدر منتخب ہوئے تو انہوں نے ایک اور حق تلفی کے خلاف آواز بلند کی۔ یہ حق تلفی آل انڈیا ریڈیو کے کرتا دھرتا برسوں سے رَوا رکھتے آرہے تھے۔ یعنی گیت کے ساتھ گیت کار کا نام نشر نہیں کیا جاتا تھا۔ یہ ساحر ہی کی کوششوں کا نتیجہ تھا کہ ناانصافی کا یہ سلسلہ رُکا اور گیت کے ساتھ گیت لکھنے والے کا نام بھی عوام تک پہنچنے لگا۔

ساحر کا ایک شعر ہے جو اُن کے پہلے مجموعۂ کلام 'تلخیاں' کے اوّلین ایڈیشن سے آخری ایڈیشن تک، کتاب کے سرنامے پر متواتر شائع ہوتا رہا ؎

دُنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں
جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں

اس شعر کو بجا طور پر ساحر کی طرف سے اپنی کتاب کا دیباچہ قرار دیا جا سکتا ہے، جس میں انہوں نے وضاحت کے ساتھ اپنی شاعری کے حدیں متعین کر دی ہیں اور اپنے شعری رویّے کا بھی قطعیت کے ساتھ اظہار کر دیا ہے۔ ندا فاضلی کو انٹرویو دیتے ہوئے ایک سوال کے جواب میں ساحر نے یہی کہا تھا کہ نہ صرف ان کی شاعری، ان کی اپنی زندگی کا عکس اور ان کی اپنی شخصیت کا اظہار ہے، بلکہ وہ سچا ادب اسی کو سمجھتے ہیں جس کا منبع لکھنے والے کے

ذاتی تجربات و مشاہدات کے سوا کہیں اور نہ ہو۔ ان کے الفاظ یہ ہیں:

"اچھی شاعری بھلے ہی کسی مخصوص نظریے پر پوری نہ اُترتی ہو لیکن اس سے اس کی عظمت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ڈاکٹر اقبال سے شدید ترین نظریاتی اختلاف کے باوجود میں ان کی شاعرانہ عظمت کا معترف ہوں۔ لکھتے وقت ادیب کو اپنی شخصیت کے ساتھ سچا رہنا چاہیے۔ جو کچھ بھی کہا جائے اس میں ضمیر کی شرکت ضروری ہے یعنی اندر سے بھی کچھ ایسا لگتا ہو، نہیں تو اُن کہی بات اندر ہی اندر گولا بن جائے گی جو تکلیف دے گی۔ شعر کہنے کے بعد اس پر کون سا لیبل چسپاں کیا جائے، یہ ادیب کی نہیں، لیبل فروشوں کے سوچنے کی بات ہے۔ ادب درحقیقت شخصیت کے اظہار کا نام ہے۔ یہ ایک نفسیاتی عمل ہے۔ اگر ادیب اپنے مزاج کے خلاف کسی لیبل کے لیے لکھتا ہے تو اندر سے کوئی تسکین نہیں ہوگی۔"

ساحر کے اس موقف کی روشنی میں، جس سے یہ اندازہ بھی ہوتا ہے کہ ساحر شاعرانہ صلاحیت کے ساتھ ساتھ تخلیقی عمل کو سمجھنے اور پرکھنے والی نظر بھی رکھتے تھے، یہ ناگزیر ہے کہ ان کا شاعری کے مرکزی میلانات کا سرچشمہ کہیں اور نہیں، ان کی زندگی میں تلاش کیا جائے۔ اس تلاش کے نتائج ساحر کے ادّعا کی تائید کرتے نظر آتے ہیں۔

جیسا کہ اوپر بیان ہوا ہے ساحر اپنی ادبی زندگی کے آغاز ہی میں ترقی پسند تحریک سے وابستہ ہو گئے تھے۔ یہ تحریک کچھ واضح اور طے شدہ سیاسی اور ادبی تصورات کی حامل تھی لیکن ساحر ان تصورات کے موید ہوتے ہوئے بھی اپنی شاعری میں اُن بندھے ٹکے موضوعات کے دائرے کے اسیر کبھی نہیں رہے جن پر اس تحریک کے چند قائد زور دیتے رہے۔ ان کے فکر و فن کو سمجھنے کے لیے کسی سیاسی یا سماجی فلسفے میں سر کھپانے کی بجائے خود ان کی زندگی اور اُن کی شخصیت سے قریبی شناسائی زیادہ مفید ہوتی۔

ساحر لدھیانہ کے ایک بڑے زمیندار گھرانے میں پیدا ہوئے تھے۔ ان کے والد چودھری فضل محمد کا شمار شہر کے معروف اور معزز لوگوں میں تھا مگر ان میں وہ تمام خامیاں

موجود تھیں جو اُس طبقے کی پہچان بن چکی تھیں جس کی وہ نمائندگی کرتے تھے۔ انہوں نے یکے بعد دیگرے کئی شادیاں کیں لیکن کسی بیوی سے لڑکا پیدا نہیں ہوا۔ اور کہا جاتا ہے کہ اولادِ نرینہ کی خواہش میں وہ شادی پر شادی کرتے چلے گئے۔ ساحر کی والدہ سردار بیگم اُن کی گیارہویں بیوی تھیں اور وہ اِس رشتے کو عام لوگوں سے خفیہ رکھنا چاہتے تھے۔ اس اخفا کی وجہ یہ تھی کہ ساحر کی والدہ کو وہ خاندانی لحاظ سے اپنا ہم پلّہ نہیں سمجھتے تھے اور ان کو اپنے سماجی رُتبے سے فروتر خیال کرتے تھے کہ ان سے علی الاعلان رشتۂ ازدواج قائم کریں۔ دوسری طرف ساحر کی والدہ بجا طور پر چاہتی تھیں کہ رشتہ قائم ہوا ہے تو اُس کا برملا اعلان بھی ہو اور اُن کی سماجی حیثیت تسلیم کی جائے۔

ساحر کی ولادت کے بعد سردار بیگم کو مزید اخلاقی تقویت حاصل ہوئی اور وہ اپنا حق منوانے پر اور زیادہ مصر ہوئیں۔ ویسے بھی اب یہ اُن کا ذاتی مسئلہ نہیں رہ گیا تھا بلکہ اس سے اُن کے نومولود بیٹے کا مستقبل بھی وابستہ تھا۔ چودھری فضل محمد کے سر پر خاندانی وقار کا آسیب بدستور منڈلاتا رہا۔ وہ اپنی نئی بیوی اور اس کے بطن سے پیدا ہونے والے اکلوتے بیٹے کو ہر طرح کی مادّی سہولتیں فراہم کرنے کو تیار تھے لیکن اس پر بھی بضد تھے کہ یہ سب کچھ پوشیدہ طور پر ہو۔ ان کی یہ ضد ساحر کی والدہ اور خود ساحر کو سماج اور قانون، دونوں کی نظر میں بے وقعت کر دینے کے مترادف تھی، اس لیے سردار بیگم نے اپنے ضدّی شوہر سے ٹکر لینے کا فیصلہ کیا اور اپنے اور اپنے بیٹے کے جائز حقوق حاصل کرنے کے لیے عدالت کا دروازہ کھٹکھٹایا۔[1] ناز صدیقی کا بیان ہے کہ اس نزاع کا سبب یہ تھا کہ چودھری فضل محمد اپنی موروثی جائیداد کو بیدردی سے ٹھکانے لگا رہے تھے اور اپنی زرعی آراضی کوڑیوں کے مول فروخت کر رہے تھے۔ سردار بیگم اس جائداد کا وارث اپنے بیٹے کو سمجھتی تھیں اور اس لیے اس کا تحفظ چاہتی تھیں۔ ایک مرحلے پر ساحر کے والد نے عدالت میں درخواست گزرانی کہ ان کے بیٹے کو سردار بیگم سے لے کر، جو اُن سے علیحدگی اختیار کر چکی تھیں، ان کی سرپرستی میں دے دیا جائے مگر عدالت نے یہ درخواست منظور نہیں کی اور ساحر اپنی ماں کے پاس ہی

---

1. راوی: گوپال متّل اور ایم. ڈبلیو فاروقی جو ساحر اور اُن کے خاندان کے قریبی شناسا رہے ہیں۔

رہے۔ درخواست کی نامنظوری کا سبب ایک عدالتی سوال کا جواب تھا جو ساحر کے والد نے دیا۔ یہ جواب ان کی مخصوص ذہنیت کا غماز تھا۔ ناز صدیقی کے لفظوں میں:

''پھر، جج نے یہ سوال کیا کہ وہ لڑکے کی تعلیم کا کیا انتظام کریں گے؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ پڑھائے وہ اولاد کو، جس کو نوکری کروانا ہو۔ اللہ کا دِیا بہت کچھ ہے، وہ بیٹھ کر کھائے گا۔ جج نے فیصلہ دیا کہ بچے کو ماں کے ساتھ ہی رکھا جائے کیونکہ وہ تعلیم دلوا رہی ہیں۔ اگر اُسے والد کے ساتھ رکھا جائے تو وہ اَن پڑھ رہ جائے گا۔''

بہر کیف، ساحر کے والدین کے درمیان مقدمے بازی تقسیمِ ملک تک جاری رہی۔ ساحر والد کے سایۂ شفقت سے دور تنہا والدہ کی سرپرستی میں رہے اور اُن کی تعلیم و تربیت کا سارا بار اُنہی نے اور ان کے دو بھائیوں اُٹھایا۔

ساحر نے مالوہ خالصہ اسکول سے انٹرنس پاس کیا اور پھر گورنمنٹ کالج، لدھیانہ میں داخل ہوئے۔ اس سے پہلے ان کی سیاسی سرگرمیوں کا آغاز ہو چکا تھا۔ ساحر کے والد انگریز دوست اور حکام رس آدمی تھے لیکن ساحر حکام کی نظر میں ناپسندیدہ شخص ٹھہرے اور غالباً حکام کی ناراضگی کے سبب ہی انہیں بی.اے. کے آخری سال میں نہ صرف کالج چھوڑنا پڑا بلکہ وہ لدھیانہ سے لاہور منتقل ہو جانے پر بھی مجبور ہوئے۔ ان کی نظم 'نذرِ کالج' میں اس طرف واضح اشارے ملتے ہیں۔

ہم ایک خار تھے جو چمن سے نکل گئے
ننگِ وطن تھے، حدِّ وطن سے نکل گئے
گائے ہیں اس فضا میں وفاؤں کے راگ بھی
نغماتِ آتشیں سے بکھیری ہے آگ بھی
سرکش بنے ہیں، گیت بغاوت کے گائے ہیں
برسوں نئے نظام کے نقشے بنائے ہیں

معصومیوں کے جرم میں بدنام بھی ہوئے
تیرے طفیل موردِ الزام بھی ہوئے
اس سرزمیں پہ آج ہم اک بار ہی سہی
دُنیا ہمارے نام سے بیزار ہی سہی
لیکن ہم ان فضاؤں کے پالے ہوئے تو ہیں
گر، یاں نہیں تو یاں سے نکالے ہوئے تو ہیں

لاہور پہنچ کر ساحر نے دیال سنگھ کالج میں داخلہ لیا اور اسٹوڈنس فیڈریشن کے صدر چنے گئے۔ یہاں بھی انہیں امتحان میں بیٹھنے سے قبل ہی کالج چھوڑ دینا پڑا۔ نئے تعلیمی سال میں انہوں نے اسلامیہ کالج میں داخلہ لیا مگر ان کی تعلیم کا سلسلہ زیادہ دن نہ چل سکا اور انہوں نے اپنا سارا وقت ادبی اور سیاسی سرگرمیوں کے لیے وقف کر دیا۔

جن دنوں ملک کی تقسیم اور آزادی کا اعلان ہوا تو ساحر بمبئی میں تھے اور ان کی والدہ لدھیانہ میں۔ فرقہ وارانہ فسادات کی خونیں لہر نے پورے ملک کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ پنجاب میں اس کا زور کچھ زیادہ ہی تھا۔ لاہور ہندوؤں اور سکھوں سے اور لدھیانہ مسلمانوں سے خالی ہوگیا۔ ان دونوں ہی شہروں سے ساحر کی یادیں وابستہ تھیں۔ ساحر کے والد چودھری فضل محمد اپنے دوسرے اہل وعیال کے ساتھ لائل پور (اب فیصل آباد) چلے گئے لیکن ساحر کی والدہ سردار بیگم اس ہنگامے میں لاپتہ ہوگئیں۔ ساحر کی پرورش والدہ ہی نے کی تھی اور انہیں لاڈ پیار بھی صرف والدہ ہی کی طرف سے ملا تھا۔ ماں کی گم شدگی ساحر کے لئے بہت بڑا سانحہ تھی مگر قدرت نے ان کی مدد کی اور آخر تلاشِ بسیار کے بعد ان کا پتہ چل گیا۔ وہ لدھیانہ کے پناہ گزیں کیمپ میں کچھ دن گزار کر لاہور چلی گئی تھیں اور شورش کاشمیری کے گھر ٹھہری ہوئی تھیں۔ ساحر لاہور پہنچے اور والدہ کو ساتھ لے آئے۔ لاہور میں ان کے کچھ دوستوں نے انہیں روکنا چاہا مگر وہ نہیں مانے۔

ساحر کی شاعرانہ مقبولیت روز افزوں تھی۔ ان کی شاعری کے ساتھ ساتھ ان کی شخصیت کی کشش بھی بڑھتی گئی۔ وہ مشاعروں میں شریک ہونے سے گریز کرتے تھے لیکن

جب بھی وہ شعر و ادب کی کسی محفل میں شریک ہوتے، آٹوگراف لینے والوں کی بھیڑ انہیں گھیر لیتی۔ ان میں لڑکیاں پیش پیش ہوتیں۔ ان کی شخصیت سے متاثر اور اُن کی شاعری کی پرستار بے شمار لڑکیوں میں چند ایسی بھی تھیں جن سے ساحر بھی متاثر ہوئے اور انہوں نے ان کی قربت حاصل کرنا چاہی لیکن بدقسمتی سے ان کا ہر معاشقہ ناکامی پر منتج ہوا۔

ساحر کے معاشقوں کے بارے میں بہت سی روایات ہیں۔ ان روایات کی روشنی میں ساحر کی پہلی محبوبہ غالباً پنجابی زبان کی ایک شاعرہ تھی۔ ساحر کے ساتھ ہی ان کے ایک شاعر دوست رام پال اشک، جو اَب اس دنیا میں نہیں ہیں اور دراز ریش افسانہ نگار دیوندر ستیارتھی بھی، جو خیر سے ابھی سبزہ آغاز تھے، اس شاعرہ پر بُری طرح ریجھے ہوئے تھے۔ اس عشق کا کچھ حال گوپال متّل نے اپنی کتاب 'لاہور کا جو ذکر کیا' میں اپنے خاص انداز میں بیان کیا ہے، جو اس طرح ہے:

> "...یہ عشق ساحر لدھیانوی، دیوندر ستیارتھی اور ایک نوجوان شاعر اشک نے، جس کا پچھلے دنوں انتقال ہو گیا، امدادِ باہمی کے اُصول پر کیا تھا... ستیارتھی کے پاس اُن دنوں ایک کیمرہ تھا۔ ہر روز نئے نئے زاویے سے شاعرہ کی تصویریں کھنچنے لگیں۔ ساحر کے پاس کیمرہ نہیں تھا لیکن اُنہوں نے اپنی پذیرائی کے لیے یہ حربہ ڈھونڈا کہ شاعرہ کے آنریری پبلسٹی ایجنٹ بن گئے۔ وہ اس کی نظموں کے اُردو میں ترجمے کرتے اور مختلف جرائد میں انہیں چھپواتے ہی نہیں بلکہ ان پر تعریفی نوٹ بھی لکھتے۔
>
> شاعرہ کا دوپہر کا وقت نسبتاً فراغت کا ہوتا تھا۔ یہ دوپہر کی دھوپ میں پیدل اُس کی کوٹھی پر پہنچتے اور وہ یہ سمجھ کر کہ غریب دھوپ میں چل کر آئے ہیں اُنہیں شربت پلا دیتی۔ یہ اُس بے چاری کے ذہن میں کہاں تھا کہ یہ اُس کو شربت وصل کا دیباچہ سمجھتے ہیں۔
>
> ساحر اور اشک، ستیارتھی سے زیادہ جانباز تھے اور ستیارتھی کی معیت میں دوپہر کے وقت شاعرہ کی کوٹھی پر جانے کے علاوہ رات بھر کوٹھی کا طواف

بھی کیا کرتے تھے ... جب کافی شام ہو چکتی تو ساحر اور اشک چل پڑتے اور اگلی صبح ہی آتے۔ صبح آ کر وہ مجھے جگاتے اور اپنی داستان شروع کر دیتے ... کبھی کبھی مجھے یہ شبہ گزرتا تھا کہ ساحر اس مقولے پر عمل کر رہا ہے کہ حصولِ شہرت کا واحد ذریعہ یہ ہے کہ اپنے متعلق جتنی غلط فہمیاں پھیلا سکتے ہو، پھیلا دو۔''

یہاں متل صاحب نے غالباً یہ کہنا چاہا ہے کہ عشق کے معاملے میں نہ ساحر سنجیدہ تھے نہ شاعرہ۔ انہوں نے احتیاطاً شاعرہ کا نام بھی نہیں لکھا ہے لیکن اب، کہ شاعرہ نے اپنی خودنوشت سوانح عمری 'رسیدی ٹکٹ' میں، جو ساحر کی موت سے کافی پہلے شائع ہو کر ہزاروں لوگوں تک پہنچ چکی ہے، خود ہی ساحر کے عشق کا برملا اعتراف کر لیا ہے تو اس کا نام مخفی رکھنے کی چنداں ضرورت نہیں۔ اس شاعرہ کا نام امرتا پریتم ہے اور امرتا پریتم نے 'رسیدی ٹکٹ' میں ساحر کا جس انداز میں تذکرہ کیا ہے، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ساحر کا رویہ جو بھی رہا ہو، امرتا پریتم نے دل کی گہرائیوں سے انہیں چاہا تھا۔ ان کے چند بیانات ملاحظہ ہوں:

''بیس اکیس برس کی تھی جب اپنے خوابوں کے شہزادے کا چہرہ اس دھرتی پر دیکھا تھا، پھر جیسے ہر روز مجھے آگ کے دریا سے گزرنا پڑتا تھا۔ یہاں تک کہ ۱۹۵۷ میں جب مجھے اکاڈمی ایوارڈ ملا تو فون پر اس کی خبر پا کر سر سے پیر تک تپنے لگی ... خدایا! یہ نظمیں میں نے کسی انعام کے لیے تو نہیں لکھی تھیں۔ اُس نے انہیں پڑھا ہی نہیں، اب ساری دنیا بھی پڑھ لے تو مجھے کیا؟

اُس دن شام کو پریس رپورٹر آیا، فوٹوگرافر ساتھ تھا۔ وہ جب تصویر لینے لگا تھا تو کاغذ سامنے رکھ کر میرے ہاتھ میں قلم دے دیا۔ وہ مجھے فکرِ شعر کے عالم میں دِکھانا چاہتا تھا۔ مگر جب قلم کاغذ پر چلا تو کوئی شعر لکھنے کی بجائے اس کا نام کاغذ پر منتقل کرنے لگی جو میری شاعری کا مرکز و محور تھا — ساحر، ساحر، ساحر ... سارا کاغذ بھر گیا۔''

اِسی کتاب میں ایک اور مقام پر امرتا پریتم لکھتی ہیں:

''ایک دن ساحر آیا تو اُسے ہلکا سا بخار چڑھا ہوا تھا۔ اس کے گلے میں درد تھا۔ سانس میں کھنچاؤ کی کیفیت تھی۔ اُس دن اُس کے گلے اور چھاتی پر میں نے وِکس (مرہم) ملی تھی، کتنی ہی دیر تک ملتی رہی تھی ــ اور تب مجھے محسوس ہوا تھا کہ میں اس طرح پیروں پر کھڑے کھڑے پوروں سے، اُنگلیوں سے اور ہتھیلیوں سے، اس کی چھاتی کو ہولے ہولے ملتے ہوئے اپنی پوری عمر گزار سکتی ہوں۔ میرے اندر کی عورت کو اس وقت (اپنے اظہار کے لیے) کسی کاغذ قلم کی ضرورت نہیں تھی۔''

اور پھر:

''یہ اُن دِنوں کی بات ہے جب میرا بیٹا میرے جسم کی آس بنا تھا۔ ۱۹۴۶ کے آخری دِنوں کی بات...

اخباروں اور کتابوں میں کئی بار پڑھا تھا کہ ہونے والی ماں کے کمرے میں جس طرح کی تصویریں سجی ہوں، یا اس کے خیالوں میں جو چہرہ بسا رہے، بچّے کی صورت اُسی پر جاتی ہے۔ اور میرے دل نے جیسے دنیا سے چھپ کر سرگوشی میں مجھ سے کہا ــ اگر میں ساحر کے چہرے کو ہر لمحہ اپنے خیالوں میں رکھوں، تو میرے بچے کی شکل میں اس کی شباہت آجائے گی، جسے زندگی میں نہیں پا سکی تھی، اسے خوابوں میں پالینے کی ایک کرشمہ ساز کوشش...

خدا کی طرح صورت آفرینی کی خلاقانہ کوشش۔

جسم کا ایک آزادانہ عمل۔

صرف روایت ہی سے آزادی نہیں، خون اور نسل کی گرفت سے بھی رہائی۔

دیوانگی کے اس عالم میں جب ۳ر جولائی ۱۹۴۷ کو بچے کا جنم ہوا اور پہلی بار اس کی شکل دیکھی تو اپنی خلاقی پر یقین آگیا اور بچے کے واضح ہوتے

ہوئے خدوخال کے ساتھ اپنا تصور واقعی متشکل ہوتا نظر آیا۔ میرے بیٹے کی صورت سچ مچ ساحر سے ملتی ہے...''

---

لتا منگیشکر اور سدھا ملہوترہ کے نام بھی، جو فلمی دنیا کی مشہور مغنیائیں ہیں، ساحر سے منسوب رہ چکے ہیں۔ لتا اور اُس کی آواز کی جادوگری سے متاثر ہوکر ساحر نے ایک نظم بھی کہی تھی جو پہلے پہل پرکاش پنڈت کی ادارت میں دلّی سے نکلنے والے رسالے 'فنکار' میں شائع ہوئی تھی اور اس کا انتساب لتا کے نام تھا

یوں اچانک تری آواز کہیں سے آئی
جیسے پربت کا جگر چیر کے جھرنا پھوٹے
یا زمینوں کی محبت میں تڑپ کر ناگاہ
آسمانوں سے کوئی شوخ ستارا ٹوٹے

تُو مرے پاس نہ تھی، پھر بھی سحر ہونے تک
تیرا ہر سانس مرے جسم کو چھوکر گزرا
قطرہ قطرہ ترے دیدار کی شبنم ٹپکی
لمحہ لمحہ تری خوشبو سے معطّر گزرا

یہ نظم 'تلخیاں' کے بعد کے ایڈیشنوں میں 'تیری آواز' کے عنوان سے شامل رہی مگر انتساب حذف کردیا گیا ہے۔

لتا کی محبت کی یادگار ساحر کی ایک اور نظم 'انتظار' میں بھی ہے۔ یہ بھی 'تلخیاں' میں شامل ہے اور فلم میں بھی گائی گئی ہے

چاند مدّھم ہے، آسماں چپ ہے
نیند کی گود میں جہاں چپ ہے
دُور وادی میں دودھیا بادل
جھک کے پربت کو پیار کرتے ہیں

دل میں ناکام حسرتیں لے کر
ہم ترا انتظار کرتے ہیں

سدھا ملہوترہ کے ساتھ ساحر کا عشق اخباری سرخیوں کی بھی زینت بنا اور ادبی اور فلمی حلقوں میں مہینوں تک اس کے چرچے رہے لیکن پھر ساحر اور سدھا کی راہیں الگ الگ ہو گئیں۔ سدھا نے کسی اور سے شادی کر لی اور ساحر ایک بار پھر تعلق کے موڑ پر تنہا رہ گئے۔ ان کی مشہور نظم 'خوبصورت موڑ' جو بعد میں فلم 'گمراہ' میں گائی گئی، اسی ترکِ تعلق کی یادگار ہے۔ یہ نظم اور بالخصوص اس کا یہ بند ؂

تمھارے ساتھ بھی پرچھائیاں ہیں اپنے ماضی کی
مرے ہمراہ بھی گزری ہوئی راتوں کے سائے ہیں
تمھیں بھی کوئی اُلجھن روکتی ہے پیش قدمی سے
مجھے بھی لوگ کہتے ہیں کہ یہ جلوے پرائے ہیں

گواہی دیتا ہے کہ طرفین اپنے اپنے ماضی کے آسیب سے پیچھا نہ چھڑا سکے اور پرانی یادوں کا یہی آسیب جو اپنے دامن میں بہت سی الجھنیں لیے ہوئے تھا، بالآخر دونوں کے درمیان علیحدگی کی دیوار بن کر کھڑا ہو گیا۔

ساحر کی زندگی میں جو دوسری لڑکیاں آئیں اُن میں کچھ پردہ نشینوں کے بھی نام ہیں، اس لیے ان کے ذکر سے گریز مناسب ہے۔ لیکن ان میں سے ایک خاتون یہ دعویٰ کرتی تھیں کہ ساحر نے اُن سے نکاح کر لیا تھا اور وہ بہت دن تک ساحر کے ساتھ ان کے گھر میں رہے۔ پھر کچھ اختلافات پیدا ہوئے اور ساحر نے انہیں گھر سے نکال دیا۔ ایسی کوئی شہادت نہیں کہ ساحر نے اس شادی کا اعراف کیا ہو لیکن اگر ان خاتون کا بیان درست تھا تو کہنا پڑے گا کہ ساحر نے اس معاملے میں اپنے والد جیسا ظالمانہ رویہ ہی اختیار کیا اور عمل کی حد تک اپنے اُن خیالات سے خود ہی منحرف ہو گئے جن کا اظہار عورت کے تئیں اُن کی شاعری میں بارہا ہوا ہے۔ اس کا یقیناً کوئی گہرا نفسیاتی سبب ہوگا۔

ساحر کے بارے میں ان کے بعض دوستوں کا یہ بھی کہنا ہے کہ وہ بدمزاج تھے، لیکن یہ پوری سچائی نہیں۔ آخر عمر میں ان کے مزاج میں ایک چڑچڑاپن ضرور آگیا تھا لیکن وہ دوستوں کے ہمدرد اور غم گسار بھی تھے ــ اس سلسلے میں ان کا ایک واقعہ بہت مشہور ہے۔ ان کے طالب علمی کے زمانے کے ساتھی رام پال اشک جن کا اوپر ذکر آچکا ہے، کینسر میں مبتلا ہو گئے۔ ساحر جانتے تھے کہ ان کے دوست کی موت یقینی ہے۔ لیکن بعض لوگوں نے کہا کہ اگر معالجے کے لیے امریکہ بھیجا سکے تو اشکؔ شاید بچ جائیں۔ اشکؔ کے مالی حالات کچھ زیادہ اچھے نہیں تھے۔ ساحرؔ نے تمام اخراجات کا انتظام اپنے ذمّے لے لیا اور اشکؔ کو امریکہ بھیج دیا۔ اشکؔ بچے نہیں لیکن ساحر نے حقِ دوستی ادا کیا۔

۱۹۴۹ میں بھیمڑی کے مقام پر انجمنِ ترقی پسند مصنّفین کی جو کانفرنس ہوئی اس میں تحریک کے قائدوں نے کچھ واضح سیاسی فیصلے کیے۔ تحریک سے وابستہ ادیبوں اور شاعروں کو ہدایات جاری کی گئیں کہ وہ قلم چھوڑ کر تلوار اُٹھالیں اور قومی حکومت کے خلاف علمِ بغاوت بلند کریں۔ ان ہدایات کی پیروی کے نتیجے میں کئی مصنّفین کو قید و بند کے مراحل سے گزرنا پڑا۔ جیل کی سلاخوں کے پیچھے بند ہونے والے اہلِ قلم میں مجروح سلطان پوری بھی تھے جو اُن دنوں اس طرح کے شعر غزل میں کہنے لگے تھے ؎

امن کا جھنڈا اس دھرتی پر کس نے کہا لہرانے نہ پائے
یہ بھی کوئی ہٹلر کا ہے چیلا، مار لے ساتھی جانے نہ پائے

---

معتبر راویوں کا بیان ہے کہ مجروحؔ کی غیر موجودگی میں ساحرؔ نے اُن دنوں، جو خود بھی خاصے پریشان حال تھے، ان کے کنبے کی نگہداشت میں کوئی کسر اُٹھا نہ رکھی۔ جاں نثار اخترؔ سے بھی ساحرؔ کی گاڑھی چھنتی تھی اور ان کے مشکل دنوں میں وہ اُن کے لیے بھی کچھ نہ کچھ کرتے رہے۔

بمبئی میں ساحرؔ کی شامیں اکثر دوستوں کے ساتھ ہی گزرتی تھیں اور شام کو یہ محفلیں، ان کے گھر پر ہی آراستہ ہوتی تھیں۔ ندا فاضلی کا بیان ہے اور بعض دوسرے لوگ بھی اس کی

تائید کرتے ہیں کہ ان محفلوں میں ساحر دوستوں کی خوب خاطر مدارات کرتے تھے۔ قیمتی سے قیمتی شرابیں اور سگریٹ پیش کرتے، لیکن جب محفل نشے کے عروج پر ہوتی تو ساحر کسی نہ کسی کو بہانہ بنا کر کسی پر برس پڑتے اور کبھی کبھی نوبت دست درازی تک بھی پہنچ جاتی۔ لوگوں کا یہ بھی کہنا ہے کہ ان لمحات میں دوست اور شناسا تو ایک طرف وہ اپنی ماں اور رشتے کی ان بہنوں تک کا کوئی لحاظ نہ کرتے تھے جو برسوں سے ان کے ساتھ رہ رہی تھیں۔ لیکن انہی لوگوں کا یہ بیان بھی ہے کہ ان کی یہ جنونی کیفیت عارضی ہوتی، صبح تک وہ بالکل نارمل ہو جاتے اور اپنے رویے پر ندامت اور معذرت کا اظہار بھی کرتے۔ کوئی ماہرِ نفسیات بہ آسانی سمجھ سکتا ہے کہ ساحر کا یہ رویہ اس جذباتی نا آسودگی کے اظہار کی ایک صورت تھی، جس کا احساس شراب پی کر زیادہ شدّت اختیار کر لیتا ہوگا۔ ورنہ وہ مردم بیزار نہ تھے۔

---

اب اس پس منظر کے ساتھ ساحر کے ادبی کردار اور اُن کے شعری رویّوں کو سمجھنے کی کوشش کی جائے۔

ساحر ایک زمیندار باپ کے اکلوتے بیٹے تھے۔ انہیں والدین کا جتنا لاڈ پیار ملتا، کم تھا۔ لیکن ان کے والد جس طبقاتی معاشرے کی نمائندگی کرتے تھے اس کے کچھ مخصوص آداب تھے، غیر انسانی اور جھوٹے طبقاتی وقار پر مبنی۔ ان کے والد کے جذبۂ پدری پر طبقاتی برتری کا یہ پُر فریب احساس غالب آ گیا اور یہ چیز باپ بیٹے کے درمیان ایک دیوار بن کر کھڑی ہو گئی۔

اس طبقاتی درجہ بندی کے خلاف ساحر کی شاعری جس شدید جذبے کی حامل ہے اسے ان کے اسی تجربے کی روشنی میں دیکھنا چاہیے۔ عجب نہیں کہ اشتراکی تحریک سے، جو ایک غیر طبقاتی عالمی سماج کے قیام کی مدّعی تھی، ان کے متاثر ہونے کا سبب بھی اوّلاً ان کا یہی تجربہ بنا ہو ؎

میرے ماضی کو اندھیرے میں دبا رہنے دو
میرا ماضی مری ذلت کے سوا کچھ بھی نہیں

میری اُمیدوں کا حاصل، مری کاوش کا صلہ
ایک بے نام اذیت کے سوا کچھ بھی نہیں

(نظم: 'فرار')

یہ بے نام اذیت جو انہیں اپنے ماضی سے ملی تھی، ساحر کا زندگی بھر پیچھا کرتی رہی۔ ان کا ماضی ان کے حال پر متواتر اپنا تاریک سایہ ڈالتا رہا اور وہ اس سے کبھی نجات نہ پا سکے۔ اُن کے دل و دماغ پر اذیت ناک ماضی کی مضبوط گرفت نے ان کی نفسیات (اور نتیجے میں ان کے تخلیقی عمل) پر بڑے گہرے اثرات مرتب کیے۔۔ ساحر کی نظم 'جاگیر' اس کی غماز ہے کہ وہ اپنے ماضی کو اپنے لیے ذلت اور اذیت کا باعث کیوں تصور کرتے تھے۔ اس نظم کے تین بند یہ ہیں:

یہ لہکتے ہوئے پودے، یہ دمکتے ہوئے کھیت
پہلے اجداد کی جاگیر تھے، اب میرے ہیں
یہ چراگاہ، یہ ریوڑ، یہ مویشی، یہ کسان
سب کے سب میرے ہیں، سب میرے ہیں سب میرے ہیں

مَیں اُن اجداد کا بیٹا ہوں جنھوں نے پیہم
اجنبی قوم کے سائے کی حمایت کی ہے
غدر کی ساعتِ ناپاک سے لے کر اَب تک
ہر کڑے وقت میں سرکار کی خدمت کی ہے

..............................

ہائے یہ شام، یہ جھرنے یہ شفق کی لالی
مَیں ان آسودہ فضاؤں میں ذرا جھوم نہ لوں
وہ دبے پاؤں اُدھر کون چلی جاتی ہے
بڑھ کے اس شوخ کے ترشے ہوئے لب چوم نہ لوں

---

ساحر کا شاعرانہ تخیل انہیں اپنی جاگیر سے کہیں بہت دور لے جاتا ہے جہاں وہ اپنے بزرگوں کو غیر ملکی حکمرانوں کو خوش آمدید کہتے دیکھتے ہیں اور اس کے صلے میں اپنی ہی زمین کے کچھ ٹکڑے بطورِ خیرات پا کر، احسان مندی کے بار سے جھکتے ہوئے بھی۔ اپنے اجداد کی اس تکلیف دہ روش پر ان کا دل کڑھتا ہے اور جب انہیں تصور یہ منظر دکھاتا ہے کہ غیر ملکیوں کے سامنے سر بہ سجود ہونے والے ان کے یہی اجداد اپنے ہموطنوں پر، جو وطن سے غداری کے صلے میں حاصل شدہ ان کی زمینوں پر اپنا خون پسینہ بہا کر انہیں زرخیز بناتے ہیں؛ کس طرح کا تحکم روا رکھتے ہیں اور کس طور انہیں پامال کرتے ہیں، تو غم و غصہ کے ساتھ ساتھ ایک شدید ندامت کا احساس بھی ان کے اندر جاگ اُٹھتا ہے اور ان کے پورے وجود میں سرایت کر جاتا ہے۔

نظم کے آخری بند تک پہنچتے پہنچتے ساحر، جو یہاں ایک نوجوان جاگیردار کی نمائندگی کر رہے ہیں، پھر اپنی جاگیر پر لوٹ آتے ہیں۔ یہ بند جنسی استحصال کے جس مکروہ پہلو کی طرف اشارہ کر رہا ہے وہ بھی ساحر کے احساسات میں ہمیشہ زہریلا نشتر بن کر کھٹکتا رہا ہے۔ ساحر کے ذاتی حالات پر نظر ڈالی جائے تو پتہ چلتا ہے کہ یہ بھی ان کا ذاتی مشاہدہ تھا۔ ساحر کے باپ نے پے در پے کئی شادیاں کیں۔ یہ شادیاں وہ اولادِ نرینہ کی خواہش میں کرتے چلے گئے۔ لیکن یہ دعویٰ آسان نہیں کہ اس کے پیچھے جنسی ہوس کارفرما نہیں تھی اور لڑکا پیدا کرنے کی اس بے لگام خواہش کو بھی جاگیردارانہ معاشرے کی مخصوص ذہنیت کے سوا کوئی دوسرا نام دینا مشکل ہے۔ لیکن جب یہ لڑکا پیدا ہوا تو صرف اس خطا پر کہ جس عورت کی کوکھ سے اس نے جنم لیا تھا وہ ان کی نظر میں خاندانی لحاظ سے ان کی ہمسر نہیں تھی، ساحر کے والد نے اسے راز رکھنا چاہا کہ وہ ان کی منکوحہ ہے اور نوبت میاں بیوی کے درمیان مقدمے بازی تک پہنچی۔ ساحر نے جب ہوش سنبھالا ہوگا اور یہ ماجرا اُن کے سامنے آیا ہوگا تو رشتوں کی اس پاکیزگی ان کی نظر میں کیا وقعت رہ گئی ہوگی، جس کا ڈھنڈورہ مہذب دنیا دن رات پیٹتی ہے۔ مرد کی ہوسناکی اور اس کے ہاتھوں عورت کی پامالی کا جو تصور ساحر کی پوری شاعری میں جاری و ساری ہے، اس کی جڑیں یہیں تلاش کی جانی چاہئیں۔

مدد چاہتی ہے یہ حوّا کی بیٹی
یشودھا کی ہم جنس رادھا کی بیٹی
پیمبر کی اُمّت، زلیخا کی بیٹی
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

یہ ساحر کی مشہور نظم 'چکلے' کا ایک بند ہے۔ اس نظم کو پڑھتے ہوئے محسوس ہوتا ہے کہ ہمارا پورا معاشرہ ایک چکلے کا منظر پیش کر رہا ہے جہاں عقیدوں کا تقدس، رشتوں کا احترام، محبت، مروّت، کسی کی حیثیت جنسِ تجارت سے زیادہ کچھ نہیں ہے۔

مذہب کو بنیاد بنا کر ایک انسان دوسرے انسان پر جو تشدد روا رکھتا ہے اور بہیمیت اور بربریت کی جن حدوں پر جا کھڑا ہوتا ہے، تقسیمِ ملک کے وقت ساحر کو اس کا بھی ذاتی تجربہ ہوا۔ ان کی شفیق والدہ تقسیم کے ہنگامۂ کشت وخون میں اُن سے بچھڑیں اور وہ اُن کی تلاش میں جان ہتھیلی پر لیے اِدھر اُدھر بھٹکتے رہے۔ انہوں نے فرقہ وارانہ عصبیت کا خونیں ناچ اپنی آنکھوں سے دیکھا اور ان کا انسانی اُخوت کا وہ خواب چکنا چور ہو کر رہ گیا جس کی تعبیر کے جویا ہر دَور کے نیک دل انسان رہے ہیں۔ مذہب سے بیگانگی بلکہ کسی حد تک بیزاری کا راستہ اشتراکی نظریے نے بھی انہیں دکھایا ہوگا لیکن ان کی شاعری سے ایک غیر مذہبی انسانی معاشرے کا جو تصوّر اُبھرتا ہے اس کی آبیاری اس خون نے بھی ضرور کی ہے جو انہوں نے مذہبی جنون کے نتیجے میں وطنِ عزیز کی سڑکوں پر اور گلیوں میں بہتے دیکھا تھا۔ اکثر ترقی پسند مصنّفین نے ان خونیں واقعات کی ایسی توجیہیں اور تاویلیں پیش کرنے کی کوشش کی ہے جن کے سہارے ان کی ذمہ داری کسی بیرونی طاقت کے سَر ڈال دی جائے، بالخصوص ملک چھوڑ کر جانے والے بدیسی حکمرانوں پر۔ لیکن ساحر بجا طور پر ان کا ذمہ دار ہموطنوں کے بیجا اشتعال اور ناعاقبت اندیشی کو ٹھہراتے ہیں۔ ان کی نظم 'آج' فسادات کے المیے پر ایک ایسے شخص کا تاثر پیش کرتی ہے جو اپنے ساتھی انسانوں کو حیوانوں کے روپ میں دیکھ کر سرتا بہ قدم کراہ بن کر رہ گیا ہے۔ مثلاً

ساتھیو! میں نے برسوں تمھارے لیے
چاند تاروں، بہاروں کے سپنے بُنے
حسن اور عشق کے گیت گاتا رہا
آرزوؤں کے ایواں سجاتا رہا
مَیں تمھارا مغنّی تمھارے لیے
جب بھی آیا نئے گیت لاتا رہا
آج لیکن مرے دامن چاک میں
گردِ راہِ سفر کے سوا کچھ نہیں
میرے بربط کے سینے میں نغموں کا دَم گھٹ گیا ہے
اور مَیں — اپناٹوٹا ہوا ساز تھامے
سَرد لاشوں کے انبار کوتک رہا ہوں
میرے چاروں طرف موت کی وحشتیں ناچتی ہیں

..............................................

اورانساں کی حیوانیت جاگ اُٹھی ہے
بربریت کے خونخوار عفریت
اپنے ناپاک جبڑوں کو کھولے
خون پی پی کے غرّا رہے ہیں
بچے ماؤں کی گودوں میں سہمے ہوئے ہیں
عصمتیں سربرہنہ پریشان ہیں
ہرطرف شورِآہ وبُکا ہے
اور میں اس تباہی کے طوفان میں
آگ اور خوں کے ہیجان میں
سرنگوں اور شکستہ مکانوں کے ملبے سے پُر راستوں پر

اپنے نغموں کی جھولی پسارے
دربدر پھر رہا ہوں

---

امنِ عالم کو موضوع بنا کر بھی بہت سے ترقی پسند شاعروں نے نظمیں کہی ہیں لیکن ان میں سے اکثر نظمیں ایک ہنگامی تحریکی نقطۂ نظر کی حامل ہیں۔ اور شاید یہی وجہ ہے کہ بہت کم مدّت میں یہ ذہنوں سے محو ہو گئیں۔ لیکن ساحر کی نظم 'پرچھائیاں' اس موضوع پر ایک ایسی نظم ہے جو طویل زندگی پائے گی۔ کیونکہ ساحر نے موضوع کو نظم میں رسمی طور پر نہیں برتا ہے بلکہ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ نظم اپنی تمام تر تاثر انگیزی کے ساتھ آہستہ آہستہ شاعر کے باطن سے اُبھری ہے اور اس کے زخم خوردہ دل اور تاراج شدہ زندگی کے حوالے سے جنگ کی ان ہولناکیوں کو سامنے لاتی ہے جو بنی نوع انسان کو اپنا ہدف بنانے کی گھات میں ہیں۔ اختتام تک پہنچتے پہنچتے نظم پھر شاعر کے ذاتی المیے کی طرف مراجعت کرتی ہے اور قاری کے ذہن پر ایک بھرپور تاثر قائم کرتی ہے۔ سردار جعفری کے لفظوں میں:

تیسری جنگ کے خطرے کے سامنے جو ایٹمی ہتھیاروں سے لڑی جائے گی اسے (شاعر کو) نئی محبت کرنے والی روحیں ہی نہیں، بلکہ اپنی تنہائیاں اور اپنے تصورات کی پرچھائیاں بھی غیر محفوظ معلوم ہوتی ہیں اور وہ پچھلی جنگ اور آنے والی جنگ کا تقابل اس طرح کرتا ہے:

گزشتہ جنگ میں گھر ہی جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ تنہائیاں بھی جل جائیں
گزشتہ جنگ میں پیکر جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں

اس طرح نظم اس ذاتی تاثر کی سطح پر واپس آجاتی ہے جس سے شروع ہوئی تھی۔ نظم کا یہ خاتمہ بے حد خوبصورت اور موثر ہے۔"

ساحر کے سیاسی آدرشوں نے اُن کا بہت دور تک ساتھ دیا۔ غیر ملکی سامراجی حکمرانوں سے ملک کی نجات کا خواب اور عالمی سطح پر ایک انسانیت دوست، امن پسند اور مساوات پر مبنی غیر طبقاتی سماج کے قیام کا تصور اُن کے دل میں ہمیشہ اُمنگیں جگاتا رہا لیکن آزادی کے بعد ملکی سیاست نے دھیرے دھیرے جو غیر اخلاقی رُخ اختیار کیا، ہمارے قومی رہ نما خود اپنے عوام کا جس بے دردی سے استحصال کرنے لگے، خود عام افراد نے قومی مفاد پر ذاتی مفاد کو ترجیح دینے کی جو روش اپنائی اور پھر بین الاقوامی سیاست نے جو رنگ دکھایا، ساحر کے پسندیدہ فلسفہ حیات مارکسزم/لینن ازم کی جو باہم متضاد و متخالف تعبیریں سامنے آئیں اور ان کے خوابوں کی سرزمین سوویت روس میں اشتراکی انقلاب کے بعد رونما ہونے والے ناپسندیدہ واقعات و عوامل سے، اسٹالن کی موت کے بعد جس طرح یکے بعد دیگرے پردے اُٹھتے چلے گئے، اس کے نتیجے میں ان کی یہ اُمنگیں بھی آخر آخر مضمحل ہوگئی تھی۔ وہ نظریہ جو زندگی بھر انہیں عزیز رہا تھا اپنا بھرم کھو رہا تھا اور جو افراد اور قومیں اس نظریے کی علمبردار تھیں، ان کی منافقت بھی ان پر عیاں ہوگئی تھی۔ ساحر جیسے حساس انسان اور شاعر کے لیے ازالۂ سحر کا یہ تجربہ کس قدر اذیت ناک رہا ہوگا، اس کا اندازہ ان کی آخری دَور کی نظموں سے بخوبی ہو جاتا ہے جو اُن کے دوسرے مجموعۂ کلام 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' میں شامل ہیں۔ یہاں دو نظموں کے کچھ اشعار پیش کیے جاتے ہیں۔ پہلی نظم کا عنوان ہے:

۲۶ جنوری

آؤ کہ آج غور کریں اس سوال پر
دیکھے تھے ہم نے جو وہ حسیں خواب کیا ہوئے
دولت بڑھی تو ملک میں افلاس کیوں بڑھا
خوش حالیِ عوام کے اسباب کیا ہوئے
بے بس برہنگی کو کفن تک نہیں نصیب
وہ وعدہ ہائے اطلس و کمخواب کیا ہوئے

جمہوریت نواز، بشر دوست، امن خواہ
خود کو جو خود دیئے تھے وہ القاب کیا ہوئے
صحرائے تیرگی میں بھٹکتی ہے زندگی
اُبھرے تھے جو اُفق پہ وہ مہتاب کیا ہوئے
مجرم ہوں مَیں اگر تو گنہگار تم ہو
اے رہروانِ قوم خطاکار تم ہو

ساحر کی 'لینن' نظم دو حصوں میں منقسم ہے۔ پہلے حصّے کا ذیلی عنوان ہے '۱۹۱۷'۔
اس میں ساحر نے لینن کو خراجِ عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا ہے ؎

کیا جانے، تری اُمّت کس حال کو پہنچے گی
بڑھتی چلی جاتی ہے تعدادا اماموں کی
ہر گوشۂ مغرب میں ہر خطّۂ مشرق میں
تشریح دگرگوں ہے اب تیرے پیاموں کی
وہ لوگ جنھیں کل تک دعویٰ تھا رفاقت کا
تذلیل پہ اُترے ہیں اپنوں ہی کے ناموں کی

طبقوں سے نکل کر ہم فرقوں میں نہ بٹ جائیں
بن کر نہ بگڑ جائے تقدیر غلاموں کی

ساحر اوائلِ عمر ہی سے جن مجروح احساسات کے ساتھ زندگی گزارتے رہے انہوں نے ان کی شخصیت اور شاعری دونوں پر گہرے اثرات ڈالے تھے — ساحر کی حیاتِ معاشقہ کے بارے میں متعدد روایتیں ہیں لیکن ان تمام روایتوں میں ایک بات مشترک ہے۔ وہ یہ کہ ان کے ہر معاشقے کا اختتام ناکامی پر ہوا۔ اس ناکامی کی وجہ کیا تھی؟ محبوبہ کا گریز؟ غالباً نہیں۔ امرتا پریتم نے جو شاید ان کی پہلی محبت تھیں، ساحر کے ساتھ اپنے تعلقِ خاطر کا جس

والہانہ انداز میں ذکر کیا ہے اور اُن کے لیے جس جذباتی وارفتگی کا اظہار کیا ہے وہ اس قیاس کی تردید کے لیے کافی ہے۔ خود ساحر کی شاعری سے جس محبوبہ کی تصویر اُبھرتی ہے وہ بھی کسی بے وفا لڑکی کی تصویر نہیں ہے۔ اس میں خود سپردگی کی ادا بھی ہے اور خوئے وفا بھی۔ بالعموم اظہارِ محبت میں پہل بھی اسی کی طرف سے ہوئی ہے

برف برسائی مرے ذہن و تصوّر نے
دل میں اک شعلۂ بے نام سا لہرا ہی گیا
تیری چپ چاپ نگاہوں کو سلگتے پا کر
میری بیزار طبیعت کو بھی پیار آ ہی گیا

(نظم 'اسی دوراہے پر')

ایسی شہادتیں موجود ہیں کہ ساحر کی زندگی میں جو لڑکیاں آئیں، ساحر اُن میں سے جسے چاہتے اپنا سکتے تھے، مگر وہ ایسا نہ کر سکے۔ ساحر نے اپنی بیشتر نظموں میں اپنی اس محرومی کا ذمہ دار اِس سماجی ماحول کو قرار دیا ہے جہاں ہر چیز زر کی ترازو میں تلتی ہے۔ ساحر کا رقیب سرمایہ دار ہے اور وہ ان کی محبوبہ کو خرید لیتا ہے۔ ان کی حیاتِ معاشقہ سے متعلق لگ بھگ ہر نظم یہی کہانی دہراتی ہے۔ یہاں صرف ایک نظم کا حوالہ کافی ہے جس کا عنوان ہے 'شہکار'

مصوّر! میں ترا شہکار واپس کرنے آیا ہوں

..............................................

تبسّم آفریں چہرے میں کچھ سنجیدگی بھر دے
جواں سینے کی مخروطی اُٹھانیں سرنگوں کر دے
گھنے بالوں کو کم کر دے مگر رخشندگی دے دے
نظر سے تمکنت لے کر مذاقِ عاجزی دے دے

مگر ہاں بنچ کے بدلے اسے صوفے پہ بٹھلا دے
یہاں میری بجائے اک چمکتی کار دکھلا دے

ساحر یہاں ایک نفسیاتی مغالطے کا شکار ہیں۔ اگر قصہ صرف اتنا ہی ہوتا تو ایک مقام وہ آیا تھا جہاں ساحر بھی بہ آسانی محبوبہ کو چمکتی ہوئی کار پیش کر سکتے تھے۔ اس حیثیت کو پہنچنے کے بعد بھی ساحر کی زندگی میں کئی لڑکیاں آئیں مگر ان کی تنہائیوں کی ساتھی نہ بن سکیں۔ پھر ساحر کی اس محرومی کے اسباب کہاں تلاش کیے جائیں؟ میرا جواب یہ ہے کہ ساحر کے انہی تلخ تجربات میں، جن سے ان کی زندگی عبارت تھی۔ اوپر ان کی نظم 'اسی دوراہے پر' کا جو بند نقل ہوا ہے اس کا آخری مصرعہ ہے ع

میری بیزار طبیعت کو بھی پیار آ ہی گیا

اس معمّے کی کلید اُن کی یہی بیزار طبیعت ہے جس نے انہیں زندگی بھر نہ کسی کا ہونے دیا نہ کسی کو اپنا بنانے دیا۔ اور اس بیزاری کے پیچھے وہی مشاہدے اور تجربے ہیں جو اُن کے پورے وجود میں کڑواہٹ اور ہراس بن کر سما گئے تھے۔ تائید مزید کے لیے ان کی نظم 'معذوری' کے یہ چند شعر بھی پڑھ لیجیے

میں کہ مایوسی مری فطرت میں داخل ہو چکی
جبر بھی خود پر کروں تو گنگنا سکتا نہیں
مجھ میں کیا دیکھا کہ تم اُلفت کا دم بھرنے لگیں
میں تو خود اپنے ہی کوئی کام آ سکتا نہیں

..............................

دل تمھاری شدّتِ احساس سے واقف تو ہے
اپنے احساسات سے دامن چھڑا سکتا نہیں
تم مری ہو کر بھی بیگانہ ہی پاؤ گی مجھے
مَیں تمھارا ہو کر بھی تم میں سما سکتا نہیں

ساحر کی ایک غزل کا شعر بھی یاد آیا جو اُن کی اس مخصوص مزاجی کیفیت کا آئینہ دار ہے۔

ہر شے قریب آکے کشش اپنی کھو گئی
وہ بھی علاجِ شوقِ گریزاں نہ کر سکے

ان کے اس 'شوقِ گریزاں' نے انہیں کسی ایک موڑ پر ٹھہرنے نہ دیا اور وہ زندگی بھر چند پرچھائیوں کا تعاقب کرتے رہے۔

مسعود منوّر نے ساحر کے فکری میلانات اور ان کے شعری اظہارات کو اپنے تاثرات کی کسوٹی پر پرکھا ہے اور ناز صدیقی نے ان کے اسلوب کا علمی تجزیہ پیش کیا ہے۔ میں اپنے اس خیال پر اصرار کرتا ہوں کہ اپنے ماضی سے گریزاں، حال سے ناآسودہ اور مستقبل سے ہراساں ایک شخص، سماجی ناانصافیوں اور نابرابریوں کے خلاف مسلسل احتجاج کرتا ہوا، نام نہاد مہذّب، معاشرے میں مرد کی چیرہ دستیوں اور عورت کی پامالیوں پر کڑھتا ہوا، بھری پری دنیا میں سب سے الگ تھلگ اپنی سلگتی ہوئی تنہائیوں کے صحرا میں سفر کرتا ہوا ایک کردار؛ جو ساحر کی پوری شاعری کا مرکز ومحور ہے، یہ شخص کوئی اور نہیں خود ساحر ہیں اور یہ کردار کسی اور کا نہیں خود ساحر کا ہے۔ یہ شعر ایک بار پھر پڑھ لیجیے کہ اپنی شاعری کے بارے میں ساحر کا یہ دعویٰ لفظ بہ لفظ درست معلوم ہوتا ہے

دنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں
جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں

ساحر نے اپنی زندگی میں حوصلہ شکن تلخ حقیقتوں کا سامنا کرتے ہوئے ہمیشہ ایک روشن مستقبل کے خواب دیکھے۔ اپنے لیے بھی اور پوری بنی نوعِ انسان کے لیے بھی۔ مگر ایسا لگتا ہے کہ اب یہ خواب بھی ان کا ساتھ چھوڑ چکے تھے۔ ان کے دوسرے مجموعۂ کلام کا نام 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' بھی اس طرف ایک مرموز اشارہ ہے۔ ذاتی طور پر وہ عمر کی اس سرحد تک آچکے تھے جہاں تجربے کی پختگی خوش آئند خواب دیکھنے کی کم ہی اجازت دیتی ہے اور ان کے گرد وپیش کا منظر بھی کچھ کم سنگین نہیں تھا۔

ساحر کی پوری جوانی جلتی سلگتی تنہائیوں کی نذر ہوئی۔ آخر عمر میں تنہائی کے اس لق و دق صحرا میں، جو اُن کی داخلی اور خارجی دونوں دنیاؤں کا احاطہ کر چکا تھا، صرف اُن کی والدہ

کی شفقت ہی ایک ایسا شجرِ سایہ دار تھی جس کے تلے وہ سکون کی سانس لے سکتے تھے۔ ۳۱؍جنوری ۱۹۷۶ کو جب یہ شجرِ سایہ دار ٹوٹ کر گرا اور اُن کی والدہ ہمیشہ کے لیے انہیں داغِ مفارقت دے گئیں تو زندگی سے ساحرؔ کی رہی سہی دل چسپی بھی جیسے ختم ہو کر رہ گئی۔ کیسا دردناک شعر کہا ہے انہوں نے ؎

کس لیے جیتے ہیں ہم کس کے لیے جیتے ہیں  بارہا ایسے سوالات پہ رونا آیا

والدہ سردار بیگم کا انتقال ساحرؔ کی زندگی کا آخری صدمہ تھا جس کے اثرات سے وہ مرتے دم تک بحال نہ ہو سکے۔

ساحرؔ ہمارے درمیان نہیں رہے۔ ان کا جسمانی وجود موت کی اندھی گپھاؤں کی نذر ہو گیا لیکن جب تک سینوں میں معصوم جذبات دل بن کر دھڑکتے رہیں گے، زندگی کی تب و تاب سے لبریز ان کی شاعری ہمارا ساتھ دے گی۔ عمر کے ایک خاص حصے کے لیے اور ذہنی رفعت کی ایک خاص حد تک ان کے فن پاروں میں جو بے پناہ کشش ہے اس نے انہیں قدرِ بقا بخش دی ہے۔ وہ اپنے عہد کے بڑے شاعر نہ سہی ایک ایسے شاعر ضرور ہیں جن کو جلد بھلایا نہ جا سکے گا۔



**سلطان محمد خاں مخمورؔ سعیدی**، راجستھان کی واحد مسلم ریاست ٹونک میں ۳۱؍دسمبر ۱۹۳۸ کو پیدا ہوئے تھے۔ والد احمد یار خاں نازشؔ بھی شاعر تھے۔ آگرہ یونیورسٹی سے ایم۔اے۔ (اردو) کیا۔ دس برس کی عمر میں پہلی نظم کہی۔ بسملؔ سعیدی کے شاگرد تھے۔ مخمورؔ سعیدی نرم لہجے کے غزل گو تھے۔ کچھ نظمیں اور دوہے بھی کہے۔ زمانہ ترقی پسندی کا تھا لیکن وہ فکری طور پر جدیدیت سے وابستہ رہے۔ اُردو-فارسی کی کلاسیکی روایت سے باخبر لیکن مغربی ادبیات سے دور رہے۔ ۱۹۵۵ کے بعد مختلف رسائل: 'ایوانِ اُردو'، 'نخلستان'، 'نگار'، 'فکر و تحقیق' اور 'اُردو دنیا' کی ادارت سے وابستہ رہے۔ گوپال متل کے ترقی پسندی مخالف جریدے 'تحریک' کے نائب مدیر کی حیثیت سے محاذ آرائی بھی کرتے رہے۔ مخمورؔ کے دوست ش.ک. نظام نے ان کے فن پر ایک کتاب 'بھیڑ میں اکیلا' (۲۰۰۷) مرتب کی تھی۔

**تصانیف:** سیاہ بر سفید، آواز کا جسم، واحد متکلم، جاتے لمحوں کی صدا، گفتنی، دیوار و در کے درمیاں، راستہ اور میں، گھر کہیں گم ہو گیا، پیڑ گرتا ہوا، شیرازہ، مرے عہد کی صدائیں۔

**اعزاز:** محمود شیرانی ایوارڈ، راجستھان رتن، ایوانِ غالب ایوارڈ، ساہتیہ اکادمی ایوارڈ

**وفات:** ۲؍مارچ ۲۰۱۰، جے پور، **تدفین:** ٹونک

علی احمد فاطمی

# ساحرلدھیانوی: معاصر ترقی پسند شعراء کی نظر میں

ایک خیال ہے کہ ترقی پسند شاعروں میں فیض احمد فیضؔ کے بعد سب سے زیادہ شہرت ساحرؔ لدھیانوی کو ملی۔ یہ بات پورے طور پر سچ ہو یا نہ ہو لیکن ساحرؔ کے مشہور و معروف ہونے میں کسی کو شک نہیں ہوسکتا۔ ساحرؔ کی عوامی اور عالمی مقبولیت کی ایک بڑی وجہ ان کے فلمی نغموں کی شہرت سمجھی جاتی ہے، جو غلط نہیں ہے۔ لیکن اُردو کے معیاری شعر و ادب اور بالخصوص ترقی پسند شعراء میں ساحرؔ کا مقام و منصب کیا ہے اور وہ کس مقام و صف میں کھڑے ہیں؟ اس کی تلاش و تجزیہ کے لیے ان کے کلام کے ساتھ جب میں نے ساحرؔ سے متعلق ممتاز ترقی پسند نقادوں کے مضامین تلاش کرنے شروع کیے تو سخت حیرت ہوئی کہ اس بے پناہ مشہور ترقی پسند شاعر پر صرف چند اوراق محمد حسن نے تو ضرور لکھے لیکن احتشام حسین، ممتاز حسین، سیّد محمد عقیل، قمر رئیس، شارب ردولوی، ش۔ اختر وغیرہ میں سے کسی نے بھی ایک مضمون یا تبصرہ لکھنے کی زحمت نہیں کی۔ یہ محض اتفاق نہیں ہوسکتا۔ اس بے توجہی کے اسباب وعلل پر باریکی سے غور کیا جائے تو ترقی پسند تنقید کی اُصول پسندی اور معیار پرستی کے کچھ ڈھکے چھپے نکات نکل آئیں گے۔ لیکن میں نے اس غیر ضروری تلاش کے بجائے ساحرؔ کے ہم عصر شعراء: کیفی اعظمی، سردار جعفری، احمد ندیم قاسمی، راہی معصوم رضا وغیرہ کے مضامین پر توجہ دی، جنھوں نے ساحرؔ کی شخصیت اور شاعری کے بارے میں دماغ سے کم دل سے زیادہ، فلسفہ سے کم جذبے سے زیادہ لکھا۔ چنانچہ راقم نے ارادہ باندھ کر ان کے ہم عصروں میں سے چند کا انتخاب کر کے مضمون نویسی کا منصوبہ تیار کیا، اس خیال سے بھی کہ ایک شاعر کا دوسرے شاعر تخلیق کار کے ذریعہ لیا گیا جائزہ، وہ بھی اپنے ہم عصر شاعر کا جائزہ، پروفیشنل قسم کی تحقیق اور مکتبی نوعیت کی تنقید سے کس طرح الگ ہوسکتا ہے۔ منطقی قیل وقال سے الگ

تخلیقی تنقید یا تنقیدی تخلیق جو بھی نام دیا جائے، بڑی حد تک سچی اور سادہ ہوتی ہے جیسی کہ ساحر کی شخصیت وشاعری تھی۔ سادہ مخلص، تشکیک وترسید سے ملوث۔

اس سلسلے میں سب سے پہلے میں کیفی اعظمی کا ذکر کرنا چاہوں گا، اس لیے کہ 'نئے ادب کے معمار' سیریز کے تحت جب بیشتر ترقی پسند شعراء ایک دوسرے کے کلام کا انتخاب ایک بسیط مقدمے کے ساتھ شائع کرر ہے تھے تو ساحرلدھیانوی، کیفی اعظمی کے حصے میں آئے۔ کیفی اعظمی نے یوں تو نثر اور بالخصوص تنقیدی نثر، نہ کے برابر لکھی ہے اور اس مقدمہ کو بھی پورے طور پر تنقیدی نثر کہہ پانا مشکل ہے، تاہم ساحر پر لکھا گیا یہ ایک دلچسپ اور لائقِ مطالعہ مقدمہ ہے جسے کیفی نے پوری سچائی اور بے باکی سے لکھا ہے۔

کیفی اعظمی کی ساحرلدھیانوی سے باضابطہ ملاقات اُس وقت ہوتی ہے جب ساحر لدھیانہ اور لاہور سے مایوس ہوکر تلاشِ معاش میں بمبئ پہنچے تھے۔ لیکن کیفی کہتے ہیں کہ جاگیردار کا بیٹا، ماں کا اکلوتا لاڈلا بمبئ پہنچ کر وہاں کی چمک دمک کے بجائے یہ بتاتا ہے — ''میں یہاں مزدور کی بستیاں دیکھنا چاہتا ہوں۔'' اور کیفی، ساحر کو مدن پورہ کے مزدوروں کے جلسے میں لے جاتے ہیں۔ مزدوروں کے جلسے میں بقول کیفی بڑوں بڑوں کو پسینہ آجاتا ہے لیکن ساحر پہلے ہی سے اس ماحول سے مانوس تھے۔ انہوں نے پورے جوش وخروش کے ساتھ ایک نہیں دو نہیں سات آٹھ نظمیں پڑھیں، پھر بھی تسلی نہ ہوئی۔ جب واپس ہوئے تو یہ شعر گنگنارہے تھے ؎

احساس بڑھ رہا ہے حقوقِ حیات کا — پیدائشی حقوقِ ستم پروری کی خیر
انساں اُلٹ رہا ہے رُخِ زیست سے نقاب — مذہب کے اہتمامِ فسوں پروری کی خیر

اس ضمن میں کیفی کہتے ہیں کہ ساحر کی نظم 'میرے گیت تمہارے ہیں' میں ان کا شعری منشور جھلکتا ہے، جب وہ مزدوروں سے عہد کرتے ہیں کہ 'میرے گیت تمہارے ہیں' تو فوراً ان کے سامنے متوسط طبقے کے کھوکھلے نقاد آجاتے ہیں اور ساحر کو کہنا پڑتا ہے ؎

مجھ کو اس کا رنج نہیں لوگ مجھے فنکار نہ مانیں
فکروسخن کے تاجر، میرے شعروں کو اشعار نہ مانیں

لیکن اسی نظم میں جب وہ یہ کہتے ہیں

تم سے قوت لے کر اب میں تم کو راہ دکھاؤں گا

تم پرچم لہرانا ساتھی، میں بربط پر گاؤں گا

تو کیفی انہیں تقسیمِ عمل کا شاعر گردانتے ہیں اور ایک طرح سے ایک نئی تنقیدی اصطلاح گڑھتے ہوئے یہ اعتراض کرتے ہیں

''وہ بربط پر گانا اس لیے چاہتے ہیں کہ پرچم لہرانے والوں کے رگ پٹھوں میں خون تیزی سے گردش کرتا رہے۔ مگر خود اپنے دست و بازو میں اتنی طاقت نہیں پاتے کہ گاتے بھی رہیں، پرچم بھی لہراتے رہیں۔''

لیکن اس سے قبل کیفی یہ بھی الزام لگاتے ہیں کہ ساحر کبھی کبھی دفاعی انداز اختیار کر لیتے ہیں۔ وہ کبھی کبھی کسی چیز کو اثباتی زاویے سے دیکھنے اور دکھانے کے عوض اس زاویے سے دیکھتے اور اس کی تردید کرنے لگتے ہیں۔

کیفی کا یہ الزام ایک زاویہ سے درست ہو سکتا ہے کہ ساحر ابتدا سے ہی مزدوروں، مفلسوں، بے روزگار نوجوانوں سے وابستہ رہے اور شاعری کی ابتدا بھی انہی کے درمیان سے ہوتی ہے، لیکن یہ بھی سوچتے رہنا چاہیے کہ وہ کیفی، سردار، مخدوم وغیرہ کی طرح باقاعدہ کمیونسٹ پارٹی کے ممبر نہیں تھے اس لیے ان کے تخیل کی اُڑان اُصول و نظریہ کی پابند نہیں تھی۔ ندا فاضلی سے گفتگو کرتے ہوئے انہوں نے کہا تھا۔ ''اچھی شاعری بھلے ہی کسی نظریہ پر پوری نہ اُترتی ہو لیکن اس کی عظمت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔'' مثال کے طور پر ترقی پسند شعراء میں اکثر کو اقبال کے بعض نظریات سے اختلاف تو تھا لیکن ان کی شعریت کا اعتراف بھی تھا۔

یہ اپنے آپ میں کم اہم نہیں کہ ساحر کے جو بچپن کے حالات رہے ہیں اس سے ساحر نے فرار حاصل نہیں کیا، نہ خودکشی کی بلکہ ذاتی زندگی کی کشاکش کو اجتماعی کشمکش میں ڈھال کر اسے اپنے مخصوص انداز و اسلوب کے ذریعہ شاعری کا قیمتی حصہ بنا دیا۔ اب اس میں کتنی رومانیت ہے، کتنی حقیقت اور کتنی اشتراکیت، یہ حکماء کا مسئلہ ہے کہ وہ عطرِ شاعری کو خوشبوؤں

کے خانوں میں تقسیم کرتے پھریں۔ لیکن اس تقسیم کے وقت وہ یہ بھول جاتے ہیں کہ شاعر کی عمر کے ساتھ شاعری کے موضوعات اور برتاؤ (Treatment) بھی بدلتا رہتا ہے۔ اس کے باوجود جب شاعر جرأت و خاکساری کے ساتھ یہ کہتا ہے کہ "میں پل دو پل کا شاعر ہوں"، تو اُس کا مطلب کچھ اور ہی لے لیا جاتا ہے۔ سردار جعفری جیسے دانشور شاعر نے بھی کہا تھا کہ — "ہر شاعری لمحۂ موجود کی شاعری ہوتی ہے۔ ہم تو آج کی شاعری کریں گے، آنے والی نسلیں اپنے عہد کی شاعری کریں گی۔" کیفؔی نے 'آخرِ شب' کی ابتدا میں ایلیا اہرن برگ کا قول پیش کیا ہے کہ ایسی شاعری کی بھی قدر و قیمت سے انکار نہیں کیا جا سکتا جو وقتی ہو اور اُس وقت قوم و ملک کی تقدیر کا فیصلہ ہو رہا ہو۔ لیکن کیفی، ساحؔر کے فکر و عمل میں نہ صرف دفاعیت بلکہ کہیں کہیں نراجیت اور افسردگی بھی تلاش کرتے ہیں، جو کسی حد تک درست ہو سکتا ہے لیکن یہ بھی غور کرنے کی ضرورت ہے کہ شاعر بھی انسان ہوتا ہے جو زندگی کے حادثوں کا شکار ہوتا ہے اور اس کے تحت الشعور میں ایک محزونی لہر کی بھی سرایت کرتی ہے جو کبھی کبھی اُبھرتی رہتی ہے۔ لیکن اگر وہ تخلیقی سطح پر غالب رجحان نہیں بنتی اور یاس سے نشاط کا راستہ چنتی ہے تو اس میں کوئی حرج بھی نہیں کہ اسی سے شاعری میں سوز و گداز اور اثر انگیزی پیدا ہوتی ہے۔ ایک مقام پر کیفی خود اعتراف کرتے ہیں۔

> "ساحؔر نے اپنی شخصیت کا سارا گداز شاعری میں بھر دیا اور شاعری کی ساری جادوئیت اپنے خط و خال میں جذب کر لی ہے.... 'تلخیاں' کا مطالعہ کیجیے تو اس کے مصنف کی روح بولتی دکھائی دے گی، سچائی اُن کی اور اُن کی شاعری کی سب سے بڑی خوبی ہے۔ اگر ان پر یاس کا دورہ پڑتا ہے تو وہ چھپاتے نہیں، اگر ان کے پیروں میں لغزش پیدا ہوتی ہے تو وہ شرماتے نہیں۔"

لیکن ساتھ میں وہ یہ بھی کہتے ہیں:

> "ابھی انہوں نے کوئی بڑی نظم نہیں کہی ہے اور شاید جب تک زندگی میں نراجیت کا عمل ہے وہ کہہ بھی نہیں سکیں گے، وہ دیر تک کسی موضوع پر غور

نہیں کر سکتے۔ گھبرا جانا، اُکتا جانا، ساتھ چلتے چلتے آگے بڑھ جانا، پیچھے رہ جانا، ان کی خصوصیت ہے۔"

شاعر کے تخلیقی رجحان کے پیمانے بوالعجب ہوا کرتے ہیں۔ کبھی کبھی راسخ العقیدگی شاعری کی نرمی اور خوشبو کو متاثر کر جاتی ہے اور کبھی کبھی کشمکش اور تذبذب شاعر کے جوہر اور زیور بن جاتے ہیں۔ پھر شاعری کا صرف ایک رنگ نہیں ہوا کرتا، گزرتے ہوئے وقت اور بالیدہ ہوتی ہوئی شخصیت میں رنگا رنگی پیدا ہوتی ہے۔ ایسے کتنے رنگ ہیں جو ساحر کی شاعری میں قوسِ قزح بن جاتے ہیں جس کا اعتراف خود کیفی کرتے ہیں۔ 'چکلے' نظم کے حوالے سے کیفی یہ بھی کہتے ہیں:

"ساحر نے ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کو جس شدت، جس نفرت اور جس خلوص سے جھنجھوڑا ہے، اس کی مثال مجھے کسی دوسرے فن پارے میں نہیں ملتی۔ 'چکلے' میں ساحر کی غیرت اس کی روح، اس کے احساس کی تلملاہٹ بلندی کے انتہائی نقطے پر نظر آتے ہے۔"

آخر میں کیفی اپنی یہ خواہش بھی ظاہر کرتے ہیں:

"میری تمنا ضرور ہے کہ ساحر ایک بار کسی ایسی چٹان سے ٹکرا جائیں کہ ان کی شخصیت پارہ پارہ ہو جائے، ان کی صلاحیتوں کو جگانے کے لیے یہ تصادم بہت ضروری ہے۔ یہ میرے اور میری طرح اکثر ساتھیوں کے دیکھے ہوئے مناظر ہیں کہ ساحر عام طور سے سمٹے سمٹائے بیٹھے رہتے ہیں، لیکن اگر ان کے رگِ حمیت پر کوئی بے دردی کے ساتھ نشتر رکھ دے تو ساحر دیکھتے دیکھتے کچھ سے کچھ ہو جاتے ہیں۔"

ہر شاعر کی نفسیات مختلف ہوا کرتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ موضوع ایک ہوتا ہے لیکن اسلوب مختلف ہوتا ہے۔ اس لیے اسلوب و انداز کا تعلق صرف الفاظ سے نہیں ہوتا شاعر کی جبلت سے بھی ہوتا ہے، افتادِ طبع سے ہوتا ہے جس کے پیچھے نفسیات اپنا کام کرتی رہتی ہے۔

ساحر لدھیانوی کے تعلق سے سردار جعفری پر اکثر یہ الزام لگتا رہا ہے کہ انھوں نے

ساحر کو محض Teenagers یعنی نوعمر لڑکے لڑکیوں کا شاعر کہا۔ سردار نے اپنے مضمون 'ساحر کا شاعرانہ مزاج' کی ابتدا ہی ان جملوں سے کرتے ہیں:

> ''جس کسی نے ساحر لدھیانوی کو یہ کہہ کر کمتر درجے کا شاعر ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ وہ Teen Agers یعنی نوعمر لڑکے لڑکیوں کا شاعر ہے، اس نے دراصل ساحر کی شاعری کی قدر و قیمت بیان کی ہے۔''

لیکن ساتھ ہی جعفری یہ بھی کہتے ہیں:

> ''نوعمر لڑکے اور لڑکیوں کے لیے شاعری کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ ان کے دل میں تر و تازہ امنگیں ہوتی ہیں، آلودگی سے پاک آرزوئیں ہوتی ہیں، زندگی کے خوبصورت خواب ہوتے ہیں اور کچھ کر گزرنے کا حوصلہ ہوتا ہے۔''

یہ صرف تمہید ہے۔ جس میں ترقی پسند جذبہ، آرزو اور خواب سے رشتہ جوڑ کر دیکھا گیا ہے۔ ایسا نہیں ہے کہ سردار جعفری، ساحر کو صرف جذبہ و نظر میں دیکھتے ہیں۔ ساحر کے رومانی اور وجدانی جذبہ کے تحت سردار جعفری نے ایسا سوچا اور کہا ضرور لیکن سردار جعفری اسی کی بنیاد پر شاعر کے جذبہ اور احساس و ادراک کی تلاش کرتے ہیں اور پھر اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں: ''اس شاعری کی سب سے بڑی خصوصیت شدتِ احساس اور سبک اندازِ بیان ہے۔''

سردار جعفری ایک فارسی مصرعہ ''عشق اوّل در دلِ معشوق پیدا می شود'' کے حوالے سے ساحر کے اس معصوم اور جذباتی رویّہ کو گرفت میں لیتے ہیں جس نے ساحر کو کج کلاہ بھی بنایا اور تلخ کلام بھی۔ اچھی بات یہ ہے کہ اُس نے ان تلخیوں کو ذات سے نکال کر سماج پر پھیلایا اور کج کلاہی کو، جو عزتِ نفس پر مشتمل تھی انفس و آفاق تک پھیلا دیا۔ اس وسعت میں جو شدتِ احساس ہے اور تلخی میں جو معنویت ہے اُس نے جہاں اس کو ایک مخصوص نزاکت اور انفرادیت بخشی، وہیں یہ غلط فہمی عام بھی ہوئی کہ وہ محض نوجوانوں کا شاعر ہے۔ اس سے زیادہ یہ کہ وہ ہمیشہ مرکزِ نگاہ رہنا چاہتا ہے۔ عشق میں بھی وہ عاشق کم محبوب زیادہ رہے۔ سراپا حزن و ملال رہے۔ یہ الگ بات ہے کہ اُس نے اسی ملال کو جمال کی منزل تک پہنچا دیا جس

میں جلال بھی برابر سے شریک ہے۔ اسی لیے جعفری کہتے ہیں:

''اُس کی اپنی ذات اور اپنی شاعری اس کا سب سے زیادہ محبوب موضوع سخن تھا۔ یہ چیز اس کی فطرتِ ثانیہ بن چکی تھی۔ یہیں سے ساحر کی شاعری میں واسوخت کے اندازِ سخن کا سراغ ملتا ہے جس کو اس نے ایک ترقی پسند زاویہ عطا کر دیا۔ اس میں ایک طبقاتی پہلو شامل کر دیا اور شاعر کی امیر معشوقہ کو غریب شاعر کے طنز کا شکار بننا پڑا۔''

ظاہر ہے کہ ساحر کا یہ رویہ نوجوانوں کو پسند آتا تھا۔ اس لیے جب ساحر نے نظم 'تاج محل' میں یہ کہا

اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر
ہم غریبوں کی محبت کا اڑایا ہے مذاق

تو یہ نظم اور خاص طور پر یہ شعر نوجوان طبقہ میں بیحد مقبول ہوا۔ حالانکہ یہ نظم ہر طبقہ میں بیحد مقبول ہوئی۔ خواجہ احمد عباس نے بھی ایک انگریزی مضمون میں لکھا:

''اُس نے اپنی سب سے مشہور اور سب سے متنازہ فیہہ نظم 'تاج محل' سے اپنے بزرگوں کی پوری نسل کو چونکا دیا تھا۔ یہ ایک نئی آواز تھی۔ ایک بے خوف اور ناموس آواز۔'' (انگریزی سے ترجمہ)

لیکن سردار جعفری یہ بھی کہتے ہیں:

''لطف یہ ہے کہ ساحر نے تاج محل دیکھا تک نہیں تھا۔ اگر دیکھ لیا ہوتا تو وہ ایسی نظم نہیں لکھ سکتا تھا۔ اس نظم میں غلطی یہ ہے کہ تاج محل شاہ جہاں کا کارنامہ نہیں ہے۔ ہندوستانی اور ایرانی صناعوں اور کاریگروں کے ہاتھوں کا جادو ہے۔ لیکن شاعری، جو جذبے کی لہروں پر مچلتی ہے منطق کے قابو میں نہیں آتی۔''

جعفری کا یہ بھی کہنا ہے کہ ساحر کی پوری شاعری کو صرف اس نظم یا نوجوانوں کے جذبہ میں قید کر کے دیکھنا مناسب نہیں، اس لیے کہ طبقاتی احساس صرف حسن و عشق یا نوجوان

نسل تک محدود نہیں رہتا۔ اس کی دوسری بڑی اور معرکے کی نظم ہے 'چکلے' جس میں غیر معمولی طنز ہے۔ نشتریت ہے۔ جعفری شاعر کی بے باکی اور بے خوفی کی داد دیتے ہیں اور کہتے ہیں:

"اس کی شاعری اپنی تمام تر بے باکی کے ساتھ زندہ اور تابندہ رہے گی۔"

جعفری کے اس جملہ اور ساحر کے بے باکانہ رویہ پر حیرت ہوتی ہے کہ ڈرپوک اور شرمیلے مزاج کا نوجوان ساحر جو آگے بڑھ کر کسی معشوق کا آنچل تک نہ پکڑ سکا، آنکھیں نہ ملا سکا، عشق کے ہر قدم، ہر موڑ پر پیچھے ہی ہٹتا رہا، وہ زندگی اور سماج، طبقاتی کشمکش، مزدور، کسان اور عام انسان کی زندگی و شاعری کے تعلق سے کس قدر بے باک اور بے خوف ثابت ہوتا ہے۔ یہاں بھی کوئی منطق نہیں ہے، کوئی منطق ہو یا نہ لیکن جرأت اور سمجھ کی یہ منزل بہرحال غور طلب ہے، جہاں جعفری یہ کہنے میں حق بجانب ہیں۔

> "رومان اور احتجاج کی اس شاعری میں انقلابی شعور کی کمی نہیں تھی لیکن رومان کی نمناک ہواؤں نے اس شعور کو شعلے میں تبدیل نہیں ہونے دیا جو شعلہ اقبال، پابلو نرودا، لوئی آراگون اور ناظم حکمت کی شاعری کی روح ہے۔"

وہیں سردار جعفری ایک دوسرے مضمون میں ساحر کی نظم 'پرچھائیاں' کی تعریف کرتے ہوئے کہتے ہیں:

> "پرچھائیاں ساحر کی بیشتر نظموں کی طرح محاکات کا ایک اچھا نمونہ ہے اور بیک وقت غنائی اور بیانیہ کیفیات کی حامل ہے۔ وہ غنائی کیفیت جو بیانیہ عناصر سے آنکھ چراتی ہے بسا اوقات ذاتی داخلیت کے نہاں خانوں میں جلوے دکھا کر رہ جاتی ہے۔"

اور

> "اس محاکاتی کیفیت کو پیدا کرنے کے لیے ساحر نے لفظوں کے استعمال میں بھی بڑی خوش خلقی دکھلائی ہے۔ اس نے بعض مقامات پر لفظوں سے نقاشی اور رنگ کاری کا کام لیا ہے اور اس کا قلم شاعر کے قلم کے بجائے مصوّر کا قلم بن گیا ہے۔ الفاظ، جو چند حروف کی اجتماعی شکل میں پگھل کر

رنگ اور خطوط میں تبدیل ہو جاتے ہیں اور کاغذ کے صفحے پر ایک منظر کھینچ دیتے ہیں، ان کی صوتی کیفیت میں بھی ٹکراؤ اور جھنکار کی بجائے ایک خاموش اور بے آواز روانی ہے جیسے صاف اور چکنی سطح پر آہستہ آہستہ پانی بہہ رہا ہو۔"

شاعری میں شیرینی، سادگی، شفافیت عمدہ خصائص ہیں اگر وہ موضوعِ سخن سے راست اور خلاّقانہ طور پر تعلق رکھتی ہوں۔ لیکن کبھی کبھی شعور و احساس، اضطراب واحتجاج شیریں بیانی کو شعلہ بیانی میں تبدیل کر دیتا ہے۔ یہ بھی ضروری ہے کہ اضطراب واحتجاج، اور شعور بیانی و بلند آہنگی لازم وملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں لیکن اردو سماج، اردو کے مہذب قارئین چونکہ للکار کے مقابلے فریاد کے عادی رہے ہیں، برہنہ گفتاری کی جگہ خاموشی اور سرگوشی عام رہی ہے، اس لیے ایسی بلند آہنگی، شعلہ بیانی انہیں موافق کیسے آسکتی تھی! اس لیے بہت سے ناقدین ساحر شاعری کو ہنگامی شاعری، نعرہ بازی کی شاعری کہہ کر مذموم نگاہوں سے دیکھتے رہے لیکن حق اور صداقت کی اپنی جمالیات ہوا کرتی ہے۔ اسی جمالیات کے تحت بالآخر اس پُر از جلال آہنگ کو پسند کیا گیا اور ساحر پسند کیے گئے۔

---

ساحر کے ایک اور ہم عصر شاعر اور ان کے وطن پنجاب کے دانشور احمد ندیم قاسمی نے ساحر پر جو مضمون لکھا اس کا عنوان ہے: 'ساحر کی انفرادیت اور شدتِ احساس' قاسمی نے جیسا کہ عنوان سے ظاہر ہے، ساحر کے شدتِ احساس کو ہی انفرادیت قرار دیا۔ ابتدا میں تو قاسمی یہ کہتے ہیں:

"انسان کے شدتِ احساس نے شاعری کو جنم دیا۔ تفکر کی گہرائی نے اسے پروان چڑھایا۔ صوتی آہنگ نے اسے شبابِ جاوداں بخشا اور مشاہدے کی ہمہ گیری، نیز ماحول کی اثر آفرینی نے اس میں رنگ بھرے۔"

قاسمی کا محض خیال ہی نہیں بلکہ دعویٰ ہے کہ زمانۂ قدیم سے تا حال شاعری کے یہی خصائص مختلف شکلوں میں نظر آتے ہیں۔ قاسمی کو ان تمہیدی کلمات کی ضرورت اس لیے

پڑی کہ وہ ساحرؔ کی شاعری میں احساس کی شدت کو بھی نمایاں پہلو کے طور پر دیکھتے ہیں۔ یہ بات زیادہ غلط بھی نہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ بات ذات کی ہو یا سماج کی، انفرادی ہو یا اجتماع کی، احساس کی شدت تو دونوں مقام پر درکار ہے۔ بس خلوص اور صداقت کی ضرورت ہوا کرتی ہے، اور ساحرؔ کی شخصیت اور شاعری میں یہ عناصر بدرجۂ اتم موجود تھے۔ نظیرؔ صدیقی نے ایک جگہ سچی بات لکھی ہے — ''ساحرؔ یقیناً ایک سچے شاعر تھے — ایک ایسے شاعر جسے سچائی کو شاعری کے سانچے میں ڈھالنے کا ہنر آتا تھا۔''

سردار جعفری نے بھی شدتِ احساس کی بات کی ہے اور ڈھکے چھپے کیفی اعظمی نے بھی۔ یہ دونوں بنیادی طور پر شاعر ہیں اور ان کے پاس احساس کی دولت ہے اور جلوہ گری بھی۔ یہ الگ بات ہے کہ ان کی شاعری میں کہیں شدت ہے اور کہیں نہیں بھی۔ لیکن سردار، کیفی اور قاسمی، سبھی ساحرؔ کو شدتِ احساس کا شاعر تسلیم کرتے ہیں۔ قاسمی یہ بھی کہتے ہیں کہ موجودہ دَور میں شاعری کے کچھ زیادہ تجربے ہو رہے ہیں، تجربے ہوتے رہنے چاہئیں لیکن تجربہ اس وقت صرف تجربہ ہی بن کر رہ جاتا ہے جب تک اُس میں احساس کی شدت اور خلوص کی صداقت نہ ہو، جو ساحرؔ میں تھی اور جو اکثر بڑے ترقی پسند شعراء میں تھی۔ یہ الگ بات ہے کہ ان کے تخلیقی تجربات اور اظہار کے معاملات قدرے مختلف رہے ہیں اور انہیں مختلف ہونا بھی چاہیے۔ قاسمی اس مقام پر ایک پتے کی بات کہتے ہیں:

> ''ابہام صرف وہیں پیدا ہوتا ہے جہاں ذاتی تجربات کا فقدان ہو اور کتابی علم موضوعِ شاعری ہو۔''

اور ساحرؔ اور بیشتر ترقی پسند شعراء کی یہی انفرادیت رہی ہے کہ انہوں نے مشاہدات و تجربات کی شدت کو پیمانے میں ڈھال کر شعریت میں تبدیل کر دیا۔ بظاہر ساحرؔ نے یہ کہا تھا۔

دنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں      جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں مَیں

لیکن اصل چیز یہ ہے کہ مشاہدات و تجربات ساحرؔ کے یہاں کس طرح آتے ہیں اور کیسے شدتِ احساس کی بھٹّی میں تپ کر تخلیقی بصیرت کا حصہ بنتے ہیں اور سادگی میں تخلیقی

اظہار کی رومان پرور حقیقت کس طرح سامنے آتی ہے۔ مثلاً محبت، شاعری کا ہمیشہ سے محبوب موضوع رہا ہے۔ ساحرؔ تو کئی محبتوں سے ٹکرائے، گھبرائے۔ پھر انہیں ایک منزل پہ آکر ایک ایسا شعر کہنا پڑا جو ایک کمیٹڈ شاعر ہی کہہ سکتا ہے جو محبوب سے زیادہ زندگی سے پیار کرتا ہے اور اس کا عشق ذات سے نکل کر کائنات تک پہنچ جاتا ہے۔

ابھی نہ چھیڑ محبت کے گیت اے مُطرب　　ابھی حیات کا ماحول خوشگوار نہیں

کون کہہ سکتا ہے کہ اس شعر میں فیض اور مجازؔ کی گونج سنائی دیتی ہے؟ خود ساحرؔ کہتے ہیں — ''ہر شاعر اپنے سینئر شاعروں سے متاثر ہوتا ہے لیکن سرقہ اور اثرات میں فرق ہے۔ سو فیصدی اوریجنل تو کوئی بھی نہیں ہوتا۔''

ایک جگہ اور کہتے ہیں:

''فیضؔ کے یہاں تشبیہات زیادہ ہوتی ہیں۔ میری نظموں میں صفات (Adjectives) سے فضا پیدا ہوتی ہے۔ شاعر کی خود کی شخصیت اس کے فن اور اسلوب پر نظر انداز ہوتی ہے۔ اس کا اپنا ایک حلقۂ فکر ہوتا ہے، اسی کے مطابق موضوع اور اسلوب کوئی شکل اختیار کرتا ہے۔''

اس لیے اگر ساحرؔ پر کسی کا اثر ہے تو یہ ایسی کوئی بُری بات نہیں، وہ دَور ہی سرکشی اور بغاوت کا تھا، محبوب کے رخسار سے زیادہ زندگی کے خارزار متوجہ کر رہے تھے اور پھر بقول فیضؔ — ''لوٹ جاتی ہے اُدھر کو بھی نظر کیا کیجے'' لیکن ساحرؔ کے یہاں 'کیا کیجے' نہیں بلکہ صاف انکار ہے۔ اسی لیے قاسمی کہتے ہیں:

''ساحرؔ کی محبت ایک سرکش محبت ہے۔ وہ محبت جو بورژوا طبقے کی بے شمار اور نفرت انگیز حد بندیوں کی وجہ سے پنپ نہ سکی۔ اور وہ اپنی محبت کی شدت اور اپنی محبوبہ کی بے بسی سے متاثر ہو کر حقائقِ حیات کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالنے پر مجبور ہو گیا۔''

کوئی چاہے تو لفظ 'مجبور' پر اعتراض کر سکتا ہے لیکن قاسمی اس کی بھی صفائی اس جملے سے کر دیتے ہیں کہ — ''انسانی جبلّت میں فوری انقلاب ناممکن ہے۔'' یعنی یہ عمل رفتہ رفتہ

نمو پاتا ہے۔ احساس سے اضطراب، اضطراب سے احتجاج اور سب سے آخر میں احتجاج، انقلاب کی منزل تک پہنچتا ہے۔ جو لوگ پہلی ہی منزل پر انقلاب کی باتیں یا انقلابی شاعری کرنے لگتے ہیں ان کے خلوص اور نظریہ کو اکثر شک کی نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے۔ یہ شک، یہ کمزوری ساحر کے یہاں ہرگز نہیں ہے۔ اس لیے کہ ان کے یہاں فطری طور پر احساس کا ایک ارتقا اور شعور کی بتدریج رفتار دیکھی جا سکتی ہے۔ جو 'نذرِ کالج' اور 'آج' جیسی نظموں سے شروع ہو کر 'تاج محل' اور 'چکلے' تک پہنچتی ہے۔ اسی لیے قاسمی یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ اکثر نوجوان شاعر انقلاب کی باتیں فیشن کے طور پر کرتے ہیں وہ شاعری اور پروپیگنڈے میں فرق نہیں محسوس کرتے اور پھر اُن کا یہ جملہ — ''ساحر کی نظموں کو پڑھتے وقت بہت کم ایسے مقامات ملیں گے جہاں اس نے فن کو جذباتیت پر قربان کر دیا ہے۔'' حالانکہ ان کے دوستوں و ہم عصروں کے مضامین پڑھیے تو زیادہ تر میں ساحر کو جذبے کے حوالے سے ایک کمزور اور معصوم انسان کے طور پر پیش کیا گیا ہے۔ اگرچہ یہ جھلک کہیں کہیں ان کی شاعری میں بھی نظر آتی ہے لیکن وہ کمی کے طور پر کم، خلوص، خستگی اور سوز و گداز کے طور پر زیادہ نمایاں ہوتی ہے۔ اسی لیے قاسمی کہتے ہیں:

> ''اس کی نظموں میں بے پناہ خلوص ہے۔ وہ جو محسوس کرتا ہے وہی کہتا ہے، اور کچھ اس انداز سے کہتا ہے کہ اس کی ان نظموں کا تاثر پڑھنے والوں کے احساسات میں ایک کرب آمیز جھنجھناہٹ پیدا کرتا ہے، اُسے بہت دور تک سوچتا چھوڑ جاتا ہے۔ ان نظموں میں ساحر کی انفرادیت اس قدر نمایاں ہے کہ ہمیں اس کے ایک ایک شعر سے ایک نئے دُکھ، ایک نئے زاویے اور ایک نئی صبح کی جھلکیاں نظر آتی ہیں۔''

زاویہ اور صبح تو نئے ہو سکتے ہیں لیکن دُکھ کا نیا ہونا معمولی بات نہیں۔ یہ اسی وقت ممکن ہوتا ہے جب غم، شعورِ غم میں تبدیل ہو جائے اور شعورِ حیات تک پھیل جائے۔ فکر و شعور کا یہ وجدانی سفر آسان نہیں اور یہ دولتِ غم ہر شاعر کو حاصل نہیں ہے۔

راست طور پر صرف احتجاج و انقلاب کی بلند آہنگ شاعری کرتے رہنا غلط تو نہیں

لیکن اس بلند آہنگی میں فکر ونظر کی پختگی اور احساس وشعور کی بالیدگی نہ ہوتو اشعار کھوکھلے سے ہوکر رہ جاتے ہیں۔ بغور ملاحظہ کیجیے کہ ساحر کے یہاں استقامت کے ساتھ ساتھ کہیں کہیں تشکیک ونا کامی کے پہلو بھی نظر آتے ہیں، جسے اکثر قارئین وناقدین نے ساحر کی کمزوری سمجھا اور اس نوعیت کے مصرعوں میں مجہولیت تلاش کرلی۔

'یہ غم بہت ہیں مری زندگی مٹانے کو'، 'مایوسیوں نے چھین لیے دل کے ولولے' یا 'میرے بے چین خیالوں کوسکوں مل نہ سکا' وغیرہ۔

وہ یہ بھول جاتے ہیں کہ شاعری شاعر کے مختلف موڈ اور ماحول کے اثرات کے بطن سے جنم لیتی ہے۔ شاعر ہمہ وقت جوش وولولہ میں ڈوبا نہیں رہ سکتا۔ وہ زمانہ اور وقت کے مختلف اُتار چڑھاؤ سے گزرتا ہے اور کبھی کبھی غم زدگی اور محزونی ہی عمدہ شاعری کے راستے ہموار کردیتی ہے اس لیے کہ ان کیفیات میں حسیت دھاردار ہو جاتی ہے۔ اردو شاعری میں ایسے بے پناہ مثالیں ہیں۔ اس لیے ساحر کی اس مزاج کی نظموں کو اسی زاویہ سے دیکھا جانا چاہیے۔ ان کے 'ہراس' اور 'کشمکش' کو اپنی طرح سے سمجھنے کی ضرورت ہے کہ اسی موڑ پر وہ 'ہراس' اور اسی 'دوراہے' پر جیسی غیر معمولی نظمیں کہتے ہیں۔ قاسمی کہتے ہیں:

> ''' ہراس' اور 'اسی دوراہے پر' فنی لحاظ سے اتنی مکمل اور حسین نظمیں ہیں کہ جی چاہتا ہے کہ ساحر کچھ عرصے کے لیے اسی راہ پر گامزن رہے اور اُردو کی رومانی شاعری میں نت نئے تجربے کرتا جائے۔''

قاسمی نے ساحر کی شخصیت وشاعری کے بعض ایسے نازک اور نرم ولطیف گوشوں کی طرف اشارے کیے ہیں جو ایک شاعر ہی کرسکتا ہے، نقاد نہیں۔ ان کا خیال ہے کہ یہ محزونی اور افسردگی ہی ان کی اکثر مزاحمتی واحتجاجی نظموں میں فن کا خوبصورت احساس اور جمالیاتی شعور قائم رکھتی ہیں۔ ہر چند کہ ان کی نظموں میں ابہام کا شائبہ تک نہیں پھر بھی ایک اشاراتی کیفیت، نرمی وگداز ان کی نظموں میں ان کے احساسِ جمال کا اظہار کرتا چلتا ہے۔ اسی لیے پورے اعتماد سے قاسمی لکھتے ہیں:

> ''نہایت نرم ونازک اشاریت اس کے فن کی خصوصیت ہے۔ وہ ابہام

دور کرنے کے لیے نہایت صاف ستھرے انداز میں ابہام کی تہیں کھولتا ہے۔ وہ دور دراز استعاروں اور اجنبی تشبیہوں سے قاری کی طبیعت کو مکدّر نہیں کرتا کیوں کہ تکدّر شاعری کے لیے زہر ہے۔''

انہیں اوصاف ومحاسن کو بیان کرتے ہوئے قاسمی کا مضمون ان جملوں پر ختم ہوتا ہے:

''میں ساحر کے فن کی خصوصیات گنوا کر طول نہیں دینا چاہتا۔ ان کی نظموں کو ملاحظہ کیجیے، تمام نظمیں شدتِ تاثر، حسنِ بیان اور رعنائیِ خیال کے لحاظ سے اُردو شاعری میں معرکے کے فن پارے ہیں جن کا شاعر نہ پرانے شاعروں کے روایتی لااُبالی کا شکار ہے اور نہ نئے شاعروں کے جنونِ جدّت پسندی کا۔ وہ ایک واضح اور معرّف پیغام کا حامل ہے۔ ایک ایسا پیغام جس میں کسی قسم کے تکلف وتزئین کی ضرورت نہیں۔''

معصوم رضا راہی نے اپنے مضمون کے عنوان کے تحت ساحر کو تنہائی اور یخ بستہ اُداسی کا شاعر کہا۔ حالانکہ وہ گفتگو کا آغاز نظم 'تاج محل' سے کرتے ہیں جس کے بارے میں راہی کی رائے ہے کہ ''اس نظم میں ان کی رومانی اشتراکیت اپنی حدوں کو پار کر گئی ہے۔'' لیکن ساتھ میں راہی کا یہ نکیلا جملہ بھی — ''ان کی شخصیت کے کندھوں پر زندگی بھر جاگیرداری کی پرچھائیں بیٹھی رہی۔ میرا گھر، میرے دوست، میرے عشق، میری نظر—

لے دے کر اپنے پاس فقط اک نظر تو ہے
کیوں دیکھیں زندگی کو کسی کی نظر سے ہم

اس شعر کی روشنی میں راہی واضح طور پر کہتے ہیں:

''یہ انفرادیت کی تلاش نہیں ہے۔ یہ اشتراکیت کا راستہ بھی نہیں ہے۔ یہ دنیا کو رد کرنے کی بات بھی نہیں ہے اور یہ کوئی بہت قابلِ قدر رویّہ بھی نہیں ہے۔''

لیکن پھر راہی یہ بھی کہتے ہیں— ''ہر آدمی کو اپنی پسندیدہ یا ناپسندیدہ پرچھائیوں کے ساتھ جینا پڑتا ہے۔'' اور یہ بھی کہ— ''پرچھائیوں کے اس سفر سے جو سلامت لوٹ

آئے وہی اچھا شاعر ہے۔"

اس کے بعد راہی، 'ساحر کی تنہائی اور یخ بستہ اُداسی' جیسا کہ مضمون کا عنوان ہے، کی طرف پلٹتے ہیں اور عنوان کے ساتھ ساتھ چلنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اوّلاً وہ تعریف کرتے ہیں کہ انہیں دونوں عناصر نے ایک جاگیر دار زادے کو شاعر بنا دیا لیکن اس کی شاعری سے محبت اور ولولہ چھین لیا۔ دو مصرعے ع

اس دَور میں جینے کی قیمت دار و رسن یا خواری ہے

یا

میں دار و رسن تک جا نہ سکا تم جبر کی حد تک آ نہ سکیں

راہی اس اعتراف کو بزدلی اور کم جی داری زیادہ مانتے ہیں اس لیے کہ اپنے آپ کو ناپسند یا کمزور کہنا اپنے آپ میں بہادری ہے۔ راہی نے ان جملوں میں تعریف کی ہے۔

"یہ اعتراف ان کی یخ بستہ اُداسی کی ہتھیلی پر شب چراغ کی طرح انگارے دہکا رہا ہے۔"

وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ انگارہ ہر ایک کے ہاتھ نہیں آتا۔ یہ انگارہ تو فیضؔ کی ہتھیلی پر بھی نہیں ہے۔ فیضؔ کا ذکر وہ اس لیے کرتے ہیں کہ ان پر فیضؔ کا رنگ گہرا ہے لیکن دونوں کے بیچ وہ ایک فرق بھی بتاتے چلتے ہیں، جو غور طلب ہے:

"دونوں کا موضوعِ سخن محبت ہے لیکن فیضؔ کی شاعری میں یہ محبت نسبتاً کم ہے اور فیض نسبتاً زیادہ ہیں۔ اس کے برعکس ساحرؔ کی شاعری میں محبت کے سوا کچھ ہے ہی نہیں۔"

پھر راہیؔ محبت کی مختلف سطحیں پیش کرنے میں لگ جاتے ہیں جو اپنے آپ میں ایک عمدہ بامعنی تحقیقی وتنقیدی عمل ہے۔ وہ اشعار بھی پیش کرتے ہیں اور یہ بھی کہتے چلتے ہیں کہ یہ روایتی محبت نہیں۔ اس لیے کہ شاعر زندگی سے لڑ کر، جوجھ کر، بھگت کر آیا ہے۔ تبھی تو ساحرؔ صاف طور پر کہتا ہے ؎

تم میں ہمت ہو تو دنیا سے بغاوت کر دو ورنہ ماں باپ جہاں کہتے ہیں شادی کر لو

اس میں نہ ریاض خیرآبادی والی محبت ہے اور نہ حسرت موہانی والی۔ یہ ساحرؔ کی

بالکل اپنی الگ آواز ہے۔ اس لیے کہ وہ محبت کو خیالی یا ماورائے زندگی نہیں سمجھتے بلکہ انسانی جدوجہد اور سنگھرش کا حصہ سمجھتے ہیں۔ اسی سنگھرش کے تحت کبھی کبھی وہ یہ بھی کہتے ہیں ؎

ابھی نہ چھیڑ محبت کے گیت اے مُطرب ابھی حیات کا ماحول خوشگوار نہیں

محبت اور جدوجہد کا یہ ٹکراؤ ساحر کو مختلف راستوں پر لے جاتا ہے۔ کہیں تضاد، کہیں تقسیم، کہیں امیری، کہیں مفلسی، کہیں وفا تو کہیں بے وفائی۔ راہی ہر طرح کی مثالیں پیش کرتے ہوئے چلے تو جاتے ہیں لیکن یہ نہیں بتا پاتے کہ اس تضاد و تقسیم سے ساحر کون سا بڑا فلسفہ پیش کرتے ہیں۔ بہ الفاظ دیگر ان کے رویّوں میں جذبہ تو ہے، جذبہ کی صداقت بھی ہے اور جذبہ اُس دَور کے دیگر شاعروں کی طرح نظریہ بھی بنتا ہے، لیکن سردار، مخدوم وغیرہ کی طرح فلسفہ نہیں بن پاتا، بڑی کائنات سے رشتہ نہیں جوڑ پاتا۔ ساحر کا والدین اور بادشاہ سے بغاوت کا جذبہ نوجوانوں کو اپیل کر گیا، سنجیدہ بزرگوں کو زیادہ نہیں۔ اس لیے ساحر پر نوجوانوں کا شاعر ہونے کا الزام لگا جو کسی طرح درست نہیں اور اگر درست ہے تو یہ کوئی بڑا عیب نہیں۔ راہی کا مضمون ان جملوں پر ختم ہوتا ہے ؎

''یہ ہے محبت کا شاعر، تنہائی اور یخ بستہ اُداسی کا شاعر، اپنے خیالوں کی پرچھائیوں کا شاعر۔ ساحر لدھیانوی کی محبت کا سفرنامہ۔ یہ سفر ان میں ایک رنگین قبا اور جسمِ یار کی خوبی سے شروع ہوا تھا اور چلتے چلتے وہاں آگیا جہاں خون پھر خون ہے سو شکل میں بدل سکتا ہے۔''

معصوم رضا راہی کا مضمون زیادہ مربوط نہیں ہے جس کا اعتراف خود مضمون نگار بھی کرتا ہے۔ تاہم راہی نے محبت جیسے نازک موضوع کی جو جہتیں پیش کی ہیں وہ نرم و نازک ضرور ہیں۔ لیکن راہی نے ساحر کی تنہائی کو فیض کی تنہائی سے الگ کر کے اور اُسے زندگی سے جوڑ کر اس کو جو پھیلاؤ دیا ہے، وہ ایک اچھی کوشش ہے۔

ساحر پر لکھنے والے دیگر شعراء میں جاں نثار اختر، عزیز قیسی، ندا فاضلی وغیرہ بھی ہیں لیکن ان میں سے بیشتر نے فلمی گیتوں پر باتیں زیادہ کی ہیں۔ مقامِ حیرت ہے کہ اُردو کے ترقی پسند نقادوں نے ساحر کی شاعری پر جامع اور بھرپور مضمون نہیں لکھا جبکہ ساحر کی

شہرت اور مقبولیت میں کمی نہ تھی۔ بلکہ کہا جاتا ہے کہ فیض کے بعد ساحر ہی وہ شاعر ہیں جنھوں نے شہرت کے جھنڈے گاڑے لیکن اسی عوامی اور فلمی شہرت نے ان کو کچھ نقصانات بھی پہنچائے۔ ادب وتنقید کے حوالے سے بظاہر ایک وجہ یہ بھی سمجھی جاتی ہے کہ ساحر کی شاعری میں ایک مخصوص رومانیت اور جذباتیت ضرور ہے جو آگے بڑھ کر ایک پُر کشش مزاحمت کا لبادہ اوڑھ لیتی ہے۔ ورنہ سچ یہ ہے کہ ترقی پسندی کا وہ گہرا مارکسی تصور جو فلسفۂ سماجیات اور طبقاتی شعور سے جنم لیتا ہے، جس سے شاعری میں فکر انگیز، تہہ دار عوامی اور زمینی کلچر پیدا ہوتا ہے اور جس سے شاعری سبک رومان سے گراں حقیقت میں تبدیل ہوتی ہے اور جذبہ، فلسفہ میں، ساحر کی شاعری میں (چند نظمیں چھوڑ کر) ان کا فقدان نظر آتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ 'تاج محل' اور 'نور جہاں کے مزار پر' جیسی عمدہ نظموں میں بھی رومانی بغاوت کا نیا انداز اکثر کو پسند تو آیا لیکن ان ہی نظموں میں جو دبا دبا سا طبقاتی شعور ہے وہ قارئین کو کم نظر آیا۔ اس لیے کہ وہ ساحر کے مخصوص اسلوب کی دلکشی میں دبا دبا ہی رہتا ہے۔ یہ ساحر کا مخلصانہ اظہار ہوسکتا ہے یا غیر شعوری انتشار۔ بہر حال جو کچھ کہ ہے اس پر ساحر کے دلنواز اسلوب کا پردہ پڑ گیا اور ساحر کی شاعری اکثریت کے دماغ سے زیادہ کانوں کو اچھی لگنے لگی۔ اور زیادہ تر ناقدین نے ساحر کی نرمی، دلکشی، صوتی آہنگ کی چاشنی پر تو باتیں کیں اس سے زیادہ آگے نہ گئے یا کم گئے۔ یہ کام تو بڑے اور ذمہ دار نقاد ہی کر سکتے تھے جو اکثر خاموش رہے۔

ضرورت اس بات کی ہے کہ ساحر کی رومانی دلکشی اور سرکشی سے آگے بڑھ کر مزاحمت کی فطرت اور فلسفۂ حقیقت کو تلاش کیا جائے، جو ساحر کے یہاں کم ضرور ہے لیکن ناپید نہیں۔ اس کم مائیگی کے ذمہ دار کوئی اور نہیں خود ساحر ہیں، جنھوں نے اپنی زندگی اور شاعری دونوں کو غیر منصوبہ بند طریقہ سے برتا۔ فکر ونظر کی اُس مرکزی دھارا سے وہ کٹے کٹے سے رہے جو اُن دِنوں بڑی ترقی پسند شاعری کا محور تھی۔ تاہم ساحر کا جو کچھ بھی سرمایہ ہے وہ قابل قدر ہے، اب اس کی قدر ومنزلت پر مناسب ومعقول تنقیدی آراء کا آنا ضروری ہے۔

●●●

پروفیسر صغیر افراہیم

# انکشافِ ذات و کائنات کا شاعر

بات ۱۹۷۳ء کی ہے مگر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ابھی کل ہی کی بات ہے۔ میں ہائی اسکول کا امتحان دینے کے بعد گرمیوں کی چھٹیاں گزارنے کے لیے بھوپال گیا ہوا تھا۔ میرے خالو جناب اشتیاق عارف اُس عہد کے ممتاز صحافی تھے۔ وہ مولانا شوکت علی کے پرائیویٹ سکریٹری رہ چکے تھے۔ 'خلافت'، 'ندیم'، 'افکار'، 'قائد'، 'نیا ساتھی'، 'مزدور' اور 'آفتاب' جیسے اہم اَخبارات ورسائل اُن کی سرپرستی میں مدھیہ پردیش کی صحافت میں ایک انقلاب برپا کررہے تھے ــــ معلوم ہوا کہ ساحرؔ لدھیانوی آرہے ہیں۔ میرے اصرار پر خالو جان مجھے اپنے ساتھ لے گئے۔ بہت قریب سے دیکھنے کا موقع ملا۔ سبھی گفتگو کرتے ہوئے کچھ نوش فرمارہے تھے اور میں اپنے پسندیدہ شاعر کو بغور دیکھ رہا تھا، سُن رہا تھا۔ وہاں موجود قدآور شخصیتوں میں مجھے ساحرؔ کا چہرہ سب سے تابناک لگ رہا تھا ــ

صاف رنگ، چوڑی پیشانی، لمبی نوکیلی ناک، روشن آنکھیں، گول مُسکراتے ہوئے چہرے پر ہلکے چیچک جیسے نشانات، مانگ اوپر کو اُٹھی ہوئی۔ دورانِ گفتگو اپنی لمبی لمبی انگلیوں کو بالوں میں اُلجھاتے، سلجھاتے اُنھیں اُوپر کی طرف اُٹھاتے ہوئے، سبھی کے لیے مرکز و محور بنے ہوئے تھے۔ اتنے قریب سے کیا، پھر کبھی دُور سے بھی اُنھیں نہ دیکھ سکا البتہ اُن کی شبیہ ہمیشہ نظروں کے سامنے رہی۔ کئی ادیبوں نے اُن کے خاکے لکھے، کیفی اعظمی کا بیان کیا ہوا سراپا جو ۱۹۴۸ء میں نئے ادب کے معمار (کتب پبلشرز لمیٹڈ، بمبئی) کی سیریز کے تحت اور پھر 'فن اور شخصیت' کے ساحرؔ لدھیانوی نمبر میں شائع ہوا، بہت مقبول ہوا:

"ساڑھے پانچ فٹ کا قد، جو کسی طرح سیدھا کیا جاسکے تو چھ فٹ ہوجائے۔ لانبی لانبی لچکیلی ٹانگیں، پتلی سی کمر، چوڑا سینہ، چہرے پر چیچک

کے داغ، سرکش ناک، خوبصورت آنکھیں، آنکھوں میں جھینپا جھینپا سا تفکر، بڑے بڑے بال، لجلجی چال، جسم پر قمیض، پتلون منڈھی ہوئی اور ہاتھ میں سگریٹ کا ٹن"۔

لیکن میری نظروں سے ۱۹۷۳ء کے وہ نقش مٹ نہیں سکے جیسے وقت ایک جگہ ٹھہر گیا ہو۔ آج جب لکھنے بیٹھا ہوں تو خیال آتا ہے کہ یادوں کے دریچوں سے ایک جھلملاتا ہوا ستارہ لدھیانہ میں طلوع ہوتا ہے اور ماہتاب کی مانند اپنی ضوپاش کرنوں سے فضا کو منور کرتا ہوا ممبئی میں غروب ہو جاتا ہے کہ طلوعِ صبح سے تاروں کی موت ہوتی ہے۔ تبھی تو وہ کہتے ہیں "نیا سفر ہے، پُرانے چراغ گُل کردو"۔ طلوع سے غروب ہونے کی داستان، دلچسپ اور موثر ہے۔

۸/مارچ ۱۹۲۱ء کو چودھری فضل محمد کے یہاں سردار بیگم کی کوکھ سے جو بیٹا پیدا ہوا اُس کا نام عبدالحئی رکھا۔ رنگین مزاج فضل محمد ہفتوں جشن مناتے رہے۔ اس وجہ سے بھی کہ گیارھویں شادی کی بدولت اولادِ نرینہ کے دیدار ہوئے تھے۔ وہ اولادِ نرینہ کا جو جواز پیش کر رہے تھے وہ جواز مبصر کے لیے یوں بھی بے معنی ہو جاتا ہے کہ اِس کے بعد بھی فضل محمد اپنے عاشقانہ مزاج سے باز نہیں آئے۔ نتیجتاً سردار بیگم اُن سے دُور ہوتی گئیں۔ بات اِس حد تک بڑھی کہ مقدمہ بازی کی نوبت آ پہنچی اور عبدالحئی، ماں اور ماموں عبدالرشید، جو خشک میوے کا کاروبار کرتے تھے، کے سائے میں پرورش پاتے رہے۔ مالوہ خالصہ ہائی اسکول سے میٹرک کرنے کے بعد ساحر گورنمنٹ کالج لدھیانہ میں داخل ہوئے۔ وہاں وہ تعلیم سے زیادہ دیگر سرگرمیوں میں مشغول رہے۔ اسٹوڈنٹس یونین کے سکریٹری پھر صدر منتخب ہوئے۔ صاف گوئی اور سیاسی نکتہ چینی کی بدولت اُنھیں کالج سے نکالا گیا۔ وہ لدھیانہ چھوڑ کر لاہور آ گئے۔ پہلے دیال سنگھ پھر اسلامیہ کالج میں داخل ہوئے مگر ۱۹۴۳ء میں بی۔اے۔ مکمل کرنے سے پہلے ہی تعلیم ترک کر دی، اور کاغذ قلم کو وسیلہ بنالیا۔

ساحر نے ۱۹۳۷ء میں میٹرک کا امتحان دینے کے بعد فرصت کے لحات میں چند شعر کہے۔ ماں کی حوصلہ افزائی سے ایک نظم مکمل کی اور اپنے اسکول ٹیچر فیاض ہریانوی کے

سامنے رکھی جنھوں نے فرمایا: ''اشعار موزوں ہیں، لیکن نظم معمولی ہے''۔ اِس تاثر کے بعد اچھی نظم کے جتن شروع ہوئے اور تخلص کی بھی فکر لاحق ہوئی۔ اس تعلق سے ساحرؔ نے خود لکھا اور انٹرویو میں کہا ہے کہ اقبالؔ نے داغؔ کا جو مرثیہ لکھا اُس کے ایک شعر سے میں نے تخلص اخذ کیا ہے ؎

اِس چمن میں ہوں گے پیدا بلبلِ شیراز بھی
سینکڑوں ساحر بھی ہوں گے صاحبِ اعجاز بھی

دورانِ طالب علمی ساحرؔ نے چند کہانیاں بھی لکھیں جن کا ذکر وہ خود اور اُن کے احباب کرتے ہیں مگر وہ کہانیاں دستیاب نہیں ہیں۔ تعلیم سے کنارہ کشی اختیار کرنے کے کئی اسباب ہیں جن میں ایک سبب ملکی اور غیر ملکی صورت حال سے اُکتاہٹ اور بیزاری ہے۔ جس کے اظہار کے لیے انہوں نے صحافتی سرگرمیوں میں حصّہ لیا۔ چند ماہ لاہور میں ماہنامہ 'ادبِ لطیف' کے مدیر کی حیثیت سے کام کیا پھر دہلی آکر ترقی پسند جریدہ ماہنامہ ''شاہراہ'' کی ادارت سنبھالی۔ ساتھ میں 'پریت لڑی' جو بیک وقت اردو، پنجابی اور ہندی میں شائع ہوتا تھا اُس کے اردو ایڈیشن کی بھی ذمہ داری قبول کی۔ 'شاہراہ' کے صرف دو شمارے شائع ہوئے، تیسرا مکمل ہو چکا تھا کہ ساحرؔ دہلی سے حیدرآباد چلے گئے۔ وہاں اکتوبر ۱۹۴۵ء میں ترقی پسند مصنّفین کی پانچویں کُل ہند کانفرنس جس کا افتتاح سروجنی نائیڈو نے کیا تھا، اُس کے ایک اجلاس میں جو کرشن چندر کی صدارت میں ہوا تھا، ساحرؔ نے نوآبادیاتی نظام کو تختۂ مشق بناتے ہوئے 'اردو کی انقلابی شاعری' کے عنوان سے مضمون پڑھا۔ اُن کے جذبے، جوش اور اندازِ تخاطب سے متاثر ہو کر سجاد ظہیر اُنھیں اپنے ساتھ بمبئی لے گئے۔ مئی ۱۹۴۹ء میں بھیمڑی میں منعقد ہونے والی سہ روزہ کل ہند کانفرنس میں شرکت کرتے ہوئے انہوں نے حالاتِ حاضرہ پر بے باک تبصرہ کیا، جس کی تعریف رام بلاس شرما نے بھی کی۔

ابتداءً احباب کے ساتھ گزر کرتے رہے مگر جلد ہی اندھیری میں واقع کرشن چندر کے گھر (کوور لاج) کی بالائی منزل میں آگئے۔ یہاں آنے سے قبل اُن کی والدہ الہ آباد میں اپنے بھائی کے یہاں مقیم تھیں، ساحرؔ نے اُنھیں اپنے پاس بُلا لیا کیوں کہ فلمی دُنیا میں

کرشن چندر، مہندر ناتھ، پریم دھون، موہن سہگل، ایس ڈی برمن وغیرہ کی معاونت کی وجہ سے صورتِ حال بدل رہی تھی۔

ساحرؔ لدھیانوی پر پچھلی کئی دہائیوں سے بہت کچھ لکھا گیا ہے۔ رسائل و جرائد کے خاص نمبر نکلے ہیں۔ کئی یونیورسٹیوں میں تحقیقی مقالے لکھ کر پی ایچ۔ڈی۔ کی ڈگریاں حاصل کی گئی ہیں لیکن نہ جانے کیوں اِس بات پر زور دیا گیا ہے کہ چاہت میں ساحرؔ کبھی کسی ایک کے ہو کر نہیں رہے۔ امرتا پریتم ہوں یا لتا منگیشکر، سُدھا ملہوترہ ہوں یا کوئی اور بھی۔ اُن کے بارے میں تو یہاں تک کہا گیا ہے کہ وہ حُسن پرست نہیں خود پرست تھے۔ اپنے آپ پر عاشق تھے جب کہ ساحرؔ کے درجنوں اشعار گواہ ہیں کہ حُسن و جمال کا یہ عاشق خواتین کی فلاح و بہبود کے لیے جتن کرتا، اُنہیں عزت و احترام کی نظر سے دیکھتا، اُن کے مُعاشرتی رُتبے، سماجی وقار اور تہذیبی شخصیت کے مختلف پہلوؤں کو اُجاگر کرتا رہا ہے۔ 'تلخیاں' (۱۹۴۴)، 'پرچھائیاں' (۱۹۵۵)، 'گاتا جائے بنجارا' (۱۹۶۵)، 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' (1971) سے اِس کی متعدد مثالیں دی جاسکتی ہیں ؎

لوگ عورت کو فقط جسم سمجھ لیتے ہیں
روح بھی ہوتی ہے اس میں یہ کہاں مانتے ہیں

اگر مانتے تو اُس کی مدد ضرور کرتے کیوں کہ ؎

مدد چاہتی ہے یہ حوا کی بیٹی
یشودھا کی ہم جنس رادھا کی بیٹی
پیمبر کی اُمت، زلیخا کی بیٹی

ساحرؔ نے محسوس کیا کہ اُن کے والد عام جاگیرداروں کی طرح انگریزوں سے قربت بڑھانے کے لیے خوشامدانہ لہجہ میں بات کرتے اور خواتین کے سامنے حاکمانہ بلکہ جابرانہ رویہ اختیار کرتے تھے۔ بے حد حساس طبیعت کے مالک ساحرؔ کا نفسیاتی طور پر جھکاؤ بچپن سے خواتین کے تئیں ہوتا چلا گیا، شاید اِسی سبب وہ اپنی والدہ سے بے حد قریب ہوتے گئے، اِس حد تک کہ بغیر اُن کے خود کو ادھورا سمجھا۔ ۳۱ر جولائی ۱۹۷۶ کو جب والدہ اِس جہانِ فانی

سے رُخصت ہوئیں تو خاصے مضبوط اعصاب کے مالک اِس شاعر نے اپنے آپ کو نیم مُردہ محسوس کیا۔ ماموں زاد بہن انور جسے ساحر بے حد عزیز رکھتے تھے وہ بھی اُنھیں زیادہ دنوں تک سنبھال نہ سکی اور محض چار سال کے بعد ساحر بھی ۲۵/اکتوبر ۱۹۸۰ کو اپنی والدہ سردار بیگم سے جا ملے۔ سردار بیگم ساحر کے لیے محض ممتا کی مورت نہیں، محافظ اور نگہبان بھی تھیں تبھی تو اِس گوشۂ عافیت کی حدود سے باہر قدم نکالتے ہوئے ساحر کو خوف محسوس ہوتا۔ یہ خوف بُزدلانہ نہیں بلکہ عہد و پیمان کو منصفانہ طور پر پایۂ تکمیل تک نہ پہنچانے کا احساس تھا جو لاشعوری طور پر اُس ظلم و جبر کی یاد دلاتا تھا جس کی شدت کو ساحر نے بچپن میں محسوس کیا تھا۔ یہی سبب ہے کہ فطری تقاضوں کے اُکسانے اور جبلی خواہشوں کے پیدا ہونے کے باوجود وہ زندگی کے سفر میں شریکِ حیات کا انتخاب نہ کر سکے۔

ساحر کی وفات پر ملک اور بیرونِ ملک جو تعزیتی قرار دادیں پاس ہوئیں اُن سے ہزار ہا صفحات بھرے پڑے ہیں جن کا لب لباب یہ ہے کہ وہ خوش اخلاق، خوش اطوار اور خوش مزاج انسان تھے۔ کیفی اعظمی نے اُن سے وابستہ تاثرات کو 'میرا ہم عصر میرا ساتھی' کے عنوان سے قلم بند کیا ہے کہ ساحر:

> ''...... جتنے کامیاب شاعر ہیں اُتنے ہی اچھے دوست بھی، جو خلوص اُن کے فن میں ہے وہی شخصیت میں ہے، احساس و تاثر کی جو شدت اُن کی نظموں میں ملتی ہے وہی زندگی میں نظر آتی ہے، جو بھولا پن اُن کے چہرے پر ہے، وہی لہجے میں ہے۔''

سخت حالات میں بھی ساحر دل شکستہ اور دل برداشتہ نہیں ہوئے بلکہ ناکامیوں کو مسکرا کر برداشت کیا اور خود اعتمادی کو ہمیشہ بحال رکھا۔ حوصلہ، عزم اور ارادہ اُن کی زندگی کا ہی نہیں شاعری کا بنیادی حصہ ہے، جس کے مطالعے سے ہر حساس شخص کے ذہن میں یہ تصویر اُبھرتی ہے کہ ساحر آزاد ہند میں ایک ایسے معاشرے کا خواب دیکھتے تھے جس میں تفریق و تخصیص نہیں مساوات ہو، تذلیل و حقارت نہیں، اپنائیت اور درگزر ہو۔

احمد راہی، امرتا پریتم، کرشن ادیب، پریم گوپال متل اور نریش کمار شاد نے ساحر کے

احباب کی جو طویل فہرست درج کی ہے اگر اس کو محدود کیا جائے تو عزیز ترین دوستوں میں مدن لعل دویدی، مرتضیٰ خان، حافظ لدھیانوی، احمد ریاض، حمید اختر، عجائب چتر کار، اوم پرکاش، ہری کرشن آرٹسٹ اور پرکاش پنڈت ضرور شامل ہوں گے۔ اِن سے وابستہ ان گنت افسانے ہیں مگر یہ واقعہ بڑی اہمیت رکھتا ہے کہ اِسے ساحؔر خود سُنتے سُناتے رہتے تھے۔ بٹوارے کے سبب ملک میں افراتفری کا ماحول تھا۔ ساحؔر بمبئی میں تھے اور والدہ لدھیانہ میں۔ لدھیانہ میں فسادات بڑے پیمانے پر ہو رہے تھے۔ ساحؔر کے دوستوں نے تمام دقتوں کو جھیلتے ہوئے اُن کی والدہ کو 'شاہکار' کے ایڈیٹر شورش کاشمیری کے گھر لاہور پہنچا دیا۔ اِس تگ و دو میں ورکرز یونین کے کامریڈ اوم پرکاش نے اپنی جان گنوائی۔ جب حالات سنبھلے تو ساحؔر لاہور پہنچے۔ چند ماہ احمد ندیم قاسمی کے ساتھ 'سویرا' میں کام کیا۔ جون ۱۹۴۹ء میں وہاں سے بدظن ہو کر والدہ کے ساتھ دہلی آگئے، ایک سال دہلی میں رہ کر 'شاہراہ' میں کام کیا۔

ساحؔر کے احباب نے جو دلچسپ واقعات قلم بند کیے ہیں اُن سے پتہ چلتا ہے کہ اُن کی مقبولیت کا ایک سبب حاضر جوابی اور تخلیقی جملہ بازی بھی تھی۔ وہ بات سے بات پیدا کرنے اور محفل کو زعفران زار بنانے کا ہُنر خوب جانتے تھے۔

ترقی پسندوں کو تنقید کا نشانہ بنانے پر ایک دن علی سردار جعفری نے کہا:

"ساحؔر، دیکھنا کوئی ترقی پسند شاعر تمہارے جنازے میں شریک نہیں ہوگا۔"

ساحؔر نے اپنے مخصوص انداز میں جواب دیا:

"کوئی بات نہیں سردار، میں سب ترقی پسندوں کے جنازے میں شرکت کروں گا۔"

حاضر جوابی کا ایک اور نمونہ ملاحظہ ہو۔ کہا جاتا ہے کہ سرزمین پنجاب اردو کے فروغ میں بے حد معاون رہی ہے۔ لیکن اقبالؔ، فیضؔ، بیدیؔ، ساحؔر وغیرہ کے تعلق سے یہ بھی کہا گیا کہ ان کا تلفظ صحیح نہیں تھا۔ کرشن ادیب نے لکھا ہے کہ ایک خاص محفل میں زبان و بیان، دتی اور دبستان دتی کی تباہی و بربادی پر گفتگو ہو رہی تھی۔ سردار جعفری نے ساحؔر کی طرف دیکھتے

ہوئے کہا:

''ساحر، دلّی جتنی مرتبہ اُجڑی ہے، اُسے پنجابیوں نے آباد کیا ہے''۔

ساحر نے ہنستے ہوئے جواب دیا:

''اور اِنھوں نے (محفل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) پچاس سال کے بعد کہنا شروع کردیا کہ پنجابیوں کو اردو نہیں آتی''

کرشن ادیب نے سردار اور ساحر کی جملہ بازیوں کے پیش نظر 'یادوں کے آئینے میں' یہ عکس اُبھارا ہے:

ایک محفل میں علی سردار جعفری، ساحر سے مخاطب ہوتے ہیں:

''ساحر، تم محض کالج کے لڑکے، لڑکیوں کے شاعر ہو، تمہاری مقبولیت وقتی ہے۔''

ساحر نے مُسکراتے ہوئے جواب دیا:

''سردار، کالج ہمیشہ رہیں گے اور لڑکے، لڑکیاں بھی، مجھے ہر دَور میں پڑھا جائے گا۔''

اُن کے عادات واطوار، مزاج ومذاق پر گفتگو کرتے ہوئے سلیمان اطہر جاوید رقم طراز ہیں:

''ساحر نہایت ملنسار، منکسر المزاج، خوش طبع اور دوست نواز انسان تھے۔ ہاں، کبھی کبھی جھنجھلا اٹھتے اور دوست احباب پر برس جاتے لیکن جلد ہی اپنے پر قابو پا لیتے۔ سماج کے نچلے، مظلوم، مقہور اور کچلے ہوئے طبقات سے اُنھیں ہمدردی تھی۔ انسانی اقدار سے پیار تھا۔ یہ ساری چیزیں ان کی زندگی اور ان کی شخصیت کا بھی حصہ تھیں اور ان کی شاعری کا بھی۔ چنانچہ ان کی شاعری کے مطالعہ سے جو تصویر قاری کے ذہن پر مرتب ہوتی ہے وہ ایک غیر طبقاتی معاشرہ کی ہے۔ ایسا معاشرہ جس میں لوگ مذہب، دولت، نسل اور رنگ کی بنیاد پر نہ ایک دوسرے سے اختلاف کریں اور نہ

ان بنیادوں پر ایک دوسرے کا استحصال۔ ایسا معاشرہ جو جہالت، بھوک اور افلاس سے پاک ہو، ایسا معاشرہ جہاں عورت کی عزت اور عصمت محفوظ رہے۔ ایسا معاشرہ جو چین، شانتی اور امن کا معاشرہ ہو۔ اور کوئی شبہ نہیں کہ ساحر نے ایسے معاشرہ کے لیے اپنی زندگی اور اپنے فن کو وقف کر دیا تھا۔"

اِس کج کُلاہ شاعر کی فکر پر نگاہ ڈالیں تو نظریاتی اختلاف کے باوجود ساحرؔ شاعرِ مشرق علامہ اقبالؔ سے بے حد متاثر تھے۔ وہ حسرتؔ موہانی کو بھی بہت پسند کرتے تھے۔ احسان دانشؔ، فیضؔ، جوشؔ، مجازؔ اور سردارؔ جعفری کو قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ اُنھیں علم تھا کہ جوشؔ کس طرح شاعرِ شباب سے شاعرِ انقلاب بن گئے تھے اور احسان دانش شاعرِ مزدور کے نام سے کیوں کر مشہور ہوئے۔ ایسے میں انہوں نے اپنی شناخت بنانے کے لیے احساسِ جمال کی لطافت اور زمینی حقیقت کا سہارا لیا بلکہ جبر و استحصال کے فطری تاثرات کو حسن و جمال کے توسط سے دیکھا۔ وہ شروع سے سیکولر مزاج کے حامی تھے۔ ناز صدیقی نے 'ساحرؔ شخص اور شاعر' میں اِس نکتہ پر مدلل گفتگو کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

> "ساحرؔ لدھیانوی نہ تو کمیونسٹ پارٹی کے کبھی ممبر رہے اور نہ ہی انہوں نے کبھی کسی اور جماعت کی باضابطہ رُکنیت حاصل کی۔ لیکن وہ شروع ہی سے اشتراکیت کے حامی تھے اور اپنی شاعری میں ہمیشہ اسی نقطۂ نظر کو پیش کرتے آئے تھے"۔

انسان دوستی، قومی ہمدردی اور گنگا جمنی تہذیب کی ساتھ اُن کے یہاں انسانی تفریق و تخصیص کو مٹا دینے کا عزم ہے کیوں کہ یہ تقسیم، بُغض و عِناد کو فروغ دیتی ہے۔ یکجہتی کے تصور کو پاش پاش کرتی ہے۔ اِسی نظریۂ حیات کے پیشِ نظر ساحرؔ نے اشتراکی نظریے کو بیان کرنے کے لیے شاعرانہ حُسن کے تمام لوازمات کو ملحوظ رکھتے ہوئے حقائقِ زندگی کو مدغم کر دیا ہے۔ تبھی تو اُن کے لہجہ میں شگفتگی کے ساتھ حسن و جمال کا لمس محسوس ہوتا ہے۔

احساس کی لطافت اور جمالیاتی ترنگ کی بنا پر ہی کچھ ناقدین اُنھیں رومانی شاعر

کہتے ہیں اور ثبوت کے طور پر سُرمئی اُجالا، چمپئی اندھیرا، حسین نظارے، مستیوں کے گھیرے، بھیگی بھیگی رات اور مدّھم مدّھم چاند وغیرہ کا حوالہ دیتے ہیں ؎

تجھ کو پانے کی کوشش میں
دونوں جہاں سے کھو گئے ہم

دراصل اُن کے لہجہ میں جو نرمی، سُبک پن، سادگی اور روانی ہے، وہ جمالیات سے مزین ہوتے ہوئے بھی حقائق پر مبنی ہے۔ تبھی تو محبت کی یادگار تاج محل کو دیکھنے کا اُن کو اپنا جُداگانہ انداز ہے جو اُن کی فکر کا غماز ہے۔ فلم 'بازی' کا یہ نغمہ بھی آپ کو یاد ہوگا ؎

کیا خاک وہ جینا ہے جو اپنے ہی لیے ہو
خود مٹ کے کسی اور کو مٹنے سے بچالے
تدبیر سے بگڑی ہوئی تقدیر بنالے

بلاشبہ ساحرؔ حُسن پرست، عاشق مزاج اور زندگی کی بہاروں سے لطف لینے والے شاعر تھے مگر وہ تہذیبی اقدار، قومی اتحاد، یگانگت، انسانی عظمت اور امن و آشتی سے کبھی بھی غافل نہیں ہوئے۔ حقیقت و رومان کی آمیزش سے مُزین اُن کی نظموں اور نغموں کو پڑھنے کے بعد احساس ہوتا ہے کہ وہ نہ تو حُسن و جمال کی وادیوں کے مکمل طور سے اسیر ہوئے اور نہ ہی خطیبانہ انداز میں اشتراکی نظریات کے مبلغ بنے بلکہ حقیقی و فطری لب و لہجہ میں اپنے مطمحِ نظر کو اِس سلیقے سے پیش کیا کہ شاعرانہ حُسن مجروح نہیں ہو سکا ہے۔ اُن کی ترقی پسندی کا یہ جُداگانہ انداز ملاحظہ ہو ؎

تیرے عارض پہ یہ ڈھلکے ہوئے سیمیں آنسو
میری افسردگیِ غم کا مداوا تو نہیں

---

مجھے قسم ہے مری دُکھ بھری جوانی کی
میں خوش ہوں میری محبت کے پھول ٹھکرادو

انہوں نے نظم 'گریز' میں مادی ترقی کو آئینہ دکھایا ہے۔

وہ پھر سماج نے دو پیار کرنے والوں کو
سزا کے طور پہ بخشی طویل تنہائی

پھر ایک تیرہ و تاریک جھونپڑی کے تلے
سسکتے بچے پہ بیوہ کی آنکھ بھر آئی

وہ پھر کسانوں کے مجمع پہ گن مشینوں سے
حقوق یافتہ طبقے نے آگ برسائی

ساحر کسی تنظیم، جماعت سے باضابطہ منسلک نہیں ہوئے۔ ابتداءً وہ 'تحریکِ احرار' سے لگاؤ رکھتے تھے۔ پھر اشتراکی فکر کے پیامبر بن کر نعرہ دیتے ہیں۔

اُٹھو اے مظلوم انسانو  جاگو اے مزدور کسانو

کیوں کہ۔

دھرتی کے اَن داتا تُم ہو  جگ کے پران وِدھاتا تُم ہو

نظم 'طلوعِ اشتراکیت' کے یہ اشعار ملاحظہ ہوں۔

جشن بپا ہے کٹیاؤں میں، اونچے ایواں کانپ رہے ہیں
مزدوروں کے بگڑے تیور دیکھ کے سلطاں کانپ رہے ہیں

جاگے ہیں افلاس کے مارے، اُٹھے ہیں بے بس دکھیارے
سینوں میں طوفاں کا تلاطم، آنکھوں میں بجلی کے شرارے

وہ کہتے ہیں کہ روندی کچلی آوازوں کے شور سے نہ صرف دھرتی گونج اُٹھی ہے بلکہ ایک نیا سورج چمکا ہے۔

ایک نیا سورج چمکا ہے، ایک انوکھی ضو باری ہے
ختم ہوئی افراد کی شاہی اب جمہور کی سالاری ہے

عزم واستحکام اور پختہ ارادے کی بدولت ان کے یہاں قدامت پسندی سے انکار ہے۔

روح افزا ہیں جنونِ عشق کے نغمے مگر
اب میں ان گائے ہوئے گیتوں کو گا سکتا نہیں

وہ نظم 'کچھ باتیں' میں کہتے ہیں ۔

من و سلویٰ کا زمانہ جا چکا
بھوک اور آفات کی باتیں کریں

..............

تاجِ شاہی کے قصیدے ہو چکے
فاقہ کش جمہور کی باتیں کریں

یہ باتیں اُن کے یہاں اِس لیے ہیں کہ وقت کو وہ بہت اہمیت دیتے ہیں۔
نظم 'آج' کا یہ حصہ ملاحظہ ہو ۔

ساتھیو! میں نے برسوں تمہارے لیے
چاند، تاروں، بہاروں کے سپنے بُنے
حُسن اور عشق کے گیت گاتا رہا
آرزوؤں کے ایواں سجاتا رہا

حبس زدہ ماحول میں ساحؔر کے یہاں رنج والم بھی ہے اور مایوسی بھی مگر خودداری اور خاکساری بھی جھلکتی ہے۔

مثلاً رنج والم کا انداز ۔

میری محبوب، یہ ہنگامۂ تجدیدِ وفا
میری افسردہ جوانی کے لیے راس نہیں

مایوسی ۔

اپنے سینے سے لگائے ہوئے اُمید کی لاش
مدتوں زیست کو ناشاد کیا ہے مَیں نے

یہ کس مقام پہ پہنچا دیا زمانے نے
کہ اب حیات پہ تیرا بھی اختیار نہیں

**خودداری۔**

خودداریوں کے خون کو اُرزاں نہ کرسکے
ہم اپنے جوہروں کو نمایاں نہ کرسکے

**انکساری۔**

مجھ میں کیا دیکھا کہ تم اُلفت کا دم بھرنے لگیں
میں تو خود اپنے بھی کوئی کام آسکتا نہیں

ساحرؔ کی تخلیقات میں اگر سب سے بہتر کوئی تخلیق قرار دی جاسکتی ہے تو وہ 'پرچھائیاں' ہے۔ یہ ساحرؔ کی ہی نہیں بلکہ اُردو کی اُن چند نظموں میں شمار ہوتی ہے جنھیں بہت مقبولیت حاصل ہوئی ہے۔ خود شاعر کو یہ نظم اس حد تک عزیز تھی کہ اُس نے اپنے گھر کا نام 'پرچھائیاں' رکھا۔ خوشحالی اور امن وآشتی کی امین اِس نظم میں ماضی کی خوشگوار یادیں ہیں جنھیں گرہن لگتا ہے، حسین وجمیل خواب بکھر جاتے ہیں۔ آرزوئیں اور تمنائیں اپنا وجود کھو بیٹھتی ہیں۔ تناؤ بھرے ماحول میں ہر طرف تباہیاں بربادیاں اور ویرانیاں نظر آنے لگتی ہیں۔

ابتدا سے ہی غنائیت اور بیانیہ کیفیت کے اظہار کے ساتھ مذکورہ نظم منظر نگاری کے خوبصورت نمونے کی شکل میں اُبھرنی شروع ہوتی ہے۔ تصورات کا سلسلہ دراز ہوتا ہے۔ عاشق ومعشوق کی ہر دو تصویروں کے مابین ایک تخیلی جست ہے جس میں قاری شاعر کے ساتھ شامل ہوتا چلا جاتا ہے اور پھر بیان کی دلکش تصویروں کے ساتھ مناظر بدلتے رہتے ہیں۔

شاعر تصور میں محض اپنی محبوبہ کو آتے ہوئے ہی نہیں دیکھ رہا ہے بلکہ آنکھ بچانے ،نظر جھکانے اور بدن چُرانے کی کیفیت سے اُس کے فطری عمل اور معصومیت کی بھی عکاسی کر رہا ہے۔ اِس منظر کشی میں جمالیاتی حُسن اور حسیاتی کیفیت کو خوبی سے مدغم کر دیا گیا ہے۔

کلام کی سادگی اُس کے موضوع اور مواد میں ہے اور پرُکاری تکنیک میں۔ خوبی یہ ہے کہ ایک روایتی قصے، بار بار سُنی، دیکھی اور محسوس کی گئی کہانی کو ساحرؔ نے جو پیراہن عطا کیا

ہے وہ دلکش اور موثر ہے۔ اس میں چاہتوں کا دائرہ وسیع ہوتا ہے تو حسین خوابوں کی پرچھائیاں اور بھی واضح ہوتی جاتی ہیں۔

مذکورہ نظم 'پرچھائیاں' کے منظرنامے کو سامنے رکھیں تو اِس کی تخلیق کے وقت دُنیا کے بیش تر افراد سرد جنگ سے اُکتاہٹ اور بیزاری محسوس کرتے ہوئے امن کی دُعائیں کررہے تھے۔ اسی لیے ساحرؔ نے انسانوں کی خوفزدگی اور بستیوں کی پامالی کے ساتھ دل کے اُجڑنے کی داستان بھی بیان کی ہے۔ چہار جانب کے اُکتا دینے والے ماحول میں جزئیات کی پیش کش ڈرامائی اور لہجہ مکالماتی ہے۔ کردار محوِ گفتگو پھر بھی رہتے ہیں مگر وہ اپنے آپ سے ہی نہیں، دُنیا سے بھی بیزار لگتے ہیں۔ شاعر نے اِس تناؤ بھری بے نیازی کو مثبت شکل دینے کے لیے مستقبل کے امکانات کی نشاندہی کی ہے۔ علی سردار جعفری 'پرچھائیاں' کے دیباچہ میں اِسی جانب توجہ دلاتے ہیں:

> ''...نظم میں بے خودی اس مکمل ہم آہنگی سے پیدا ہوئی ہے جو شاعر کو اپنے موضوع سے ہے اور اس بے خودی کے عالم میں بھی اس کے سماجی شعور نے اسے ہوشیار رکھا ہے۔ اگر یہ ہوشیاری نہ ہوتی تو رنگین بیانی میں آتش بیانی کی آمیزش نہ ہوسکتی اور نظم کا آخری حصہ نہ لکھا جاتا''۔

نظم جس کیفیت کی عکاس ہے وہ امن وانسانیت ہے۔ منظر انسانی خواہشوں اور آرزوؤں کا ہے جس میں محبت اور اپنائیت کے بدولت ماضی خوشگوار، حال خوف میں مبتلا کرنے والا اور مستقبل غیر یقینی بن کر رہ جاتا ہے۔ سبب پہلی اور دوسری عالمی جنگ کی تباہ کاریاں ہیں جو سوالیہ نشان بن کر اُبھرتی ہیں کہ آخر سرمایہ داروں کے جنونی عزائم نے سرحدوں کے بنتے بگڑتے نقش کے سوا دائروں میں بسنے والے انسانوں کو کیا دیا؟ انداز باہمی بات چیت کا ہے۔ لایعنیت کا تصور اور ایجادات کا غلط استعمال کیا نفسِ امّارہ کو مارنے میں معاون ہوسکا؟ کیا زمین کو جنتِ ارضی بنانے کے تصور کو تقویت پہنچ سکی؟ کیا ایٹمی ہتھیار روشن مستقبل اور پُر سکون ماحول کی فضا کو ہموار کرسکے؟ یہ چُبھتے ہوئے سوالات قاری کو بے چین کرتے ہیں۔

انسان جو خوابوں کے سائے میں جیتا ہے، اُنھیں خوشگوار بنانے کے جتن کرتا ہے۔ کیا اُس کے خواب ترقی یافتہ دور اور مہذب معاشرے میں پورے ہوئے یا وہ ٹوٹ کر بکھر گئے۔ یادوں کے کارواں کے لٹنے کے مناظر میں عوام الناس کے ہی نہیں فوجوں سے وابستہ افراد کی آرزوؤں اور تمناؤں نے بھی دم توڑا ہے۔ شاعر بالواسطہ طور پر اِس جانب بھی توجہ دلاتا ہے کہ میدانِ جنگ میں ان گنت دل سسکتے رہے اور نبض کی رفتار کے ساتھ ساتھ اُن کی آنکھوں میں بسے ہوئے خواب بھی دُھندلے ہوتے چلے گئے۔ انسانی ترقی کی یہ کون سی منزل ہے؟ حکم کے پابند کیا انسانی جسم محبت کے لمس سے مُبرّا تھے؟ مشینی عمل کرنے والے انسان، مستقبل کے حسین خوابوں کو اپنے وجود میں سمیٹے ہوئے خوفناک اندھیروں میں آخر کیوں کھو گئے؟ کیا انسان مجبور محض ہے؟ کیا اُس کے ہاتھوں میں کچھ بھی نہیں ہے؟ اور اگر ہے تو پھر وہ بے حس، لاچار و مجبور کیوں؟

اپنے فن کو رُسوا کرکے اغیار کا دامن بھرتا ہوں
مجبور ہوں میں، مجبور ہو تم، مجبور یہ دُنیا ساری ہے
تن کا دُکھ من پر بھاری ہے

اردو کے ہر حلقے اور ہر دور میں پسند کی جانے والی اس نظم میں فنی جدت بھی ہے اور فکری نُدرت بھی۔ اِس میں شاعری کا سحر بھی ہے اور افسانے کا وحدتِ تاثر بھی۔ بلکہ اِن دونوں کی آمیزش سے زبان و بیان میں ایسی اثر انگیزی آ گئی ہے جس نے نظم کو نہایت موثر اور منفرد شکل عطا کر دی ہے۔ اپنی تصنیف 'ساحر لدھیانوی' میں سلیمان اطہر جاوید لکھتے ہیں:

"یہ نظم کہانی کی تکنیک لیے ہوئے... امن دوست انسانوں کا ردِ عمل ہے۔ ساحر نے اِس ردِ عمل کو موثر، شدید، گمبھیر اور باوقار بنانے کے لیے کچھ فنی آداب کو بھی ایک ڈھنگ سے استعمال کیا ہے۔ مثلاً یہ کہ انھوں نے بحروں کی تبدیلی بار بار کی ہے... نیز اس میں کہانی کا ڈھنگ ہی ہمارے عام اور روایتی انداز سے جُداگانہ ہے۔ مناظر مختلف ہیں اور یکے بعد دیگرے اس طرح سامنے آتے ہیں کہ قاری ان میں ایک اپنا پن اور

کشش محسوس کرتا ہے۔ ساحر کو فلمی دنیا سے قریب ہونے، اس کا مطالعہ کرنے، اس میں جینے اور اس کے آداب واطوار کو برتنے اور پرکھنے کا جو موقع ملا، اُس کی روشنی میں کہا جاسکتا ہے کہ ساحر نے یہ تکنیک براہِ راست فلم سے لی ہے"۔

فلمی تکنیک سے واقف اِس شاعر نے اپنے ابتدائی تخلیقی سفر کے دوران چند دلچسپ افسانے بھی لکھے تھے۔ بعد میں وہ اِس جانب توجہ نہیں دے سکے تاہم افسانوی کشش ضرور برقرار رہی جو کبھی کبھار نظم کے پیکر میں ڈھلتی ہوئی محسوس ہوتی ہے ؎

وہ افسانہ جسے انجام تک لانا نہ ہو ممکن
اُسے ایک خوبصورت موڑ دے کر چھوڑنا اچھا
چلو اک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں

'پرچھائیاں' تخلیق کرتے وقت افسانوی رنگ زیادہ نکھرا ہے۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اِس فن پارے میں انہوں نے افسانوی ہنر کو ملحوظ رکھتے ہوئے نظم کے فارم میں منظوم کہانی لکھ دی یا ایسا رزمیہ قلم بند کردیا ہے جس میں کرداروں کی ذہنی اور نفسیاتی پیچیدگیاں بھی ہیں اور منظم پلاٹ بھی۔ مذکورہ نظم کی ساخت اور اُس کے برتاؤ کو اگر کہانی کے نقطہ نظر سے دیکھیں تو یہ دو دلوں کی ایسی سبق آموز داستان ہے جس کے کرداروں کو عالمی جنگ کی تباہ کاریوں نے خوفناک وادیوں میں بھٹکنے پر مجبور کردیا ہے۔ ماضی میں جس طرح دو پیار بھرے دل اپنی ترنگوں اور نیرنگیوں کی بدولت حسن وزیبائش سے آراستہ دنیا میں پیار ومحبت کی اٹھکھیلیاں کررہے تھے اُسے اچانک بدخواہوں اور رقیب روسیاہوں کی نظر لگتی ہے۔ خوابناک فضا، نمناک اور خوفناک لگنے لگتی ہے۔ تصور میں تعمیر شدہ معصومیت کا آشیانہ تنکے تنکے کی شکل میں بکھر جاتا ہے۔ ایسے میں اپنا وجود رکھنے والے بے نام ونشان ہی نہیں ہوتے بلکہ اپنی پرچھائیوں سے بھی خوفزدہ ہوجاتے ہیں اور بانگ دہل کہہ اُٹھتے ہیں ؎

کہ ہم کو جنگ وجدل کے چلن سے نفرت ہے
جسے لُہو کے سِوا کوئی رنگ راس نہ آئے

ہمیں حیات کے اُس پیرہن سے نفرت ہے

نقطۂ آغاز سے مثبت اور موثر مقصد لے کر چلنے والی یہ طویل نظم اپنے اختتام پر علاقائی، مذہبی، نسلی اور لسانی تعصب و تفریق سے اُبھرا ہو کر عالمی سطح پر امن و انسانیت کا درس دیتی ہے۔

گزشتہ جنگ میں گھر ہی جلے مگر اِس بار
عجب نہیں کہ یہ تنہائیاں بھی جل جائیں
گزشتہ جنگ میں پیکر جلے مگر اِس بار
عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں

مستقبل میں جنگ کے مہیب خطرات سے آگاہ کرانے والی یہ نظم نئی نسل کے لیے ہمیشہ اُمید کی لَو کو بڑھانے کا کارگر وسیلہ رہے گی۔ یہ بوالہوسی، بدحالی اور پامالی کی ہی نہیں خوشحالی اور امن و آشتی کی بھی ضامن بنتی ہے۔ اس میں فکر کی گہرائی بھی ہے اور فن کی پختگی بھی۔ غالبًا اِسی لیے مذکورہ نظم کو عوام و خواص نے سجاد ظہیر کی اِس رائے سے اتفاق کرتے ہوئے سراہا ہے:

"ساحرؔ نے اس نظم میں فن کی عظیم اور مقدس بلندیوں کو چھو لیا ہے"۔

دیگر ادیبوں کی طرح میں نے بھی ساحرؔ کو اُن کے اپنے افکار و نظریات یا اُن پر لکھے گئے مقالات کے توسط سے دیکھا پھر تجرباتی طور پر اپنے اس پسندیدہ شاعر کو روایتی انداز سے الگ ہٹ کر دیکھنے کی کوشش کی تو کئی دشواریاں پیش آئیں۔ کیوں کہ کسی بھی بڑے فنکار کے فن پارے کا تجزیہ کرتے ہوئے یہ مشکل پیش آسکتی ہے کہ اس کی فکر اور فنی بدلاؤ کے مختلف دھاروں کو ایک ساتھ سامنے رکھ کر کس طرح مطالعہ کیا جائے اور ایسے میں کون سا زاویۂ نگاہ زیادہ درست ہوگا۔ کبھی کبھی تو شاعر کو تخلیق کے وقت یہ احساس بھی نہیں رہ پاتا کہ اس کا شعر کتنے معانی کا حامل ہوتا جارہا ہے۔ اُس کے کتنے Dimensions ہیں اور قاری کی فکر اُس کے کس پہلو سے زیادہ متاثر ہوئی ہے۔ اور کب اس کے کیا کیا معنی اخذ کیے جائیں گے۔ ساحرؔ نے تبدیلیوں کو دیکھا، محسوس کیا تھا، وہ جدیدیت بلکہ مابعد جدیدیت کے

آغاز تک شعر کہتے رہے ہیں۔ اُس وقت تنقیدی مطمحِ نگاہ سے فن پاروں کو پرکھنے کے کئی زاویے مقبول ہو چکے تھے۔ بیسویں صدی کی آخری دہائیوں سے تو اس جانب بھی توجہ دی جانے لگی تھی کہ جدید تنقید کے بیشتر دبستان 'قاری اساس' تنقید کی وکالت کرتے ہیں۔ اِس میں فنکار کے بجائے قاری کو مرکزیت حاصل ہو جاتی ہے۔ چند متنی نقاد تو اس حد تک بڑھ گئے کہ اُن کے نزدیک صفحہ قرطاس پر منتقل ہر تحریر صرف اپنی قرأت میں ہی بامعنی بنتی ہے۔ اُن کا کہنا ہے کہ خالق اساس یا موضوعاتی تنقید اب رفتہ رفتہ قاری کے لیے جگہ خالی کرتی جارہی ہے-----اِس موضوع بحث سے اجتناب مگر اِس امر کے اعتراف کے ساتھ کہ لفظوں کا باہم ارتباط خود بھی ایک پیچیدہ اور مشکل نظام ہے۔ قاری کا متن سے رشتہ، متن میں اکائیوں کے باہم ربط وارتباط کے ہمہ جہت تحرک کو روشن کراتا ہے اور اکثر معنی کی اُن نئی جہات کی تشکیل ہوتی ہے جس کا خیال شاید متن کے خالق کو بھی نہ آیا ہو۔

مطالعہ ٔمتن میں قرأت کے اِس طریق کار کی اہمیت کے پیش نظر میں نے ساحر کی نظم 'جو لُطف میکشی ہے'، 'میں پَل دو پَل کا شاعر ہوں'، 'کیوں ہو؟'، 'لب پہ پابندی تو ہے'، 'ہم عصر'، 'تاج محل' کو پرکھنے کی کوشش کی تو اِس کا احساس ضرور ہوا کہ متن کی ہر سنجیدہ قرأت معنی ومفہوم میں نئی جہات کا اضافہ کرسکتی ہے۔ ہم جس نقطۂ نظر سے کسی متن کو پڑھیں گے، اُسی کے مطابق مفاہیم ہماری گرفت میں آئیں گے لیکن وہ کتنے دیرپا ہوں گے، یہ بحث کا بنیادی موضوع ہے۔ ساحر کے فن پاروں کو متن کے اسلوبیاتی حوالوں، جدید، مابعد جدید یا پھر کسی بھی فکری وفنی حوالے سے پرکھیں تو اُس کی تعبیر وتفہیم آسان نہیں ہے کیوں کہ وہ ذہنی طور پر انقلابی لیکن محسوساتی اعتبار سے رومانی مکتبِ فکر کے شاعر تھے۔ غمِ جاناں اور غمِ دوراں میں فکر کا تنوع اور اظہار کی نُدرت نے شعریت اور نغمگی کی سحر انگیز کیفیت پیدا کردی ہے۔ اُن کے قاری کو جو بات فوری طور پر ہمیشہ متوجہ کرتی رہے گی وہ اُن کی خود کلامی، استفہامیہ انداز اور بات چیت کا لہجہ ہے جس میں زمینی حقائق، انکشافِ کائنات اور انکشافِ ذات کا مِلا جُلا انداز ہے۔ یہی لب ولہجہ اور یہی انداز بیان ساحر کی شناخت اور امتیاز کا ضامن ہے۔

●●●

**محمد صغیر بیگ افراہیم:** ۱۲ رجولائی ۱۹۵۳ کو اُناؤ (اودھ) میں پیدا ہوئے۔ انٹرمیڈیٹ تک وطن میں تعلیم حاصل کی۔ اعلیٰ تعلیم علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے اور مارکسی نقاد اور ایکٹوسٹ استاد پروفیسر نعیم احمد کی رہنمائی میں ۱۹۸۶ میں 'اردو افسانہ ترقی پسند تحریک سے قبل' کے موضوع پر پی ایچ۔ ڈی کی اور ترقی پسندی وروشن خیالی کو اپنا زاویہ نظر بنائے رکھا۔

بطور طالب علم بہت سے انعامات اور تمغے حاصل کیے۔ صغیر افراہیم علی گڑھ میں بائیں بازو کی جن وادی لیکھک سنگھ کے بنیاد گزاروں میں شامل ہیں۔ یونیورسٹی انتظامیہ اور مختلف ادبی وسماجی تنظیموں میں فعال رہے۔ صدر شعبۂ اردو بھی رہے۔ سمیناروں، کانفرنسوں اور ادبی اجتماعات میں اکثر شریک رہتے ہیں۔ فروری ۱۹۸۹ سے جولائی ۲۰۱۸ تک شعبہ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں تدریس کی اور بطور پروفیسر ریٹائر ہوئے۔ آج کل جنوادی لیکھک سنگھ کے صدر ہیں۔

**تصانیف:** پریم چند-ایک نقیب، اُردو افسانہ ترقی پسند تحریک سے قبل، نثری داستانوں کا سفر، اردو فکشن۔ تنقید اور تجزیہ، اردو کا افسانوی ادب، افسانوی ادب کی نئی قرأت، اردو شاعری-تنقید و تجزیہ، کڑی دھوپ کا سفر، اردو ناول، تعریف تاریخ اور تجزیہ، عصرِ حاضر میں علی گڑھ تحریک کی اہمیت ومعنویت، جگت موہن لعل رواں۔

**اعزاز:** سرسید نیشنل ایوارڈ، فخرِ اُردو ادب، نشانِ سپاس، قومی یکجہتی ایوارڈ، مغربی بنگال اُردو اکادمی قومی ایوارڈ۔

انور پاشا

# ترقی پسند شعریات اور ساحر

ترقی پسندی بنیادی طور پر ایک نئی شعریات یا نظریۂ ادب و جمال وضع کرنے کی سمت میں تاریخی پیش رفت تھی۔ ایک ایسی شعریات جو اپنی پُر ثروت شعری روایتوں سے اخذ کردہ احساس و آہنگ کو بدلتے آفاقی تناظر کی زائیدہ نئے افکار و آہنگ اور جاہ و جمال سے مربوط کر کے عصری ادب و ثقافت کو زندگی اور انسانیت کا خدی خواں بنانے سے عبارت تھی۔ بیسویں صدی کی اولین دہائیوں میں جب اقبال، پریم چند اور ٹیگور نئی بصیرتوں سے ادبی کینوس کی رنگ آمیزی کا فریضہ انجام دے کر رخصت ہو رہے تھے تو عین اسی وقت ادیبوں اور شاعروں کی ایک نئی کھیپ نے ترقی پسندی کے زیرِ اثر ادبی کینوس کو مزید منور اور تابناک بنانے اور ادبی منظرنامے کو یکسر نئی آفاقی اقدار و آہنگ والی بوطیقا سے مربوط کرنے کا کیا۔ ترقی پسندی کی اس نئی بوطیقا کی بنیاد لکھنؤ کانفرنس میں دیئے گئے پریم چند کے تاریخی خطبے پر تھی جو نئی نسل کے ادیبوں کے لیے مقدس ادبی منشور کی حیثیت اختیار کر گئی۔ بالخصوص اس خطبے کا یہ جملہ کہ ''ہمیں حسن کا معیار بدلنا ہوگا'' ترقی پسند بوطیقا کی روح قرار پایا۔ اس بوطیقا سے ہندوستانی ادب میں نئے جمالیاتی شعور کا سورج طلوع ہوا اور شعر و ادب میں حسن و جمال کی پیش کش اور اس کی تشریح و تاویل کے پیمانے بدل گئے۔ بہ الفاظِ دیگر ایک نئی بوطیقا وجود میں آئی۔

ساحر لدھیانوی کا اختصاص یہ ہے کہ انہوں نے ترقی پسندی کی اس وضع کردہ نئی بوطیقا پر لبیک کہا اور اسے نہ صرف اپنی فکر و نظر اور تخلیقی ریاضت کا اٹوٹ حصہ بنالیا بلکہ اُس میں اپنے جمالیاتی احساس و ادراک کی آب و تاب سے مزید عمق اور گہرائی پیدا کی۔ ساحر اپنی شاعری میں اختیار کردہ منفرد فکر و جمال کے موقف پر ثابت قدم رہے اور اسے اپنے

انفراد کا وسیلہ بھی بنایا۔ وہ خود فرماتے ہیں ؎

لے دے کے اپنے پاس فقط اک نظر تو ہے
کیوں دیکھیں زندگی کو کسی کی نظر سے ہم

اپنے زاویۂ نظر کی انفرادیت اور احساسِ جمال کی حلاوت کے سبب ساحر کو عوام وخواص دونوں میں جو مقبولیت حاصل ہوئی، وہ سوائے فیض کے کسی دوسرے معاصر شاعر کو حاصل نہ ہوسکی۔ دوسرے لفظوں میں ساحر نے اپنی شاعری میں فکر و جمال کی جو جوت جگائی اس میں کوئی دوسرا شاعر ان کا ہم پلہ قرار نہیں پاتا۔ تخیل کی ندرت، اندازِ نظر کی تابانی اور فنی جواہر نے ساحر کی شاعری کے کینوس کو تخلیقیت کے امکانات سے مزین کر دیا۔ ساحر کے تخیلی وفکری انفراد کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ انہوں نے اپنے کالج کی تعلیم کے زمانے میں ہی 'تاج محل' جیسی خوبصورت اور عام روش اور طرزِ فکر سے مختلف نظم تخلیق کر کے زمانے کو چونکا دیا تھا۔ ایک عرصے سے زمانہ جو تاج محل کے سحر میں گرفتار، اُسے محبت کا شاہکار تصور کرتا آیا تھا، ساحر نے اس تصور کو چکنا چور کر کے تاج محل کو ایک نئی معنویت کا مظہر بنا دیا۔ ایسی معنویت جسے لاکھ کوشش کے باوجود رد نہیں کیا جاسکتا۔ بادی النظر میں اس نظم کو تاج محل کے حسن کی نفی پر موقوف نظم قرار دیا جاسکتا ہے۔ لیکن حق تو یہ ہے کہ ساحر تاج محل کے حسن و جمال کے منکر نہیں۔ اور ہو بھی نہیں سکتے کیوں کہ ان کی شاعری میں حسن پرستی کے جو پیکر ملتے ہیں وہ اس بات کی دلالت کرتے ہیں کہ وہ حد درجہ حسن و جمال کے دلدادہ تھے۔ دراصل ساحر تاج محل کے حسن کے منکر نہیں بلکہ وہ اُس کی تعمیر کے پسِ پردہ کارفرما اسباب وعوامل کو ایک مخصوص زاویے سے دیکھنے کی جسارت کرتے ہیں جو زمانے کے زاویے سے متصادم ہے۔ انہیں زمانے کے زاویۂ نظر سے زیادہ اپنے زاویۂ نظر پر اعتبار و اعتماد ہے۔ وہ حسن کے مروّجہ معیار کو بدل کر اپنی شاعری کے لیے نئی بوطیقا وضع کرنے کا واضح اشارہ بھی کرتے ہیں۔ وہ حسن کے اس معیار کو تسلیم نہیں کرتے جو جاگیردارانہ غلاف میں لپٹا ہوا جمہور کے جذبۂ عشق کی تضحیک سے عبارت ہو۔ طالب علمی کے زمانے میں ہی ساحر ایک ایسی ارفع اور بالیدہ جمالیاتی حس کو انگیز کر چکے تھے جسے حاصل کرنے میں عمریں

صرف ہو جاتی ہیں۔ نظم 'تاج محل' کا یہ شعر ساحر کے اندر موجود حسنِ جمال کا مظہر ہے ۔

یہ چمن زار، یہ جمنا کا کنارہ، یہ محل
یہ منقش درو دیوار، یہ محراب، یہ طاق

یا پھر یہ مصرعہ کہ ع

جن کی صناعی نے بخشی ہے اسے شکلِ جمیل

اس شعر اور مصرعے سے صاف واضح ہے کہ ساحر تاج محل کے حسن و جمال کے معترف ہیں، لیکن ان کے اندر طبقاتی شعور کے تحت سلگتے نئے جمالیاتی احساس و ادراک کی چنگاری جاگیردارانہ پیمانۂ جمال کو خاکستر کرنے پر آمادہ ہے۔ وہ جمہوری احساسِ جمال کو جاگیردارانہ احساسِ جمال پر ترجیح دیتے ہوئے، ادب و فن کے ذریعہ ایک ایسی جمالیاتی آگہی کی بشارت دیتے ہیں جو مستقبل کے معیارِ جمال کی ترتیب و تہذیب کر سکے۔ جس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اقبال نے بھی کہا تھا ۔

گرماؤ غلاموں کا لہو سوزِ یقیں سے
کنجشکِ فرو مایہ کو شاہیں سے لڑا دو
سلطانئ جمہور کا آتا ہے زمانہ
جو نقشِ کہن تم کو نظر آئے مٹا دو

نظم 'تاج محل' کے یہ بند ساحر کے اندر کروٹیں لے رہے نئے جمالیاتی احساس و شعور کا پتا دیتے ہیں ۔

میری محبوب پس پردۂ تشہیر وفا
تو نے سطوت کے نشانوں کو تو دیکھا ہوتا
مُردہ شاہوں کے مقابر سے بہلنے والی
اپنے تاریک مکانوں کو تو دیکھا ہوتا

ان گنت لوگوں نے دنیا میں محبت کی ہے
کون کہتا ہے کہ صادق نہ تھے جذبے ان کے

لیکن ان کے لیے تشہیر کا سامان نہ تھا
کیوں کہ وہ لوگ بھی اپنی ہی طرح مفلس تھے
میری محبوب انہیں بھی تو محبت ہوگی
جن کی صناعی نے بخشی ہے اسے شکلِ جمیل
ان کے پیاروں کے مقابر رہے بے نام ونمود
آج تک ان پہ جلائی نہ کسی نے قندیل

اور نظم کا یہ آخری شعر ہے

اک شہنشاہ نے بنوا کے حسیں تاج محل
ہم غریبوں کی محبت کا اڑایا ہے مذاق

ساحر کے اس زاویۂ نظر کی بھرپور ترجمانی کر دیتا ہے جو زاویۂ نظر جمہور کی عظمت اور اس سے وابستہ مفادات اور انسانی اقدار کی توقیر کا پاسدار زاویۂ نظر ہے۔ اس نظریے سے نمود پانے والی بصیرت ہر اس منفی قدر سے خاکدان کو پاک کرنے کی متمنی ہے جس کی بنیاد طبقاتی تفریق، عدم مساوات، استحصال اور ظلم و ناانصافی پر ہے۔ اسی لیے ساحر یہ کہتے ہیں کہ ہے

تاجِ شاہی کے قصیدے ہو چکے
فاقہ کش جمہور کی باتیں کریں

یہاں یہ پہلو بھی پیشِ نظر رہے کہ ساحر صرف تفریق و استحصال پر مبنی جاگیردارانہ اقدار و نظام کے ہی مخالف نہیں بلکہ عصرِ حاضر کے سرمایہ دارانہ جمہوری نظام کے پُرفریب استحصال اور ناانصافی پر بھی ضرب لگاتے ہیں جو مختلف رنگ دکھا کر معصوم انسانوں کو اپنے دامِ فریب میں مبتلا رکھنے کی کاوشوں میں مصروف ہے۔ ساحر کی نظموں، غزلوں اور نغموں میں ان انسانیت کش اقدار و نظام پر کاری ضرب کی صدا صاف سنائی دیتی ہے ہے

ہر قدم مرحلۂ دار و صلیب آج بھی ہے
جو کبھی تھا وہی انساں کا نصیب آج بھی ہے
وہ فلسفے جو ہر اک آستاں کے دشمن تھے

عمل میں آئے تو خود وقفِ آستاں نکلے

کہاں کے مہرِ منور کہاں کی تنویریں
کہ بام و در پہ سیاہی جھلک رہی ہے ابھی
وہی ظلمت کی فضاؤں میں ابھی تک جاری
جانے کب ختم ہو انساں کے لہو کی تقطیر
جانے کب نکھرے سیہ پوش فضا کا جوبن
جانے کب جاگے ستم خوردہ بشر کی تقدیر

آزادی کے حصول کے بعد برصغیر میں دیسی آقاؤں کی رہبری میں جمہوریت کے نام پر جاری لوٹ کھسوٹ، ظلم و بربریت اور ناانصافی کے نتیجے میں انسانیت کی تار تار ہوتی حرمت پر ساحر دل برداشتہ ہوتے ہیں اور انسانیت کی عظمت کی تحقیر کرنے والی قوتوں اور اقدار و نظام کے خلاف جمہور کے فکر و احساس کو بیدار کرنے کی سعی کرتے ہیں

یہ جشنِ مسرت نہیں تماشا ہے
نئے لباس میں نکلا ہے رہزنی کا جلوس
ہزار شمعِ اخوت بجھا کے نکلے ہیں
یہ تیرگی کے ابھارے ہوئے حسیں فانوس
یہ شاخِ نور جسے ظلمتوں نے سینچا ہے
اگر پھلی تو شراروں کے پھول لائے گی
نہ پھل سکی تو نئی فصلِ گل کے آنے تک
ضمیرِ ارض میں اک زہر چھوڑ جائے گی
فریبِ جنتِ فردا کے جال ٹوٹ گئے
حیات اپنی امیدوں پہ شرم سار سی ہے
چمن میں جشنِ ورودِ بہار ہو بھی چکا
مگر نگاہِ لالہ و گل اب بھی سوگوار سی ہے

ساحر نے جب عنفوانِ شباب میں اپنا تخلیقی سفر شروع کیا تو اس عہد کا عالمی و قومی منظر نامہ کچھ ایسا آشوب انگیز تھا کہ ساحر جیسا حساس دل شاعر چاہ کر بھی اس آشوب سے لاتعلق نہیں رہ سکتا تھا۔ عصری حالات نے ساحر کی فکری آبیاری میں نمایاں کردار ادا کیا۔ جوانی کی رومانی فکر پر ادراک و شعور کا شوخ رنگ کچھ ایسا چڑھا کہ آخری عمر تک اس کی آب و تاب نہیں جا سکی بلکہ یہ رنگ مزید نکھرتا چلا گیا۔ ساحر کا ایک اختصاص یہ بھی ہے کہ وہ بیشتر ترقی پسند شاعروں کے برعکس رومان اور انقلاب کے درمیان ایک خوبصورت پُل بنانے میں کامیاب نظر آتے ہیں ایک ایسا پُل جس پر کھڑے ہو کر وہ زندگی اور کائنات کے آشوب کو حسن و مسرت اور امن و آشتی میں بدلنے کا ترانہ چھیڑتے ہیں مگر خواب آور ترانے نہیں بلکہ امید و حوصلہ جگانے والے ترانے، جن میں نغمگی بھی ہے، حسن و جمال کی رعنائی بھی، انسانیت کا درد بھی ہے اور درماں کی تلاش و جستجو بھی۔ نظم 'میرے گیت' میں اس درد و جستجو کی آنچ ملاحظہ کریں ۔

مرے سرکش ترانے سن کے دنیا یہ سمجھتی ہے
کہ میرے دل کو شاید عشق کے نغموں سے نفرت ہے
مری دنیا میں کچھ وقعت نہیں ہے شعر و نغمہ کی
مرا محبوب نغمہ شورِ آہنگ بغاوت ہے
مگر اے کاش دیکھیں وہ مری پُر سوز راتوں کو
میں جب تاروں پہ نظریں گاڑ کر آنسو بہاتا ہوں
تو اپنی زندگی کو موت کے پہلو میں پاتا ہوں
میں شاعر ہوں مجھے فطرت کے نظاروں سے الفت ہے
مرا دل دشمنِ نغمہ سرائی ہو نہیں سکتا
مرا مقصد فقط شعلہ نوائی ہو نہیں سکتا
مرے سرکش ترانوں کی حقیقت ہے تو اتنی ہے
کہ جب میں دیکھتا ہوں بھوک کے مارے کسانوں کو

غریبوں ، مفلسوں کو، بے کسوں کو ، بے سہاروں کو
حکومت کے تشدد کو، امارت کے تکبر کو
تو دل تابِ نشاطِ بزم عشرت لا نہیں سکتا
میں چاہوں بھی تو خواب آواز ترانے گا نہیں سکتا

ساحر کی اس نظم میں فیض کی نظم 'مجھ سے پہلی سی محبت میرے محبوب نہ مانگ' کے مقابلے زیادہ فکری توانائی اور رومان وانقلاب کے باہمی رشتے کا بہترین تخلیقی اظہار ہے۔ اس نظم میں فن وشعر کے متعلق ساحر کے تصورات کی ترجمانی بھی ہے اور ادب وفن سے زندگی ومعاشرے کے مضبوط رشتے کی حرارت بھی۔ ساحر نے اگرچہ اپنے تصورِ فن کو اس شعر میں بھی عمدگی کے ساتھ پیش کرنے کی کوشش کی ہے جو زبان زدِ خاص وعام ہے

دنیا نے تجربات وحوادث کی شکل میں
جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں

لیکن اس شعر سے ساحر کا حقیقی نظریۂ فن عیاں نہیں ہوتا بلکہ اس میں ادب وفن سے متعلق اس عمومی کلیے کا اظہارِ محض ہے کہ ادب وفن بنیادی طور پر شاعر یا ادیب کے مشاہدات، تجربات واحساسات کا ترجمان ہوتا ہے۔ لیکن شاعر یا ادیب کے تجربات واحساسات شاعر کی بصیرت کی چھلنی سے چھن کر جب فن کے پیکر میں ڈھلتے ہیں تو وہ فنی پیکر صرف ذاتی احساسات وتجربات کی قندیل محض نہیں رہ جاتی بلکہ وہ اجتماعی بصیرت اور آگہی کی مشعل میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ساحر کا نظریۂ فن ذات کے حصار میں مقید رہنے والا نظریہ فن نہیں ہے۔ وہ حیات وکائنات کی زلفیں سنوارنے اور انسان کی روح کی تطہیر اور کائنات کی تاریکیوں کو علم وبصیرت سے منور کرنے سے عبارت نظریۂ فن کا درجہ رکھتا ہے۔

ساحر انسانی عظمت اور انسان کی توقیر کے حدی خواں ہیں۔ ان کی شاعری کا محور عالمِ انسانیت کی خیر خواہی اور انسانی اقدار کی بقا پر قائم ہے۔ انسانیت کی تذلیل وتحقیر انہیں گوارا نہیں۔ چاہے وہ کسی بھی شکل میں ہو۔ وہ اپنی شاعری کے ذریعہ انسانی حسیت کو بیدار اور صیقل کرنے کو مقدم گردانتے ہیں۔ اس ضمن میں ان کے احساس واضطراب کا اظہار

ملاحظہ کریں ؎

معمورۂ احساس میں ہے حشر سا برپا
انسان کی تذلیل گوارا نہیں ہوتی

انسانی توقیر کی تذلیل خواہ طبقاتی سطح پر ہو یا صنفی سطح پر، یا رنگ و نسل کی سطح پر، ساحر کی روح تڑپ اٹھتی ہے اور وہ اس تذلیل و تحقیر کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرتے ہیں۔ وہ تاریخ و تہذیب کے حوالے سے ان بنیادوں اور عوامل پر ضرب لگاتے ہیں جو اس تذلیل و تحقیر کے پسِ پردہ کارفرما ہیں۔ طبقاتی سطح پر جاری انسانی استحصال و تحقیر کے خلاف ان کے احساسات و تصورات قاری کو نئی آگہی سے آشنا کرتے ہیں ؎

نیک مادام بہت جلد وہ دور آئے گا
جب ہمیں زیست کے اقدار پرکھنے ہوں گے
اپنی ذلت کی قسم، آپ کی عظمت کی قسم
ہم کو تعظیم کے معیار پرکھنے ہوں گے

ہم نے ہر دور میں تذلیل سہی ہے لیکن
ہم نے ہر دور میں چہرے کو ضیا بخشی ہے
ہم نے ہر دور میں محنت کے ستم جھیلے ہیں
ہم نے ہر دور کے ہاتھوں کو حنا بخشی ہے

ہندستانی معاشرے میں عورتوں کے ساتھ صنفی امتیاز اور مختلف حوالوں سے انہیں مردوں کے مقابلے کمتر گرداننے اور ہر سطح پر ان کے استحصال کو روا رکھنے کی روایت کو کلچر کا درجہ حاصل رہا ہے۔ اس کے لیے مذہبی، معاشرتی اور اخلاقی جواز عہدِ قدیم سے ہی فراہم کئے جاتے رہے ہیں۔ عورت کی تعظیم و تکریم کے ضمن میں ساحر نے اپنی شاعری میں جو بصیرت کی تنویریں بکھیری ہیں وہ عدیم المثال ہیں۔ عورت جو انسانی وجود کے تسلسل و بقا میں مردوں سے کہیں زیادہ اہم کردار ادا کرتی آئی ہے۔ لیکن اس اہم کردار کے باوجود وہ

مختلف حوالوں سے جس تذلیل و تحقیر سے گزرتی رہی ہے اور مردوں کے ہاتھوں جن ذلتوں اور پامالیوں کا شکار ہوتی آئی ہے، جس طرح اسے جنسِ بازار تصور کیا جاتا رہا ہے۔ ساحر نے اپنی نظموں میں اس کی تصویر کشی کچھ اس انداز سے کی ہے کہ انہیں پڑھ کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ وہ عورت کی تعظیم و تکریم کے حوالے سے معاشرے کی روح اور اس کی خفتہ حسیّت کو جھنجھوڑنے کی سعی کرتے ہیں۔ 'عورت نے جنم دیا مردوں کو' اور 'چکلے' جیسی نظمیں وہ شاہکار ہیں جن سے ساحر کے اُس احساس و فکر کا پتہ چلتا ہے جو عورت کی عظمت سے وابستہ ہیں

"لوگ عورت کو فقط جسم سمجھ لیتے ہیں
روح بھی ہوتی ہے اُس میں یہ کہاں سوچتے ہیں
مردوں کے لیے ہر ظلم روا، عورت کے لیے رونا بھی خطا
مردوں کے لیے ہر عیش کا حق، عورت کے لیے جینا بھی سزا
مردوں کے لیے لاکھوں سیجیں، عورت کے لیے بس ایک چتا
عورت نے جنم دیا مردوں کو، مردوں نے اسے بازار دیا"

"یہ کوچے، یہ نیلام گھر دلکشی کے
یہ لٹتے ہوئے کارواں زندگی کے
کہاں ہیں کہاں ہیں محافظ خودی کے
ثناخوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں"

"مدد چاہتی ہے یہ حوا کی بیٹی
یشودھا کی ہم جنس رادھا کی بیٹی
پیمبر کی امت، زلیخا کی بیٹی
ثناخوان تقدیس مشرق کہاں ہیں"

انسانی توقیر اور اس کی بقا سے متعلق ساحر کے احساسات کی ترجمانی جنگ سے متعلق ان کی نظموں میں بھی بدرجۂ اتم موجود ہے۔ ان نظموں میں انہوں نے صرف جنگ کے خلاف اپنے تصورات کا اظہار ہی نہیں کیا ہے بلکہ جنگ کے پیچھے کارفرما تخریبی فلسفے کو بھی بے نقاب کیا ہے۔ ساحر جنگ کو ملکوں اور قوموں کی فتح و شکست کی عینک سے دیکھنے کے بجائے اُسے انسانیت کُشی اور عالم انسان کی تہذیبی شکست کے زاویئے سے دیکھنے پر اصرار کرتے ہیں۔ انہوں نے اس حقیقت کو آشکار کیا ہے کہ جنگ انسانیت کی موت سے عبارت ہے خواہ وہ کسی بھی ملک یا خطے کے انسانوں کی موت کیوں نہ ہو۔ اور موت کا جشن انسانیت کی فتح نہیں شکست ہے:

ہماری ادبی تاریخ میں جنگ مخالف تصورات کے ایسے پر تاثیر اظہار کی مثال شاید ہی ملے

خون اپنا ہو کہ پرایا ہو، نسل آدم کا خون ہے آخر
جنگ مشرق میں ہو کہ مغرب میں، امنِ عالم کا خون ہے آخر
بم گھروں پر گریں کہ سرحد پر، روحِ تعمیر زخم کھاتی ہے
کھیت اپنے جلیں کہ اوروں کے، زیست فاقوں سے تلملاتی ہے
ٹینک آگے بڑھیں کہ پیچھے ہٹیں، کوکھ دھرتی کی بانجھ ہوتی ہے
فتح کا جشن ہو کہ ہار کا سوگ، زندگی میتوں پہ روتی ہے
جنگ تو خود ہی ایک مسئلہ ہے، جنگ کیا مسئلوں کا حل دے گی
آگ اور خون آج بخشے گی، بھوک اور احتیاج کل دے گی
اس لیے اے شریف انسانو، جنگ ٹلتی رہے تو بہتر ہے

..................

جنگ کے اور بھی تو میداں ہیں، صرف میدانِ کشت و خوں ہی نہیں
حاصلِ زندگی خرد بھی ہے، حاصلِ زندگی جنوں ہی نہیں
آؤ اس تیرہ بخت دنیا میں، فکر کی روشنی کو عام کریں
امن سے جن کو تقویت پہنچے، ایسی جنگوں کا اہتمام کریں

جنگ وحشت سے بربریت سے
امن، تہذیب وارتقا کے لیے
جنگ مرگ آفریں سیاست سے
امن، انسان کی بقا کے لیے

..................

چلو کہ چل کے سیاسی مقامروں سے کہیں
کہ ہم کو جنگ وجدل کے چلن سے نفرت ہے
جسے لہو کے سوا کوئی رنگ راس نہ آئے
ہمیں حیات کے اُس پیرہن سے نفرت ہے
کہو کہ آج بھی ہم سب اگر خموش رہے
تو اس دمکتے ہوئے خاک داں کی خیر نہیں
جنوں کی ڈھالی ہوئی ایٹمی بلاؤں سے
زمیں کی خیر نہیں آسماں کی خیر نہیں
گزشتہ جنگ میں گھر ہی جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ تنہائیاں بھی جل جائیں
گزشتہ جنگ میں، پیکر جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں

جنگ مخالف ان اشعار کے ایک ایک لفظ میں جنگ کے انسانیت کُش فلسفے کی تشریحات موجود ہیں۔ ایسی تشریحات کہ جن سے جنگی جنون کی نفی اور انسانیت کی بقا کی شعاعیں پھوٹتی ہیں۔ ساحر انسان کو قوموں اور خطوں میں بانٹ کر دیکھنے کے قائل نہیں۔ وہ One Planet one family کے تصور پر ایمان رکھتے ہیں۔ بنی نوعِ انسان کی بقا اور انسانی تہذیب کے ارتقا کے لیے امن و آشتی کو لازمی تصور کرتے ہیں۔ ان کی نظر میں جنگ انسانیت کُش جنون اور ہوسِ زر کی اُپج ہے، جس کا انجام انسانیت کی شکست کے سوا کچھ بھی نہیں۔

ساحر انسان کی فطری معصومیت کو اس کا بنیادی جوہر تصور کرتے ہیں، ایسا جوہر جو انسان کو فرشتہ صفت اور اس خاک داں کو جنت نشاں بنانے کی قوت رکھتا ہے، اس لیے ساحر اپنی شاعری کے ذریعہ انسان کے اندر موجود اس جوہر کو بیدار و صیقل کرنا چاہتے ہیں اس کی تطہیر کرنا چاہتے ہیں۔ وہ انسان کے اندر موجود شیطانی جبلت کا قلع قمع اور ظلم و بربریت جو کہ انسانیت کش عمل ہے، سے اس خاک داں کو پاک کرنے میں یقین رکھتے ہیں، اسی لیے وہ جنگ کے ساتھ ہر طرح کے ظلم و جبر کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرنے کو اپنا ادبی فریضہ گردانتے ہیں۔ وہ ظلم کو للکارتے اور اس کی تحقیر کرتے ہیں ؎

ظلم پھر ظلم ہے بڑھتا ہے تو مٹ جاتا ہے
خون پھر خون ہے، ٹپکے گا تو جم جائے گا
ظلم کی بات ہی کیا ظلم کی اوقات ہی کیا
ظلم بس ظلم ہے آغاز سے انجام تلک
خون پھر خون ہے سو شکل بدل سکتا ہے
ایسی شکلیں کہ مٹاؤ تو مٹائے نہ بنے
ایسے شعلے کہ بجھاؤ تو بجھائے نہ بنے
ایسے نعرے کہ دباؤ تو دبائے نہ بنے

ساحر کا نظریۂ فن رجائیت سے لبریز نظریۂ فن ہے۔ مایوسی کو وہ کفر تصور کرتے ہیں۔ ان کا شعری آہنگ رجائیت و اثبات کا ترجمان ہے۔ وہ زندگی کو بہر صورت مثبت زاویے سے دیکھنے کے قائل ہیں۔ ان کا انقلابی آہنگ رجائیت کے ساتھ مل کر مزید دو آتشہ ہو جاتا ہے۔ رجائیت ساحر کی شاعری میں مثبت اور مستقبل ساز قدر بن کر نمایاں ہوتی ہے ؎

ان کالی صدیوں کے سر سے جب رات کا آنچل ڈھلکے گا
جب دکھ کے بادل پگھلیں گے، جب سکھ کا ساغر چھلکے گا
جب امبر جھوم کے ناچے گا، جب دھرتی نغمے گائے گی
وہ صبح کبھی تو آئے گی

مری صدا کو دبانا تو خیر ممکن ہے
مگر حیات کی للکار کون روکے گا
فصیلِ آتش و آہن بہت بلند سہی
بدلتے وقت کی رفتار کون روکے گا
ہزار برق گرے، لاکھ آندھیاں اُٹھیں
وہ پھول کھل کے رہیں گے جو کھلنے والے ہیں

ظالم کو جو نہ روکے وہ شامل ہے ظلم میں
قاتل کو جو نہ ٹوکے وہ قاتل کے ساتھ ہے
ہم امن چاہتے ہیں مگر ظلم کے خلاف
گر جنگ لازمی ہے تو پھر جنگ ہی سہی

ایک مستقبل ساز شاعر مثبت تمناؤں اور نامساعد حالات کے جبر کے درمیان کشاکش سے مضمحل تو ہوتا ہے مگر مایوس نہیں ہوتا۔ ساحر اندھیروں کے سامنے سپر ڈالنے اور یاسیت اختیار کرنے کے بجائے قندیل جلائے رکھنے میں یقین رکھتے ہیں۔ وہ بددل نہیں ہوتے اور امید و حوصلے کا دامن کبھی نہیں چھوڑتے۔ مثال کے طور پر۔

کچھ اور بڑھ گئے جو اندھیرے تو کیا ہوا
مایوس تو نہیں ہیں طلوعِ سحر سے ہم
رات جتنی بھی سنگین ہوگی
صبح اتنی ہی رنگین ہوگی

زندگی سے اُنس ہے
حسن سے لگاؤ ہے
عشق کا الاؤ ہے

دل ابھی بجھا نہیں

رنگ بھر رہا ہوں میں

خاکۂ حیات میں

آج بھی ہوں منہمک

فکر کائنات میں

غم ابھی لٹا نہیں

حرف حق عزیز ہے

ظلم ناگوار ہے

عہدِ نو سے آج بھی

عہد استوار ہے

میں ابھی مرا نہیں

دل ابھی بھرا نہیں

ساحرؔ کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے ترقی پسند جمالیات اور شعور کو عوامی احساس و شعور کا حصہ بنا دیا۔ اس فن میں وہ دیگر شعراء سے زیادہ کامران و کامیاب ہیں۔ ان کے کلام کی مختلف سطحیں ہیں۔ وہ اپنی شاعری کے ذریعہ بیک وقت طبقۂ اشرافیہ یعنی Elite Class اور عوام الناس دونوں کی ذہنی آبیاری اور تسکین کا سامان فراہم کرتے ہیں۔ ساحر کا شعور فن کلاسیکیت کے بطن سے نمود پاتا ہے، اسی لیے ان کی شاعری میں فکری معیار و وقار کے ساتھ فنی رچاؤ اور لسانی آہنگ موجود ہے۔ وہ مارکسزم سے فکری و نظریاتی روشنی کشید ضرور کرتے ہیں، مگر اس روشنی کو ہندوستانی اور مشرقی تناظر کے ساتھ اس طرح مربوط کرتے ہیں کہ اس سے بیگانگی کے بجائے اُنسیت اور یگانگت کی جوت جگمگا اٹھتی ہے۔ یہی سبب ہے کہ دیگر معاصر شاعروں کے برعکس ان کی ادبی شاعری ہو یا فلمی تقاضے کے تحت کی گئی شاعری، دونوں ہی میں احساس و اظہار کی تنویر یکساں طور پر دمکتی دکھائی دیتی ہے۔

ساحر نے اپنے فلمی نغموں میں بھی ادبیت کی چاشنی کو قائم رکھا اور اُس فاصلے کو کم کیا

جو عموماً فلموں کے تقاضے کے موافق لکھے گئے نغموں اور ادبی شاعری کے درمیان پایا جاتا ہے۔ انہوں نے ہندوستانی فلم انڈسٹری کو ایک معیار عطا کرنے کا کام کیا۔ زندگی کی اعلیٰ قدروں سے لبریز ان کے نغمے سامعین و قارئین کو سطحی حظ فراہم کرنے کے بجائے زندگی کی بنیادی بصیرتوں سے آگہی بھی عطا کرتے ہیں۔ یہ اعزاز ساحر کو ہی حاصل ہے کہ فلموں میں ان کی نظموں کے موافق فضا قائم کر کے انہیں Adapt کرنے کی کوششیں کی گئیں۔ نظم 'کبھی کبھی میرے دل میں خیال آتا ہے'، 'خوب صورت موڑ'، 'چکلے' وغیرہ اس کی عمدہ مثالیں ہیں۔

ساحر کو بعض ناقدین نے بہ وجوہ فلمی شاعر قرار دے کر بطور ادبی شاعر ان کے قد کو کم کرنے کی کوشش کی اور انہیں نظر انداز کرنے کا رویہ اختیار کیا۔ لیکن ساحر کے فلمی نغموں میں موجود فکر و جمال کی جِدّت نے یہ ثابت کر دیا کہ ساحر ہر رنگ میں ساحر ہیں اور انہیں نظر انداز کر پانا ممکن نہیں۔ آج ساحر شہرت و مقبولیت کے لحاظ سے خواندگی و ناخواندگی اور جغرافیائی و لسانی سرحدوں سے بالاتر اپنا لوہا منوانے میں کامیاب و کامران ہیں۔ انہیں یہ شہرت و مقبولیت صرف فلمی نغموں کے صوتی آہنگ اور نغمگی کی بدولت حاصل نہیں ہے بلکہ ان نغموں میں موجزن فکری جمال کی بدولت ہے۔ گرچہ ساحر کو اس بات کا شدید احساس تھا کہ حالات کے جبر کے سبب ان کی شاعری بازاری جنس کے طور پر بک رہی ہے جس کا پر تاسف اظہار انہوں نے اپنی نظم 'فنکار' میں کیا ہے:

جو تری ذات سے منسوب تھے اُن گیتوں کو
مفلسی جنس بنانے پہ اتر آئی ہے
بھوک، تیرے رخِ رنگیں کے فسانوں کے عوض
چند اشیائے ضرورت کی تمنائی ہے
آج دُکّان پر نیلام اٹھے گا ان کا
تو نے جن گیتوں پہ رکھی تھی محبت کی اساس
آج چاندی کی ترازو میں تلے گی ہر چیز
میرے افکار، مری شاعری، میرا احساس

آج ان گیتوں کو بازار میں لے آیا ہوں
میں نے جو گیت ترے پیار کے خاطر لکھے"

ساحر کے فلمی نغموں میں زندگی کا فلسفہ بڑی سادگی مگر پُر کاری کے ساتھ رچا ڈھلا ملتا ہے۔ ان کے نغموں میں محبت، خلوص، اخوت، رواداری، اتحاد، قومیت، عقیدت اور انسانیت کی پاسداری کے تصورات و جذبات اس طرح سموئے ہوئے ہیں کہ انہیں سُن کر سامع متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتا۔ انسانی دردمندی و خلوص کی چاشنی ساحر کے فلمی نغموں میں بھی ایسا جادو جگاتی ہے کہ سننے والے کے ذہن و روح بیدار ہوئے بنا نہیں رہتے۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ساحر نے شعوری طور پر عوامی احساسِ جمال کی آبیاری اور تہذیب و ترتیب کے لیے اپنے بہترین و اعلیٰ تصورات و افکار کو قصداً فلمی نغموں کے پیکر میں ڈھالنے کی کوشش کی ہے۔ ان کے فلمی نغموں میں جو فلسفۂ حیات اور اس کی باریکیاں ہیں وہ بہت سے اہم ادبی شعراء کے کلام میں بھی کم نظر آئیں گی۔ جب کہ ساحر کے یہاں وہ تصورات پہاڑوں سے خود بخود پھوٹنے والے چشموں کی مانند رواں دواں نظر آتے ہیں۔ یہ صفت ان کے اندر موجود فطری، تخلیقی جوہر کی موجودگی اور ان کے جینوئن شاعر ہونے پر دلالت کرتی ہے۔ ساحر شعوری طور پر آسان لفظی پیکروں میں بیش بہا اور قیمتی افکار و احساسات کے موتیوں کو ٹانکنے کا عمل انجام دینے میں ماہر ہیں اور بجا طور پر اپنے نظریۂ فن کا اظہار کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

فن جو نادار تک نہیں پہنچا
اپنے معیار تک نہیں پہنچا

ساحر کی فلمی شاعری کی وقعت اس لحاظ سے بھی بڑھ جاتی ہے کہ وہ اپنے فلمی نغموں میں حسن و عشق سے متعلق لطیف احساسات کی جوت جگانے کے ساتھ ایک فلسفی، زندگی کے معلم، اور انسانیت کے غمخوار و دمساز کا کردار بھی نبھاتے نظر آتے ہیں جو عموماً اعلیٰ شاعری کی قدریں تصور کی جاتی ہیں۔ وہ زندگی میں حسن و جمال کی رعنائی کو ہر روپ میں نکھرا ہوا دیکھنے کے متمنی ہیں۔ وہ ناداروں اور محروم طبقات کی زندگی میں موجود حسن و جمال کی رعنائی کو نمایاں

اور آشکار کر دینے کی شدید خواہش رکھتے ہیں۔ وہ اس بات پر کامل یقین رکھتے ہیں کہ حرماں نصیبی اور ناداری ان طبقات کے اندر موجود فطری حسن و خیر کے جوہر اور معصومیت و توانائی کو مجروح نہیں کر سکتی۔ ان کی محنت و توانائی کے جمال سے ہی کائنات کا جمال قائم ہے۔ ساحر اس فلسفۂ جمال کو فن کی اصل روح تصور کرتے ہیں اور اس کا اظہار اپنی نظموں کے علاوہ فلمی نغموں میں بھی بخوبی کرتے ہیں۔

انسانی تہذیب و تمدن اور اس کے ارتقا کا تاریخی شعور ساحر کے فکر و احساس کا اٹوٹ حصہ ہے۔ وہ انسانی جبلت میں موجود وحشیانہ عناصر اور تمام تر تہذیبی ارتقا کے دعووں کے باوجود اس جبلت کی موجودگی کو انسانیت کے ارتقا کی راہ میں حائل دیوار تصور کرتے ہیں۔ وہ اس المیے کا اظہار اپنی نظموں اور نغموں، دونوں میں یکساں طور پر کرتے ہیں لیکن وہ اس المیے سے خائف نہیں ہیں۔ کیوں کہ وہ المیے کی ظلمت کو اجالے میں بدلنے کا حوصلہ جگاتے ہیں، ٹوٹے ہوئے دلوں اور محروم طبقات کو زندگی کرنے کا عزم عطا کرتے ہیں

اپنی دنیا پہ صدیوں سے چھائی ہوئی ظلم اور لوٹ کی سنگ دل رات ہے\
یہ نہ سمجھو کہ یہ آج کی بات ہے\
جب سے دھرتی بنی، جب سے دنیا بسی، ہم یوں ہی زندگی کو ترستے رہے\
موت کی آندھیاں آتی رہیں، آگ اور خوں کے بادل برستے رہے\
تم بھی مجبور ہو ہم بھی مجبور ہیں\
کیا کریں یہ بزرگوں کی سوغات ہے\
ہم اندھیری گپھاؤں سے نکلے مگر روشنی اپنے سینوں سے پھوٹی نہیں\
ہم نے جنگل کو شہروں میں بدلا مگر ہم سے جنگل کی تہذیب چھوٹی نہیں\
اپنی بدنام انسانیت کی قسم\
اپنی حیوانیت آج تک ساتھ ہے\
ہم تباہی کے رستے پہ اتنا بڑھے اب تباہی کا رستہ بھی باقی نہیں\
خونِ انساں جہاں ساغروں میں بٹے اس سے آگے وہ محفل وہ ساقی نہیں

اس اندھیرے کی اتنی ہی اوقات ہے
اس سے آگے اجالوں کی بارات ہے"

•

جنم جنم سے اپنے سر پر طوفانوں کے سائے
لہریں اپنی ہمجولی ہیں اور بادل ہمسائے
جل اور جال ہے جیون اپنا کیا سردی کیا گرمی
اپنی ہمت کبھی نہ ٹوٹے، رُت آئے رُت جائے

•

بانٹ کے کھاؤ اس دنیا میں، بانٹ کے بوجھ اٹھاؤ
جس رستے میں سب کا سکھ ہو وہ رستا اپناؤ
اس تعلیم سے بڑھ کر جگ میں کوئی نہیں تعلیم
کہہ گئے فادر ابراہیم

•

ایک سے ایک ملے تو قطرہ بن جاتا ہے دریا
ایک سے ایک ملے تو ذرّہ بن جاتا ہے صحرا
ایک سے ایک ملے تو رائی بن سکتی ہے پربت
ایک سے ایک ملے تو انساں بس میں کرلے قسمت
ساتھی ہاتھ بڑھانا

مکافاتِ عمل تاریخِ انساں کی روایت ہے
کرو گے کب تلک ناوک فراہم ہم بھی دیکھیں گے
کہاں تک ہے تمہارے ظلم میں دم ہم بھی دیکھیں گے
زندگی ظلم سہی، جبر سہی، غم ہی سہی

دل کی فریاد سہی، روح کا ماتم ہی سہی
ہم ہیں مایوس مگر اتنے بھی مایوس نہیں
اک نہ اک دن تو یہ اشکوں کی لڑی ٹوٹے گی
اک نہ اک دن تو چھٹیں گے یہ غموں کے بادل
اک نہ اک دن تو اجالے کی کرن پھوٹے گی

●

مرنا تو سب کو ہے، جی کر بھی دیکھ لے
چاہت کا ایک جام پی کر بھی دیکھ لے

●

نہ منہ چھپا کے جیو اور نہ سر جھکا کے جیو
غموں کا دور بھی آئے تو مسکرا کے جیو
گھٹا میں چھپ کے ستارے فنا نہیں ہوتے
اندھیری رات کے دل میں دیئے جلا کے جیو
یہ زندگی کسی منزل پہ رک نہیں سکتی
ہر اک مقام سے آگے قدم بڑھا کے جیو

●

میں زندگی کا ساتھ نبھاتا چلا گیا
ہر فکر کو دھوئیں میں اڑاتا چلا گیا

●

کون سا ایسا دل ہے جہاں میں، جس کو غم کا روگ نہیں
کون سا ایسا گھر ہے، جس میں سکھ ہی سکھ ہے، سوگ نہیں
اس جیون میں کتنے ہی دکھ ہوں، لیکن سُکھ کی آس تو ہے

دل میں کوئی ارماں تو بسا ہے، آنکھ میں کوئی پیاس تو ہے
جیون نے یہ پھل تو دیا ہے، موت سے یہ بھی پھل نہ ملے گا
مرنے والے سوچ سمجھ لے، پھر تجھ کو یہ پل نہ ملے گا

ساحر کے فلمی نغموں اور نظموں میں رومانیت اور رومانی احساس و جذبات کی بڑی لطیف کیفیت پائی جاتی ہے۔ اُن کے نغموں میں محبوب کا تصورِ عشق کے ارفع و اعلیٰ تصور کا زائیدہ ہے۔ اس میں حسن و جمال کے ظاہری پیکروں کے ساتھ باطنی و رومانی جمال کی جدّت بھی موجود ہے، جس کے سبب ساحر کے عشقیہ نغمے اور نظمیں دو آتشہ بن جاتے ہیں۔ ان کی نظم 'کبھی کبھی میرے دل میں خیال آتا ہے' (جسے فلم میں بھی Adapt کیا گیا) تصورِ محبوب اور عشقیہ کیفیات کے اظہار کی بہترین مثال ہے۔ اس میں پیکر تراشی، استعارات، تشبیہات اور علامتوں کے باہمی امتزاج نے سحر انگیزی کی وہ فضا بکھیر دی ہے جس سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہا جا سکتا۔ زبان و اسلوب، ڈکشن کے انتخاب اور شعری لوازمات و صنعتوں کے برمحل استعمال پر ساحر کو مکمل دسترس حاصل ہے۔ وہ اپنے کلاسیکی شعری شعور سے خوب کام لیتے ہیں اور اس شعور کی بدولت سادگی میں بھی پُرکاری کا سحر سمو دیتے ہیں۔

ساحر کی شاعری کے مجموعی جائزے سے یہ حقیقت عیاں ہوتی ہے کہ ساحر اپنے معاصرین میں نظریات اور جمالیات، ہر دو سطح پر اپنی الگ شناخت اور بے پناہ اپیل رکھنے والے شاعر کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان کے فکری و جمالیاتی آہنگ کا دائرہ اکثر اوقات ان کے معاصر شعراء کے مقابلے زیادہ وسیع و وقیع معلوم ہوتا ہے۔ کیوں کہ بیشتر شعراء کی شاعری کا لسانی و فکری آہنگ ایک مخصوص دائرے میں گردش کرتا ہے، جب کہ ساحر کا لسانی و فکری آہنگ ہمہ جہت اور آفاقی صفات کا حامل ہے۔ بیشتر معاصر شعراء کی شاعری میں موجود کلاسیکی رچاؤ Elitist نوعیت کا ہے جب کہ ساحر نے کلاسیکی رچاؤ کو سادہ کاری میں تبدیل کر کے اپنی شاعری میں وہ طرحداری پیدا کر دی ہے جس سے اس کی رسائی آفاقی نوعیت اختیار کر لیتی ہے۔ ساحر کے فکر و احساس میں موجود تنوع زندگی کے ہر اُس پہلو کو اپنی قلمرو میں سمیٹ لیتا ہے جو انسانی وجود سے براہِ راست یا بالواسطہ طور پر وابستہ ہے۔

جب کہ اُن کے بیشتر معاصر شعراء زندگی کے چند مخصوص پہلوؤں کو ہی اپنے فکرو احساس کا محور بناتے ہیں۔ان شعراء کا فلسفۂ حیات مخصوص ثقافتی تناظر کے تحت تشکیل پاتا ہے جب کہ ساحر کا فلسفۂ حیات انسانی وجود پر مرکوز آفاقی تہذیبی تناظر کا زائیدہ ہے۔ساحر کی شعری کائنات کی تعبیر و تفسیر زیادہ سنجیدہ توجہ کی طالب ہے۔ان کی شاعری اور ان کی قدر و قیمت کا تعین نئے زاویے اور نئے پیمانوں کا تقاضا کرتی ہے۔



انور پاشا (ڈاکٹر انوار احمد) ۴؍اپریل ۱۹۵۹ کو مکھی شریف (چمپارن) کے ایک سادات گھرانے میں پیدا ہوئے۔ابتدائی تعلیم گاؤں میں، گریجویشن موتیہاری سے اور اعلیٰ ڈگریاں جواہر لعل نہرو یونیورسٹی سے حاصل کیں۔نظریاتی طور پر ترقی پسند ہیں اور ممتاز اشتراکی دانش ور پروفیسر محمد حسن کے زیرِ نگرانی ایم۔فل۔اور اُردو ناول کے موضوع پر پی۔ایچ۔ڈی۔(۱۹۹۰) کی ڈگریاں حاصل کیں اور وہیں ہندوستانی زبانوں کے مرکز میں پروفیسر کے طور پر سرگرم ہیں۔ڈاکٹر انور پاشا سمیناروں، کانفرنسوں اور ادبی جلسوں کا ایک جانا پہچانا نام ہیں۔

انور پاشا کئی برس تک رسالہ 'پیش رو' کی ادارت کرتے رہے۔انجمن اساتذۂ اردو میں بھی سرگرم ہیں۔طلباء یونین کے نائب صدر اور جے۔این۔یو۔اساتذہ ایسوسی ایشن کے سکریٹری کے طور پر فعال رہے۔

**تصانیف:** ہندو پاک میں اُردو ناول: ایک تقابلی مطالعہ، ترقی پسند اردو ناول، اردو ڈرامہ پر ایک دقیق نظر، ادبی جہات، ادبی تحریکات و رجحانات، تانیثیت اور ادب، دلت ادب: تصور و تناظر۔محمد حسن کے ڈرامے، زبان، ادب اور سماج۔

**اعزاز:** ہم نشین ایوارڈ، صوفی جمیل اختر ایوارڈ، کلیم الدین احمد ایوارڈ۔

انور ظہیر انصاری

# ساحر لدھیانوی: ایک ہمہ جہت فن کار

ساحر کی پوری شاعری 'تلخیاں'، 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' اور فلمی نغموں کا مجموعہ 'گاتا جائے بنجارا' کو محیط ہے۔ 'تلخیاں' کے ۲۵ اڈیشن شائع ہو چکے ہیں، پہلا اڈیشن ۱۹۴۴ میں اور پچیسواں ۱۹۸۰ میں، جعلی طباعتوں کی تعداد علاحدہ۔ اس درمیان ۱۹۵۵ میں امنِ عالم کے موضوع پر اردو شاعری کی طویل ترین ڈرامائی نظم 'پرچھائیاں' کتابی شکل میں شائع ہوئی لیکن بعد میں اسے 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' میں شامل کر دیا گیا۔ 'گاتا جائے بنجارا' کا پہلا اڈیشن ۱۹۶۵ میں (بمبئی سے) شائع ہوا اور تیسرا ۱۹۶۷ میں آیا۔ 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' کے تین اڈیشن شائع ہوئے، پہلا ۱۹۷۱ میں اور تیسرا ۱۹۷۳ میں، لیکن غیر مطبوعہ تخلیقات کی تعداد بھی کم نہیں ہے، کیوں کہ 'گاتا جائے بنجارا' (۱۹۵۸) اور 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' (۱۹۷۳) کے بعد کی تمام تر تخلیقات غیر مطبوعہ ہیں۔

ان شعری تخلیقات کے علاوہ 'ترقی پسند ستیارتھی'، 'ایس. ڈی. برمن'، 'مہندر ناتھ'، 'جدید روس کا عوامی شاعر: مایکافسکی' اور 'ہماری آزادی: پس منظر اور مستقبل' ایسے تنقیدی مضامین بھی ساحر کی زنبیل میں موجود ہیں، ان کے علاوہ کچھ کہانیاں بھی، جن کا ساحر نے خود ذکر کیا ہے۔

ایک حساس طبع اور ایک دردمند دل شاعر کی حیثیت سے ساحر لدھیانوی نے بھی نہ صرف ترقی پسند نظریات کو اپنا نصب العین قرار دیا بلکہ ترقی پسند تحریک سے وابستہ دوسرے تخلیق کاروں کی طرح اپنے تجربات و مشاہدات کو اپنے جذبہ و احساس کا حصہ بنایا اور اپنی آواز کو عوام الناس کی آواز سے ہم آہنگ کر دیا اور احساس بھی دلایا

دنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں
جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں

یہ شعر ان کی آپ بیتی سہی لیکن چوں کہ خارجی زندگی سے اثر پذیر ہے لہٰذا عوام کے دل کی دھڑکن بن گیا ہے۔ اسی طرح یہ شعر ؎

اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر
ہم غریبوں کی محبت کا اُڑایا ہے مذاق

یہ شعر نظم 'تاج محل' سے ماخوذ ہے۔ جس نے ایک زمانے میں نہ صرف عوامی و ادبی ہر دو حلقوں میں اپنے موضوع و مواد کے اعتبار سے نہ صرف مباحثے کا در کھول دیا تھا بلکہ ترقی پسند نظریات کا استعارہ بھی بن گئی تھی۔ اس کا دوسرا پہلو اور بھی تابناک ہے کہ ساحر نے اسے نہ صرف ایک شہنشاہ کی محبت کو عام انسانی چاہت و حسرت کی مثال کے طور پر پیش کیا ہے بلکہ اسے حسین و جمیل اور محبت کی بے مثل نشانی بھی قرار دیا ہے۔ اس کے برخلاف ایک نظریہ یہ بھی رہا کہ ساحر نے اس خوب صورت اور بے نظیر یادگار کے خلاف احتجاجی اسلوب اور رویہ اختیار کیا ہے۔ میرا استدلال اس اعتراض کے علی الرغم یہ ہے کہ معترضین نے اس نظم کی روح کو سمجھے بغیر اس ناانصافی اور الزام کا ارتکاب کیا ہے ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ اس نظم میں ساحر نے کہیں بھی تاج محل کے حسن و جمال کی تعریف سے پہلو تہی نہیں کی ہے بلکہ اسے مظہرِ الفت کے علاوہ شکلِ جمیل بھی قرار دیا ہے اور اس کے در و دیوار کو منقش اور وادیوں کو رنگین کہا ہے، جو ظاہر ہے اس کے حسن کو دوچند کرتی ہے، نیز چمن زار اور جمنا کا کنارہ بھی اور محراب اور طاق بھی، جن کی نسبت سے محل کا لفظ استعمال کیا گیا ہے اور جن کی بدولت تاج مغل تعمیر و تہذیب کا اعلا نمونہ بھی بن گیا ہے۔

ساحر کی ولادت ۸ مارچ ۱۹۲۱ کو لدھیانہ کے ایک جاگیردار گھرانے میں ہوئی، اس لیے لدھیانوی کہلائے۔ تعلیمی سلسلہ مالوہ خالصہ کالج لدھیانہ سے شروع ہوا، اور گورنمنٹ کالج لدھیانہ ہوتا ہوا اسلامیہ کالج لاہور تک جا پہنچا۔ اپنی انقلابی سرگرمیوں کے سبب گورنمنٹ کالج لدھیانہ سے نکالے گئے اور اسلامیہ کالج لاہور خود چھوڑا کہ وطن کی حرمت و

عزت کے تحفظ اور مظلوم انسانیت کی حفاظت و حمایت کا جذبہ و احساس فزوں تھا، لہٰذا ترقی پسند تحریک سے وابستہ ہوئے۔

ان ایام میں ان کی کئی نظمیں 'سوزِ وطن' اور 'انگارے' کی طرح ضبط بھی ہوئیں، جنھیں 'ضبط شدہ نظمیں' مرتبہ خلیق انجم میں دیکھا جا سکتا ہے۔ ۱۹۴۳ سے ۱۹۴۹ تک بہ حیثیت صحافی ناموری حاصل کی۔ اس دوران لاہور میں 'ادبِ لطیف'، 'شاہکار' اور 'سویرا' اور دہلی میں 'شاہراہ' اور 'پریت لڑی' کی ادارت کی اور 'جان پہچان کالم' (سویرا، لاہور) اور 'نئے ادب کے معمار سیریز' (شاہراہ، دہلی) کی بدولت اردو ہی نہیں دوسری زبانوں میں بھی مقبول و معروف ہو گئے۔

اس درمیان ۱۹۴۵ کی انجمن ترقی پسند مصنفین کی حیدر آباد کانفرنس میں اپنے مقالے 'اردو کی انقلابی شاعری' کے ذریعے ترقی پسندوں کے دلوں میں گھر کر لیا، لہٰذا ان لوگوں کی ایما پر بجائے لاہور جانے کے فلموں میں قسمت آزمانے بمبئی آ گئے، انھی دنوں سانحۂ تقسیم نے ملک کا شیرازہ بکھیر دیا اور ساحر اپنی والدہ کے پاس لاہور چلے گئے، لیکن جلد ہی واپس آئے اور دہلی ہوتے ہوئے بمبئی پہنچے، جہاں موہن سہگل کی وساطت سے ایس۔ ڈی۔ برمن سے ملاقات ہوئی، گویا ترقی آنکھیں بچھائے کھڑی تھی۔ فلم 'نوجوان' کے نغمے 'ٹھنڈی ہوائیں/ لہرا کے آئیں/ رُت ہے جواں/ تم کو یہاں/ کیسے بلائیں' کے بعد 'بازی' کے نغمے 'سنو گجر کیا گائے/ سمے گزرتا جائے' اور 'تدبیر سے بگڑی ہوئی تقدیر بنا لے/ اپنے پہ بھروسہ ہے تو یہ داؤ لگا لے' نے ان پر نغمہ نگاری کے در وا کر دیے۔ گویا یہاں سے ساحر کا فلمی سفر شروع ہوا جو 'آزادی کی راہ پر' کے بعد 'نوجوان' سے ہوتا ہوا 'انصاف کا ترازو' ان کی وفات ۲۵ اکتوبر ۱۹۸۰ تک جاری رہا۔

ساحر نے اپنی فہم و فراست اور میلانِ طبع کے زیرِ اثر مختلف النوع شعری اصناف کو اپنے جذبات و خیالات کا وسیلہ بنایا ہے۔ انہوں نے نظمیں بھی کہی ہیں اور غزلیں بھی اور مرثیہ، مثنوی اور سہرے بھی۔ جب کہ فلمی سطح پر ان اصناف کے علاوہ گیت، بھجن، حمد، رخصتی اور قصیدہ ایسی اصناف میں بھی اپنے جوہر دکھائے ہیں۔ مزید برآں ان کی فلمی شاعری کا بھی

اپنا ایک مقام ہے بلکہ یہ کہنا زیادہ مناسب اور درست ہوگا کہ فلمی نغموں کو معیار و اعتبار دلانے میں ساحر کے نغموں کو نہ صرف اولیت حاصل ہے۔ اور وجہ بھی ہے کہ ساحر کی شاعری جذبے کے خلوص اور احساس کی شدت کے ساتھ ساتھ مضمون آفرینی، تخیّل کی بوقلمونی، موضوعات کے تنوّع اور سادگی وسلاست سے آراستہ و پیراستہ ہے اور صرف اپنے لہجے کے اعتبار سے ہی نہیں، اندازِ بیان کے لحاظ سے بھی روایتی شاعری سے مختلف ہے۔

فلموں کے حوالے سے ساحر کی انفرادیت یہ رہی کہ انہوں نے اپنی متعدد تخلیقی نظموں اور غزلوں کو یا تو من وعن یا تھوڑی بہت کتر بیونت کے ساتھ فلموں کا حصہ بنادیا، مثلاً یہ نظمیں اور غزلیں:

| | | |
|---|---|---|
| (ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں) | جنھیں ناز ہے ہند پر وہ کہاں ہیں | (چکلے) |
| | میں نے جو گیت ترے پیار کی خاطر لکھے | (فن کار) |
| | کبھی کبھی مرے دل میں خیال آتا ہے | (کبھی کبھی) |
| انجام (تکمیل) | چلو اک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں | (خوبصورت موڑ) |
| | اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر | (تاج محل) |
| | چاند مدھم ہے آسماں چپ ہے | (انتظار) |
| | میں پل دو پل کا شاعر ہوں | (پل دو پل کا شاعر) |
| | یہ کس کا لہو ہے کون مرا | (یہ کس کا لہو ہے) |
| اور یہ غزلیں بھی: | محبت ترک کی میں نے، گریباں سی لیا میں نے | (غزل) |
| | تنگ آچکے ہیں کشمکشِ زندگی سے ہم | (غزل) |
| | دیکھا ہے زندگی کو کچھ اتنے قریب سے | (غزل) |

ان کے علاوہ وہ نغمے بھی جن کی شیرینی، حلاوت اور ادبیت کا جادو ہندوستان کے سر چڑھ کر بولتا رہا اور زندگیوں میں رس گھولتا رہا، مثلاً:

تورا مَن درپن کہلائے/ بھلے بُرے سارے کرموں کو/ دیکھے اور دکھائے (کاجل)

اللہ تیرو نام، ایشور تیرو نام،

ہر فکر کو دھوئیں میں اُڑاتا چلا گیا اور: (ہم دونوں)

ابھی نہ جاؤ چھوڑ کر کہ دل ابھی بھرا نہیں

نیلے گگن کے تلے/ دھرتی کا پیار پلے/ ایسے ہی جگ میں آتی ہیں صبحیں ایسے ہی شام ڈھلے (ہمراز)

یہ رات یہ چاندنی پھر کہاں/ سن جا دل کی داستاں/ جاتی بہاریں ہیں اٹھتی جوانیاں/ ایک بار چل دیے گر تجھے پکار کے/ لوٹ کر نہ آئیں گے قافلے بہار کے (جال)

چھو لینے دو نازک ہونٹوں کو، کچھ اور نہیں ہے جام ہے یہ

قدرت نے جو ہم کو بخشا ہے وہ سب سے حسیں انعام ہے یہ (کاجل)

تو ہندو بنے گا نہ مسلمان بنے گا/ انسان کی اولاد ہے انسان بنے گا

(دھول کا پھول)

ان کالی صدیوں کے سر سے، جب رات کا آنچل ڈھلکے گا

جب دکھ کے بادل پگھلیں گے، جب سکھ کا ساگر چھلکے گا

جب امبر جھوم کے ناچے گا، جب دھرتی نغمے گائے گی

وہ صبح کبھی تو آئے گی (پھر صبح ہوگی)

بچے من کے سچے، سارے جگ کی آنکھ کے تارے

یہ وہ ننھے پھول ہیں جو بھگوان کو لگتے پیارے (دو کلیاں)

سر جو ترا چکرائے یا دل ڈوبا جائے،

یہ دنیا اگر مل بھی جائے تو کیا ہے (پیاسا)

کون آیا کہ نگاہوں میں چمک جاگ اٹھی

دل کے سوئے ہوئے تاروں میں کھنک جاگ اٹھی (وقت)

اس کے علاوہ وہ پہلو بھی ہے جو ساحر کی شاعری میں نرمی، حلاوت، نغمگی اور

اثر انگیزی کا احساس رکھتا ہے جسے ہم ان کے رومانی رجحان سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ اس نوع کی مثالیں 'تیری آواز'، 'ایک منظر'، 'خوب صورت موڑ' ایسی نظموں اور 'نیلے گگن کے تلے (ہمراز)، 'یہ وادیاں یہ فضائیں بلا رہی ہیں تمھیں' (آج اور کل) جیسے متعدد نغموں میں مل جاتی ہیں۔ یہی سبب ہے کہ انتہائی شدید جذبات کی ترجمانی میں بھی ان کا انداز و اسلوب معتدل اور متوازن رہتا ہے۔ ایک خیال ہے جو بہا چلا جاتا ہے، ایک فکر ہے جو ذہن و دل کو اپنی گرفت میں لیے پھیلتی رہتی ہے۔

ساحر اپنی زندگی میں جن حادثات سے دوچار ہوئے، نجی زندگی میں جس قدر شکستوں اور محرومیوں سے سامنا ہوا، مفلوک الحال انسانوں اور افلاس زدہ کسانوں پر زمین داروں کے قہر و جبر کے جو منظر انہوں نے دیکھے ہوں گے، اسے ان کی نظموں 'جاگیر'، 'نور جہاں کے مزار پر'، 'تاج محل'، 'صبحِ نوروز' اور 'کسی کو اداس دیکھ کر' میں بے پردہ دیکھا جا سکتا ہے۔

ساحر کی والدہ چوں کہ متوسط طبقے سے تعلق رکھتی تھیں اس لیے جاگیردار خاندان میں ان کو عزت و وقار نہ مل سکا۔ ساحر کی ولادت کے بعد شکست خوردگی اور ذلت و رسوائی کا یہ احساس اور بھی قوی ہوا۔ ساحر کی شاعری میں عورتوں سے متعلق جو جذباتی رویہ نظر آتا ہے وہ ان کے نجی ماحول اور سماجی حالات، دونوں کے جبر سے وجود پذیر ہوا ہے کیوں کہ جس سماج میں عورتوں کے کمتر سماجی مرتبے، استحصالی رویّے اور محکومیت کے مواقع اور امکانات موجود ہوں، وہاں شاعر کے لہجے کی تلخی فطری بات ہے۔

سماجی جبر سے پیدا شدہ عورتوں کی زبوں حالی کی تصویریں 'ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں' (چکلے)، 'نکلی اک بنگلے کے در سے، مٹھی میں اک نوٹ دبائے' (صبحِ نوروز)، 'لوگ عورت کو فقط جسم سمجھ لیتے ہیں' (انصاف کا ترازو)، 'تیرے بچپن کو جوانی کی دعا دیتی ہوں / اور دعا دے کے پریشان سی ہو جاتی ہوں' (مجھے جینے دو)، 'دامن میں داغ لگا بیٹھے / ہم پیار میں دھوکا کھا بیٹھے' (دھول کا پھول) اور 'عورت نے جنم دیا مردوں نے اسے بازار دیا' جب جی چاہا مسلا کچلا جب جی چاہا دھتکار دیا' (پیاسا) کے علاوہ دوسری نظموں اور متعدد فلمی نغموں میں نمایاں ہوئی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کا تخلیقی رویّہ احتجاج کی شکل میں نمایاں ہوا

ہے، لیکن یہ احتجاج کسی طرح کی کھوکھلی نعرے بازی سے مغلوب نہیں ہے اور نہ جھنجلاہٹ کے تشدد آمیز رویّوں سے تشکیل پایا ہوا ہے۔ بلکہ اس میں ایک دکھی دل کی پکار ہے اور فریاد ہے اور ایک انسان دوست اور آزادی خواہ شخص کا استحصال پسند قوتوں پر طنزیہ ہے۔ اس کی تفصیلات نہ صرف ساحر کی غزلیہ اور نظمیہ شاعری میں دیکھی جا سکتی ہیں بلکہ فلمی نظموں میں بھی ان کا پرتو بہت نمایاں ہے۔ 'شہزادے' اور 'میرے گیت تمھارے ہیں' کا طنزیہ اسلوب انھی اثرات کو آئینہ کرتا ہے اور 'تو ہندو بنے گا نہ مسلمان بنے گا (دھول کا پھول)، 'کیا ملیے ایسے لوگوں سے جن کی فطرت چھپی رہے' (اصلی نقلی) ایسے بے شمار فلمی نغمے دردمند دل کی پکار و فریاد ہی تو ہیں۔

اسی کے ساتھ یہ بات بھی یاد رکھنے کی ہے کہ ساحر کے مخاطب چوں کہ عوام ہیں لہٰذا انہوں نے ہر اس عمل کی کھل کر مخالفت کی ہے جس سے انسانیت کی اعلیٰ قدریں مجروح ہوتی ہیں۔ اس لحاظ سے ساحر کی شاعری نہ صرف مسائلِ حیات کی پیچیدگیوں اور اجتماعی و مجلسی زندگی کی نا آسودگیوں کی ترجمان ہے بلکہ ان حقائق کا اظہار بھی ہے جو سرمایہ و محنت کے تضاد، متوسط محنت کش افراد اور مفلوک الحال عوام کے آلام و مصائب اور نسلی اور طبقاتی تقسیم کے زیرِ اثر پیدا ہونے والی بے بس تمناؤں اور شکستہ آرزوؤں کی شکل میں نمایاں ہیں۔ طبقاتی معاشرے کی یہ زندہ حقیقتیں 'نور جہاں کے مزار پر'، 'تاج محل'، 'جاگیر'، 'کسی کو اداس دیکھ کر'، 'قحطِ بنگال' اور اس قبیل کی دوسری نظموں اور 'یہ دل تم بن کہیں لگتا نہیں ہم کیا کریں'، فلم (عزت) 'وہ صبح کبھی تو آئے گی' (پھر صبح ہوگی)، 'یہ دنیا اگر مل بھی جائے تو کیا ہے' (پیاسا)، 'جاگے گا انسان زمانہ دیکھے گا' (آدمی اور انسان)، 'مانگ کے ساتھ تمھارا میں نے مانگ لیا سنسار' اور 'یہ دیس ہے ویر جوانوں کا البیلوں کا مستانوں کا' (نیا دور)، 'اب کوئی گلشن نہ اجڑے، اب وطن آزاد ہے / روح گنگا کی، ہمالہ کا بدن آزاد ہے'، 'یہ عشق عشق ہے عشق عشق... اللہ اور رسول کا فرمان عشق ہے' (برسات کی رات)، 'بابل کی دعائیں لیتی جا / جا تجھ کو سکھی سنسار ملے / میکے کی کبھی نہ یاد آئے سسرال میں اتنا پیار ملے' (نیل کمل)، 'لاگا چنری میں داغ چھپاؤں کیسے' (دل ہی تو ہے) کو بھلا کون بھول سکتا ہے۔ ظاہر ہے ہندی

فلموں میں اس طرح کی ادبی پیشکش غیر معمولی تھی اور یہ جرأت وہی شاعر کرسکتا ہے جس نے فلمی نغموں کو بھی بہ طورِ ایک شعری صنف کے اپنایا ہو۔ اس لحاظ سے بھی دیکھیں تو فلمی نغموں کو معیار و اعتبار دلانے میں ساحر کو اوّلیت حاصل ہے کیوں کہ انہوں نے نہ صرف روایتی تک بندی اور ابتذالیت سے پرہیز کیا بلکہ شعری آداب کا خیال رکھتے ہوئے عام روش سے ہٹ کر نغمے لکھے اور حسبِ موقع وضرورت اپنے نظریات بھی پیش کیے۔ یہی سبب ہے کہ اردوداں ہی نہیں غیر اردوداں حلقوں نے بھی ان کی پذیرائی کی۔

جس طرح بیسویں صدی شکست وریخت کی صدی رہی ہے اسی طرح ساحر کی زندگی بھی مختلف سماجی وتہذیبی اقدار کے مابین کشمکش سے دوچار رہی ہے۔ کم سے کم تقسیم کے بعد کی انسانیت کش تباہ کاریوں اور خوں فشاں نظاروں کے تو ساحر خود بھی شاہد تھے۔ مقدور بھر عصبیت، فرقہ واریت اور جنگوں کے خلاف احتجاج بھی کیا اور سماجی انقلاب کا احساس بھی جگایا۔ 'لمحہ غنیمت'، 'آج'، 'مفاہمت'، 'بڑی طاقتیں'، 'پرچھائیاں'، 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں'، 'اے شریف انسانو!'، 'گاندھی ہو کہ غالب ہو' اور 'اشعار'؛ یہ نظمیں ساحر کے پیامِ امن کی شناخت تو ہیں ہی، ان کا استفہامی لب ولہجہ سیاسی اور مذہبی مفاد پرستی کی اس سوچ کے خلاف طنزیہ وار ہے جس کے زیرِ اثر زندگی کی رنگینیاں لہو کے رنگوں سے ہم آمیز ہوئیں۔ آزادی کے بعد جس طرح فرقہ وارانہ منافرت کا طوفان اٹھا یہ نظم اس آمیزش کا آئینہ بھی ہے، اس پر ایک تازیانہ بھی ہے اور امن وآشتی کا پیغام بھی ہے:

> ساتھیو! میں نے برسوں تمہارے لیے/ چاند تاروں بہاروں کے سپنے بُنے/ حسن اور عشق کے گیت گاتا رہا/ ساتھیو! میں نے برسوں تمہارے لیے/ انقلاب اور بغاوت کے نغمے الاپے/ اور اُس صبح کی راہ دیکھی/ جس میں اس ملک کی روح آزاد ہو/ آج زنجیرِ محکومیت کٹ چکی ہے/ کھیت سونا اُگلنے کو بے چین ہیں/ ملک کی وادیاں، گھاٹیاں، کھیتیاں/ عورتیں، بچیاں/ ہاتھ پھیلائے خیرات کی منتظر ہیں/ ان کو امن اور تہذیب کی بھیک دو/ ماؤں کو ان کے ہونٹوں کی شادابیاں/ ننھے بچوں کو ان کی خوشی بخش دو/ ملک

کی روح کو زندگی بخش دو/ میں تمھارا مغنی... تمھارے لیے/ جب بھی آیا
نئے گیت لاتا رہوں (آج)

اور یہ استفہام بھی ؎

زمیں نے خون اُگلا، آسماں نے آگ برسائی
جب انسانوں کے دن بدلے تو انسانوں پہ کیا گزری؟
چلو وہ کفر کے گھر سے سلامت آ گئے لیکن
خدا کی مملکت میں سوختہ جانوں پہ کیا گزری (اشعار)

بعینہٖ بین الاقوامی سطح پر بھی سیاسی مکڑجال کے خلاف ساحر کا جو نشتر چلا ہے اسے لفظوں کے اندرون میں جا کر تلاش کیا جا سکتا ہے، مثلاً ؎

ظلم پھر ظلم ہے، بڑھتا ہے تو مٹ جاتا ہے
خون پھر خون ہے، ٹپکے گا تو جم جائے گا
خون چلتا ہے تو رُکتا نہیں سنگینوں سے
سر اٹھاتا ہے تو دبتا نہیں آئینوں سے (خون پھر خون ہے)

ایسی نظم ہے جسے کسی مخصوص تناظر کی ضرورت نہیں ہے، کیوں کہ سیاست کے بین الاقوامی منظرنامے میں یہ آج کا حقیقت نامہ ہے، یا پھر یہ غزلیہ اشعار جن میں ساحر کی حوصلہ مندی، عزم و استقلال کی پختگی، خودی و خودداری کا احساس اور زندگی کو خوش گوار دیکھنے کی آرزومندی رقصاں وجولاں ہے ؎

زندگی پیاری سہی، لیکن ہمیں مرنا تو ہے
جھوٹ کیوں بولیں فروغِ مصلحت کے نام پر
مایوس تو نہیں ہیں طلوعِ سحر سے ہم
کچھ اور بڑھ گئے جو اندھیرے تو کیا ہوا
کچھ خار کم تو کر گئے گزرے جدھر سے ہم
مانا کہ اس زمیں کو نہ گلزار کر سکے
کتنے مغرور خداؤں کا رقیب آج بھی ہے
کون جانے یہ ترا شاعرِ آشفتہ مزاج
سے کے ہزار وصف سہی سے میں کچھ نہیں
تیرے لہو کی آنچ سے گرمی ہے جسم کی

اے روحِ عصر! جاگ، کہاں سو رہی ہے تو    آواز دے رہے ہیں پیمبر صلیب سے

ان کے علاوہ 'چھبیس جنوری' کا لحۂ فکر یہ بھی جس میں عصری ہندستانی سیاست کی وہ تصویر منعکس ہوئی ہے جس میں عوامی خیر و فلاح کے بجائے سیاسی استحکام کی فکر زیادہ اہم بن گئی ہے، اس نظم کا استفہامی لب ولہجہ اسی مکڑجال کا علامیہ ہے۔ اور اس سے قبل کہ ساحر کے اشعار نقل کروں، یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس نظم کی معنی آفرینی اور اثر انگیزی کا اندازہ اسی بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس نظم سے نہ صرف یہ کہ دوسرے شاعروں نے اپنی اپنی بساط بھر استفادہ کیا ہے بلکہ ایک آدھ لفظ کی ہیرا پھیری یا لفظوں کے اُلٹ پھیر سے یہ نظم اپنی بنالی ہے۔ ایسے ہی ایک نامور شاعر اکبر شہابی ٹونکی ہیں جنھوں نے اس نظم سے اسی انداز سے استفادہ کیا ہے۔ چند اشعار برائے ملاحظہ نقل کرتا ہوں، پہلے ساحر کے اشعار ـــ

آؤ! کہ آج غور کریں اس سوال پر    دیکھے تھے ہم نے جو وہ حسیں خواب کیا ہوئے
دولت بڑھی تو ملک میں افلاس کیوں بڑھا    خوش حالیِ عوام کے اسباب کیا ہوئے
جو اپنے ساتھ ساتھ چلے کوئے دار تک    وہ دوست، وہ رفیق، وہ احباب کیا ہوئے
بے کس برہنگی کو کفن تک نہیں نصیب    وہ وعدہ ہائے اطلس و کم خواب کیا ہوئے
جمہوریت نواز، بشر دوست، امن خواہ    خود کو جو خود دیے تھے، وہ القاب کیا ہوئے
ہر کوچہ شعلہ زار ہے، ہر شہر قتل گاہ    یک جہتیِ حیات کے آداب کیا ہوئے
صحرائے تیرگی میں بھٹکتی ہے زندگی    ابھرے تھے جو اُفق پہ، وہ مہتاب کیا ہوئے

مجرم ہوں میں اگر، تو گنہگار تم بھی ہو
اے رہبرانِ قوم! خطا کار تم بھی ہو

(ساحرلدھیانوی)

اے عشقِ نامراد ترے خواب کیا ہوئے    وہ نام، وہ خطاب، وہ القاب کیا ہوئے
جو میرے ساتھ ساتھ چلے صبحِ ہجر تک    وہ نجم، وہ چراغ، وہ مہتاب کیا ہوئے
برہم ہوئے جو کاکلِ شب رنگ کی طرح    وہ دوست، وہ رفیق، وہ احباب کیا ہوئے
عہدِ وفا کے توڑ دیے کس نے آئینے    وہ بات، وہ سلام، وہ آداب کیا ہوئے

اکبر برہنگی کو کفن تک نہیں نصیب وہ پوت، وہ حریر، وہ کم خواب کیا ہوئے

(اکبرشہابی ٹونکی)

ساحرلدھیانوی نے نظم کہی لیکن اکبرصاحب نے اسے غزل میں توڑ مروڑ دیا اور اس بات سے قطعِ نظر کہ 'صبحِ ہجر' ساحر کے 'کوے دار' کا ہم وزن ہے بھی یا نہیں؟ اور کم خواب کی جگہ سنجاب بھی لایا جاسکتا تھا کہ حریر کے ساتھ یہ لفظ میرے خیال میں زیادہ مناسب تھا، خیر یہ ان کی مرضی۔ یہ غزل 'ایوانِ اُردو' نئی دہلی، ستمبر 2011 (ص 53) میں شائع ہوئی تھی۔

بہرحال آمد برسرِ مطلب، ساحر کے یہاں اسی لیے یہ جذبہ بھی بیدار ہوسکا، جس میں حوصلہ مندی بھی ہے، زندگی کے حسن کو برقرار رکھنے کی آرزومندی بھی ہے، انسان دوستی اور انسانیت سازی کا ارمان بھی ہے اور فرقہ واریت اور جنگوں کے فلسفے کے خلاف احتجاج کی قوت بھی ہے۔ دیکھیے

چلو کہ چل کے سیاسی مقامروں سے کہیں
کہ ہم کو جنگ وجدل کے چلن سے نفرت ہے
جسے لہو کے سوا کوئی رنگ راس نہ آئے
ہمیں حیات کے اس پیرہن سے نفرت ہے

(پرچھائیاں)

آؤ! اس تیرہ بخت دنیا میں
فکر کی روشنی کو عام کریں
امن کو جن سے تقویت پہنچے
ایسی جنگوں کا اہتمام کریں

(اے شریف انسانو)

آؤ! کہ کوئی خواب بنیں کل کے واسطے
ورنہ یہ رات آج کے سنگین دور کی

ڈس لے گی جان و دل کو کچھ ایسے کہ جان و دل
تا عمر پھر نہ کوئی حسیں خواب بُن سکیں

(آؤ کہ کوئی خواب بُنیں)

یہی سبب ہے کہ ساحر نے استحصالی اور استعماری نظام سے عمر بھر سمجھوتہ نہیں کیا بلکہ فرقہ وارانہ ہم آہنگی کے لیے زندگی بھر جد و جہد کی اور اپنی شاعری کے ذریعے زندگی کی قدر اور اخوت و محبت کا جذبہ بھی لوگوں میں بیدار کرنے کا کام کیا۔ اپنی نظموں اور غزلوں میں تو ساحر نے اپنے نظریات سموئے ہیں، فلمی گیتوں میں بھی زندگی اور وقت سے متعلق ساحر کا نظریہ واضح ہو کر ابھرا ہے، آپ بھی دیکھیے:

رنگ اور نسل ذات اور مذہب جو بھی ہے آدمی سے کم تر ہے
نفرتوں کے جہان میں ہم کو پیار کی بستیاں بسانی ہیں

(کلیاتِ ساحر لدھیانوی)

وقت سے دن اور رات وقت سے کل اور آج
وقت کی ہر شے غلام، وقت کا ہر شے پہ راج

(وقت)

بستی بستی، پربت پربت، گاتا جائے بنجارا
پل دو پل کا ساتھ ہمارا، پل دو پل کی یاری
آج رُکے تو کل کرنی ہے چلنے کی تیاری

(ریلوے پلیٹ فارم)

زندگی کبھی یقیں، کبھی گماں ہے ہر قدم پہ تیرا مرا امتحان ہے

(آدمی اور انسان)

تدبیر سے بگڑی ہوئی تقدیر بنا لے اپنے پہ بھروسہ ہے تو یہ داؤ لگا لے

(بازی)

سنسار کی ہر شے کا اتنا ہی فسانہ ہے اک دھند سے آنا ہے اک دھند میں جانا ہے

(دھند)

اوّل آخر ہر کوئی انجان ہے/ وقت لوٹے اس کا کب امکان ہے/ اک
تیز رو طوفان ہے/ اس کا جو پیچھا کرے نادان ہے/ گم شدہ خوشیوں پہ
کیوں حیران ہے/ پورا کرلے دل میں جو ارمان ہے

(دی برننگ ٹرین)

آگے بھی جانے نہ تو، پیچھے بھی جانے نہ تو
جو بھی ہے، بس یہی اک پل ہے

(وقت)

قدرت نے ساحر کو انسانیت کا جو درد بخشا تھا وہ دردان کی شاعری میں منعکس ہوا ہے، لہٰذا میرا استدلال ہے کہ ساحر کی تمام تر تخلیقات کا معتد بہ حصہ بہ ہر لحاظ سے ادب العالیہ قرار پائے گا، کیوں کہ انہوں نے نہ صرف زندگی کے حسن کے گیت گائے ہیں بلکہ اس کے امکانات کی جانب واضح اشارے بھی کیے ہیں۔ مثال کے طور پر

زندگی سے انس ہے حسن سے لگاؤ ہے
دھڑکنوں میں آج بھی عشق کا الاؤ ہے
دل ابھی بجھا نہیں

(دل ابھی)

نہ منہ چھپا کے جیے ہم نہ سر جھکا کے جیے ستم گروں کی نظر سے نظر ملا کے جیے
اب ایک رات اگر کم جیے تو کم ہی سہی یہی بہت ہے کہ ہم مشعلیں جلا کے جیے

(قطعہ)

نہ منہ چھپا کے جیو اور نہ سر جھکا کے جیو غموں کا دور بھی آئے تو مسکرا کے جیو
نہ جانے کون سا پل موت کی امانت ہو ہر ایک پل کی خوشی کو گلے لگا کے جیو

(ہمراز)

ان کے علاوہ 'مادام'، 'آخری بُرائی'، 'مرے عہد کے حسینو' وغیرہ نظموں میں تہذیبی و

اخلاقی قدروں کی شکست وریخت عصری سیاسی وسماجی کج روی اور جدید سائنسی فتوحات سے ساحر کی آگہی اور اس کے زیرِ اثر رومانیت کا وہ حسن بھی دیکھا جاسکتا ہے، جس میں عاشق، محبوب کے لیے آسمان سے چاند تارے توڑ لانے کا حوصلہ رکھتا ہے۔ ساحر کا امتیاز یہ بھی ہے کہ انہوں نے دقیق افکار وخیالات کی ترسیل کے لیے پیچیدہ اور مبہم اسلوب سے حتی الوسع انحراف کیا اور ایسی زبان کا انتخاب کیا جو عام فہم ہونے کے ساتھ دل کے تاروں کو مرتعش کردے، کیوں کہ اول تو ان کے یہاں صفات سے فضابندی کا رجحان ملتا ہے، دوسرے یہ کہ ساحر استعارات کے ذریعے کیفیت پیدا کرنے کے ہنرور ہیں اور تیسری منزل وہ ہے جس میں ان کے یہاں جدید رنگ وآہنگ کا اضافہ ہوا ہے۔ اس پر مستزاد وہ پہلو بھی ہے، جو ساحر کی شاعری میں نرمی، حلاوت، نغمگی اور اثر انگیزی کا احساس دلاتا ہے۔

اس لحاظ سے غور کریں تو اردو کی ادبی تاریخ کو ساحر کی یہ دین کم نہیں کہ ان کے یہاں عوام کے بنیادی، معاشی ومعاشرتی مسائل کے حل کے لیے سماجی انقلاب کا جو رجحان ملتا ہے، وہ صرف ان کی شاعری کے رجائی پہلو ہی کا عکاس نہیں ہے بلکہ خدمتِ خلق کے ان کے جذبے کا مظہر بھی ہے۔

ایک بات اور: اور وہ یہ کہ جس طرح عالمی امن کی حمایت میں چلائی جارہی تحریک میں جنگ کے موضوع پر لکھی جانے والی اُردو کی سب سے معتبر نظم ساحر کی 'پرچھائیاں' قرار دی جاتی ہے اور جس کے اعتراف میں علی سردار جعفری نے بھی لکھا ہے کہ ساحر نے یہ نظم لکھ کر جنگ مخالف محضر پر دستخط کیے تھے، ۱۸۴ مصرعوں کی یہ نظم اسی تحریک کا شعری روپ ہے۔ بعینہٖ ہندوپاک جنگ کے پس منظر میں لکھی گئی نظم 'اے شریف انسانو!' بحالیِ امن کو نہ صرف جِلا بخشتی ہے بلکہ اس نظریہ کو مستحکم کرنے کی جانب ایک مثبت قدم بھی ہے۔ دو حصوں پر مشتمل اس نظم میں اسلوب کی رنگارنگی اور بیان کی خوش سلیقگی، لفظیات کے انتخاب و استعمال کا شعور اور خطابیہ اور بیانیہ انداز کا حسن نظم کی قوت وتوانائی ہی نہیں اس کو مہمیز کرنے کا وسیلہ بھی بنے ہیں۔ دیکھیے

خون اپنا ہو یا پرایا ہو      نسلِ آدم کا خون ہے آخر

جنگ مشرق میں ہو کہ مغرب میں
امنِ عالم کا خون ہے آخر
جنگ تو خود ہی ایک مسئلہ ہے
جنگ کیا مسئلوں کا حل دے گی
آگ اور خون آج بخشے گی
بھوک اور احتیاج کل دے گی
اس لیے اے شریف انسانو!
جنگ ٹلتی رہے تو بہتر ہے
آپ اور ہم سبھی کے آنگن میں
شمع جلتی رہے تو بہتر ہے[1]

یہ نظم کا پہلا حصہ ہے، اس حصّے میں دو دوسرے بند بھی ہیں لیکن طوالت کے سبب چھوڑ دیے ہیں، با ایں ہمہ یہ بات بھی معنی خیز ہے کہ عام طور سے اس نظم کا پہلا حصہ ہی چلن میں ہے اور اکثر نصاب میں بھی اسی حصے کی پیش کش پر اکتفا کیا جاتا ہے جب کہ میرا خیال ہے کہ اس کا دوسرا حصہ زیادہ جاندار اور پُر اثر ہے اور ساحر کے فلسفۂ جنگ اور تصورِ امن کا مظہر بھی، اس حصے کے بھی چند بند دیکھ لیجیے اندازہ ہو جائے گا کہ میرے کہنے کا مقصد کیا ہے

گھر کی تاریکیاں مٹانے کو
گھر جلانا ہی کیا ضروری ہے
جنگ کے اور بھی تو میداں ہیں
صرف میدانِ کشت وخوں ہی نہیں
حاصلِ زندگی خِرد بھی ہے
حاصلِ زندگی جنوں ہی نہیں
جنگ، وحشت سے، بربریت سے
امن، تہذیب و ارتقا کے لیے
جنگ، افلاس اور غلامی سے
امن، بہتر نظام کی خاطر
جنگ، بھٹکی ہوئی قیادت سے
امن، بے بس عوام کی خاطر
جنگ، سرمایے کے تسلّط سے
امن، جمہور کی خوشی کے لیے
جنگ، جنگوں کے فلسفے کے خلاف
امن، پُرامن زندگی کے لیے

نیز اردو زبان کو جبراً مسلمانوں سے وابستہ کرنے والے سیاسی مداریوں کی چال بازیاں لسانی عصبیت میں ڈھلنے لگیں تو بھی ساحر نے ہی نظم 'جشنِ غالب' (۱۹۶۹) لکھ کر اس احتجاجی محضر پر دستخط کیے۔ اردو زبان کے ساتھ تعصب و تنگ نظری کے اس رویّے کے خلاف پوری اردو

---

[1] ہندوستان کے ایوانِ بالا راجیہ سبھا میں ۲۱ رجولائی ۲۰۱۴ کو اسرائیل کے ذریعے غازہ پٹی پر بمباری کے واقعات پر مجید میمن نے ساحر کی اس نظم کا حوالہ دے کر اس جنگ کی مذمت کی تھی۔ مرتب

شاعری میں اتنا شدید ردِ عمل ساحر کے علاوہ کہیں اور نہیں ملتا ۔

اکیس برس گزرے آزادیِ کامل کو تب جا کے کہیں ہم کو غالبؔ کا خیال آیا
سو سال سے جو تربت چادر کو ترستی تھی اب اس پہ عقیدت کے پھولوں کی نمائش ہے
اردو کے تعلق سے کچھ بھید نہیں کھلتا یہ جشن، یہ ہنگامہ، خدمت ہے کہ سازش ہے
جس عہدِ سیاست نے یہ زندہ زباں کچلی اس عہدِ سیاست کو مرحوموں کا غم کیوں ہے
غالبؔ جسے کہتے ہیں اردو ہی کا شاعر تھا اردو پہ ستم ڈھا کر غالبؔ پہ کرم کیوں ہے

اس نظم میں چند دوسرے بند بھی ہیں لیکن طوالت کے سبب نقل نہیں کیے گئے ورنہ پوری نظم نہ صرف قابلِ مطالعہ ہے بلکہ لائقِ عمل بھی ہے، اور یہ شعر بھی ۔

ستم کے دور میں ہم اہلِ دل ہی کام آئے
زباں پہ ناز تھا جن کو وہ بے زباں نکلے

اسی طرح 'گاندھی ہو کہ غالبؔ ہو'، 'ماں'، 'بڑی طاقتیں'، 'لشکر کشی' اور 'ورثہ' وہ نظمیں ہیں جو فلسفۂ جنگ اور عقل وخرد ہی نہیں، فلسفۂ حیات اور نظریۂ انسان کا احساس بھی رکھتی ہیں۔ مزید برآں انسانی نفرت کو محبت میں اور نا آسودگی کو جذبۂ عمل میں تبدیل بھی کرتی ہیں۔ یہی تبدیلی ترقی پسند قدروں کی وسیع تر آگہی کے ساتھ اس دور کی شاعری میں نمایاں ہوئی ہے۔ ان اشعار کی طنزیہ کاٹ ذہن ودل کو آمادۂ احتجاج تو کرتی ہی ہے، سماجی بہتری اور عوامی خوش حالی کے فروغ کی راہیں بھی ہموار کرتی ہے، دیکھیے ۔

ملیں اسی لیے ریشم کے ڈھیر بنتی ہیں کہ دخترانِ وطن تار تار کو ترسیں
چمن کو اس لیے مالی نے خوں سے سینچا تھا کہ اس کی اپنی نگاہیں بہار کو ترسیں

(قحطِ بنگال)

یہ وطن تیری مری نسل کی جاگیر نہیں سیکڑوں نسلوں کی محنت نے سنوارا ہے اسے
پٹریاں ریل کی، سڑکوں کی بسیں، فون کے تار تیری اور میری خطاؤں کی سزا کیوں بھگتیں
اُن پہ کیوں ظلم ہو، جن کی کوئی تقصیر نہیں یہ وطن تیری مری نسل کی جاگیر نہیں

(ورثہ)

ہمیں سے رنگِ گلستاں، ہمیں سے رنگِ بہار　　ہمیں کو نظمِ گلستاں پہ اختیار نہیں
ابھی نہ چھیڑ محبت کے گیت اے مطرب!　　ابھی حیات کا ماحول خوش گوار نہیں

(غزل)

ساحر کی یہ احتجاجی لے عمر بھر قائم رہی، کسی بھی طرح کے حکومتی عتاب سے بے نیاز وہ حق وانصاف کی خاطر احتجاج کرتے رہے، کیوں کہ وہ انسانی زندگی کو خوشگوار اور متحرک دیکھنے کے متمنی تھے اور یہ آرزومندی حیات وکائنات کے پیچ در پیچ مسئلوں اور عصری کلفتوں کو شاعری میں سمولینے کے اس عمل کو مترشح کرتی ہے جس میں جذبے کا خلوص، فکر کے تعمق اور احساس کی شدت سے ہم آہنگ ہوکر ایک وحدت بن جاتا ہے۔ یہی وحدت ساحر کے ہمہ جہت فنکار ہونے کی دلیل ہے۔



انور ظہیر انصاری مئوناتھ بھنجن (یو. پی.) میں ۱۹۵۲ میں ایک کاروباری گھرانے میں پیدا ہوئے۔ جواہر لعل یونیورسٹی سے ایم۔اے۔کیا۔ترقی پسند مکتب فکر سے وابستگی کی بنا پر مارکسی دانشور اور ادیب ڈاکٹر محمد حسن کے کافی نزدیک رہے۔ مارچ ۱۹۵۶ میں ان کے والد مشتاق احمد وغیرہ نے مئوناتھ بھنجن میں ترقی پسند لیڈروں کی بڑی کانفرنس کا اہتمام کیا تھا جس میں سجاد ظہیر، فراق گورکھپوری، سلمان اریب، اجمل اجملی، انور عظیم، مجروح سلطان پوری، ملک زادہ منظور احمد، پرویز شاہدی، ڈاکٹر عبدالعلیم، حیات اللہ انصاری، احتشام حسین، راجندر سنگھ بیدی، مظہر امام، نیاز حیدر، مسعود اختر جمال، کیفی اعظمی، راہی معصوم رضا، نازش پرتاپ گڑھی اور صغیر احمد صوفی جیسے قدآور ادیبوں اور شاعروں نے سجاد ظہیر کے پاکستان میں جیل سے رہا ہونے کے بعد تین دن تک نئے ہندوستان میں ترقی پسند فکر اور تحریک کی نوعیت واہمیت پر غور وخوض کیا تھا۔

پروفیسر انور ظہیر انصاری نے 'ساحر لدھیانوی — حیات وکارنامے' کے عنوان سے پی ایچ۔ ڈی کیا۔ سیمناروں اور این. سی. ای. آر. ٹی. ورکشاپوں میں حصہ لیتے رہتے ہیں۔

اکتوبر ۲۰۱۵ میں ایم۔ ایس۔ یونیورسٹی، بڑودہ سے بطور پروفیسر سبکدوش ہوئے۔

تصانیف: ساحر لدھیانوی - حیات اور کارنامے، شعور ادب، ورق ورق آئینہ، اردو کا شعری اثاثہ اور نئے وارث، سرسید سے شہریار تک، ترقی پسند شعر وادب۔

اعزاز: روشن میموریل ایوارڈ، روٹری کلب ایوارڈ، گجرات اردو ساہتیہ اکادمی ایوارڈ

صفدر امام قادری

# عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں

## طویل نظم نگاری کا فن اور ساحر کی 'پرچھائیاں'

اردو میں طویل نظم گوئی کی تاریخ بہت پرانی ہے۔ نظمِ جدید کے خدوخال واضح ہونے سے پہلے مثنویوں کی روایت نے طویل نظم کا ایک مزاج قایم کر دیا تھا جسے نظیر اکبر آبادی نے اپنی نظموں میں اور پھر آزاد صنف کے طور پر مثنویوں میں تمام شعراء نے استعمال کیا۔ نظیر کے ہاں گرچہ قصہ گوئی پر انحصار نہیں ہے مگر بیانیہ کا ایسا بالیدہ شعور انہیں حاصل تھا جس کی وجہ سے انہوں نے نظم کو طول عطا کرنے کا ہنر آزمایا۔ ابتدا سے ہی اردو مرثیہ گویوں کے ہاں مختلف واقعات کو تسلسل سے پیش کرنے کا انداز روا رہا جس سے اس صنف نے ترقی پائی۔ جب 'انجمنِ پنجاب' کے جلسوں میں ہماری نظمِ جدید کی داغ بیل پڑی تو وہاں بھی خاموشی کے ساتھ طویل نظموں کا سلسلہ قائم ہوا۔ حالی کی 'مناجاتِ بیوہ' اور 'برکھا رت' کو عام نظم نگاری سے الگ کر کے طویل نظم نگاری کی روایت جدید سمجھ کر ملاحظہ کیا جائے تو بعض نئے نتائج تک ہماری رسائی ہو سکتی ہے۔ یہ بھی یاد رکھنے کی بات ہے کہ حالی نے نظمِ جدید کے فن پر قدرت نہیں پائی ہوتی تو وہ کیسے 'مسدس مدوجزرِ اسلام' کی منزلوں تک پہنچتے؟

اکبر الہ آبادی کی 'جلوۂ دربارِ دہلی' کو اردو کی طویل نظم کی ابتدائی مثالوں میں شمار کرنا چاہیے، جہاں نظیر اکبر آبادی کی مثال در مثال تکنیک کو اکبر کے فلسفیانہ ذہن اور ظرافتی اسلوب کے امتزاج میں ایک نیا آہنگ حاصل ہوا ہے۔ اردو میں طویل نظم کے حقیقی امکانات اقبال نے تلاش کیے۔ ابتدائی دور سے لے کر آخری زمانے تک اردو اور فارسی دونوں زبانوں میں اقبال نے طویل نظم نگاری پر کچھ اس قدر ارتکاز قائم کیا جس کی مثال اُن کے بعد پوری

صدی میں دیکھنے کو نہیں ملی۔ مکالماتی، فلسفیانہ، تاریخی، ڈرامائی وغیرہ موضوعات اور تکنیک کو اقبال نے اپنی ان نظموں میں کچھ اس سلیقے سے آزمایا جس کی وجہ سے ان کی طویل نظمیں زبان زدِ عام وخاص ہو گئیں۔ 'شکوہ'، 'جوابِ شکوہ'، 'خضرِ راہ'، 'تصویرِ درد'، 'ابلیس کی مجلسِ شوریٰ'، 'ساقی نامہ' وغیرہ نام لیتے جائیے مگر یہ بھی یاد رہے کہ 'مسجدِ قرطبہ' میں طویل نظم نگاری کا فن اپنے عروج پر دکھائی دیتا ہے۔ اس نظم کا خصوصی تذکرہ اس لیے بھی ضروری ہے کہ بعد کے بہت سارے طویل نظم نگاروں نے اس چراغ سے اپنے چراغ جلائے ہیں اور ان کے حصے میں بھی کامیابی آ گئی ہے۔

مابعدِ عہدِ اقبال میں ترقی پسند تحریک نے اپنے بال وپَر نکالے۔ اقبال کے اثرات جب جوشؔ پر نظر آتے ہیں تو دوسرے ترقی پسندوں کے یہاں کیوں کر یہ نظر نہیں آئیں گے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ ترقی پسند شعراء نے ابتدائی عہد میں اقبال کے فکر وفن سے ہر سطح پر فائدہ اٹھایا۔ اقبال کی فکر کے جو انکاری کہے جاتے ہیں، ان کے ہاں بھی اقبال کے شاعرانہ اثرات دکھائی دیتے ہیں۔ کیا ممتاز ترقی پسند شعراء مثلاً جوش، فیض، مخدوم، مجاز، جذبی اور علی سردار جعفری کی شاعری پر اقبال کے اسلوبِ شعر کے اثرات سے انکار کرنا آسان ہے؟ اسی طرح دوسرے تمام ترقی پسند شعراء کے یہاں کچھ تو براہِ راست اقبال کے اور بالواسطہ طور پر اوّلین ترقی پسند شعراء کے اقبالی اثرات دیکھے جا سکتے ہیں۔ انجمن ترقی پسند اور حلقۂ اربابِ ذوق کے شعراء کو غیر ضروری طور پر ہم الگ الگ خانے میں رکھ کر دیکھنے کے عادی ہو چکے ہیں مگر ن۔م۔راشد اور اختر الایمان کے شاعرانہ اسلوب اور تکنیکی امتیازات پر توجہ دیتے ہوئے ہمیں ہر موڑ پر اقبال کی یاد آتی ہے۔ اقبال کی شاعرانہ لفظیات سے فیض، سردار، راشد اور اختر الایمان نے تو کچھ اس قدر فیض اٹھایا ہے کہ انہیں دبستانِ اقبال کا خوشہ چیں قرار دیا ہی جانا چاہیے۔

ترقی پسند تحریک کے زمانے میں کئی ایسے فن کار تھے جنھوں نے طویل نظموں کی طرف خاص طور سے توجہ کی۔ علی سردار جعفری، کیفی اعظمی، جاں نثار اختر، سکندر علی وجد، عمیق حنفی کے ساتھ ساتھ اُس عہد میں ن۔م۔راشد، میراجی اور اختر الایمان کے ہاں طویل

نظموں کی تلاش کی جا سکتی ہے۔ سردار جعفری اور اختر الایمان کا ذہن تو خاص طور سے طویل نظموں کے لیے موزوں معلوم ہوتا ہے جن کے ہاں بڑی تعداد میں طویل نظمیں دکھائی دیتی ہیں۔ اسی سلسلے کی ایک کڑی کے طور پر ہم ساحر لدھیانوی کا شمار کر سکتے ہیں جنھوں نے طویل نظم کے سانچے کو حالاں کہ صرف ایک نظم 'پرچھائیاں' میں برتنے کی کوشش کی مگر اس نظم نے انہیں کچھ ایسی شہرت عطا کی جس کے سبب اردو کے طویل نظم نگاروں میں ساحر لدھیانوی کی غیر معمولی اہمیت ثابت ہو جاتی ہے۔

ایک ساتھ دو بحروں کا استعمال، ٹیپ کے مصرعے کی شمولیت، نظمِ معریٰ کے ساتھ مستزاد کا شعری تجربہ؛ ایک ساتھ غمِ جاناں اور غمِ دوراں کے واقعات، کبھی منظر پر ارتکاز اور کبھی تاثرات پر خاص توجہ۔ مگر اختتام تک پہنچتے پہنچتے شکستِ خواب کی ہولناکیاں؛ اظہار کی لَے میں کبھی زیرِ لب گنگنانا اور کبھی برہنہ اور شفاف حقیقت نگاری۔ 'پرچھائیاں' کے ۱۸۴ مصرعے کچھ اسی انداز سے ہمارے سامنے آتے ہیں۔ اردو کی شعری روایت میں اس نظم کو ہیئت اور فکر و نظر کے تجربے کے طور پر دیکھا ہی جاتا ہے مگر اپنی مخصوص کیفیت، موضوعاتی توجہ اور فنی امتیازات کی وجہ سے اسے مقبولیت حاصل ہوئی۔ ہر پڑھنے والے کو اس نظم میں ایک انوکھا پن ضرور ملا۔ اسی وجہ سے یہ ساحر کی سب سے مقبول نظموں میں سے ایک رہی اور ساحر جب تک زندہ رہے، مشاعروں میں ان سے 'تاج محل' کے علاوہ ہر جگہ اس نظم کو پیش کرنے کی فرمائش کی جاتی رہی۔

یہ نظم دوسری جنگِ عظیم کے بعد کی صورتِ حال کے پیشِ نظر عالمِ تخلیق میں آئی۔ ہندستان کی جنگِ آزادی اور تقسیمِ ملک کے نتائج سے ترقی پسندوں کے یہاں شکستِ خواب کی کیفیات سامنے آنے لگی تھیں مگر عالمی سطح پر احساسِ زیاں کے مناظر خون کے آنسو رُلا دینے کے لیے کافی تھے۔ ہر طرف انسان اور انسانیت نوازی کی ہار کا سلسلہ تھا۔ جو قوتیں جیت رہی تھیں، ان کے ہاتھ میں بھی مردہ جسموں اور خون کے چھینٹوں کی نمایش کے علاوہ کچھ دوسری حصولیابیاں کہاں رہیں؟ جنگ بے معنی اور مہمل ہوتی جا رہی تھی۔ اس کے مقاصد قلیل اور قربانیاں ناقابلِ تلافی تھیں۔ کمال یہ کہ ایسی جنگیں دنیا میں قیامِ امن،

انصاف، ترقی یافتگی وغیرہ اصطلاحات کے ساتھ لڑی جا رہی تھیں۔ ساحر لدھیانوی نے جنگ نواز قوتوں کو اُن کی بے بصیرتی اور نتائج سے بے توجہی کے لیے تو برملا ٹوکا ہی ہے مگر اسی کے ساتھ انہوں نے اُن کی فکری تعجیل پسندی اور ایک بے معنیٰ مقابلہ آرائی اور صف بندی کے لیے بھی بجاطور پر ان سے باز پرس کی ہے۔

سیاسی اور سماجی اعتبار سے عالمی صورتِ حال سے اردو والوں کو روشناس کرانے کے لیے اقبال کی پیش قدمی ایک مسلّمہ حقیقت رہی ہے۔ اقبال پہلی عالمی جنگ کے بعد سے ہی یوروپ کے فکری خلا کو بہ غور سمجھنے لگے تھے اور بار بار اُن کے ذہنی دیوالیہ پن کو طشت ازبام کر رہے تھے۔ اسی احتساب میں وہ فکرِ اسلامی کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ مسجدِ قرطبہ میں اہالیانِ یورپ کو اقبال نے جس شدّت کے ساتھ طنز کا نشانہ بنایا ہے، وہاں عالمی سیاست کی نابلوغیت اور ترقی یافتگی کے نام پر قبیلائی تشدّد کو واضح کرنے کی کوشش ملتی ہے۔ پہلی جنگِ عظیم کی ناکامیوں نے ہی عالمی سطح پر ترقی پسند مصنّفین کی یکجائی اور تنظیمی سرگرمیوں کے لیے ماحول سازی کا کام کیا۔ میکسم گورکی، ایچ۔ جی۔ ویلس اور رومیں رولاں کے درمیان خط وکتابت اور صلاح ومشورہ کا سلسلہ دراز نہیں ہوا ہوتا تو یہ کہاں ممکن تھا کہ وہ لوگ اتنی بڑی تعداد میں دنیا بھر کے ادیبوں کو جمع کر لیتے۔

دوسری جنگِ عظیم سے قبل حالاں کہ گورکی گزر چکے تھے مگر رومیں رولاں، لوئی فشر اور آئن سٹائن نے جنگ کی ناکامیوں کے سلسلے سے پُرانی بحثوں کو نئی صورتِ حال میں مزید استحکام عطا کیا۔ اگر ادیبوں، شاعروں، فلسفیوں، سائنس دانوں، نوبیل انعام یافتگاں کی ایک بڑی جماعت نے دنیا بھر میں گھوم گھوم کر 'نا جنگی' (Disarmament) کی تشہیر نہ کی ہوتی تو شاید 'اقوام متحدہ' کا تصور بھی سامنے نہیں آتا اور نہ ہی تیسری عالمی جنگ اِلتوا کے دور میں داخل ہوتی۔ ہمیں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ پہلی جنگِ عظیم کے اختتام کے ساتھ ہی ایک نئی عالمی جنگ کے لیے ماحول سازی شروع ہو چکی تھی۔ اگر یہی سلسلہ جاری ہوتا تو نہ جانے کتنی عالمی جنگوں سے ہماری دنیا اب تک چھلنی ہو چکی ہوتی۔

عالمی جنگوں کے سلسلے سے اردو میں مختلف ترقی پسند اور قوم پرست شعراء نے

نظمیں کہی ہیں۔ برطانیہ کی شکست کے احوال پر بعض شعراء نے تہنیتی نظمیں بھی کہیں مگر ساحر قتل وخون کے اس تماشے کی لایعنیت اور بالآخر تباہ کاریوں کی صورت سے واقف تھے، جس کی وجہ سے اُن کے یہاں کسی بھی جنگ کی طرف داری نہیں ملتی۔ فکر کی یہی سالمیت انہیں ہندو پاک جنگ کی خوفنا کی پر کارگر نظم نگاری تک لے آئی جہاں انہوں نے جنگ کو مسئلہ کہا اور بھوک اور احتیاج کی لعنتیں بخشنے کا آلۂ کار قرار دیا۔ ساحر نے طنز کے ساتھ یہ مشورہ بھی دیا کہ جنگ کرنا ہی ہے تو وحشت، بربریت، مرگ آفریں سیاست، افلاس، غلامی، سرمائے کے تسلط اور جنگوں کے فلسفے کے خلاف جنگ ہونی چاہیے۔ اسی لیے ساحر کے یہاں امن پسندی ایک رہ نما قوت کے طور پر نظر آتی ہے۔ وہ بار بار جنگ کی حقیقی نا پائندگی کو واضح کرتے ہیں اور دنیا کو متنبہ کرتے ہیں کہ عالمی اور قومی تفوق اور برتری کے نام پر عالمِ انسانیت کو بار بار ہرانے کا یہ کھیل تماشا ہے جس میں کم از کم امن پسند اور کمزور اقوام کو اس جال میں نہیں پھنسنا چاہیے۔

ساحر کی نظم 'پرچھائیاں' پر بالعموم ہر ادبی حلقے سے بہترین تاثرات سامنے آئے تھے۔ ساحر کی طرف سے ایک مختصر نوٹ کے ساتھ یہ نظم پہلی بار شایع ہوئی تھی:

> ''پرچھائیاں میری پہلی طویل نظم ہے۔ اس وقت ساری دنیا میں امن اور تہذیب کے تحفظ کے لیے جو تحریک چل رہی ہے، یہ نظم اس کا ایک حصہ ہے۔''
>
> ''میں سمجھتا ہوں کہ ہر نوجوان نسل کو یہ کوشش کرنی چاہیے کہ اسے جو دنیا اپنے بزرگوں سے ورثے میں ملی، وہ آیندہ نسلوں کو اس سے بہتر اور خوب صورت دنیا دے کر جائے۔''

'پرچھائیاں' سردار جعفری کے دیباچے کے ساتھ منظرِ عام پر آئی تھی۔ سردار جعفری کے تاثرات یہ ہیں:

> ''اس کا موضوع اس عہد کا سب سے اہم سوال ہے جس کا جواب ساری انسانیت کو دینا ہے۔ عالمی امن تحریک اس پر شاہد ہے کہ اس کا جواب ہر

ملک، ہر قوم، ہر نسل، ہر طبقے، ہر مکتبِ خیال کے آدمی نے ایک ہی طرح دیا ہے۔ دنیا کی نصف سے زائد آبادی نے امنِ عالم کے محضر پر اپنی مُہر ثبت کی ہے۔ ساحر نے یہ خوبصورت نظم لکھ کر اپنے دستخط کیے ہیں۔''

اسی عہد میں خواجہ احمد عباس اور سید سجاد ظہیر نے بھی اس نظم پر اپنے تاثرات پیش کیے تھے۔ نظم پر گفتگو سے پہلے ان کے تاثرات بھی ملاحظہ کیجیے:

''ساحر کی 'پرچھائیاں' کوئی سیاسی منشور نہیں ہے۔ یہ شدید طور پر ذاتی، دلوں پر اثر انداز ہونے والی انسانی دستاویز ہے جس میں حقیقت اور شاعرانہ تخیل گھُل مل گئے ہیں۔ اس نظم کے ذریعہ ساحر ساری دنیا سے مخاطب ہوا ہے لیکن اس کے تخاطب کا لہجہ اور تصور آفرینی کا انداز ایسا ہے جس کی جڑیں اس کے محبوب ہندوستان کی دھرتی میں پیوست ہیں۔''

(خواجہ احمد عباس)

''اس نظم میں بھرپور نشاطیہ ماحول اور سحر انگیزی ہے جو خالص ہندوستانی ہے۔ پھولوں سے لدی ہوئی چمپا کی ڈالی کی اس بوجھل خوشبو کی طرح جو ہمارے یہاں کی بارش بھری گرمی میں پھیلتی ہے لیکن اس کے ساتھ ساتھ اس ایک عالم گیر انسانی اپیل بھی ہے کیوں کہ خوش بو اس باغ کے احاطے سے بہت دور تک پہنچتی ہے جہاں سے کہ پیدا ہوتی ہے۔'' (سید سجاد ظہیر)

'پرچھائیاں' سے قبل فراق کی نظم 'آدھی رات' منظرِ عام پر آچکی تھی۔ اس زمانے میں فراق کی دیگر طویل نظمیں بھی لکھی جا چکی تھیں جہاں اکثر قصے کہانی کا انداز ملتا ہے۔ 'آدھی رات' میں تو دوسری جنگِ عظیم کے دوران کی کیفیت بھی موجود ہے۔ اختر الایمان کی اس وقت تک کی نظموں میں بھی کہانویت کا انداز ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ اس اعتبار سے غور کریں تو ساحر لدھیانوی نے جس تکنیک کا استعمال 'پرچھائیاں' میں کیا ہے، اس کے نمونے اردو میں موجود تھے، بھلے ہی وہ اس قدر موثر نہ ہوں جس کے لیے ساحر کو اہمیت دی جاتی ہے بعض ناقدین نے 'پرچھائیاں' کی تکنیک پر فلم کے اثرات کی نشاندہی کی ہے جس کی بنیادی

وجہ ایک ساتھ کئی مناظر اور قصّوں کا سلسلہ ہے جو ہماری آنکھوں کے سامنے سے گزرتا رہتا ہے۔ یہ کسی بھی منظری وسیلے کی خصوصیت ہے مگر ہمیں یہ نہیں بھولنا چاہیے کہ کہانیوں اور ناولوں میں بھی بعض ماہرین مناظر اور واقعات کی باہمی پیوستگی کچھ اس انداز سے کر جاتے ہیں کہ آپ ان کی تکنیکی مہارت پر داد دیے بغیر نہیں رہتے۔ اس لیے ساحر پر صرف فلمی نظریے یا تعلقِ خاطر سے استفادہ کا الزام مناسب نہیں۔ یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ساحر لدھیانوی اُس وقت تک ابھی فلموں کے لیے سکّۂ رائج الوقت کہاں ہوئے تھے۔ وہ تو ابھی اس نئی بساط کے نو مشق ہی تھے!

'پرچھائیاں' کے مطالعے کے دوران ہمارے ذہنوں میں کئی طرح کے سوالات پیدا ہوتے ہیں جنھیں گفتگو کے آغاز میں ہی توجہ کے ساتھ ملاحظہ کرنا چاہیے:

کیا یہ ایک عشقیہ کہانی ہے؟

کیا یہ امنِ عالم کا اعلانیہ ہے؟

کیا یہ جنگِ عظیم دوم کا احتساب ہے؟

کیا یہاں 'ناجنگی' تصوّر کی پیش کش کی گئی ہے؟

کیا یہاں حقائق کو اوّلیت دی گئی ہے؟

کیا یہاں تاثرات بنیادی حیثیت کے حامل ہیں؟

کیا اس نظم میں بحر کی تبدیلی لازمی تھی؟

کیا اس نظم کو ہیئتی تجربے کے طور پر اہمیت دی جاسکتی ہے؟

کیا اس نظم میں واقعاتی تفصیلات ضروری تھیں؟

کیا یہ نظم اس سے مختصر نہیں ہوسکتی تھی؟

ان دس سوالوں کے جواب تلاش کرتے ہوئے 'پرچھائیاں' کے ادبی مقام کے تعین کی کوشش کی جاسکتی ہے۔ نظم کے خاتمے سے یہ بات ثابت ہوجاتی ہے کہ اس نظم کی تحریر کا مقصد امنِ عالم ہی ہے اور شاعر کے ابتدائی کلمات سے اس کی مزید توثیق ہوجاتی ہے۔ بحر کی تبدیلی کا جواز بھی اس بات سے واضح ہے کہ ان پانچ مقامات پر نظم کی کیفیت میں

بنیادی تبدیلی سامنے آتی ہے۔ شاعر کو یہاں اضافی مصرعے کی ضرورت نہیں پڑی اور وہ بحر کی تبدیلی سے نئے احوال کی کامیاب پیش کش کی طرف چلا آتا ہے۔ جہاں مستزاد کا انداز اپنایا گیا ہے، وہاں داخلی سطح پر ایک نئی صورتِ حال کی پیش کش کا منصوبہ تھا، اس لیے شاعر نے مزید ایک عروضی تجربہ کر کے اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی پائی ہے۔ اس لیے اس نظم کو ایک عروضی تجربہ کہنا موزوں ہے۔ اردو میں شعری نمونے زیادہ تعداد میں نہیں تلاش کیے جا سکتے جہاں ایسے کامیاب تجربے کیے گئے ہوں۔ مگر یہ بات بھی یاد رہے کہ صورتِ حال کی تبدیلی کے لیے مختلف بحروں کی آزمایش محض ایک طریقہ ہے۔ اقبال کی نظموں میں دوسرے طریقے بھی کامیابی سے برتے گئے ہیں۔

اس بات کو بھی موضوعِ بحث بنانا چاہیے کہ اس نظم کو رومانوی انداز اور قالب میں پیش کرنے کی آخر کار کیوں ضرورت پڑی؟ یہ درست ہے کہ ساحر کے دانش ورانہ اور ترقی پسندانہ امیج کے باوجود اُن کی بنیادی لَے رومانوی ہے جس کی ایک ساتھ ایک حلقے میں مخالفت اور دوسری طرف سے عقیدت مندانہ مدافعت چھے سات دہائیوں سے جاری ہے۔ ساحر نے نظم کے عاشقانہ تانے بانے کا paradoxical استعمال کیا ہے۔ جنگ کے مقابلے محبت کی کیفیت کو پیش کر کے شاعر نے اپنے حقیقی موضوع کے تاثر میں واقعتا اضافہ کیا ہے۔ سوال یہ ہے کہ ساحر نے انفرادی عشق و عاشقی کے مناظر کیوں پیش کیے؟ اس کا جواب یہ ہو سکتا ہے کہ شاعر ذاتی زندگی کی ناکامیوں سے حالات کو مزید اثر انگیز بنانے کی مہم پر نکلتا ہے۔ اپنے عہد کی ناکامیوں کی وہ سلسلہ وار تفصیل پیش کرتا ہے جہاں دو محبت کرنے والوں پر ہزار پہرے ہیں مگر وہ زمانے کی آنکھ سے بچ کر، نظر جھکائے اور بدن چرائے ہوئے، اپنے قدموں کی آہٹوں سے جھینپتے ڈرتے اور اپنے سائے کی جنبش سے خوف کھائے ہوئے اپنی محبت کے حضور میں حاضر ہوتے ہیں۔ یہ تفصیلات سماجی جبر کو واشگاف کرتی ہیں۔

اس جبر کے باوجود دو جوانوں کی محبت اگلی منزلوں کی طرف رواں ہے مگر کیا ہوا کہ ناگاہ لہکتے کھیتوں سے ٹاپوں کی صدائیں آنے لگیں۔ نتیجہ سامنے ہے:

تمہارے گھر میں قیامت کا شور برپا ہے
محاذِ جنگ سے ہرکارہ 'تار' لایا ہے
کہ جس کا ذکر تمھیں زندگی سے پیارا تھا
وہ بھائی 'نرغۂ دشمن' میں کام آیا ہے

اوراس سلسلے سے آگے یہ بھی ہوتا ہے کہ 'ہمارا پیار حوادث کی تاب لا نہ سکا'۔ اس صورتِ حال کا سبب عالمی جنگ کی وہ لپٹیں ہیں جن سے ہر ملک اور قوم ہی نہیں، ہر گھر اور اس کا ایک ایک فرد جھلس رہا ہے۔ اسی لیے اس نظم میں ساحر نے انفرادی محبت کی ناکامی کا سبب بھی جنگِ عظیم کو قرار دے کر اپنے بیانیے کو زیادہ پُر اثر بنانے میں کامیابی پائی ہے۔ اسی تاثر کو حاصل کرنے کے لیے ساحر نے عالمی امن کے موضوع کے باوجود ذاتی عشقیہ کہانی کو بنیادی اہمیت عطا کی۔ قصّے کے اس طور سے یہ نظم زیادہ والہانہ اور اثر انگیز ہوتی ہے۔

اکثر نقادوں نے ساحر کے اس نظم کے اختتامیہ حصّے پر انہیں داد دی ہے۔ اس سے ساحر کے فکری استحکام اور فلسفیانہ صلابت کے ثبوت فراہم ہوتے ہیں۔ اس نظم کے آخری چار مصرعے یہ ہیں:

گذشتہ جنگ میں گھر ہی جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ تنہائیاں بھی جل جائیں
گذشتہ جنگ میں پیکر جلے مگر اس بار
عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں

اس بند میں 'تنہائیاں' اور 'پرچھائیاں' جلنے کی کیفیت پر غور کرنا چاہیے۔ اس کا ایک سلسلہ اُس محبت کی کہانی سے جڑتا ہے جسے ساحر نے اس نظم میں بہ تفصیل بیان کیا اور اسے زمانے کے ہاتھوں پسپا ہوتے ہوئے دکھایا ہے مگر اب 'تنہائیاں' بھی ساتھ نہ ہوں گی اور پرچھائیاں بھی جل جائیں گی۔ دہلی کی صورتِ حال پر کبھی خدائے سخن میرؔ نے کہا تھا۔

دلّی کے نہ تھے کوچے، اوراقِ مصوّر تھے
جو شکل نظر آئی، تصویر نظر آئی

ساحر نے بھی جنگ زدہ ماحول میں ایسی ہی ڈراونی اور ہیبت ناک تصویر فراہم کی ہے جہاں تنہائیوں اور پرچھائیوں کے جلنے کی مثالیں پیش کی گئی ہیں۔ اندیشوں اور خدشات کی پیش کش کا شاید ہی اس سے بہتر تلازمہ ممکن تھا۔ یہ بات قابلِ غور ہے کہ ساحر ان پیکروں تک آخر کیسے پہنچ گئے۔ ایک عام ترقی پسند شاعر سے تنہائیوں اور پرچھائیوں کے جلنے کے خدشات کا بیان سننا قرینِ قیاس نہیں معلوم ہوتا۔ یہیں اس نظم کے بنیادی مصرعوں کی طرف ہمارا دھیان جاتا ہے:

تصوّرات کی پرچھائیاں ابھرتی ہیں
کبھی گمان کی صورت، کبھی یقیں کی طرح

ساحر بار بار ان مصرعوں، بالخصوص مصرعِ اولیٰ کی رَٹ اس نظم میں کیوں کر لگاتے ہیں؟ گمان اور یقین کی ایک درمیانی لَے کی تلاش ہماری شاعری کا وہ جادو ہے جس کے حصول کے بغیر بڑے ادب کی تخلیق ممکن نہیں۔ تصوّرات کی پرچھائیوں میں اس حقیقت اور گمان کا سلسلہ واضح کیا جا سکتا ہے۔ اس لیے ساحر پچھلی، موجودہ اور آئندہ زندگی کے مسئلوں کو ان مصرعوں سے جوڑ پانے میں کامیاب ہوئے ہیں۔ جس انداز سے ایک نئی ہیئتی اور عروضی تکنیک کا یہاں استعمال ہوا ہے؛ اسی طرح بنیادی قصّے کے اتار چڑھاو اور مختلف ادوار کی وضاحت کے لیے تصورات کی پرچھائیوں کے ابھرنے کی بات کہی ہے۔

اختر الایمان نے 'باز آمد'، 'کل کی بات' اور 'ڈاسنہ اسٹیشن کا مسافر' نظموں میں اپنی محبت کے بکھرنے کی کیفیات کو اس انداز میں بیان کیا ہے

ملک کا یہ بٹوارا
لے گیا کہاں آخر (ڈاسنہ اسٹیشن کا مسافر)

یک بہ یک شور اٹھا، ملک نیا ملک بنا
اور اک آن میں محفل ہوئی درہم برہم (کل کی بات)

اختر الایمان نے قصّے میں کلائمکس کے مقام پر مزید واقعات سے پرہیز کرتے ہوئے کہیں 'پان کی پیک ہے امّاں نے تھوکی ہوگی' یا 'رمضانی قصائی' جیسے کردار یا ایک گلہری

کی رکل رکل پیش کر کے نظم کی قصہ گوئی اور تخیلی بنیاد میں اپنی طرف سے روک رکاوٹ پیدا کرنے سے گریز کی خُو نہیں اپنائی ہے۔

ساحر لدھیانوی نے 'پرچھائیاں' لکھتے وقت شاید گفتار کے اسلوب پر اس قدر قابو نہیں رکھا جس کے نتیجے میں یہ نظم زیادہ طویل ہوتی گئی لیکن یہ بھی یاد رہے کہ ساحر کی پیش کردہ تفصیلات نے بھی ان کے قارئین کی تعداد میں اضافہ کیا جو فنی اعتبار سے اختر الایمان کی چست درست نظموں کو اب تک میسّر نہیں۔ ساحر کی اس نظم کے بعض مصرعوں کو عام نثری ٹکڑے کے طور پر بھی ملاحظہ کیا جا سکتا ہے جس کی بعض نقادوں نے شکایت کی ہے۔ اس کے باوجود اردو کی طویل نظمیہ شاعری میں ساحر کی یہ نظم 'پرچھائیاں' اپنی مثال آپ ہے۔



صفدر امام قادری بیتیا (چمپارن) کے ایک علم دوست خانوادے میں ۲۸ راگست ۱۹۶۵ کو پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم وطن میں اور اعلیٰ تعلیم بہار یونیورسٹی، مظفر پور سے حاصل کی۔ ڈاکٹریٹ کی ڈگری 'اردو صحافت آزادی کے بعد' پروفیسر ناز قادری کی نگرانی میں ۱۹۹۲ء میں ملی۔ اسی سال پاٹلی پتر یونیورسٹی کے کالج آف کامرس آرٹس اینڈ سائنس، پٹنہ میں بطور لکچرر تقرر ہوا۔ آج کل وہیں پروفیسر کے عہدے پر فائز ہیں۔ کانفرنسوں، سمیناروں اور ادبی جلسوں میں شرکت کرتے ہیں اور اخبارات و رسائل میں اکثر شائع ہوتے ہیں۔ رسالہ 'صدف' کے مدیر اعلیٰ بھی ہیں۔

**تصانیف:** صلاح الدین پرویز کا آئیڈنٹٹی کارڈ، نئی پرانی کتابیں، ذوقِ مطالعہ، عہدِ نو کی بساطِ شاعری، اردو اصنافِ سخن: تنقید و تحقیق کی نئی جہتیں، محمد حسین آزاد کا تنقیدی شعور، 'عرض داشت'، 'روشن ہے رہگزار'، جانے پہچانے لوگ، بنگلہ دیش کو میں نے دیکھا۔

**اعزاز:** شاد عظیم آبادی ایوارڈ، لائف ٹائم اچیومنٹ ایوارڈ، بہار اردو اکادمی۔

ارجمند آرا

# ساحر اور اُن کے سروکار

ترقی پسند تحریک نے کم از کم چار شاعر ایسے دیئے ہیں جن کی ذاتی اور ادبی زندگی، دونوں ہی لوگوں کی دلچسپی کا مرکز بنے اور جس کے سبب ان کی شاعری پر ان کے حالاتِ زندگی کا عکس، اور زندگی میں ان کی شاعری کی جھلکیاں تلاش کرنا بذاتِ خود ایک دلچسپ مشغلہ بن گیا۔ یہ چاروں یوں تو بڑے مقبولِ عام شاعر تھے لیکن ان کی زندگی کے بعض واقعات نے ان کی شہرت و مقبولیت میں اضافہ کیا، نیز ان میں سے فیض اور مخدوم کی انقلابی اور رومانی ہیرو کی، تو مجاز اور ساحر کی ایک ٹریجک ہیرو جیسی چھب بنائی۔ راولپنڈی سازش کیس میں فیض کا پھانسی کے پھندے سے بال بال بچنا، موت اور زندگی کے بیچ لٹکتے ہوئے چار پانچ سال جیل میں گزارنا، کال کوٹھری میں مہینوں تک تنہا رہنا، زندگی کا ایک حصہ جلاوطنی میں گزارنے پر مجبور ہونا— یہ سب مشکلات ذاتی وجوہ سے نہیں بلکہ ان آدرشوں کے لیے جھیلنا جو اس وقت ترقی پسند تحریک سے وابستہ بہت سے ادیبوں اور شاعروں کے آدرش تھے۔ لیکن فیض کے لیے یہ آدرش فیشن نہیں بلکہ زندگی کی بنیادی اقدار کا درجہ رکھتے تھے۔ اسی طرح مخدوم محی الدین کی غریبی کی کٹھن زندگی نے انہیں زندگی کے حقائق کے روبرو ہونے کا سیدھا موقع دیا تو سیاسی آدرش نے اس تجربے کو اجتماعی تجربے کے روپ میں سمجھنے میں مدد دی۔ انہوں نے غریب، بے زمین کسانوں اور مزدوروں کی مشکلات کو محسوس کیا اور تیلنگانہ تحریک کا حصہ بن کر ان کے حق کے لیے جاگیرداروں اور نظام کے خلاف ہتھیار اٹھا لیے۔ مخدوم روپوش رہ کر چھاپا ماری کرتے ہوئے کئی بار جیل گئے۔ ان کی انقلابی نظمیں حیدرآباد اور سارے تیلنگانہ میں گلی کوچوں میں گائی جانے لگیں۔ جب جب جیل سے باہر آتے، ہزاروں کی تعداد میں عوام انہی کی نظموں سے ان کا استقبال کرتے۔ شاعری کو انقلاب کا

ہتھیار بنانے کی اس روایت نے فیض اور مخدوم، دونوں کی مقبولیت کو بڑھایا، لیکن محض سیاسی اور انقلابی شاعر کے طور پر نہیں بلکہ اس سے بڑھ کر وہ اپنے انسانی جذبات واحساسات اور عشقیہ شاعری کے لیے معروف ہوئے۔ فیض اور مخدوم کے نزدیک عشق اور انقلابِ زندگی کے دو الگ الگ پہلو نہیں، بلکہ ایسی حقیقت ہیں جن میں کوئی باہمی تضاد نہیں ہے۔

مجاز اور ساحر نے بھی عشق اور انقلاب، دونوں کے گیت گائے، لیکن انہوں نے سیاسی میدانِ عمل قدم نہیں رکھا۔ صرف اصول اور فکری سطح پر بائیں محاذ اور جنگِ آزادی کے ساتھ رہے۔ ان دونوں کا تعلق زمیندار اور جاگیر دار گھرانوں سے تھا، لیکن کمزور مالی حالات کے سبب پر دونوں نے مشکلات کا سامنا کیا۔ وہ عشق میں بھی ناکام رہے اور اس ناکامی کے درد کو شعر میں ڈھالتے رہے۔ عشق میں ناکام ہو کر مجاز نے عموماً مایوسی کو اپنی شاعری میں حاوی نہیں ہونے دیا، اپنے محبوب کے خلاف کوئی بغض نہیں رکھا اور اعلیٰ ترین انسانی اقدار پر اپنے اعتماد کو قائم رکھا۔ یہ مجاز کے کردار کی طاقت تھی کہ انہوں نے نجی زندگی کی ناکامیوں کو اس حد تک برداشت کرنے کے باوجود کہ ذہنی صدموں کے سبب ان پر تین بار جنون کے دورے پڑے، وہ اپنی شاعری میں امید اور زندگی کے گیت گاتے رہے۔

عشق میں ساحر کی ناکامیوں نے ان کی شاعری کو الگ ہی رنگ دیا۔ ان ناکامیوں کا انہوں نے جشن منایا، ان سے طاقت پا کر شعر گوئی کی۔ ایسے بھی موقعے آئے جب لگا کہ ان کا عشق کامیابی کی منزل پر پہنچنے کو ہے، تب ساحر کے قدم پیچھے ہٹ گئے۔ شاید یہ ناکامی ہی ان کے لیے شاعری کا محرک تھی، اس لیے سینے پر داغِ عشق لیے وہ اس کا جشن مناتے رہے، باغی عاشق کے لیے نظمیں لکھتے رہے، گیتوں کے وسیلے سے اپنی تحریک وترغیب لوگوں میں بانٹتے رہے اور عوام کے ذہنوں پر اس طرح چھا گئے کہ ان کے سامنے سب کے چراغ گل ہو گئے۔

یہ چار شاعر ہی کیا، بیسویں صدی کے تیسرے چوتھے عشرے میں ایک پورا قافلہ تھا جو ترقی پسندانہ فکر کے ساتھ تحریکِ آزادی میں، قیامِ امن کی خاطر اور تبدیلیِ حالات کے لیے جدوجہد کر رہا تھا۔ ساحر نے اسکول کے زمانے میں ہی شاعری شروع کر دی تھی اور کالج

تک پہنچتے پہنچتے شہر میں اچھی خاصی شہرت بھی حاصل کرلی تھی۔ نئے ادیب اور طلبہ اُن دنوں سیاسی جلسوں جلوسوں میں شریک ہوتے اور مشاعروں میں سیاسی نظمیں پڑھتے تھے۔ ساحر نے بھی اسی پرجوش ماحول میں آنکھیں کھولی تھیں۔ دلی، لاہور، لکھنؤ اور الہ آباد جیسے بڑے شہروں کی بات تو جانے دیں، دیہات، قصبے اور بستیاں بھی برٹش راج کے خلاف میدانِ جہد و عمل بن رہی تھیں۔ ۸رمارچ ۱۹۲۱ کو جنمے عبدالحیٔ، یعنی ساحر یوں تو ایک جاگیردار باپ کے اکلوتے بیٹے تھے لیکن شوہر کے ساتھ نباہ نہ ہونے کے سبب ساحر کی ماں اپنے بھائیوں کے پاس آگئی تھیں۔ اس طرح ساحر نے ننہیال میں پرورش پائی۔ مالوہ خالصہ ہائی اسکول سے ابتدائی تعلیم اور گورنمنٹ کالج، لدھیانہ اور اسلامیہ کالج، لاہور میں اعلیٰ تعلیم پائی۔ لیکن ڈگری ملنے سے پہلے ہی کالج سے نکالے گئے۔ لاہور میں اُن دنوں چوٹی کے شاعر اور ادیب جمع تھے۔ عابد علی عابد، صوفی تبسم، حفیظ جالندھری، احسان دانش، ایم۔ ڈی۔ تاثیر، پطرس بخاری، کرشن چندر، دیوندر ستیارتھی، فکر تونسوی، گوپال متل، ہری چند اختر، عبدالحمید عدم، احمد ندیم قاسمی، حمید اختر، امرتا پریتم جیسے لکھنے والوں کی کہکشاں سے لاہور کا آسمانِ ادب جھلملا رہا تھا۔ جگہ جگہ ادبی جلسے، ہفتہ واری نشستیں ہوتیں۔ ان میں شاعری، افسانے اور تنقیدی مضامین پڑھے جاتے۔ ایسی ہی محفلیں ہوسٹلوں میں بھی برپا ہوتیں جہاں طلبہ کے علاوہ باہر سے بھی سامعین، ناشرین اور شاعر اور ادیب آکر جمع ہوتے۔ 'ادبِ لطیف' کے مالک چودھری نذیر احمد بھی آتے تھے۔ وہ ساحر سے متاثر ہوئے اور انہوں نے ساحر کو 'ادبِ لطیف' کا ایڈیٹر بنا دیا۔ اس سے ساحر کا دائرۂ اثر بڑھ گیا، کیونکہ 'ادبِ لطیف' کا شمار بہترین ادبی رسالوں میں ہوتا تھا۔

لاہور آنے سے پہلے لدھیانہ میں ساحر کی سرگرمیوں اور نجی زندگی کی خوبصورت جھلکیاں ان کے دوست حافظ لدھیانوی نے اپنے مضمون 'ساحر: کچھ یادیں بھولی بسری سی' (فن اور شخصیت: ساحر لدھیانوی نمبر، بمبئی، فروری ۱۹۸۵ء) میں شامل کی ہیں۔ ساحر کی ماموں زاد بہنوں، سرور شفیع اور انور سلطانہ نے ان کے مزاج، گھر سے جذباتی لگاؤ اور احساسِ ذمہ داری کا بیان اس طرح کیا ہے کہ ساحر کے بچپن کی زندگی کے اور ان کی شخصیت کے مختلف

پہلو سامنے آجاتے ہیں۔ مثال کے طور پر یہ کہ وہ بچپن میں نہایت ضدی تھے اور اپنی بات منوا کر ہی چھوڑتے تھے۔ دودھ پیتے وقت ایک بار ساحر ضد کر بیٹھے کہ پانی ملاؤ تب دودھ پیؤں گا۔ ایسے موقعوں پر ان کی ماں پریشان ہو جاتیں اور رو پڑتی تھیں۔ تب ماموں انہیں منانے کی کوئی ترکیب ڈھونڈ نکالتے تھے۔ ساحر سگریٹ اور ماچس کی ڈبیوں سے چھوٹی سی دیوار کھڑی کرتے، اس پر سفید رومال تان دیتے اور ٹارچ کی روشنی اس پر نچاتے اور دوستوں سے کہتے کہ دیکھو منڈوا (سنیما گھر) بنایا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ فلموں سے انہیں بچپن سے ہی لگاؤ تھا، آرٹ اور ادب کی محبت نے انہیں شاعری کی طرف مائل کر دیا تھا۔ کالج میں وہ طلبہ یونین کے صدر رہتے تھے، بزمِ ادب کے جلسوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے تھے۔ کالج ہی میں ان کے دو معاشقوں کا تفصیلی بیان ان کے دوست حافظ لدھیانوی اور دوسرے دوستوں نے کیا ہے۔ یہ دونوں ہی عشق ناکام رہے۔ پریم چودھری کا بیماری کے سبب انتقال ہو گیا اور دوسری محبوبہ ایشر کور کا کالج سے نام کاٹ دیا گیا۔ ساحر کو بھی کالج سے نکال دیا گیا۔ عشق کی یہ ناکامیاں ساحر کی شاعری کی تحریک اور طاقت بن گئیں۔ ان کی کئی اچھی نظمیں اسی دور کی یادگار ہیں۔ لاہور کے قیام کے دوران انہوں نے امرتا پریتم سے بھی عشق کیا۔ بلکہ امرتا نے عشق کیا، جس کی تفصیل خود امرتا پریتم نے اپنی سوانح 'رسیدی ٹکٹ' میں دی ہے، امرتا ہی کے لیے ساحر نے اپنی طنزیہ نظم 'مادام' لکھی تھی، جب امرتا نے ایک دن ساحر سے ان کے ادیب دوستوں کے بارے میں کہا تھا کہ یہ مفلس دوست تمہاری دوستی کے لائق نہیں ہیں ۔

آپ بے وجہ پریشان سی کیوں ہیں مادام
لوگ کہتے ہیں تو پھر ٹھیک ہی کہتے ہوں گے
میرے احباب نے تہذیب نہ سیکھی ہوگی
میرے ماحول میں انسان نہ رہتے ہوں گے

دوستی نبھانا اور رشتوں کو خلوصِ دل سے محسوس کرنا ساحر کی فطرت میں تھا۔ ان کے دوست احمد راہی نے ایک بے تکلف اور پیار بھرے جھگڑے کا ذکر کیا ہے جسے پڑھ کر

بے ساختہ ہنسی آجاتی ہے۔ آزادی کے بعد ستمبر ۱۹۴۷ سے جون ۱۹۴۸ تک احمد راہی اور ساحر لاہور میں ایک ہی کمرے میں رہتے تھے، رات دن کا ساتھ تھا۔ سونے سے پہلے ہر رات دونوں میں جھگڑا ہوتا کیونکہ چارپائی ایک ہی تھی۔ ساحر کہتے، اپنے لیے چارپائی لو، لیکن احمد راہی کے پاس پیسے نہیں تھے۔ ان کے جھگڑوں پر ابنِ انشا خوب ہنستے، جو الگ چارپائی پر اسی کمرے میں سوتے تھے۔ ایک اور جھگڑا اوورکوٹ کو لے کر ہوتا تھا جو بٹوارے کے بعد امرتسر سے لاہور آنے پر الاٹ ہونے والے سامان میں احمد راہی کو ملا تھا۔ لاہور کی کڑکڑاتی سردی میں احمد راہی اسے صبح شام پہنتے تھے، اور دن بھر ایک پرانا سویٹر لٹکائے گھومتے تھے۔ ساحر نے اس پر قبضہ کرلیا اور ایک دن اوورکوٹ لٹکائے ہوئے اپنی کسی ففٹی پرسینٹ والی محبوبہ کی گلی کے چکر لگانے لگے۔ راہی ساتھ ساتھ دانت پیستے اور ٹھٹھرتے ہوئے چل رہے تھے۔ واپسی میں گڑھی شاہو کے قبرستان سے گزرتے وقت راہی نے ساحر کو ایک ٹوٹی قبر کے پاس پکڑلیا اور کہا، ''اگر تمہیں عشق کرنا ہے تو اوورکوٹ مجھے دو۔ تمہارے اندر تو عشق کی گرمی ہے۔ میں اس سردی میں نمونیے سے نہیں مرنا چاہتا۔ اوورکوٹ دے دو ورنہ میں تمہیں اس قبر کے اندر لٹادوں گا۔'' ساحر نے وعدہ تو کرلیا لیکن اوورکوٹ لوٹایا نہیں۔ بلکہ ہندستان آتے ہوئے جون کی چلچلاتی دھوپ میں وہی اوورکوٹ پہنے، سر پر ہیٹ اور آنکھوں پر چشمہ چڑھائے بھیس بدل کر لاہور سے رخصت ہوئے۔ اپنے خیال میں سی۔ آئی۔ ڈی۔ سے چھپنے کے لیے انہوں نے یہ حلیہ اختیار کیا تھا۔

ساحر کے لاہور چھوڑ کر ہندوستان آنے کا سبب بے روزگاری اور مالی تنگی سے زیادہ شاید وہاں کی کمیونسٹ پارٹی کا رویہ رہا۔ احمد راہی لکھتے ہیں کہ پارٹی نے امید دلائی تھی کہ 'امروز' جاری ہوتے ہی انہیں ادارتی اسٹاف میں رکھ لیا جائے گا لیکن ایسا نہیں ہوا۔ احمد راہی نے لکھا ہے: مولانا چراغ حسن حسرت ('امروز' کے) مدیر تھے۔ ان کی ایک مشہور غزل تھی، 'آؤ حسنِ یار کی باتیں کریں'۔ یہ بعد میں 'تلخیاں' میں چھپی تھی۔ مولانا حسرت نے بڑا برا محسوس کیا۔ ساحر کا 'امروز' کے ایڈیٹر اسٹاف میں داخلہ کیسے ہوتا!'' رسالہ 'ادب ساز' میں شائع ہونے والے 'تلخیاں' کے متن میں یہ غزل شامل نہیں، لیکن 'آؤ کہ کوئی خواب بنیں'

میں ایک غزل ضرور ہے جو کسی بھی مذہبی انسان کے جذبات کو ٹھیس پہنچا سکتی ہے۔ اس غزل کے کچھ شعر یوں ہیں ؎

سزا کا حال سنائیں، جزا کی بات کریں
خدا ملا ہو جنھیں وہ خدا کی بات کریں
ہمارے عہد کی تہذیب میں قبا ہی نہیں
اگر قبا ہو تو بندِ قبا کی بات کریں
ہر ایک دور کا مذہب نیا خدا لایا
کریں تو ہم بھی مگر کس خدا کی بات کریں

ساحر کو کمیونسٹوں کے اخبار میں کام نہیں ملا۔ "اس اخبار نے رجعت پرست ادیبوں کے لیے تو دروازے کھول رکھے تھے مگر ترقی پسند ساحر کو اندر نہیں گھسنے دیا۔ ساحر اس رویّے سے مایوس ہوگیا۔" اس واقعے کو ساحر کے ہندوستان چلے جانے کا سبب بتاتے ہوئے احمد راہی مزید لکھتے ہیں کہ اس طرح "بھارت کی وہ دولت جو ملک کی تقسیم میں پاکستان کے ہاتھ لگی تھی، جون ۱۹۴۸ میں پھر بھارت کی تجوری میں چلی گئی۔"

لیکن ساحر ایک مشہور شاعر تھے۔ 'تاج محل' اور 'یہ کس کا لہو ہے، کون مرا' جیسی نظموں نے ملک بھر میں ساحر کا نام پہنچا دیا تھا۔ چنانچہ بقول ابراہیم جلیس، "ساحر اپنے نام اور اپنی شہرت کے پیچھے پیچھے بمبئی پہنچ گیا۔ بمبئی میں کرشن چندر، عصمت چغتائی، ملک راج آنند، خواجہ احمد عباس، سجاد ظہیر اور سبطِ حسن نے 'علم' کے لیے اور فلمساز کلونت رائے نے 'فلم' کے لیے ساحر لدھیانوی کو روک لیا۔" (فن اور شخصیت: ص ۴۹۴)۔ بمبئی میں ساحر نے شروعاتی دور کافی تنگی اور پریشانیوں میں گزارا لیکن انہیں ایک ہی دھن تھی، فلموں میں وہ تک بندی اور گھٹیا شاعری کے خلاف 'جہاد' کرنا چاہتے تھے اور یہ کہ اس کی جگہ ادبی شاعری کی دنیا کو کامیاب کرنا چاہتے تھے۔ ان کا خواب سچ ہوا۔ ایس ڈی برمن کی فلم 'بازی' میں ساحر نے گیت لکھے جو ہٹ ہوئے اور پھر ساحر نے پلٹ کر نہیں دیکھا۔ کامیابی ان کے قدم چومتی رہی۔ نہ پیسے کی کمی رہی، نہ شہرت کی؛ اور نہ اس اطمینان کی جو انہوں نے فلمی گیتوں میں

اپنے آدرشوں کو ڈھال کر حاصل کیا۔ اب لوگ میوزک ڈائرکٹر کی وجہ سے نہیں، بلکہ گیت کار کے نام سے فلم کی کامیابی کا اندازہ لگانے لگے۔ ساحر، مجروح اور شکیل بدایونی نے فلموں میں نغمہ نگاروں کی بالادستی قائم کردی۔ ساحر کی اس بڑی کامیابی سے متاثر ہوکر گرودت نے ایک کامیاب فلم 'پیاسا' بنائی جس میں شامل ساحر کے گیت آج بھی اتنے ہی مقبول ہیں جتنے اپنے زمانے میں تھے۔

ساحر کے گھر دوستوں کا جمگھٹا رہتا۔ فلم اور ادب کی دنیا کے ستارے ان کے گھر جگمگاتے۔ رات گئے تک اکل و شرب کی محفلیں جمتیں۔ ایسی کئی محفلوں کی روداد واجدہ تبسم، انور سلطانہ، ابراہیم جلیس وغیرہ نے لکھی ہے۔ اتنی مصروفیت اور شہرت کے دنوں میں بھی انہوں نے اپنی ذمہ داریوں کی طرف سے غفلت نہیں برتی۔ بڑی ممانی اور ان کی بیٹی سرور شفیع الہ آباد میں رہتی تھیں جبکہ چھوٹی بیٹی انور سلطانہ، ساحر اور ان کی ماں سردار بیگم کے ساتھ بمبئی میں تھی۔ ساحر پابندی سے الہٰ آباد جاتے — تقریباً ہر مہینے؛ اور ان کی ضرورتوں کا ہر طرح سے خیال رکھتے۔ کبھی مکان بنوانے کے لیے اچھی زمین تلاش کر رہے ہیں، کبھی کہتے، ''الہ آباد چھوڑ دو اور سب لوگ بمبئی آجاؤ، آخر تمہیں لوگوں کے لیے تو کمارہا ہوں''۔ سرور شفیع نے استانی کی ملازمت کرلی تو ساحر کو بالکل اچھا نہیں لگا۔ وہ چاہتے تھے کہ اپنی بہنوں اور ممانی کو ہر طرح کا آرام خود مہیا کریں۔ فلم کے سیٹ اور گیت ریکارڈنگ پر اکثر اپنی ماں اور انور سلطانہ کو لے جاتے، جو اُن کی کامیابیاں اور دھاک دیکھ کر بہت خوش ہوتیں۔

ایک کامیاب زندگی حاصل کرنے کے بعد ساحر تقریباً ساٹھ برس کی عمر میں ۲۵ر اکتوبر ۱۹۸۰ کو دل کے مرض کی بنا پر اس دنیا سے رخصت ہوئے۔ احمد راہی نے لکھا: ''اُس کی موت اس دل کے ڈوبنے سے ہوئی، جو آج سے چالیس سال پہلے گورنمنٹ کالج لدھیانہ میں پہلی بار ڈوبا تھا اور اس کی موت تک مسلسل ڈوبتا چلا گیا تھا۔ چالیس سال وہ اس پیہم ڈوبتے ہوئے دل پر اپنے اور ملک کے عوام کے غموں کے چرکے سہتا رہا اور زندہ رہا۔''

چالیس سال پہلے کے عشق کی ناکامی نے ساحر کا ساتھ کبھی نہیں چھوڑا۔ ایک انٹرویو میں نریش کمار شاد نے ان سے پوچھا تھا کہ ''ساحر صاحب! آپ نے شادی کیوں نہیں کی؟''

تو انہوں نے ہنس کر جواب دیا تھا، ''کیونکہ کچھ لڑکیاں مجھ تک دیر سے پہنچیں اور کچھ لڑکیوں تک میں دیر سے پہنچا۔'' (فن اور شخصیت: ص ۵۷)۔ یہ جواب سچ بھی ہو سکتا ہے — یا پھر ساحر کی نرگسیت نے ان کے کسی عشق کو کامیاب نہیں ہونے دیا، کون جانے!

ساحر کی شاعری کے تین مجموعے: 'تلخیاں' (۱۹۴۴)، طویل نظم 'پرچھائیاں' (۱۹۵۵) اور 'آؤ کہ کوئی خواب بنیں' (۱۹۷۱) شائع ہوئے۔ ان کو شہرت 'تلخیاں' کے ساتھ ہی مل گئی تھی۔ گیتوں کا مجموعہ 'گاتا جائے بنجارہ' (۱۹۵۸) کے عنوان سے شائع ہوا۔ ساحر کو عام طور پر نوعمر لڑکے لڑکیوں کا شاعر کہا جاتا ہے، کیونکہ ان کی شاعری نوجوانوں کے جذبات کی بہترین ترجمانی کرتی ہے۔ لیکن ان کی زیادہ مقبول، فکر انگیز اور پر اثر نظمیں وہ ہیں جو انہوں نے عالمی امن و آزادی کے حق میں، عورتوں پر ہونے والے جبر کے خلاف کہیں۔ انہوں نے شاعری کے ذریعے بھی اور بات چیت میں بھی، واضح طور پر اپنے نظریے کا اعلان کیا۔ وہ نریش کمار شاد کو بتاتے ہیں کہ ''میں کبھی کسی سیاسی پارٹی کا ممبر نہیں رہا۔ غلام ہندوستان میں آزادی کے مثبت پہلو تلاش کرنا اور ان کا پرچار کرنا میرا آدرش ضرور رہا ہے۔ اور اب ذہنی طور پر اقتصادی آزادی کا حامی ہوں، جس کی شکل میرے نزدیک سوشلزم ہے۔'' (فن اور شخصیت، ص ۵۵)

امن کے بغیر آزادی کا تصور بے معنی ہوتا ہے۔ 'اے شریف انسانو'، 'آوازِ آدم'، 'یہ کس کا لہو ہے'، 'خون پھر خون ہے'، جیسی اعلیٰ معیار کی نظمیں ان آفاقی تصورات اور جمہوری آدرشوں کی حمایت کرتی ہیں جن سے انسان کی انسانیت قائم ہے۔ اپنی طویل نظم 'پرچھائیاں' میں دو محبت کرنے والوں کی کچھ تصویریں دکھانے کے بعد وہ ایک نیا منظر پیش کرتے ہیں جس میں زندگی جنگ، قحط، بھکمری، غریبی کی ایسی باڑھ میں ڈوب جاتی ہے جس میں تمام حسن، سارے دلکش نظارے ختم ہو جاتے ہیں۔ اس عالمِ انتشار میں عورتیں جسم بیچنے پر مجبور ہو جاتی ہیں۔ دونوں محبت کرنے والے اپنے اپنے حالات سے بے بس چند سکوں کے لیے اپنا ہنر اور جسم بیچتے ہیں۔ زندگی میں نہ پیار بچتا ہے نہ جذبات۔ دنیا کی یہ خوفناک تصویر آخر کیوں بنی؟ اس کا جواب وہ حکمرانوں کی پالیسیوں میں دیکھتے ہیں۔

بہت دنوں سے ہے یہ مشغلہ سیاست کا
کہ جب جوان ہوں بچّے تو قتل ہو جائیں
بہت دنوں سے ہے یہ خبط حکمرانوں کو
کہ دوردور کے ملکوں میں قحط بو جائیں

اس عوام دشمن سیاست کو سمجھنے اور اس کے خلاف متحد ہونے میں ہی ساحر انسان کے وجود، ارتقا اور زندگی کا تسلسل مانتے ہیں

چلو کہ آج سبھی پائمال روحوں سے کہیں
کہ اپنے ہر اک زخم کو زباں کر لیں
ہمارا راز ہمارا نہیں، سبھی کا ہے
چلو کہ سارے زمانے کو راز داں کر لیں

کہو کہ اب کوئی قاتل اگر ادھر آیا
تو ہر قدم پہ زمیں تنگ ہوتی جائے گی
ہر ایک موجِ ہوا رخ بدل کے جھپٹے گی
ہر ایک شاخ رگِ سنگ ہوتی جائے گی

کہو کہ آج بھی ہم سب اگر خموش رہے
تو اس دمکتے ہوئے خاک داں کی خیر نہیں
جنوں کی ڈھالی ہوئی ایٹمی بلاؤں سے
زمیں کی خیر نہیں، آسماں کی خیر نہیں

واضح طور پر سامراجی اور سرمایہ دارانہ نظام کے سبب پیدا ہونے والے مسئلوں، خطروں اور جنگوں کے خلاف جدو جہد اور امن کا قیام ہی اس نظم کا موضوع ہے اور اس تنبیہہ پر ساحر نظم کو ختم کرتے ہیں کہ اگر یہ سب نہیں روکا گیا، اگر زمینیں اور فصلیں اور روزگار ان کو نہیں ملا جن کا ان پر حق ہے، تو پھر آنے والی جنگ میں انسان تو انسان اس کی پرچھائیاں بھی جل جائیں گی۔ 'پرچھائیاں' کے علاوہ جنگ کی تباہ کاریوں سے ساحر نے کئی نظموں میں آگاہ

کیا ہے۔ جو آج بھی اپنا گہرا اثر ہمارے ذہنوں پر ڈالتی ہیں۔

آزادی، امن اور اشتراکیت کے ساتھ ساتھ سماجی انصاف کے لیے آواز اٹھانا ساحر کا ایک ایسا سروکار رہا ہے۔ جس کی بازگشت ان کی ہر دور کی شاعری میں سنائی دیتی ہے۔ سماجی انصاف کا ان کا اپنا تصور ہے۔ جس میں ہر کمزور فرد اور گروہ کے لیے حصولِ انصاف ان کا نصب العین ہے۔ سرمایہ داری اور جاگیرداری نظام کی روندی ہوئی عورتوں کی بدحالی اور مجبوری پر کئی نظمیں اور نغمے ان کی گہری تشویش اور احساس کو ظاہر کرتے ہیں۔ 'چکلے' میں عورت کے استحصال کے دلسوز عکاسی کرنے کے بعد وہ فریاد کرتے ہیں ؎

مدد چاہتی ہے یہ حوا کی بیٹی
یشودا کی ہم جنس، رادھا کی بیٹی
پیمبر کی امت، زلیخا کی بیٹی
ثناخوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں؟

اور پھر مضطرب ہو کر اُن مذہبی ٹھیکیداروں پر طنز کرتے ہیں جو مذہب کو ہی اصلاحِ معاشرہ کا سب سے موثر اوزار مانتے ہیں ؎

بلاؤ خدایانِ دیں کو بلاؤ
یہ گلیاں، یہ کوچے، یہ منظر دکھاؤ
ثناخوانِ تقدیسِ مشرق کو لاؤ
ثناخوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں؟

ساحر بخوبی جانتے ہیں کہ استحصال اور ظلم وزیادتی کا شکار صرف مفلس عورت نہیں ہوتی، بلکہ اس کے خلاف نابرابری اور ناانصافی کا برتاؤ جنس پر مبنی ہوتا ہے۔ اسی لیے مغل شہنشاہ جہانگیر کی بیوی نور جہاں کا وہ بارسوخ روپ، جس کے متعدد قصے تاریخ میں درج ہیں، ساحر کو متاثر نہیں کرتا؛ بلکہ ان دونوں کے رشتوں میں چھپی اِس حقیقت کو وہ پرت در پرت نمایاں کرتے ہیں کہ جہانگیر نے شیر افگن کو سازش کے تحت قتل کرایا تھا اور پھر اس کی حسین ترین بیوی مہر النسا سے شادی کر کے اسے نور جہاں کا لقب دیا اور اپنی ملکہ بنایا تھا۔ نور جہاں سے جہانگیر کی محبت کا ذکر تو ہر جگہ ملتا ہے لیکن اس رشتے میں چھپے ظلم کو ساحر کی تیز

اور کھری نگاہ نے جس گہرائی میں اتر کر دیکھا وہ غیر معمولی ہے

کیسے ہر شاخ سے منہ بند مہکتی کلیاں
نوچ لی جاتی تھیں تزئینِ حرم کی خاطر
اور مرجھا کے بھی آزاد نہ ہو سکتی تھیں
ظلِ سبحان کی الفت کے بھرم کی خاطر
کیسے اک فرد کے ہونٹوں کی ذرا سی جنبش
سرد کر سکتی تھی بے لوث وفاؤں کے چراغ
لُوٹ سکتی تھی دمکتے ہوئے ہاتھوں کا سہاگ
توڑ سکتی تھی مےِ عشق سے لبریز ایاغ

نظم کو دفعتاً ایک ڈرامائی موڑ دیتے ہوئے ساحر زمانۂ حال میں لوٹتے ہیں اور نئے شعور کے حامل نئے دور کے اس مرد کی ترجمانی کرتے ہیں جو عورت کے ساتھ برابری کا رشتہ رکھتا ہے

تو مری جان مجھے حیرت و حسرت سے نہ دیکھ
ہم میں کوئی بھی جہاں نور و جہاں گیر نہیں
تو مجھے چھوڑ کے ٹھکرا کے بھی جا سکتی ہے
تیرے ہاتھوں میں مرے ہاتھ ہیں، زنجیر نہیں

لیکن یہی عورت جو ہر طبقے میں استحصال کا شکار ہے، جب خود طبقاتی شعور سے محروم رہتی ہے اور تہذیب و تمدن کے نام پر محنت کشوں کو بد تہذیب کہتی ہے تو ساحر کی نظر میں اب وہ مظلوم گروہ کی نمائندہ نہیں بلکہ ظالم طبقے کی نمائندہ ہو جاتی ہے۔ یہاں بھری تہذیب کے تصوّر پر سوال کھڑے کرتے ہوئے ساحر کا طنزیہ لہجہ اب طبقاتی شعور سے مملو ہو جاتا ہے:

نورِ سرمایہ سے ہے روئے تمدن کی جِلا
ہم جہاں ہیں وہاں تہذیب نہیں پل سکتی

مفلسی حسِ لطافت کو مٹا دیتی ہے
بھوک آداب کے سانچے میں نہیں ڈھل سکتی

تہذیب کے سطحی تصور کو توڑنے کی بات کرتے وقت 'مادام' کو مخاطب کرتے ہوئے ساحر لیکن نرمی کو ہاتھ سے نہیں جانے دیتے، کیونکہ وہ بنیادی طور پر ان حدود کو جانتے ہیں جن کے سبب 'مادام' زمینی حقیقتوں سے ناواقف ہیں۔

نیک مادام! بہت جلد وہ دور آئے گا
جب ہمیں زیست کے ادوار پرکھنے ہوں گے
اپنی ذلّت کی قسم، آپ کی عظمت کی قسم
ہم کو تعظیم کے معیار پرکھنے ہوں گے

اور پھر اس تہذیب وتمدن کے ارتقا میں وہ محنت کشوں کے بنیادی کردار کو فخر کے ساتھ نمایاں کرتے ہیں۔

ہم نے ہر دور میں تذلیل سہی ہے لیکن
ہم نے ہر دور کے چہرے کو ضیا بخشی ہے
ہم نے ہر دور میں محنت کے ستم جھیلے ہیں
ہم نے ہر دور کے ہاتھوں کو حنا بخشی ہے

خواتین کی ایک مضبوط بین الاقوامی تحریک کی ضرورت کو اجاگر کرتے ہوئے ۱۹۲۰ میں لینن نے ایک ملاقات کے دوران کلارا زیتکن سے کہا تھا کہ عورتوں کے سوال پر ہم کمیونسٹوں کے ذہن نظریاتی طور پر سب سے زیادہ صاف رہنے چاہئیں۔ اور یہ کہ پرولتاریہ کو مکمل آزادی اس وقت تک نہیں مل سکتی جب تک کہ وہ عورتوں کے لیے بھی مکمل آزادی حاصل نہ کر لے۔

ساحر کی شاعری میں عورت کے جو روپ دیکھنے کو ملتے ہیں ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ لینن کی بات ان کی شاعری میں پیش کردہ خیالات پر صادق آتی ہے، اور ساحر نے واقعی عورت کی آزادی اور برابری کے اس تصور کو واضح خیالی کے ساتھ صدقِ دل سے قبول کیا ہے۔ جس طرح عورت کے سوال پر ساحر کے خیالات کورے جذبات پر نہیں ٹکے ہیں بلکہ وہ ایک

ٹھوس فکری بنیاد رکھتے ہیں اسی طرح ان کا حبِ وطن کا تصور بھی طبقاتی شعور اور زمینی حقیقتوں کی ایک ٹھوس اشتراکی بنیاد رکھتا ہے۔ تعمیرِ ملک میں وہ جاگیرداری طبقے کا کوئی رول نہیں مانتے

میں ان اجداد کا بیٹا ہوں، جنہوں نے پیہم
اجنبی قوم کے سائے کی حمایت کی ہے
غدر کی ساعتِ ناپاک سے لے کر اب تک
ہر کڑے وقت میں سرکار کی خدمت کی ہے

خودغرض اور طامع ہونا کسی ایک مخصوص گروہ تک محدود نہیں ہے۔ ہمارے ملک میں لوگ جس طرح سے مذہب، فرقے، ذات پات، زبان اور علاقائیت کے تباہ کن جھگڑوں میں ملک کو کمزور کر رہے ہیں، اس کی واضح اور موثر عکاسی استاد اور بچوں کے بیچ ایک مکالمے (فلم 'دیدی') میں کی گئی ہے۔ اس مکالمے میں بچّے سوال قائم کر کے اصل میں اس نصب العین کی طرف اشارہ کر رہے ہیں جو وہ مستقبل کے ہندوستان میں دیکھنا چاہتے ہیں۔ ان کا مشاہدہ کچھ اس طرح ہے

ہم نے سنا تھا ایک ہے بھارت، سب ملکوں سے نیک ہے بھارت
لیکن جب نزدیک سے دیکھا، سوچ سمجھ کر ٹھیک سے دیکھا
ہم نے نقشے اور ہی پائے، بدلے ہوئے سب طور ہی پائے
ایک سے ایک کی بات جدا ہے، دھرم جدا ہے ذات جدا ہے
آپ نے جو کچھ ہم کو پڑھایا، وہ تو کہیں بھی نظر نہ آیا

ذات پات اور طبقے کی بنیاد پر پھیلی اونچ نیچ اور ناانصافی پر ساحرلدھیانوی براہِ راست سوال کرتے ہیں:

کچھ انسان براہمن کیوں ہیں، کچھ انسان ہریجن کیوں ہیں
ایک کی اتنی عزت کیوں ہے، ایک کی اتنی ذلت کیوں ہے

اونچے محل بنانے والے، فٹ پاتھوں پر کیوں رہتے ہیں
دن بھر محنت کرنے والے فاقوں کا دکھ کیوں سہتے ہیں
کھیتوں اور مِلوں پر اب تک دھن والوں کا اجارا ہے
ہم کو اپنا دیش ہے پیارا، انہیں منافعہ پیارا ہے

ظاہر ہے ان مسائل کا کوئی فوری حل پیش نہیں کیا جا سکتا، اس لیے ساحر آنے والی نئی پیڑھی کے دلوں میں جواہر لعل نہرو کی طرح امید کا دیا جلتے ہوئے دیکھتے ہیں ؎

صدیوں کی بھوک اور بیکاری کیا اک دن میں جائے گی
اس اجڑے گلشن پر رنگت آتے آتے آئے گی
یہ جو نئے منصوبے ہیں، یہ جو نئی تعمیریں ہیں
آنے والی دور کی کچھ دھندلی دھندلی تصویریں ہیں
تم ہی رنگ بھرو گے ان میں، تم ہی انہیں چمکاؤ گے
نُو یُگ آپ نہیں آئے گا، نُو یُگ کو تم لاؤ گے

آنے والے کل پر بھروسہ اور شدید مایوسی میں بھی امید کے دیئے روشن رکھنا سچے انسان دوست شاعر کی پہچان ہے۔ یہ رجائیت ہی ساحر کی ترقی پسندی کا ایک اہم ستون ہے۔

ساحر نے طرح طرح کی سماجی اور سیاسی ستم ظریفیوں پر گہرے طنز کیے ہیں۔ فرقہ پرستی، جنگ، ناانصافی اور فسادات پر گہرا طنز 'جشنِ غالب'، 'بڑی طاقتیں' اور 'گاندھی ہو یا غالب ہو' جیسی نظموں میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

آزاد ہندستان میں اردو کے ساتھ جو سوتیلا سلوک ہوتا رہا ہے، اس کو فرقہ پرستی کا شکار بنایا گیا، ساحر کو اس کا بھی شدید احساس تھا۔ نظم 'جشنِ غالب' میں انہوں نے اسی ستم ظریفی کو نمایاں کیا ہے کہ اردو کو قتل کر کے اردو کے شاعر کا جشن منانا کیا معنی رکھتا ہے! لیکن اس سے بھی زیادہ واضح طور اپنے خیالات انہوں نے اس سوال کے جواب میں رکھے کہ بھارت میں اردو کا کیا مستقبل ہے۔ ساحر کا جواب تھا:

"اردو زبان کے مستقبل کو ہندوستان کے مستقبل سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔

ہندوستان کا اردو کا وہی مستقبل ہے جو خود ہندستان کا ہے۔ یعنی جس رفتار سے تعصب اور تنگ نظری میں کمی پیدا ہوگی اسی رفتار سے ملک اور اردو دونوں آگے بڑھیں گے۔''

ساحرؔ کے فن کی خوبی یہ ہے کہ قاری کو جذباتی طور اپنی گرفت میں لیتے ہیں لیکن ان کی وہی نظمیں سب سے زیادہ متاثر کرتی ہیں جن میں فکر و جذبے کی ایک متوازن ترتیب ملتی ہے۔ صرف جذبے کے زور پر اچھی شاعری نہیں ہوسکتی اور نہ صرف اچھا خیال ہی نظم بن سکتا ہے۔ ان کے خلاقانہ اظہار کی اچھی مثالیں ساحر کی شاعری سے دی جاسکتی ہیں۔ شعر کو پرتاثیر بنانے کے لیے ساحرؔ اپنی لفظوں سے چلتی پھرتی تصویریں بناتے ہیں۔ ان کے تخلیق کردہ شعری پیکر ان کے فن کو مصوری اور سنگ تراشی کے قریب کردیتے ہیں۔ ڈاکٹر محمد حسن ان کی شاعری کی اس خوبی کو فلموں میں ان کی کامیابی کا ایک سبب مانتے تھے۔ (فن اور شخصیت، ص ۲۳۳ تا ۲۳۷)۔ جیسے:

حسیں شبنم آلود پگڈنڈیوں سے
لپٹنے لگے سبز پیڑوں کے سائے

---

تمہارا جسم ہر اک لہر کے جھکولے سے
مری کھلی ہوئی بانہوں میں جھول جاتا ہے

---

مسکرا اے زمینِ تیرہ و تار
سر اٹھا، اے دبی ہوئی مخلوق

اپنی رواں دواں بہتی ہوئی زبان، جذبات کے بہاؤ اور خیالات کی گہرائی سے انسانی اقدار، آزادی اور انصاف کے آدرشوں میں یقین کے سبب ساحرؔ نے شعر و ادب کی دنیا میں اپنا ایک مقام بنایا۔ خیال و جذبہ، فن و احساس کے سنگم سے ساحرؔ نے لازوال نظمیں اور نغمے ہمارے لیے سوغات چھوڑے ہیں۔ ان کی وفات پر حبیب جالب نے ایک نظم کہی تھی — تاج محل کی موت پر۔ اس میں انھوں نے فن و فکر کی متناسب آمیزش، ندرتِ خیال

اور قدرتِ اظہار کے سبب بذاتِ خود ساحرؔ کو تاج محل سے تعبیر کیا تھا۔ جالب کی یہ نظم ساحرؔ کی شاعری میں آدرش اور آرٹ کی انہی خوبیوں کو نمایاں کرتی ہے، اس لیے یہ مضمون جالب کی اسی نظم پر اختتام پذیر ہوتا ہے۔

یوں وہ ظلمت سے رہا دست و گریباں یارو — اُس سے خائف تھے بہت شب کے نگہباں یارو
عمر بھر اُس نے کیا عشق غمِ دنیا سے — اس سا ہوگا نہ کوئی عاشقِ انساں یارو
اس کی ہر نظم میں دکھ درد ہے انسانوں کا — اس کا ہر شعر ہے انسان پہ احساں یارو
اس نے ہر گام ہمیں حوصلۂ تازہ دیا — وہ نہ اک پل بھی رہا ہم سے گریزاں یارو
اس کو ہر حال میں جینے کی ادا آتی تھی — وہ نہ حالات سے ہوتا تھا پریشاں یارو
اس کو تھی کشمکشِ دیر و حرم سے نفرت — اس سا ہندو نہ کوئی اس سا مسلماں یارو
اپنے اشعار کی شمعوں سے اجالا کر کے — کر گیا شب کا سفر کتنا وہ آساں یارو
اس نے باطل سے نہ تا زیست کیا سمجھوتا — دہر میں اُس سا کہاں صاحبِ ایماں یارو

اس کے گیتوں سے زمانے کو سنواریں آؤ
روحِ ساحرؔ کو اگر کرنا ہے شاداں یارو

ساحرؔ کی شخصیت اور فن کو اس نظم سے بہتر خراجِ عقیدت ممکن نہیں ہے۔



**ارجمند آرا:** منشی ہرگوپال تفتہ اور سائنس داں شانتی سروپ بھٹناگر کے مردم خیز قصبے سکندرآباد (بلند شہر) میں پیدا ہوئیں۔ انگریزی اور اردو میں ایم۔اے۔ کیے۔ جواہر لعل نہرو یونیورسٹی سے منشی بالمکند بے صبر پر ایم۔فل۔ اور دیوانِ احسن اللہ بیانؔ کی تدوین پر ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی۔ ماہنامہ 'اردو دنیا' کی مدیر رہیں۔ ۲۰۰۲ میں شعبۂ اردو، دہلی یونیورسٹی میں لیکچرر مقرر ہوئیں۔ ارجمند آرا تراجم میں خصوصی دلچسپی رکھتی ہیں۔

وہ ابتدا ہی سے انجمن ترقی پسند مصنّفین سے وابستہ ہیں۔ ہندوستان اور بیرونِ ملک کی اہم تحریروں کے تراجم کرتی رہتی ہیں۔ آج کل دہلی یونیورسٹی میں اردو پروفیسر ہیں۔

**تصانیف وتراجم:** تانیثی مطالعات اور دوسرے مضامین، مجاز: پرتی ندھی شاعری، دیوانِ بیان، یہ بصارت کش اندھیرے، لاش کی نمائش، سورج کا ساتواں گھوڑا، بے پناہ شادمانی کی مملکت، ہاشم پورہ-۲۲ مئی، نظری ڈسکورس، سنگِ صبور، شمال کی جانب ہجرت کا موسم، زہر مہرہ اور دوسری کہانیاں، جوئندہ یابندہ۔

**ایوارڈ:** دہلی اُردو اکادمی ایوارڈ برائے ترجمہ

ڈاکٹر سلمان عابد

# ہندوستان کا سپوت، ہندوستانی شاعر

ہندوستان، جنت نشان۔ جنت نشاں اسی لیے ہے کہ یہاں بھانت بھانت کے عقائد کے پرستار یکجا جیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہر ہندوستانی کے طرز حیات میں اس رنگ کی بوقلمونی نمایاں ہے۔ یہاں کا ادب بھی اسی تہذیبی کثرت میں وحدت کا امین ہے۔ اور ایسی ہی ہندوستانی زمین کا ایک سپوت ساحر لدھیانوی، جس نے پوری سچائی کے ساتھ اس زمینی حقیقت سے کبھی نہ تخیلی طور پر نہ عملی طور پر مفر کیا۔ آیئے ہندوستان کے ایسے ہی سپوت کے بارے میں، اس کی زندگی، فکر، شاعری اور اس شاعری کے ذریعے اس نے جو پیام اگلی نسلوں تک پہنچانے کا کام ہمیں سونپا ہے اس پر ایک نظر ڈالیں۔

کل کے لئے خواب بننے والا اور ایسے ہی خواب ہمیں بننے کی تلقین کرنے والا وہ فردِ آہن، فولادی ارادوں والا انسان، جس نے کبھی حالات سے ہار نہیں مانی، جس نے انتہائی مایوسی اور کشمکش کے دنوں میں بھی امید کی روشنی اپنے دل و دماغ میں بسائے رکھی، اب ایک ایسے خواب میں ڈوبا ہوا ہے۔ جس کی تعبیر وہ کسی سے کبھی معلوم نہ کر سکے گا۔ لیکن ہاں، اس نے اتنا کر دیا ہے کہ جو شمع اس نے اپنے کلام کے ذریعے اردو ادب میں جلائی ہے وہ ابھی بجھی نہیں اور ہر زمانے میں اس کی روشنی بڑھتی ہی جا رہی ہے۔

ساحر لدھیانوی کے دادا فتح محمد لدھیانہ کے ایک رئیس زمیندار تھے۔ ساحر کے والد کا نام چودھری فضل محمد تھا۔ چودھری فضل محمد نے ۱۹۲۰ میں ایک معمولی خاندان کی لڑکی سردار بیگم سے نکاح کر لیا جبکہ ان کی پہلے ہی سے کئی بیویاں موجود تھیں۔ وہ اپنے علاقے کے بڑے جاگیردار تھے اور کئی کئی بیویاں رکھنا ان کے لئے شان و شوکت کی بات تھی۔ سردار بیگم

کشمیری نسل کی تھیں۔ ۸؍مارچ ۱۹۲۱ کو سردار بیگم سے جو بیٹا پیدا ہوا، چودھری فضل محمد نے اس کا نام عبدالحئی رکھ دیا۔ چند برسوں کے بعد ہی سردار بیگم کا اپنے شوہر سے جھگڑا ہو گیا اور وہ عبدالحئی کو ساتھ لے کر اپنے بھائیوں کے گھر چلی گئیں۔ اُس وقت عبدالحئی کی عمر صرف سات برس تھی جب چودھری فضل محمد نے اس کو اپنی سرپرستی میں لینے کے لئے عدالت میں درخواست لگادی۔ عدالت میں جب عبدالحئی سے پوچھا گیا کہ وہ والدین میں سے کس کے ساتھ رہنا چاہتا ہے تو اس بچے نے اپنی کم سخن ماں کی طرف اشارہ کردیا۔ اور اس طرح عبدالحئی ہمیشہ کے لئے اپنے باپ سے دستبردار ہو کر اپنی ماں کے حصہ میں آگیا۔

شہر لدھیانہ کو عبدالحئی کے مولد ہونے کا فخر حاصل ہے، عبدالحئی نے جب اس شہر کے تہذیبی اور سماجی ماحول میں شعور کی آنکھیں کھولیں تو وہاں ایک طرف زوال یافتہ جاگیرداری کی فرسودہ باقیادت تھیں اور انگریزی سامراج کے زیر سایہ ایک نیم سرمایہ دارانہ صنعتی نظام تشکیل پا رہا تھا، دوسری طرف بے زمین کسان تھے جنہیں بھر پیٹ روٹی بھی مشکل سے میسر آتی تھی۔ عبدالحئی کے ذہن پر اس سب کا تاثر بچپن سے ہی تھا۔

لدھیانہ کے خالصہ اسکول میں ۱۹۲۸ میں عبدالحئی کا داخلہ ہو گیا اور جب ۱۹۳۷ میں وہ ہائی اسکول پاس کر کے انٹر میں داخل ہوا تو شعروشاعری کی طرف راغب ہو گیا اور پہلا شعر کہہ کر عبدالحئی سے ساحؔر لدھیانوی بن گیا۔ اس کی ادبی تربیت ہریانہ کے ایک استاد فیاض ہریانوی نے کی، جو خود بھی شاعری کا ذوق رکھتے تھے۔ ۱۹۳۹ میں انٹرنس پاس کرنے کے بعد عبدالحئی عرف ساحؔر لدھیانوی نے تعلیمی سلسلہ جاری رکھتے ہوئے لدھیانہ کے گورنمنٹ کالج میں داخلہ لے لیا۔ شعروشاعری کا شوق رکھتے ہوئے ساحؔر نے یہاں سیاسیات اور معاشیات کے مضامین پڑھنے میں بھی دلچسپی دکھائی۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ جب ہندوستان کی تحریک آزادی شباب پر تھی اور انگریز اپنے ظلم و جبر کا استعمال اسلحہ اور سازشوں کے زور پر دل کھول کر کر رہے تھے۔ اُدھر باپ کی ظالمانہ روش سے ساحؔر کے دل میں جاگیردارانہ نظام کے تئیں نفرت کا بیج پہلے ہی بویا جا چکا تھا۔ لہٰذا یہ سب چیزیں ساحؔر کی شاعری میں اس طرح گھل مل گئیں کہ اس کا رومان بھی حالاتِ حاضرہ کی بھٹی میں تپ کر

شعروں میں ڈھلنے لگا۔

ساحر اپنی والدہ کی سرپرستی میں تعلیم پاتے رہے۔ اسکول اور کالج میں ان کا شمار محنتی طالب علموں میں ہوتا تھا۔ اردو اور فارسی کی تعلیم انہوں نے مولانا فیاض ہریانوی سے حاصل کی اور ان ہی کے فیضِ تربیت سے نہ صرف ساحر کو ان زبانوں پر عبور حاصل ہو گیا بلکہ شعروادب میں بھی دلچسپی پیدا ہوگئی۔

ابھی کالج میں بی۔ اے۔ کا پہلا ہی سال تھا کہ کالج کے پرنسپل کی بیٹی سے اسے عشق ہو گیا، جس کی پاداش میں ساحر کو کالج سے نکال دیا گیا۔ برسوں بعد جب ساحر ہندوستان کا ایک بڑا شاعر اور فلمی دنیا کا مقبول ترین نغمہ نگار بن گیا تو اسی کالج میں اس کے اعزاز میں ایک جلسہ ہوا، جہاں ساحر نے اپنی مشہور زمانہ نظم 'نذرِ کالج' پڑھی، جس کے آخری مصرعے یہ تھے

لیکن ہم ان فضاؤں کے پالے ہوئے تو ہیں
گر یاں نہیں تو یاں کے نکالے ہوئے تو ہیں

ساحر کے ابتدائی کلام کو کسی رسالے میں جگہ نہ ملی۔ ان کی شاعری پر فیض، مجاز، جوش اور اقبال کا اثر تھا۔ وہ معاشرتی ناہمواری کو برداشت نہیں کر سکتے تھے، اسی لئے معاشرے کے مظلوم طبقات کی حمایت اور انسان دوستی ساحر کی شاعری کا خاص موضوع ہیں۔ لکھنے پڑھنے کا شوق انہیں بچپن سے تھا۔ بازار جاتے تو کتابیں خرید کر لاتے۔ والدہ کہتیں کہ بڑے ہو کر پڑھنا لیکن وہ کہتے کہ یہ کتابیں ماموں سے پڑھوالوں گا۔

میٹرک میں پہنچے تو ساحر نے شعر کہنے شروع کر دیئے۔ نعت گو شاعر حافظ لدھیانوی، جو اُن کے کالج کے زمانے کے دوست تھے، ان کے بارے میں کہتے تھے کہ ''ساحر لدھیانوی کا گھرانہ علمی وادبی نہ تھا۔ نہ شاعری ورثے میں پائی تھی، نہ ہی خوبصورت ماحول میں آنکھ کھولی تھی۔ ماحول نے انہیں بے اطمینانی اور بے کیفی دی۔''

معروف ادبی شخصیت اور صحافی حمید اختر کے بقول ''ساحر میرے بچپن کے دوست تھے۔ ان کی زندگی میں بڑے بڑے انقلاب آئے لیکن فن کی حد تک وہ کبھی ایک لمحے کے

لئے بھی اپنے مسلک سے ادھر اُدھر نہیں ہوئے۔"

ساحر کے والد نے گیارہ شادیاں کیں لیکن اولادِ نرینہ سے محروم رہے۔ ساحر چھوٹے سے تھے کہ ان کے والد نے ان کی ماں کو طلاق دے دی اور اس عظیم عورت نے ایک چھوٹے سے مکان میں رہ کر بیٹے کی پرورش کے لئے اپنی باقی عمر قربان کر دی۔ ریلوے لائن گھر کے قریب تھی۔ ریلوں کی آمد و رفت سے ان کا آرام و سکون متاثر ہوتا تھا۔ ساحر کے ایک ماموں الٰہ آباد اور دوسرے اڑیسہ میں تھے۔ انہوں نے ساحر کی کفالت کی۔

ساحر کے والد چودھری فضل محمد گوجر کی جاگیر تقسیم سے قبل لدھیانہ سے ڈیڑھ دو میل کے فاصلے پر واقع بڈھا دریا کے کنارے گاؤں ویکھے وال میں تھی۔ گاؤں کی آدھی ملکیت کے مالک تھے، وہ اعزازی مجسٹریٹ بھی تھے، ذیلدار بھی۔ وہ اپنے والد فتح محمد گوجر کے انتقال پر جاگیردار بن گئے۔ ساحر جب تین سال کے ہوئے تو فضل محمد نے ان کی والدہ کو طلاق دے دی۔ والدہ نے ساحر کی پرورش لدھیانہ میں ہی کی۔

تقسیمِ برصغیر کے بعد چودھری فضل محمد گوجر فیصل آباد جا بسے اور یہاں موضع چھوٹی اناسی میں زمینیں الاٹ کرا لیں۔ کچھ زمین ضلع جھنگ میں بھی الاٹ کروائی۔ ساحر جب ۱۹۴۸ کے فسادات میں والدہ کو تلاش کرتے کرتے لاہور آئے تو باپ نے پیغام بھیجا کہ جاگیر سنبھال لو اور میرے پاس آ جاؤ۔ ساحر نے جواب بھیجا کہ میری ماں ہی میری جاگیر ہے۔ قریب المرگ چودھری فضل محمد گوجر اپنے ماضی کو یاد کر کے بہت روتے تھے اور اعتراف کرتے تھے کہ ساحر کی والدہ کو طلاق دے کر میں نے بہت بڑی غلطی کی۔ ان کے انتقال کے بعد بقیہ زمین دو بیویوں کو ملی۔

ساحر لدھیانوی کی شخصیت بڑی پر کشش تھی۔ حافظ لدھیانوی کے بقول "ساحر کا قد لمبا، منہ پر چیچک کے خفیف نشانات، ناک لمبی، آنکھیں بہت خوبصورت، دراز پلکیں، لمبے بال جنہیں وہ ہاتھوں سے درست کرتے تھے۔ مخروطی انگلیوں میں سونے کی انگوٹھی، نرم گفتگو، لہجے میں محبت اور پیار کی خوشبو جس سے کوئی بھی شخص متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا تھا۔ ان سے ایک بار مل کر دوبارہ ملنے کو جی چاہتا تھا۔"

بی۔اے۔ کے آخری سال میں وہ لدھیانہ سے لاہور منتقل ہو گئے، جہاں انہوں نے دیال سنگھ کالج میں داخلہ لے لیا اور آل انڈیا اسٹوڈنٹس فیڈ ریشن کے صدر چنے گئے۔ ۱۹۴۴ میں طالب علمی کا ہی زمانہ تھا جب ساحرؔ لدھیانوی کا پہلا شعری مجموعہ 'تلخیاں' شائع ہوا۔ ساحرؔ کا یہ مجموعہ اتنا مقبول ہوا کہ شاید 'دیوان غالبؔ' کے بعد اردو شاعری میں سب سے زیادہ فروخت ہونے والی شعری کتاب 'تلخیاں' ہی ہے۔ اس مجموعے کے ان گنت ایڈیشن شائع ہو چکے ہیں، جو بالی وڈ کے ممتاز فلم ساز لیش چوپڑہ کی جیب میں ہمیشہ رہا کرتا تھا اور جس کے پہلے ہی صفحے پر ساحرؔ کا یہ شعر درج ہے

دنیا نے تجربات وحوادث کی شکل میں
جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں

اس شعر سے ہی ساحرؔ کی شاعری کا رنگ و آہنگ اپنا تعارف کرا دیتا ہے۔ اس سے پہلے اور نہ ہی بعد میں، کسی اردو شاعر کو یہ امتیاز حاصل ہوا کہ اتنی کم عمر میں اتنی بڑی تعداد میں کوئی شعری مجموعہ فروخت ہوا ہو۔

لاہور کا قیام:

لدھیانہ کے گورنمنٹ کالج سے نکالے جانے کے بعد جب ساحرؔ لاہور چلے گئے اور وہاں دیال سنگھ کالج میں داخلہ لے لیا تو اس کے ساتھ ہی لاہور میں مکتبۂ اردو والوں کے رسالہ 'ادب لطیف' میں چالیس روپے ماہانہ تنخواہ پر ساحرؔ ایڈیٹر مقرر ہو گئے۔ لاہور ہی میں ساحرؔ کو 'سویرا' اور 'شاہکار' رسالوں کی ادارت کے مواقع بھی ملے۔ اس وقت تک پنجابی کی مشہور شاعرہ اور ناول نگار امرتا پریتم کی شادی ہو چکی تھی اور وہ آل انڈیا ریڈیو، لاہور میں اناؤنسر تھیں۔ لاہور سے پہلے ساحرؔ کی ملاقات امرتا پریتم سے امرتسر کے قریب پریت نگر کے سالانہ جلسے میں ہو چکی تھی۔ لاہور میں امرتا اور ساحرؔ کی دوستی ادبی حلقوں میں گفتگو کا موضوع بنی رہی۔ خود امرتا پریتم نے اپنی سوانح 'رسیدی ٹکٹ' میں ساحرؔ سے اپنی محبت کے واقعات بڑی بے باکی کے ساتھ تحریر کیے ہیں۔

ہندوستان کی آزادی کے نتیجے میں جو فرقہ وارانہ آگ پھیلی، اس میں ساحر بھی جھلسے کیونکہ ان کی ماں سردار بیگم فسادات میں کہیں کھو گئیں۔ ساحر بمبئی چھوڑ کر لاہور گئے اور کافی جدوجہد کے بعد ماں کو تلاش کرلیا۔ ستمبر ۱۹۴۷ میں جب ساحر دوبارہ لاہور گئے تو تقسیمِ ہند کے نتیجے میں امرتا پریتم اپنے شوہر اور سسرال والوں کے ساتھ ہندوستان آچکی تھیں۔

'ادبِ لطیف' کے مالک چودھری نذیر احمد کی تنخواہ سے زیادہ ساحر چائے پانی پر خرچ کردیتے تھے۔ لاہور میں میکلورڈ روڈ پر کمیونسٹ پارٹی کا دفتر تھا۔ وہ انقلاب اور انقلابی شاعری کا دور تھا، انقلابی نظمیں اس رسالے میں شائع ہوتی تھیں۔ ترقی پسند تحریک عروج پر تھی۔ وہ اس تحریک سے وابستہ تھے۔ احمد ندیم قاسمی، سجاد ظہیر، حمید اختر، کرشن چندر، فیض، عارف عبدالمتین، احمد راہی اور عصمت چغتائی اس تحریک میں پیش پیش تھے۔ اس ماحول نے ساحر کے نظریات وخیالات کو مزید جلا بخشی۔ لاہور میں انارکلی کے باہر نگینہ بیکری اور موچی دروازے کے باہر منزل ہوٹل میں ان ادیبوں کا اڈہ جمتا تھا۔ آغا شورش کاشمیری، انگریز دشمن تحریک میں صفِ اوّل میں شمار ہوتے تھے۔ انارکلی میں پیسہ اخبار گلی میں اُن کے ٹھکانے پر ساحر کا اکثر قیام ہوتا تھا۔ ویسے شورش کاشمیری ترقی پسندوں کے دشمن بھی تھے۔

دہلی کا قیام:

ساحر ۱۹۴۸ میں لاہور سے دہلی منتقل ہوگئے اور تقریباً ایک برس تک دہلی میں رہے۔ دہلی میں ساحر لدھیانوی، بدر صاحب اور محمد یوسف جامعی کے ادارے حالی پبلشنگ ہاؤس سے وابستہ ہوگئے اور یہیں سے انہوں نے ماہنامہ 'شاہرہ' کا اجرا کیا۔ پرکاش پنڈت رسالے کے اسسٹنٹ ایڈیٹر تھے۔ اسی درمیان ساحر سے امرتا کی دوستی میں شدت آگئی، اور یہی وہ زمانہ تھا جب امرتا پریتم کی اپنے شوہر سردار پریتم سنگھ سے علیحدگی ہوگئی تھی۔ شاید امرتا پریتم، ساحر سے شادی کرنا چاہتی تھیں مگر ساحر اپنے ماضی کی تلخیوں سے ذہنی طور پر آزاد نہیں ہوسکے تھے۔ تب امرتا پریتم نے دل سے دعا کی کہ اس کا ہونے والا بیٹا ساحر کی شکل لے کر پیدا ہو، خدا نے اس کی دعا قبول کی اور امرتا نے بھی اس دوران ساحر کو اتنا سوچا کہ

جب ان کا بیٹا پیدا ہوا تو اس کی شکل کافی حد تک ساحؔر سے ملتی تھی۔

جب ۱۹۴۸ میں ساحؔر نے دہلی سے ماہنامہ 'شاہراہ' کا اجرا کیا تو اس کے ساتھ ہی رسالہ 'پریت لڑی' کی بھی ادارت کی۔ ان رسائل کے ذریعہ انہوں نے نئے لکھنے والوں کی ہمت افزائی اور رہنمائی کی۔

بمبئی کا قیام:

۱۹۴۹ میں ساحؔر جب دوسری بار بمبئی گئے تو وہاں ہندوستانی کلامندر کی فلم 'آزادی کی راہ پر' کے لئے گانے لکھوانے کے غرض سے فلمساز کلونت رائے نے ساحؔر کو بلوایا تھا۔ اس فلم کے چار گانے ساحؔر نے لکھے تھے۔ پہلے گانے کے بول تھے

'بدل رہی ہے زندگی....'

مگر ان گانوں کو زیادہ مقبولیت نہیں ملی۔ ۱۹۵۰ میں ساحؔر نے مستقل طور پر دہلی کو الوداع کہہ کر بمبئی میں سکونت اختیار کر لی اور فلمی نغمہ نگاری پر پوری توجہ لگادی۔ ۱۹۴۹ کے بعد فلمی زندگی کی مصروفیات نے ساحؔر کو اس طرح گھیر لیا کہ تخلیقی شاعری کے لئے مناسب وقت نکالنا ان کے لئے مشکل ہو گیا۔ اس کی تلافی انہوں نے اس طرح کی کہ فلمی گیتوں کو اپنے تخلیقی اظہار کا ذریعہ بنالیا اور فلموں کے لیے جو گیت اور غزلیں لکھیں، ان میں اپنے سیاسی اور سماجی تصورات کے اظہار کی بھی گنجائش نکال لی۔

۱۹۵۸ میں ساحؔر نے فلمساز رمیش سہگل کی فلم 'پھر صبح ہوگی' کے نغمے لکھے۔ یہ فلم عالمی شہرت یافتہ ناول نگار دوستووسکی کے مشہور ناول 'کرائم اینڈ پنشمینٹ' کے مرکزی خیال پر بنائی گئی تھی۔ راج کپور کے پسندیدہ میوزک ڈائریکٹر شنگر جے کشن اس فلم کا میوزک تیار کرنے والے تھے۔ مگر ساحؔر نے کہا کہ اس فلم کا میوزک وہی دے گا جس نے مذکورہ ناول پڑھا ہو۔ تب موسیقار خیام کو اس فلم کا میوزک دیا گیا اور انہوں نے ساحؔر کے نغمے..... 'وہ صبح کبھی تو آئے گی....' کی دھن تیار کی، مکیش نے اس نغمے کو بہت خوبصورت انداز میں گایا۔ اس کے بعد کئی فلموں میں ساحؔر کے گیتوں کو خیام نے اپنی دھنوں سے سجایا جن میں

'کبھی کبھی' بھی ایک اہم فلم ہے۔

فلمی شاعری:

ساحر نے نہ صرف اپنی شاعری کے معیار کو گرنے نہیں دیا، بلکہ فلمی شاعری کے معیار کو بھی بلند کیا اور اس بدذوقی کی روک تھام کی جسے فلم بینوں پر مسلط کیا جارہا تھا۔ فلمی دنیا سے وابستہ ہونے کے بعد اگر چہ ان کی شعر گوئی کی رفتار نسبتاً کم ہوگئی لیکن شاعر کی حیثیت سے ان کی مقبولیت میں کوئی کمی نہیں ہوئی۔ بہت کم ادیبوں اور شاعروں کو ان کی زندگی میں اتنی شہرت اور عزت حاصل ہوتی ہے، جس کے وہ مستحق ہوتے ہیں۔ اس معاملے میں ساحر لدھیانوی اردو شاعروں میں سب سے زیادہ خوش قسمت رہے ہیں۔ ساحر اپنے دور میں نہ صرف ہندوستان کے سب سے محبوب اور ہر دلعزیز شاعر تھے، بلکہ عالمی اہمیت کے شعراء میں بھی انہوں نے اپنا مقام پیدا کرلیا تھا۔ ہندی کے علاوہ دنیا کی مختلف زبانوں جیسے انگریزی، فرانسیسی، چیک، روسی، فارسی اور عربی میں ان کی شاعری کے ترجمے کیے جا چکے ہیں۔

ساحر جتنے بڑے شاعر تھے، اتنے ہی عظیم انسان تھے۔ ان کی زندگی اور ان کے فن میں کوئی تضاد نہیں تھا۔ اپنی شاعری میں انہوں نے انسان اور انسانیت کا جو تصور پیش کیا ہے، وہ خود بھی اس معیار پر پورا اترتے تھے۔ انہوں نے اپنی ادبی شاعری میں جہاں عورت کی عزت و عصمت کی حمایت کی ہے، وہیں اپنے فلمی گیتوں میں بھی وہ عورت پر ہونے والے ظلم وستم کے خلاف کھل کر آواز اٹھاتے ہیں۔ فلم 'پیاسا' کا نغمہ... اور فلم 'سادھنا' کا نغمہ.... 'عورت نے جنم دیا مردوں کو....' اور فلم 'انصاف کا ترازو' میں ساحر کا لکھا ہوا گیت 'لوگ عورت کو فقط جسم سمجھ لیتے ہیں....' اس کے بہترین ثبوت ہیں۔ وہ زندگی بھر جنگ و جدال کے مخالف رہے۔ وہ جانتے تھے کہ سیاستداں اکثر اپنے سیاسی مقاصد میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے ہزاروں بے گناہوں کا خون بہادیتے ہیں۔ درحقیقت وہ قاتل اور لٹیرے انسانی جان کی اہمیت نہیں جانتے ہیں۔

ساحر شروع سے ہی ترقی پسند نظریات سے وابستہ ہو گئے تھے لیکن ان کی انقلابی اور سیاسی شاعری حد سے بڑھی ہوئی جذباتیت اور نعرہ بازی سے پاک ہے۔ انہوں نے وضاحت کے ساتھ براہِ راست اپنے خیالات اپنی شاعری کے ذریعے پیش کر دیئے ہیں۔

## شاعری کا مقام:

ساحر کی شاعری محض زلف ورخسار کی آئینہ دار نہیں بلکہ نظریاتی ہے۔ دل ودماغ میں روشن فکر کے بیج بوتی ہے، نئے احساسات کو جنم دیتی ہے۔ وہ یقیناً ساحر کی روح کی آواز ہے۔ وہ اس شاعر کی پکار ہے جس نے اپنی زندگی لمحہ لمحہ انسانی محبت کے چراغ روشن کرتے ہوئے گزار دی۔ ساحر کی بے پناہ مقبول نظموں میں 'تاج محل' کو اتنا پسند کیا جاتا تھا کہ جب کبھی کسی مشاعرے میں ساحر مائک پر آتے تھے تو سامعین 'تاج محل، تاج محل' کہہ کر چلّانے لگتے تھے۔ حالانکہ تاج محل پر ساحر سے پہلے اور بعد میں بھی کئی شاعروں نے نظمیں لکھی ہیں، مگر اردو شاعری میں ساحر تنہا ایسے ہیں جنہوں نے صدیوں سے محبت کی عظیم اور لاثانی یادگار مانے جانے والے 'تاج محل' کے سائے میں اپنے محبوب سے ملنے سے انکار کر دیا اور تاج محل کے بارے میں ایک بالکل نیا اور اچھوتا نظریہ عوام کے سامنے پیش کیا۔

ساحر لدھیانوی اور مجروح سلطانپوری سے پہلے فلمی نغمہ نگاری میں ٹھیٹ ادبی قسم کی لفظیات اور ادبی نظموں کے استعمال کی قطعی گنجائش نہیں تھی لیکن ساحر نے اپنی کئی ادبی نظموں کو فلموں میں اس خوبصورتی کے ساتھ استعمال کیا کہ وہ فلم کا حصہ ہی معلوم ہوتی ہیں۔ جیسے فلم 'گمراہ' میں سنیل دت نے مہندر کپور کی آواز میں ساحر کی نظم گائی 'چلو اک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں....' یہ ساحر کا ہی حوصلہ ہے جو وہ اس طرح اپنی محبوبہ سے مخاطب ہوتا ہے، ورنہ تو اردو شاعری محبوبہ کے ناز اٹھانے اور اس کی زیادتیوں سے بھری پڑی ہے۔ فلم 'پیاسا' میں ان کی مشہورِ زمانہ نظم 'چکلے' بخوبی استعمال ہوئی ہے اور یہ دونوں نظمیں فلم ہی کا حصہ معلوم ہوتی ہیں۔ اسی طرح فلم 'لیلیٰ مجنوں' کے ایک نغمے کا یہ بند ملاحظہ ہو

بہت رنجور ہے یہ، غموں سے چُور ہے یہ

خدا کا خوف کھاؤ، بہت مجبور ہے یہ

اس بند میں 'رنجور' جیسا فصیح لفظ اور 'زمانے کے خداؤں' کی ترکیب ساحرلدھیانوی جیسا ادبی نغمہ نگار ہی استعمال کرسکتا ہے۔

## زندگی ایک۔ چیلنج کئی:

ساحر اپنی زندگی میں ایک چیلنج تھے روایتی شاعروں اور ہماری روایتی شاعری کے لئے، اور ہمارے فرسودہ معاشرے کے لیے۔ اس نے اپنا قلم اٹھایا تو ماضی کی عشقیہ شاعری اور معاشرے کی فرسودہ روایات کی دھجیاں بکھر گئیں۔ ساحر نے اردو شاعری میں ایک نئے دور کا آغاز کیا۔ انہوں نے فلموں پر انقلابی شاعری کے دروازے کھول دیئے اور اپنی شاعری کو عوامی رنگ میں پیش کیا۔ عصری زندگی کے مسائل اور استحصال کو جتنے خوبصورت اور سہل انداز میں ساحر نے پیش کیا ہے، کوئی دوسرا شاعر پیش نہیں کرسکا۔

ساحر اپنے قریبی دوستوں میں 'شہزادے' کے نام سے مشہور تھے، بے پناہ مخلص ہونے کے باوجود ان میں خودداری اور انا کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی، شاید اس لیے بھی کہ وہ بچپن سے ہی بہت ضدی تھے۔ انہوں نے زندگی کا بڑا حصہ محرومیوں اور نامرادیوں میں گزارا۔ مگر ان کی تخلیقات نے جو عزت اور شہرت، اور بعد میں دولت بھی ان کو دلوائی، وہ بہت کم اردو شاعروں کے حصہ میں آئی ہے۔

ساحرلدھیانوی کی انا اور خودداری کی ہی بات تھی کہ گلوکارہ لتا منگیشکر کے ساتھ ان کے کاروباری اختلافات ہوگئے اور ساحر نے ایک نئی گلوکارہ سدھا ملہوترہ کو آگے بڑھانا شروع کیا۔ اسی دوران سدھا ملہوترہ سے ان کے عشق کی داستانیں عام ہونے لگیں، اور دونوں شادی کرنے کے لیے آمادہ بھی ہوگئے۔ مگر سدھا ملہوترہ کے والدین اس شادی کے خلاف تھے۔ لہٰذا انہوں نے سدھا کی شادی کہیں دوسری جگہ طے کردی۔ سدھا کی ضد پر ہی ساحر اس کی منگنی میں شریک ہوئے اور انہوں نے وہاں بھری محفل میں اپنی مشہور زمانہ نظم

'چلواک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں....' سنائی اور سدھا ملہوترہ دلہن بنی زاروقطار روتی رہی۔ کچھ دنوں تک یہ بھی سنا جاتا رہا کہ سدھا ملہوترہ سے پہلے ساحؔر، لتا منگیشکر سے شادی کرنا چاہتے تھے اور اس ناکامی کی وجہ سے ہی ساحؔر اور لتا میں اختلافات ہوئے تھے۔

ساحؔر کی شاعری کے ہر معاشقے کا انجام ناکامی کی شکل میں برآمد ہوتا ہے اور ساحؔر اس ناکامی کا ذمہ دار اس سماجی ماحول کو قرار دیتے ہیں جس پر سیاست کا رنگ چڑھا ہوا ہے۔

لتا منگیشکر سے ساحؔر کے عشق کی گواہ ان کی وہ نظم ہے جو رسالہ 'فنکار' میں 'تیری آواز' کے عنوان سے شائع ہوئی اور جو 'تلخیاں' کے بعد کے ایڈیشنز میں شامل ہوئی

یوں اچانک تری آواز کہیں سے آئی
جیسے پربت کا جگر چیر کے جھرنا پھوٹے
یا زمینوں کی محبت میں تڑپ کر ناگاہ
آسمانوں سے کوئی شوخ ستارہ ٹوٹے
شہد سا گھل گیا تلخابۂ تنہائی میں
رنگ سا پھیل گیا دل کے سیہ خانے میں
دیر تک یوں تری مستانہ صدائیں گونجیں
جس طرح پھول چٹکنے لگیں ویرانے میں
تو مرے پاس نہ تھی پھر بھی سحر ہونے تک
تیرا ہر سانس مرے جسم کو چھوکر گزرا
قطرہ قطرہ ترے دیدار کو شبنم ٹپکی
لمحہ لمحہ تری خوشبو سے معطر گزرا
اب یہی ہے تجھے منظور تو اے جانِ قرار
میں تری راہ نہ دیکھوں گا سیہ راتوں میں
ڈھونڈ لیں گی مری ترسی ہوئی نظریں تجھ کو

نغمہ وشعر کی اڈی ہوئی برساتوں میں

(نظم: تیری آواز)

لتا سے اپنی محبت کا اظہار ساحر نے اپنی ایک اور نظم 'انتظار' میں بھی کیا تھا اور یہ نظم بعد میں فلم میں بھی استعمال ہوئی

چاند مدھم ہے آسماں چپ ہے
نیند کی گود میں جہاں چپ ہے
دور وادی میں دودھیا بادل
جھک کے پربت کو پیار کرتے ہیں
دل میں ناکام حسرتیں لے کر
ہم ترا انتظار کرتے ہیں
ان بہاروں کے سائے میں آجا
پھر محبت جواں رہے نہ رہے
زندگی تیرے نامرادوں پر
کل تلک مہرباں رہے نہ رہے
روز کی طرح آج بھی تارے
صبح کی گرد میں نہ کھو جائیں
آ، ترے غم میں جاگتی آنکھیں
کم سے کم ایک رات سو جائیں
چاند مدھم ہے آسماں چپ ہے
نیند کی گود میں جہاں چپ ہے

(نظم: انتظار)

طنزیہ شاعری:

ساحرلدھیانوی جس لب ولہجے میں شاعری کرتے تھے، وہ الگ ہی پہچانا جاتا ہے۔

۱۸/فروری ۱۹۶۹ کو مرزا اسداللہ خاں غالب کے صد سالہ جشن پر تاریخی لال قلعے کے ایک عالیشان مشاعرے میں ساحرؔ نے جو نظم پڑھی، وہ نہ صرف ساحرؔ کے لب ولہجہ کی غماز ہے بلکہ اس نظم میں اردو زبان کے لیے ساحرؔ کے دلی احساسات کی ترجمانی بھی کرتی ہے، اور ہمارے نام نہاد جمہوری نظام کی عکاسی بھی کرتی ہے کہ جس طرح اس ملک کی پیدا ہوئی، پرورش ہوئی اور یہاں کے محلوں، گلی کوچوں میں بسنے والی زبان کو فرقہ وارانہ سیاست کی کیچڑ میں رچے بچے سیاستدانوں نے غدار ٹھہرادیا اور ہندوستان میں رہتے ہوئے یہ زبان آج بھی غیر محفوظ ہے۔ یہ نظم صرف ساحرؔ ہی کہہ سکتے تھے

اکیس برس گزرے آزادیٔ کامل کو
تب جاکے کہیں ہم کو غالب کا خیال آیا
تربت ہے کہاں اس کی مسکن تھا کہاں اس کا
اب اپنے سخن پرور ذہنوں میں سوال آیا
سوسال سے جو تربت چادر کو ترستی تھی
اب اس پہ عقیدت کے پھولوں کی نمائش ہے
اردو کے تعلق سے کچھ بھید نہیں کھلتا
یہ جشن یہ ہنگامہ، خدمت ہے کہ سازش ہے
جن شہروں میں گونجی تھی غالب کی نوا برسوں
ان شہروں میں اب اردو بے نام ونشاں ٹھہری
آزادیٔ کامل کا اعلان ہوا جس دن
معتوب زباں ٹھہری غدار زباں ٹھہری
جس عہد سیاست نے یہ زندہ زباں کچلی
اس عہد سیاست کو مرحوموں کا غم کیوں ہے
غالبؔ جسے کہتے ہیں اردو ہی کا شاعر تھا
اردو پہ ستم ڈھا کے غالبؔ پہ کرم کیوں ہے

یہ جشن یہ ہنگامے دلچسپ کھلونے ہیں
کچھ لوگوں کی کوشش ہے کچھ لوگ بہل جائیں
جو وعدۂ فردا پر اب ٹل نہیں سکتے تھے
ممکن ہے کہ کچھ عرصہ اس جشن پہ ٹل جائیں
یہ جشن مبارک ہو پر یہ بھی صداقت ہے
ہم لوگ حقیقت کے احساس سے عاری ہیں
گاندھی ہو کہ غالبؔ ہو، انصاف کی نظروں میں
ہم دونوں کے قاتل ہیں، دونوں کے پجاری ہیں

(نظم: 'جشن غالب')

انا پرستی:

ساحرؔ کی انا اور خود پسندی کا اندازہ اس بات سے لگایئے کہ ۱۹۵۰ اور ۱۹۶۰ کی دہائی میں مہنگے ترین موسیقار نوشاد اور شنکر جے کشن کے ساتھ انہوں نے اپنے پورے کیریئر میں ایک فلم بھی نہ کی۔ ایسا نہیں کہ موقع نہ ملا ہو مگر ساحرؔ کی فطرت میں دور دور تک کسی ایسے شخص کی گنجائش نہ تھی جو اس کی شخصیت یا کام پہ حاوی نظر آئے۔

۱۹۶۴ میں دلیپ کمار کے اصرار پہ 'لیڈر' فلم کے لیے ساحرؔ کو بطور نغمہ نگار لیا گیا۔ سچویشن کے مطابق تاج محل پہ دو پریمیوں کی ملاقات کا سماں قلم بند کرنا ہے۔ موسیقار نوشاد 'مغل اعظم' کے موسیقار، لکھنوی رکھ رکھاؤ اور کلچر کو عقیدت کی نظر سے دیکھنے والے۔

دوسری طرف ساحر، بائیں بازو کی سیاست سے وابستہ، تنقیدی شعور اور مارکسی نقطۂ نظر سے زندگی کو دیکھنے والے۔ جب ساحرؔ نے یہ سطریں سنائیں 'اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر، ہم غریبوں کی محبت کا اڑایا ہے مذاق'، تو نوشاد نے ساحرؔ کو عجیب نظروں سے دیکھا اور کہا کہ یہ کیا لکھ ڈالا؟

ساحرؔ نے کہا، ''میں تو ایسا ہی لکھوں گا ورنہ بلا لیجیے شکیل بدایونی کو۔'' بعد میں شکیل

نے لکھنے کوتو ساحر کی اسی نظم کا جواب لکھا،'اک شہنشاہ نے بنوا کے حسیں تاج محل، ساری دنیا کو محبت کی نشانی دی ہے،' لیکن کھرے اور کھوٹے کا فرق صاف ظاہر ہے۔

اسی طرح شنکر جے کشن کے ساتھ کام کرنے کا موقع فلم 'پھر صبح ہوگی' میں ملا۔ ساحر نے کہا اس فلم کی موسیقی وہ شخص دے سکے گا جس نے ناول 'جرم و سزا' پڑھ رکھا ہو۔ اس کسوٹی پر ایک اور بھولا بسرا موسیقار پورا اترا: خیام، اور یوں اس جوڑی کا آغاز ہوا۔

ہندی فلم کی دنیا میں شاعر کی نسبت ہمیشہ موسیقار اہم رہا ہے۔ ساحر ہمیشہ اس کلیے کو الٹنے پہ بضد رہے۔ نقصان یہ ہوا کہ ساحر کے بہت سے عمدہ گیت بری موسیقی تلے دب کے رہ گئے۔ ساحر کی مکمل پشت پناہی کے باوجود این۔ دتا بطور موسیقار کسی طرح اپنی جگہ نہ بنا سکا۔ ساحر اور این۔ دتا نے ایک ساتھ اٹھارہ فلموں میں کام کیا۔ تعداد کے اعتبار سے ایس۔ڈی۔ برمن اور ساحر کی فلمیں بھی اتنی ہی ہیں لیکن معیار کا فرق زمین آسمان کا ہے۔ برمن دا تو خیر برمن دا ہیں، این۔ دتا کے سارے کام پر جے دیو اور ساحر کی 'مجھے جینے دو' اور 'ہم دونوں' بھاری ہیں۔

ساحر کی انا اور نازک مزاجی کا فائدہ یہ ہوا کہ روشن، خیام اور جے دیو جیسے جونیئر موسیقار ابھر کے سامنے آئے۔ اس جرأت اور باغیانہ روش کی داد نہ دینا زیادتی ہوگی۔ بھلا ساحر کے سوا یہ جرأت کون کرسکتا تھا؟ ساحر کی خودداری کا ایک اور واقعہ اس طرح ہے کہ ایک بار یش چوپڑا کے کسی نغمے کی ریکارڈنگ ہونی تھی جس میں ساحر بھی موجود تھے، کیونکہ وہ نغمہ ساحر نے ہی لکھا تھا۔ ساحر سے یش چوپڑا کی بہت اچھی دوستی بھی تھی۔ ریکارڈنگ کے وقت جب لتا منگیشکر آئیں تو ان کا پرتپاک خیر مقدم کیا گیا، گلدستے پیش کیے گئے اور پھولوں کے ہار گلے میں ڈالے گئے۔ جبکہ ساحر کے ساتھ ایسا کچھ نہیں کیا گیا۔ یہ بات ساحر کو بہت ناگوار گزری۔ انہوں نے شام سے ہی خوب شراب پی اور دیر رات یش چوپڑا کو فون کیا۔ اتنی رات کو فون پر ساحر کی آواز سن کر یش چوپڑا گھبرا گئے۔ ساحر نے یش چوپڑا سے فون پر پنجابی لہجے میں کہا۔ "اوئے یش! لتا کی آواز بہت خوبصورت ہے نا..... تم ایسا کرو کہ اس کی آواز ریکارڈ کرالو اور میرے لفظ واپس دے دو۔" یش چوپڑا نے فون پر ساحر

کو سمجھانے کی بہت کوشش کی مگر وہ ایک ہی جملہ دوہراتے رہے۔ صبح کو یش چوپڑا نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ وہ ساحؔر کے گھر 'پرچھائیاں' پہنچے اور اس بات کے لئے ساحؔر سے معذرت کی۔ صبح تک ساحؔر کا نشہ بھی اتر چکا تھا۔ بات آئی گئی ہوگئی اور دونوں کی دوستی لمبے عرصے تک برقرار رہی۔

فلم 'بازی' کے نغمے ساحؔر نے لکھے تھے اور موسیقار ایس۔ ڈی۔ برمن نے دھنیں تیار کی تھیں۔ اس فلم کے سارے گیت ہٹ ہوئے۔ اس کے بعد ایک پارٹی میں ایس۔ ڈی برمن نے ساحؔر کی موجودگی میں کہا کہ میری دھنوں کی وجہ سے اس فلم کے نغمے مقبول ہوئے ہیں، نہ کہ ساحؔر کی شاعری کی وجہ سے۔ لہٰذا ساحؔر نے اسی وقت طے کرلیا کہ وہ اب کسی مشہور میوزک ڈائریکٹر کے لئے گیت نہیں لکھے گا اور دنیا کو بتادے گا کہ میوزک ڈائریکٹر سے کہیں زیادہ بڑا شاعر ہوتا ہے۔ فلم 'بازی' کے بعد ساحؔر نے کسی مخصوص یا سینئر میوزک ڈائریکٹر کے لئے گیت نہیں لکھے، بلکہ نئے نئے موسیقاروں کے لیے نغمے تحریر کیے اور نتیجہ یہ نکلا کہ ساحؔر کے گیت لگاتار مقبول ہوتے رہے۔

اپنے زمانے کے مقبول فلمساز وہدایت کار گرودت بھی ساحؔر کی شاعری سے بے حد متاثر تھے اور وہ اپنی فلموں کے نغمے ساحؔر سے ہی لکھواتے تھے۔ یہاں تک کہ انہوں نے اپنی مشہور زمانہ فلم 'پیاسا' میں ساحؔر کی زندگی کی جھلک بھی پیش کی اور نہ صرف اس فلم کے نغمے بہت مقبول ہوئے بلکہ یہ فلم ہٹ ثابت ہوئی۔ کافی عرصے بعد یش چوپڑا نے بھی اپنی فلم 'کبھی کبھی' میں ساحؔر کی زندگی کا عکاسی کی اور اس فلم کے نغمے بھی ساحؔر نے ہی تحریر کیے تھے۔ فلم 'کبھی کبھی' یش چوپڑا کی بے حد کامیاب فلموں میں سے ایک ہے۔

## غزل:

ساحؔر ایک نظم نگار کی حیثیت سے زیادہ شہرت رکھتے ہیں اور انہوں نے زیادہ تر نظمیں ہی لکھی ہیں، لیکن صنف غزل میں بھی ان کی انفرادیت نمایاں ہے اور وہ اس مفروضے کی نفی کرتے ہیں کہ ایک نظم نگار شاعر اچھا غزل گو نہیں ہوسکتا۔ ساحؔر کو غزل گوئی سے فطری

مناسبت بھی ہے، کیونکہ ان کی نظمیں بھی تغزل سے خالی نہیں ہوتیں۔

ساحؔر نے فلموں کے لئے جو گیت لکھے ہیں ان میں سے اکثر گیت عام فلمی گیتوں کی ڈگر سے ہٹے ہوئے ہیں۔ کہیں بھی یہ محسوس نہیں ہوتا کہ یہ فرمائشی گیت ہیں اور کسی داخلی تحریک کے بغیر موسیقار کی دی ہوئی دھنوں پر لکھے گئے ہیں۔ ان میں شعریت کے ساتھ ساتھ جذبے واحساس کی شدت بھی پائی جاتی ہے۔

## محبتیں:

لدھیانہ کے سرکردہ رہنما رام راج کی صاحبزادی مہندر چودھری ان کی ہم جماعت تھیں۔ دونوں سامراج مخالف تھے۔ دونوں کے دل مل گئے۔ وہ ساحر کی فکر کی مداح ہوگئیں۔ وہ خود بھی حسین وچنچل تھیں۔ دونوں دیر تک باتیں کرتے رہتے تھے۔ ایک بار ساحؔر دلِ بے قرار کے ہاتھوں مجبور ہو کر ان کے گاؤں بھی جا پہنچے، پھر اچانک وہ بیمار ہو کر چل بسیں۔ ان کی موت کا ساحؔر کو بہت دکھ تھا۔ وہ تپ دق کے مرض میں مبتلا تھیں۔

اپنی پہلی محبت پر کالج کے ایک نوخیز طالب علم ساحؔر نے جو نظم لکھی ہے وہ ان کی آئندہ لکھی جانے والی عشقیہ شاعری میں ایک منفرد مقام رکھتی ہے۔ زبان، بیان اور تخیل کے اعتبار سے یہ ایک لاجواب نظم کہی جاسکتی ہے۔ گو کہ اس نظم پر کسی نے بھی آج تک ناقدانہ نظر صرف نہیں کی ہے مگر یہ نظم جس کا عنوان ساحؔر نے ،،مرگھٹ کی زمین سے' رکھا تھا، 'تلخیاں' کے پہلے ایڈیشن میں شامل کی گئی تھی لیکن مرحومہ کے والد کی جانب سے اعتراض پر اسے بعد کے ایڈیشن سے ہٹا دیا گیا۔ ہم نے اپنی تحقیقی کتاب میں 'ساحؔر ہوں' میں اس نظم کو شامل کیا ہے۔ یہ نظم چوں کہ نایاب ہے اس لیے اس نظم کو ہم یہاں مکمل نقل کر رہے ہیں تاکہ فن پارہ محفوظ رہے۔

## مرگھٹ کی زمین سے

مرے تصوراتِ کہن کی امیں ہے تو
مرگھٹ کی سرزمین مقدس زمیں ہے تو
اک بے وطن اسیر محن کا سلام لے
آزردۂ بہارِ چمن کا سلام لے
فطرت ترے حرم پہ تقدس فشار ہے
تو میرے دل کی خاک کی سرمایہ دار ہے
ویرانیاں تری مجھے جنت سے کم نہیں
یہ دھوپ مجھ کو سایۂ رحمت سے کم نہیں
گو تیرے راستے میں ہر اک سو ببول ہیں
دامن میں تیرے اس کی جوانی کے پھول ہیں
جو میری زندگی کی تمنا بنی رہی
ذوقِ نیازِ شوق کا کعبہ بنی رہی
حوریں ہیں تیرے پاک مناظر پہ زرفشاں
اے ارضِ شوق اے مری امید کے جہاں
مٹی مہک رہی ہے تری رہ گزار کی
اُٹھی گئی ہے یاں سے عروسِ بہار کی
بھر بھر کے اشک دیدۂ خوں نابہ بار میں
موتی بچھاؤں گا میں تری رہ گزار میں
کندن سے کم نہیں مجھے راکھ اس دیار کی
دنیا لٹی ہے یاں مرے صبر و قرار کی
ان گھاٹیوں میں اشک بہانے کے واسطے

نقش ونگارِ زیست مٹانے کے واسطے
آیا ہوں دل میں داغِ تمنا لیے ہوئے
برباد حسرتوں کا سہارا لیے ہوئے

ارے ارضِ پاک تجھ سے مرے دل کو ہے گلہ
تو نے مری امید کو کیوں راکھ کر دیا
کیوں میری زندگی کو جہنم بنا دیا
کیوں ایک بے گناہ کلی کو جلا دیا
کیوں مجھ سے میری روح کی تنویر چھین لی
کیوں ایک حور آگ کے شعلوں کو سونپ دی
تجھ سے بھی انتظار کی زحمت نہ ہو سکی
محفوظ دو گھڑی وہ امانت نہ ہو سکی
اک بے وطن کے درد کا چارہ نہ ہو سکا
میں دیکھ لوں اسے یہ گوارا نہ ہو سکا

یہ دوپہر یہ دھوپ یہ ویران آسمان
تو ہی بتا کہ اب میں پکاروں کسے یہاں
کوثر میں وہ دھلی ہوئی باہیں بھی جل گئیں
جو دیکھتیں مجھے وہ نگاہیں بھی جل گئیں
عنبر سرشت گیسوئے شب گوں بھی جل گئے
وہ دیدہ ہائے مست و پُر افسوں بھی جل گئے
معصوم قہقہوں کا ترنم بھی مٹ گیا
جھینپی ہوئی نظر کا تبسم بھی مٹ گیا
اب میری آرزوؤں کی جنت یہ راکھ ہے
سرمایۂ حصولِ محبت یہ راکھ ہے
یہ میری شاعری کی کہانی کی راکھ ہے

یہ راکھ ایک پاک جوانی کی راکھ ہے
یہ راکھ میرے دل کی تمنا کی راکھ ہے
ذوقِ طلب کی ، جراتِ تنہا کی راکھ ہے
اس راکھ میں فلک کے ستاروں کا نور ہے
اس راکھ میں زمین کی معصوم حور ہے

شعلے پھر ایک بار اسی راکھ سے اٹھا
اور ختم کر دے میرے مصائب کا سلسلہ

ساحر کی دوسری محبت بریندر کور تھی۔ چھٹیوں میں وہ لدھیانہ سے فیروز پور جانے والی لائن پر اپنے محبوب کے گاؤں چلے گئے اور نہ جانے کیسے زندہ سلامت واپس آگئے۔ کچھ دنوں بعد لاہور منتقل ہو گئے اور اسلامیہ کالج میں داخلہ لے لیا۔ لاہور، علم وادب کا مرکز تھا۔ یہاں پر گوپال متل، فکر تونسوی، ہری چند اختر، حفیظ ہوشیار پوری، کرشن چندر، حفیظ جالندھری، عابد علی عابد، احسان دانش، محمد دین تاثیر، فیض احمد فیض اور صوفی تبسم جیسے شاعر اور ادیب موجود تھے۔ لیکن انہوں نے جلد ہی کالج کو خیر باد کہہ دیا ۔

اپنی تباہیوں کا مجھے کوئی غم نہیں
تم نے کسی کے ساتھ محبت نبھا تو دی

امرتا پریتم سے ساحر کی ملاقات ایک مشاعرے میں ہوئی اور پھر ساحر کی تازہ محبت پروان چڑھنے لگی۔ بقول امرتا پریتم، میں اکیس برس کی تھی جب خوابوں میں بنا ہوا یہ چہرہ اس دھرتی پر دیکھا اور زبان پر بے ساختہ کسی کا شعر آ گیا ۔

عمراں دے ایس کاغذ اوتے
عشق تیرے انگوٹھا لایا
کون حساب چکائے گا

لتا منگیشکر اور سدھا ملہوترہ جیسی مشہور مغنیائیں بھی ان سے منسوب رہیں۔ ہاجرہ مسرور سے بھی ان کے قصے منسوب کئے گئے۔ حیدر آباد کی ایک معزز خاتون نے تو اپنے شوہر اور اولاد کو چھوڑ ساحؔر کے ساتھ رخت سفر باندھ لیا تھا اور جب یہ اس کمرے میں اپنے سامان کے ساتھ پہنچیں جہاں علی سردار جعفری اور سلطانہ جعفری موجود تھے تو سردار جعفری نے ایک جگہ یہاں تک لکھ دیا ہے کہ ''میں نے اپنی حیات میں اس جیسی خوب صورت خاتون نہیں دیکھی۔'' پھر سلطانہ جعفری نے ان خاتون سے دریافت کیا کہ تمہارے شوہر نے کچھ نہیں کہا، تمہیں جانے دیا؟ اس پر ان خاتون کا جواب تھا کہ ''انہوں نے ہی یہ سوٹ کیس رات بھر جاگ کر تیار کیا ہے۔'' لیکن ساحؔر گھبرا گئے اور یہ رشتہ وہیں دم توڑ گیا۔

**صحافت:**

چودھری فتح محمد نے جب اپنے قبیلے کا رسالہ 'گوجر گزٹ' جاری کرنے کا پروگرام ترتیب دیا تو ان کے باپ اور دیگر لوگوں نے ساحؔر کا نام مدیر کے طور پر تجویز کیا لیکن ساحؔر نے انکار کر دیا۔ ان کو اپنے باپ سے شدید نفرت تھی۔ ایک بار جب آمنا سامنا ہوا تو وہ بڑی خوبصورتی سے کنارے ہو گئے۔ اولاد نرینہ نہ ہونے پر جب بات کورٹ تک پہنچی تھی تو جج نے ننھے ساحؔر سے پوچھا کہ کس کے ساتھ رہو گے تو ساحؔر نے والدہ کی طرف اشارہ کر دیا۔ اٹھارہ برس کی عمر میں سردار بیگم نے جائداد میں حصے کے لئے مقدمہ دائر کیا اور مقدمے کا فیصلہ ان کے حق میں ہو گیا۔ ساحر نے یہ زمین ۱۹۴۰ء میں فروخت کر دی۔

دوسری عالمی جنگ میں جب انگریز نے دھڑا دھڑ فوجی بھرتی کی تو بڑے بڑے نامی گرامی شاعر فوجی عہدوں پر فائز ہو گئے لیکن ساحؔر اپنی سوچ اور نظریے کے اتنے پکے تھے کہ وہ حکومت کے آلہ کار نہ بنے اور اپنی فکر سے وابستہ رہے۔

ساحؔر لاہور سے دہلی چلے آئے اور 'شاہراہ' کے مدیر بن گئے۔ تقسیم کے وقت ان کی والدہ مہاجرین کے ہمراہ لاہور چلی گئیں۔ ماں ہی ساحؔر کی کل کائنات تھیں چنانچہ وہ ماں کی تلاش میں لاہور کے لئے روانہ ہو گئے پھر نہ جانے کیا خیال آیا کہ راستے میں اُتر گئے اور

ساری ٹرین سکھ اور ہندو بلوائیوں نے تہہ تیغ کر دی۔ یوں قدرت نے ساحرلدھیانوی کو بچا لیا۔ شاید اس لئے کہ ابھی انہوں نے بہت کچھ کرنا اور دیکھنا تھا۔ قمر اجنالوی لکھتے ہیں کہ "میری اور ساحر کی ملاقات ۱۹۴۸ میں نشاط سینما، ایبٹ روڈ، لاہور کے سامنے والی بلڈنگ میں ہوئی۔ وہ وہاں اپنی والدہ کے ہمراہ قیام پذیر تھے۔ پڑوس میں ابنِ انشا کا گھر تھا۔ جہاں پر آنے جانے والوں نے ساحر کا جینا محال کر دیا۔ ان کو شاہی قلعے کے قصے کہانیاں سنائیں اور باور کرایا کہ یہاں مزدور راہنماؤں اور حق بات کہنے والوں کی جگہ نہیں۔ جون ۱۹۴۹ میں ساحر نے لاہور میں رہائش کے لئے مکان بھی الاٹ کروالیا لیکن ناچار انہیں اسی ماہ واپس جانا پڑا۔ وہ شدید گرمی میں ایئر پورٹ پہنچے اور وہاں سے ہندوستان آ گئے۔

بمبئی میں بلند ترین مقام پر پہنچنے کے لئے انہیں شدید جدو جہد کرنی پڑی۔ کرشن ادیب کے بقول وہاں پر مدھوک اور سنتوشی جیسے ہدایت کار ساحر کو کرسی پیش کرتے اور احتراماً کھڑے ہو جاتے لیکن ان کو فلموں میں جگہ دینے پر تیار نہیں ہوتے تھے۔ ایک وقت ایسا بھی آیا کہ ساحر کو والدہ کی سونے کی چوڑیاں فروخت کرنی پڑیں اور کرشن چندر کی کہانیوں کو خوشخط لکھا جس کا معاوضہ ڈیڑھ سو روپے ملا۔ ان حالات میں بھی وہ دوستوں کی خاطر مدارات کرتے تھے۔

## فلمی گیتوں کا سفر:

وہ ساحر جو دن کے گیارہ بجے تک سوتے رہتے تھے، اب صبح سات بجے جاگتے اور ممبئی کے فلم اسٹوڈیوز کے چکر لگاتے۔ اس جدو جہد میں ڈیڑھ برس بیت گیا۔ والدہ نے کہا الہ آباد چلے جاؤ۔ وہ ان کی ہر طرح سے دل جوئی کرتی تھیں۔ پھر پہلی فلم کا گانا ساحر نے لکھا۔ جب کہ ابراہیم جلیس اور ہاجرہ مسرور نے اس کے مکالمے لکھے۔ ایک دن موہن سہگل نے کہا کہ ایس۔ ڈی۔ برمن سے ملو، وہ نئی صلاحیتوں کی قدر کرنے والے موسیقار ہیں۔ ساحر دوسرے دن گرین ہوٹل میں ملاقات کے لئے پہنچ گئے۔ ساحر نے نمونے کے طور پر گانا لکھا، ایس ڈی برمن نے دُھن بنائی۔ وہ گانا تھا

ٹھنڈی ہوائیں، لہرا کے آئیں
رُت ہے جواں، تم کو یہاں کیسے بلائیں

پھر ساحرؔ نے فلم 'نوجوان' کے لئے دو گیت لکھے۔ 'فلم پیاسا' سے ان کا عروج شروع ہوا۔ فلم ریلیز ہوئی تو وہ بلند مرتبے پر فائز ہو گئے۔ اس کے بعد فلم 'بازی' کے لئے نغمہ لکھا 'تدبیر سے بگڑی ہوئی تقدیر بنا لے'، یہاں سے ساحرؔ کی مانگ میں اضافہ ہو گیا۔ ساحر، کرشن چندر کے 'چار بنگلہ' کو چھوڑ کر چنئی نواس منتقل ہو گئے اور ساتھ ہی فلم رائٹرز ایسوسی ایشن کے صدر بھی بن گئے۔ انہوں نے متعدد سدا بہار گانے لکھے جنہوں نے ساحرؔ کو شہرت کی بلندیوں تک پہنچا دیا۔ ساحرؔ گانے لکھتے وقت کن مراحل سے گزرتے تھے، اس کے بارے میں ان کی ماموں زاد بہن انور سلطانہ کہتی ہیں کہ وہ ایک کرب ناک کیفیت سے دوچار ہو جاتے تھے۔ فلم کے مختلف شعبوں پر بھی ان کی گہری نظر تھی۔

نرم دلی:

ساحرؔ ایک سچے اور کھرے انسان تھے۔ انہیں قرآن پاک کی کئی آیات حفظ تھیں اور ترجمہ بھی یاد تھا۔ وہ چڑیوں کو باغ میں جا کر دانہ ڈالتے تھے۔ رمضان میں ملازمین کا خصوصی خیال رکھتے تھے۔ فضول رسموں سے ان کو چڑ تھی۔ انسانوں کے درمیان فرق رکھنا ان کو پسند نہ تھا اور وہ سائیکل رکشہ جسے انسان کھینچتے تھے، اس پر کبھی سوار نہیں ہوتے تھے۔ ملازمین سے ہمیشہ عزت سے پیش آتے تھے۔ سگریٹ ان کی من پسند تھی۔ سفید یا کریم کلر کے کپڑے پہنتے تھے۔ ناشتے کے دوران اخبار بینی اور تبصرے ہوتے تھے۔ آملیٹ، پراٹھے اور پوریاں ان کی من پسند خوراک تھی۔ انور سلطانہ کی بہن سرور سلطانہ کے بقول جانور بھی ساحرؔ سے پیار کرتے تھے۔

ہندوستان کے سچے سپوت:

ساحرؔ سچے ہندوستانی سپوت تھے۔ ہندوستان کے باشندے گنگا جمنی تہذیب کے پروردہ ہیں۔ ساحرؔ کی شاعری بھی اسی کی امین ہے۔ مثال کے طور پر

تو ہندو بنے گا نہ مسلمان بنے گا
انسان کی اولاد ہے، انسان بنے گا
سنسار سے بھاگے پھرتے ہو، بھگوان کو تم کیا پاؤ گے
اس لوک کو بھی اپنا نہ سکے، اُس لوک میں بھی پچھتاؤ گے

ساحر نے جتنے بھجن لکھے ہیں وہ اپنے آپ میں معرکتہ الآرا ہیں۔ ساحر نے کوئی بارہ بھجن ایسے لکھے ہیں جو انہیں اس مٹی کے سچے سپوت ہونے پر دال کرتے ہیں:

۱۔ تورا من درپن کہلائے ۔۲۔ روم روم میں بسنے والے رام ۔۳۔ سنسار سے بھاگے پھرتے ہو، وغیرہ وغیرہ۔ یہاں ہم دو ایک بند ان کے بھجنوں سے پیش کر رہے ہیں جن میں زندگی اور زندہ رہنے کے اسباق نمایاں ہیں، ایک پاک اور شفاف زندگی جس سے آتما اور پرماتما دونوں خوش ہوتے ہیں

(۱)

تیری کرم کہانی تیری آتما بھی جانے پرماتما بھی جانے
کہاں چھپائے گا رے پرانی
کتنے ہی پردوں میں پاپ کمائے تو
کتنے ہی جتنوں سے بھید چھپائے تو
بھلے، برے کی کہانی۔۔۔ تیری آتما بھی جانے پرماتما بھی جانے
جگ جسے کہتے ہیں، کرموں کی کھیتی ہے
جیسا کوئی بوئے اسے، ویسا پھل دیتی ہے
تو نے بویا کیا تھا پرانی۔۔۔ تیری آتما بھی جانے، پرماتما بھی جانے

(۲)

تورا من درپن کہلائے
من ہی ایشور، من ہی دیوتا، من سے بڑا نہ کوئے
من اجیارا جب جب ہوئے، جگ اجیارا ہوئے
اس اجلے درپن پر پرانی، دھول نہ جمنے پائے

(۳)

اللہ تیرو نام، ایشور تیرو نام
سب کو سنمتی دے بھگوان
اس دھرتی کا روپ نہ اجڑے، پیار کی ٹھنڈی دھوپ نہ اجڑے
سب کو ملے داتا، سکھ کا وردان
او سارے جگ کے رکھوالے نربل کو بل دینے والے
بلوانوں کو دے دے گیان

ساحر ہمیشہ ہندوستان کے گن گاتے رہے اور کہتے رہے کہ 'ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں؟' وہ اپنے نغموں میں انسانیت کے گن گاتے رہے۔ ہندوستانی عورت کے بارے میں دردمندانہ نظمیں لکھتے رہے۔ ان کی نظم 'پرچھائیاں' اس زمین سے اٹوٹ وابستگی کی ایک بین مثال اور شاہکار ہے۔

شعری مجموعے:

ساحر کی تصانیف میں 'تلخیاں' اردو، ہندی ایڈیشن 'پرچھائیاں'، 'گاتا جائے بنجارہ' اور 'آؤ کہ کوئی خواب بُنیں' شامل ہیں۔ ایک وقت وہ بھی آیا جب گورنمنٹ کالج لدھیانہ جس نے ساحر کو اپنے ادارے سے نکال باہر کیا تھا، اس نے ۱۹۷۰ میں صد سالہ تقریبات منائیں تو ساحر لدھیانوی کو گولڈ میڈل دیا اور انہوں نے یہ نظم اپنی مادرِ علمی کے لئے لکھی

اے سرزمینِ پاک کے یارانِ نیک نام
با صد خلوص شاعرِ آوارہ کا سلام

اعزاز:

۱۹۷۱ میں حکومت ہند کی طرف سے ساحر کو 'پدم شری'، ۱۹۷۲ میں 'آؤ کہ کوئی خواب

بمبئی' پر مہاراشٹر اردو اکیڈمی ایوارڈ، سوویت لینڈ نہرو ایوارڈ، ۱۹۷۳ میں اور ۱۹۷۳ ہی میں مہاراشٹر اسٹیٹ لٹریری ایوارڈ سے نوازا گیا۔ نہرو پر لکھی ساحرؔ کی نظم سٹی پارک، کرنال میں جواہر لعل نہرو کی یادگار کے نیچے کندہ ہے۔ ان کی شاعری کا کئی زبانوں میں ترجمہ ہو چکا ہے۔ سول لائن لدھیانہ میں ایک سڑک ۱۹۷۵ میں ساحرؔ کے نام سے منسوب کی گئی۔ کشمیر کی بلند چوٹیوں پر ایک فوجی چوٹی کا نام بھی ان سے منسوب ہے۔ رسالہ سویرا (شمارہ ا۔۱۹۴۶۔ ص ۶، نذیر چودھری) میں ساحرؔ لدھیانوی پر ایک اقتباس شامل ہے:

> ''ہم سب اسے آوارہ کہتے ہیں۔ اس کی یہ آوارگی اضطرابی بلند مزاجی کی حامل ہے۔ ورنہ اس کا ایک مخصوص نشطہ نگاہ ہے جو زمین اور آسمان کا مقامِ اتصال ہے۔ ساحرؔ کسی فلسفے کو جب شعری قالب بخشتا ہے تو اس کا وہ مخصوص نقطہ اتنا نمایاں، واضح، انفرادی اور شور انگیز ہو جاتا ہے کہ بڑے بڑے قائل ہو کر رہ جاتے ہیں۔ اس کے فن میں عوام کی طرف براہ راست اپیل ہوتی ہے۔ ایک جاگیر دار کا بیٹا جاگیرداری پر لکھتا ہے تو اس میں تلخی اپنی مکمل سچائی کے ساتھ ابھرتی ہے۔''

## آخری ایام:

ساحرؔ کی والدہ سردار بیگم ۳۱ رجولائی ۱۹۷۶ کو انتقال کر گئی تھیں۔ والدہ کے انتقال کے بعد وہ ٹوٹ پھوٹ گئے اور عارضۂ قلب میں مبتلا ہونے کے بعد بہت بدل گئے تھے۔ اور آخر کار ۲۵ راکتوبر ۱۹۸۰ کو ممبئی میں ۵۹ سال ۷ ماہ ۱۷ دن زندہ رہنے کے بعد خالقِ حقیقی سے جا ملے۔ ساحرؔ اپنے بارے میں کہا کرتے تھے

میں ہر اک پل کا شاعر ہوں
ہر اک پل مری جوانی ہے
ہر اک پل میری ہستی ہے
ہر اک پل مری کہانی ہے

## قرض ہم پر بچا ہے ساحر کا:

ساحرلدھیانوی کی شاعری نسلوں کی بہتر اور یکجہتی پرور زندگی کا زندہ پیام رکھتی ہے جس پر گردشِ زمانہ کا کوئی اثر نہیں۔ ان کے اشعار میں موجود زندگی کو بہتر بنانے کے پیام کی حرارت کسی موسم اور کسی وقت کم نہیں ہوتی۔ اس لیے جو کام جو ہمارے ذمہ رہ گئے ہیں ابھی ان میں چند حسب ذیل ہیں:

۱۔ ان کی قیام گاہ 'پرچھائیاں' کو حکومت ایک نیشنل میوزیم میں تبدیل کرسکتی ہے جہاں ساحر سے متعلق ہر چیز محفوظ اور نسلوں کے استفادے کے لیے رکھی جاسکتی ہے۔

۲۔ ان کا غیر مطبوعہ کلام اور ان سے متعلق تحریروں کو محفوظ کرنے کے اقدامات کیے جائیں۔

۳۔ ہندوستان کی کسی بھی جامعہ میں 'ساحر چیئر' موجود نہیں ہے۔ مستقل اساس پر یہ قائم کی جائے۔ تاکہ ساحر پر تحقیق وتنقید کے کاموں کے علاوہ ان کے پیام کی قومی وعالمی ترسیل کے امور بہتر اور منظم انداز میں انجام دیے جاسکیں۔

۴۔ ہندوستان کے تمام سطح کے تعلیمی نصاب میں ساحر کے کلام کو حسب مراتب شامل کیا جانا چاہیے تاکہ ہر عمر اور سطح فکر کے طالب علم ساحر سے متعارف ہوسکیں اور ان کے پیام سے آشنا ہوکر اس کی ترسیل کا ذریعہ بن سکیں۔

۵۔ ساحر کے گیتوں کی رائلٹی جو آج بھی کروڑہا روپے سالانہ ہوتی ہے، ساحر نیشنل میوزیم کے انتظام وانصرام میں صرف کی جاسکتی ہے، جس سے حکومتوں کو بھی کوئی دقت نہیں ہوگی۔ صرف اسی رائلٹی سے ساحر کا پیام عالمی سطح پر بہترین انداز میں پہنچایا جاسکتا ہے۔



ڈاکٹر سلمان عابد: جامعہ عثمانیہ میں اردو کے ایسوسی ایٹ پروفیسر رہ چکے ہیں۔ گذشتہ دو دہوں سے 'ساحرلدھیانوی جینئس گلوبل ریسرچ کونسل' کے بانی ہیں۔ آج کل صحافتی شعبے سے وابستہ اور کیریر گائیڈنس کے کالم نویس ہیں۔ ان کا تعلق حیدرآباد دکن سے ہے۔

ڈاکٹر نغمہ جائسی

# ساحر کی غزلیہ شاعری

یوں تو ترقی پسند تحریک سے وابستہ بیشتر شعراء نے اپنے نظریات کی تکمیل کے لیے نظم کو وسیلہ بنایا۔ مگر کچھ عرصہ بعد انہیں غزل کی معنویت کا اندازہ ہوا تو ان شعراء کا مزاج اور فکر غزل کی طرف مائل ہوئے۔ حالانکہ شروع میں ان کی تعداد کچھ کم تھی لیکن لوگ ساتھ ہوتے گئے اور کارواں بنتا گیا۔ مگر کچھ ایسے بھی ترقی پسند شاعر تھے جنھوں نے شروع سے آخر تک غزل کا دامن کبھی نہ چھوڑا اور غزل سے ہی اپنی شناخت بنائی۔ حالانکہ انہیں نظم گو شعراء کے مقابلے زیادہ شہرت نہ مل سکی پھر بھی یہ مقبولیت سے بے پروا غزل کی خدمت کرتے رہے۔

غزل جو پہلے جاگیرداروں کی میراث سمجھ کر ترقی پسندوں کے درمیان نظر انداز کی جانے لگی تھی اور اس میں پہلے کی طرح سبک روی، نرمی اور آہستگی نہیں رہی تھی بلکہ شوخی، تیکھاپن، کلاسیکیت سے گریز، روزمرہ کی زبان، نئی نئی علامتوں اور تلاشِ حق نے جگہ بنالی تھی۔ یہ ضرور ہے کہ اس میں بے اعتدالی ہوئی مگر دھیرے دھیرے اس نے اپنا توازن برقرار کرلیا اور غزل جو اَب تک سماجی، سیاسی، تہذیبی اور قومی خیالات اور اقبالؔ کے فکر و فلسفہ سے آگے نہ بڑھ سکی تھی جبکہ کچھ نئے تجربات کی خواہش مند ضرور تھی اور ترقی پسند شعراء اس کام کو یوں بھی کررہے تھے۔ اس لئے ان شعراء نے اس میں کچھ ایسی جہتیں تلاش کیں جو پہلے بھی حالیؔ، چکبستؔ اور حسرتؔ وغیرہ کے یہاں موجود تو تھیں مگر ترقی پسند شعراء کو ان جہتوں کو واضح شکل دینے اور انہیں ضرورت کے مطابق رائج کرنے کی خاص ضرورت تھی۔

یہ خیالات غزل میں وطن دوستی اور آزادی کی جنگ کے لئے استعمال کیے جانے والے انقلابی آہنگ (اگرچہ یہ انقلاب رومانی تھا)، اقتصادی مسائل، عوامی وابستگی اور طبقاتی

کشمکش پر غور کرنے کی دعوت دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ سب نظم کے خاص موضوع تھے مگر ترقی پسند شعراء نے انہیں غزل میں سمیٹ کر غزل کو نئی جاذبیت عطا کی۔

ترقی پسند ادیب متحرک فکر، قومی نظریات اور عملی صورتِ حال پر یقین رکھتے ہیں۔ اسی لئے کہا جاتا ہے کہ ان کے یہاں تصوف کو نظر انداز کیا گیا ہے۔ شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ تصوف عوام کو صبر وتحمل کی زندگی بسر کرنے پر مجبور کرتا ہے اور انسان سماجی مسائل پر کوئی احتجاج نہ کر کے مجہول ہو جاتا ہے جبکہ ترقی پسند تحریک نے ایک فعال تحریک کی حیثیت سے سرکشی اور انقلاب کا پرچم اٹھا رکھا تھا۔ یہ جمود کے نہیں، بلکہ مسلسل جدو جہد کے قائل تھے۔ اس لئے انہوں نے حقیقت پسندی، رومانیت اور انقلاب کو اپنا نصب العین بنا کر قوتِ عمل، رجائیت، بلند آہنگی، دورِ جدید کے تجربات وحوادث اور خطیبانہ اسلوب کو غزل میں سمونے کی کوشش کی۔ ان کاوشوں میں کچھ وقت ضرور لگا مگر ان شعراء نے اپنے قدم پیچھے نہیں ہٹائے اور کامیابی حاصل کی۔ بقول ڈاکٹر ممتاز الحق:

> ”ان شعراء کے لئے غزل میں یہ تبدیلی لانا کوئی آسان کام نہیں تھا کیونکہ ایک طرف ان کی وابستگی اور ان کے واضح نظریات تھے تو دوسری سمت ان کے انقلابی اور سرکش موضوعات اور پھر غزل کا مخصوص فن۔“

ترقی پسند شعراء نے جن نظریات کو مدنظر رکھا ان میں ادیب بے فکر ہو کر رومان کی فضا میں محوِ خواب ہو ہی نہیں سکتا۔ کیونکہ ان کے یہاں سماج پر غالب مسائل کی طرف مائل فکر ونظر نے ہی ان کی تحریک کی خاص پہچان بنائی تھی۔ اشتراکی نظریہ نے انہیں ہر مسئلے کو عقل کی کسوٹی پر پرکھنا اور ان کا حل تلاش کرنا سکھایا تھا۔ اس تلاشِ حق میں غزل گو شعراء نے امید کا دامن اپنے ہاتھوں سے چھوٹنے نہیں دیا اور یہی وجہ تھی کہ یہ ہر اُس منفی پہلو کے مخالف تھے جو عقل کے معیار پر پورا نہیں اترتا تھا۔

ترقی پسند شعراء میں فیضؔ، فراقؔ، جذبیؔ، مجازؔ، مجروحؔ، کیفیؔ، سردارؔ، جاں نثار اخترؔ، وامقؔ، مخدومؔ، پرویز شاہدی، اختر انصاری اور ساحرؔ وغیرہ نے جو نئی علامتیں اور تجربے موضوعاتی اعتبار سے غزل میں پیش کئے ان میں حالات کے مدنظر بے قراری اور تڑپ

موجود ہے جو انہیں بے عمل ہو کر بیٹھنے نہیں دیتی۔ اس دور میں غزل کا سرمایہ جو بھی ہے اس میں ادبی و صنفی سطح پر ان شعراء نے کوئی خلا نہیں چھوڑا۔

ساحؔر کی شاعری جب سیاسی، سماجی ماحول میں پروان چڑھی، اسی فضا، ماحول اور اثرات کی روشنی میں ساحؔر کی غزل گوئی کا تعین کیا جاتا ہے۔ بقول خواجہ احمد عباس:

> ''جب میں یہ کہتا ہوں کہ ساحؔر ہمارے ملک کے تین مقبول زندہ شاعروں میں سے ایک ہیں تو یہ بات معمولی نہیں۔ علاوہ ازیں ساحؔر کا فنِ شعر پر عبور، اس کا اندازِ تحریر، اس کا لفظوں کا انتخاب، تشبیہوں اور استعاروں کے استعمال کا سلیقہ اتنا مکمل اور جامع ہے جو دوسرے جدید شعراء کی دسترس سے باہر ہے۔ بزرگ شعراء بھی اسے حقیقی شاعر تسلیم کرتے ہیں اور اس کے شعر تنقید کے معیار پر بھی پورے اترتے ہیں۔''

خواجہ احمد عباس کی اس تحریر سے ساحؔر کے فنِ شاعری کے تمام دریچے کھلتے نظر آتے ہیں۔ ان کی غزلوں کو فکر و فن کی کسوٹی پر پرکھ کر ہی فیصلہ کیا جاسکتا ہے کہ ساحؔر کی غزلیں ترقی پسند غزلیہ شاعری میں کیا مقام رکھتی ہیں اور کہاں اپنی الگ شناخت بناتی ہیں۔

'تلخیاں' میں تیرہ غزلیں ہیں جن میں نو مکمل غزلیں ہیں اور چار، اشعار کے عنوان سے ہیں۔ 'آؤ کہ کوئی خواب بنیں' میں غزل نما تیرہ نظمیں ہیں جنھیں کسی نہ کسی عنوان سے موسوم کر دیا گیا ہے۔ ان کا سانچہ اگرچہ غزل کا سا ہے لیکن عنوانات کی مہر لگ جانے کے سبب انہیں نظم میں شمار کرنا پڑتا ہے۔ 'گاتا جائے بنجارہ' میں بھی محققین کی نظریں غزلوں کو تلاش کر لیتی ہیں لیکن چونکہ یہ ان کی فلمی شاعری میں شمار کی جاتی ہیں اس لئے ان کا ذکر ساحؔر کی نغمہ نگاری کے تحت کیا جائے گا۔ پھر بھی عنوانات و نغمہ نگاری کے تحت شمار کی جانے والی ساحؔر کی غزلوں کے رموز و نکات کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ اس لئے 'تلخیاں' کی تعداد سے دیکھا جائے تو ساحؔر کی غزلیں خال خال ہی نظر آئیں گی مگر تینوں مجموعوں کی تعداد پر غور کیا جائے تو اتنی غزلیں بہر حال ہو جاتی ہیں کہ ان غزلوں کے فن و شعور پر غور کیا جاسکتا ہے۔ بقول سلیمان اطہر جاوید:

"ظاہر ہے یہ تعداد ایسی زیادہ نہیں لیکن معنویت اور کیفیت کے اعتبار سے ساحر کی غزلیں پڑھنے والوں کی توجہ اپنی طرف منعطف کر لیتی ہیں اور ان میں سے کئی ایک کو اردو غزل کے کسی بھی انتخاب میں جگہ مل سکتی ہے۔"

ساحر کے یہاں غزل اپنے تمام لوازم کے ساتھ غزل ہی رہتی ہے۔ جس میں کلاسیکیت، رومانیت، تجربات و مشاہدات کی آمیزش، سیاسی و سماجی کشمکش اور ترکِ الفت کے تاثر کو سہل پسندی کے ساتھ پیش کرنے کی کامیاب کوشش کی گئی ہے۔ وہ بندھے ٹکے استعارات و علائم سے استفادہ نہیں کرتے بلکہ نئی تشبیہات و علائم کو ضرورت کے تحت استعمال کرتے ہیں۔ ان کی غزلوں کی تازگی، نغمگی، تغزل اور تاثیر آفرینی نے مجموعی طور پر تازگی اور نیا پن پیدا کیا ہے۔ سب سے بڑا وصف یہ ہے کہ ساحر غزل کی فضا کو منتشر نہیں ہونے دیتے۔ ظفر ادیب کے یہ الفاظ قابل غور ہیں:

"وہ غزل میں خاصی بات بنائے رکھتے ہیں اور فضا کو غیر غزلیہ محسوس نہیں ہونے دیتے۔"

ساحر کی رومانی نظموں کی طرح غزلیں بھی "میں تصوف کے مراحل کا نہیں ہوں قائل" کہتے ہوئے اپنا سفر طے کرتی ہیں۔ یہی ان کی غزلوں کی تعمیر کا حصہ بھی ہے اور ارتقائی منزلوں پر پہنچانے کا آلہ بھی۔ کبھی کبھی موضوعات کا تنوع بھی غزل کے اشعار کو کئی حصوں میں بانٹ کر غزل کی فضا اور معنی کو منتشر کر دیتا ہے۔ ساحر کی غزلیں موضوعات کے تنوع کے لحاظ سے محدود رہ کر اشعار کی تازگی، سادگی، سنجیدگی و پرکاری کو برقرار رکھتی ہیں۔ ارسطو نے شاعری کی عظمت کا راز بلند سنجیدگی کو بتایا ہے اور یہ سنجیدگی ساحر کے یہاں شروع سے آخر تک برقرار رہتی ہے۔ مثلاً یہ غزل ؎

محبت ترک کی میں نے گریباں سی لیا میں نے
زمانے اب تو خوش ہو زہر یہ بھی پی لیا میں نے

ساحر کا عشق ایک ناکام عشق ہے اس لئے ان کی غزلوں میں ناکامیٔ عشق کا سوز و

گداز اور ایک مخصوص قسم کی اداسی ان کے غزلیہ آہنگ میں رچی بسی نظر آتی ہے اس کے باوصف ان کی نظریاتی وابستگی نے ان کے رومان پر سنجیدگی کا غلاف چڑھا دیا ہے۔

چونکہ زمانے کی گردشیں کسی کو چند لمحے سکون کے ساتھ محبوب کی آغوش میں پناہ نہیں لینے دیتیں۔ زمانہ کسی کو دیوانہ وار صحرا بہ صحرا ارمانوں کی لاش اٹھائے بربادیوں کا ماتم کرتے تو دیکھ سکتا ہے مگر کچھ دیر حالات کی سراسیمگی سے نظر چرا کر محبوب کی زلفوں کی چھاؤں میں بیٹھنا نہیں گوارا کر سکتا پھر بھی ساحر اپنے دل کو تسکین دیتے ہیں ؎

ابھی زندہ ہوں لیکن سوچتا رہتا ہوں خلوت میں
کہ اب تک کس تمنا کے سہارے جی لیا میں نے

اس شعر میں لفظ 'خلوت' نے معنی خیزی کی ہے چونکہ زمانے کی بھیڑ کسی کو خلوت میں بیٹھ کر سوچنے کا موقع نہیں دیتی اور خلوت موت کے بعد ہی میسّر آتی ہے لیکن ساحر جیتے جی خلوت کے ایک لمحے میں اپنے جینے کا راز پانا چاہتے ہیں۔ وہ مایوس نہیں ہوتے بلکہ خوش ہو کر فراخ دلی سے کہتے ہیں ؎

انہیں اپنا نہیں سکتا مگر اتنا بھی کیا کم ہے
کہ کچھ مدت حسیں خوابوں میں کھو کر جی لیا میں نے

تلاشِ معاش (جو زندگی کی اصل ضرورت ہے اور حرکت و عمل کی ضمانت بھی) کی جدوجہد اور حالاتِ زمانہ نے شاعر کو بھی متاثر کر رکھا ہے لیکن وہ غم روزگار میں ایسا بھی دیوانہ نہیں کہ ترکِ تعلقات پر آمادہ ہو جائے۔ اس لئے اپنے محبوب سے کہتا ہے ؎

میں، اور تم سے ترکِ محبت کی آرزو
دیوانہ کر دیا ہے غمِ روزگار نے

ساحر کے یہاں تنہائی کا جشن ہے وصال نہیں۔ بلکہ فرقت کے نغمے ہیں جو ہر فکر کو خارجی طور پر تو دھوئیں میں اڑاتے چلے جاتے ہیں مگر داخلی طور پر "ایک نشتر سا رگِ جاں کے قریب آج بھی ہے" ان زخمی جذبات کی کراہ ہجر و فراق کے اشعار میں محسوس ہوتی ہے۔ انہیں ہجر کی عادت پڑ چکی ہے۔ وہ وصال سے اپنے ہجر کو بے لذت نہیں کرنا چاہتے ؎

ہر شے قریب آ کے کشش اپنی کھوگئی
وہ بھی علاجِ شوقِ گریزاں نہ کر سکے

کسی بھی حسین شے کی جستجو اس وقت تک برقرار رہتی ہے جب تک وہ دور ہوتی ہے، قریب آتے ہی اس کی کشش ختم ہونے لگتی ہے کیونکہ اس کی دوری ہی دل ونظر کو اپنی طرف کھینچتی اور متاثر کرتی ہے۔ ساحر یہ کشش اور جستجو ختم نہیں کرنا چاہتے۔ شاید یہی ان کی تنہائی کا فلسفہ ہے۔ جس نے 'ہجوم بادۂ گل' کے باوجود ان کی زندگی میں ایک خلا چھوڑ رکھا تھا۔ ساحر کو تھوڑی دیر کے لئے محسوس ہوا کہ امرتا پریتم اس خلا کو بھر دیں گی مگر وہ تقسیم اور ہجرت کے سانحے میں بچھڑ گئیں اور وہ پھر آرزوؤں کی شمع فروزاں نہ کر سکے۔

کئی مقام پر ساحر کو عشق میں جو دھوکا ہوا اس نے نہ صرف ان کی غزل بلکہ پوری شاعری میں جس طرح حزن وملال کی کیفیت پیدا کی ہے اس نے دل کی ساری تمنائیں اور ولولے چھین لئے۔ پھر ان کے لئے نشاطِ روح کا کوئی بھی سامان بامزہ نہ رہا ؎

ٹوٹا طلسمِ عہدِ محبت کچھ اس طرح
پھر آرزو کی شمع فروزاں نہ کر سکے

کس درجہ دل شکن تھے محبت کے حادثے
ہم زندگی میں پھر کوئی ارماں نہ کر سکے

مایوسیوں نے چھین لئے دل کے ولولے
وہ بھی نشاطِ روح کا ساماں نہ کر سکے

ایک ہی غزل کے ان تین اشعار میں ایک ہی مزاج اور تسلسل ہے۔ آگے چل کر شاعر مستقبل میں محبوب سے بالاتفاق ملاقات ہونے پر اپنا حال اس کی بے بسی سے پوچھنے کا خواہش مند ہے۔ گویا اسے اپنے محبوب کی بے بسی کا بھی خیال ہے ؎

گر زندگی میں مل گئے پھر اتفاق سے
پوچھیں گے اپنا حال تری بے بسی سے ہم

ان دو مصرعوں میں ساحر کی ناکامیٔ عشق کے دل گرفتہ حادثوں کی کہانیاں پوشیدہ

ہیں۔ جہاں شاعر اس امید میں زندہ رہتا ہے کہ جب بھی اس کا محبوب ملے گا وہ اپنا حال ضرور دریافت کرے گا۔ گویا محبوب کی بے بسی شاعر کے گزرے ہوئے بے چین لمحوں کا آئینہ ہوگی جس میں وہ اپنے ارمانوں کی تصویر دیکھے گا ؎

یہ تری یاد ہے یا مری اذیت کوشی
ایک نشتر سا رگِ جاں کے قریب آج بھی ہے

اور جب محبوب اس کا حال دریافت کرتا ہے تو شاعر کہتا ہے ؎

بک گئے جب تیرے لب پھر تجھ کو کیا شکوہ اگر
زندگانی بادہ و ساغر سے بہلائی گئی

لیکن پھر اپنے محبوب کو پریشاں حال، چاکِ گریباں، خاکِ پیرہن دیکھ کر افسوس کرتا ہے ؎

کیسے کیسے چشم عارض گردِ غم سے بجھ گئے
کیسے کیسے پیکروں کی شانِ زیبائی گئی
ہم کریں ترکِ وفا اچھا چلو یوں ہی سہی
اور اگر ترکِ وفا سے بھی نہ رسوائی گئی

ساحر کے یہاں ترکِ الفت کی کیفیت جو لطف پیدا کرتی ہے وہ ان کے صبر و استقلال کی مثال ہے۔ ترکِ محبت کی یہ کیفیت مختلف انداز سے ان کے کلام میں موجود ہے ؎

ہم سے اگر ہے ترکِ تعلق تو کیا ہوا
یارو کوئی تو اُن کی خبر پوچھتے چلو

---

ان کا غم، ان کا تصور، ان کے شکوے اب کہاں
اب تو یہ باتیں بھی اے دل ہو گئیں آئی گئی

یہ شعر جس غزل کا ہے اس کے متعلق ڈاکٹر ظ۔ انصاری اپنے مضمون لکھتے ہیں:

"یہ غزل ایسی ہے کہ اس فن کا جوہر شناس حیرت زدہ رہ جائے۔ یہ غزل پورم پور غزل ہے۔ زبان کا لطف دیتی ہے، اہلِ زبان منجھے ہوئے استادوں کی سی شان رکھتی ہے اور کلاسیکی رس لئے ہوئے ہے۔"

غرضیکہ ساحر کی شاعری کی یہ اداسی غم انگیزی ایک پروقار سنجیدگی عطا کرتی ہے جس میں قدیم شعراء کا کلاسیکی رنگ بھی جھانکتا نظر آتا ہے جو ساحرؔ کے لئے تذکیۂ نفس کا سامان بہم کرتا ہے۔

محبت ہی انسان کو انسان کا درد محسوس کرنے پر آمادہ کرتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عشق کو درد کی روح کہا گیا ہے۔ اگر کسی انسان کی زندگی میں درد نہ ہوتا تو اسے دوسروں کے درد کا احساس بھی نہ ہوتا اور وہ ہر دور سے نا آشنا، صرف اپنی ذات میں جیتا مرتا۔ ہر وہ شئے اور شخص مردہ و بے جان ہے جو دردمند نہ ہو۔ ساحر کا درد شروع تو ان کی ذات سے ہوا لیکن بعد میں کائنات میں پھیل گیا۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی غزلوں میں رنج و غم ہے لیکن اس کا دائرہ وسیع اور سبق آموز ہے۔ جہاں حیات و کائنات کے فلسفے کو جگہ مل جاتی ہے ۔

تنگ آچکے ہیں کشمکشِ زندگی سے ہم
ٹھکرا نہ دیں جہاں کو کہیں بے دلی سے ہم

اس شعر میں شاعر مایوس و رنجیدہ ہے۔ زندگی کی کشمکش نے اس کے تمام خواب بکھیر دیے ہیں۔ وہ اپنوں اور بیگانوں کے فرق کو بھول جانے کا افسوس کرتا ہے اور جب خود کو سنبھال کر اپنی فکر کے دائرے کو سمیٹتا ہے تو اس میں اپنی قوم کے خوابِ غفلت کا احساس جاگتا ہے ۔

مایوسیٔ مآلِ محبت نہ پوچھئے
اپنوں سے پیش آئے ہیں بیگانگی سے ہم
اللہ رے فریبِ مشیت کہ آج تک
دنیا کے ظلم سہتے رہے خامشی سے ہم

ساحر کی یہ بیداری زمانے کو ترقی پذیر بنانے کی ضامن ہے جو کسی خاص نظریہ کو

نصب العین بنا کر ترقی کی بلندیوں کو چھو سکتی ہے۔ کیونکہ ترقی اور تبدیلی کا احساس جب انسان کو بیدار کرتا ہے اور انقلاب کی تیز وتند گرم ہوا چلتی ہے اور امید کی کرنیں احساس کے دریچوں سے جھانکتی ہیں تو شاعر بھی امید ونشاط کا چراغ جلا کر غزل خواں ہو جاتا ہے ۔

اُبھریں گے ایک بار ابھی دل کے ولولے
گو دب گئے ہیں بارِ غمِ زندگی سے ہم

---

اب اے دلِ تباہ ترا کیا خیال ہے
ہم تو چلے تھے کاکلِ گیتی سنوارنے

ساحر کے یہاں امید کی لویں کبھی مدھم نہیں ہوتیں بلکہ شروع سے آخر تک ایک آس باقی رہتی ہے، اسی لئے کہا جاتا ہے کہ ساحر بنیادی طور پر رجائیت پسند ہیں۔ اور حقیقت بھی یہی ہے کیونکہ انہوں نے اپنی پوری شاعری میں بامقصد وباعمل زندگی کا تصور پیش کیا۔ انہیں متحرک زندگی پر اعتماد ہے۔ اس لئے وہ زندگی کی ناکامیوں سے مایوس تو ہوتے ہیں مگر ناامید نہیں۔ کاکلِ گیتی سنوارنے کا جذبہ انہیں جہدِ مستقل کی دعوت دیتا رہتا ہے ۔

کچھ اور بڑھ گئے جو اندھیرے تو کیا ہوا
مایوس تو نہیں ہیں طلوعِ سحر سے ہم

اُمید وخواب کو حقیقت بنانے کے لئے جہد وعمل کا ہونا ضروری ہے۔ شاعر کی آنکھیں ہمیشہ محبوب کی منتظر رہتی ہیں۔ لیکن زمانے نے اس کا نظریۂ انتظار بدل دیا ہے۔ جہاں اسے انقلاب کا انتظار ہے اور تبدیلیٔ زمانہ کی خواہش مند نظریں خوشحالی، امن وارتقا کے لئے بے قرار ہیں ۔

ہوس نصیب نظر کو کہیں قرار نہیں
میں منتظر ہوں مگر تیرا انتظار نہیں

یہ ایک غزل کا مطلع ہے۔ جس کا دوسرا شعر تاریخی اہمیت کا حامل بھی ہے اور غزل کا شاہکار بھی۔ یہ شعر بہت سارے سماجی، تاریخی، فنی، فکری نکتوں کو غزل کے فن میں سموئے ہوئے ہے ۔

ہمیں سے رنگِ گلستاں ہمیں سے رنگِ بہار
ہمیں کو نظمِ گلستاں پر اختیار نہیں

بظاہر یہ شعر سادہ سا ہے۔ یہ بھی سچ ہے کہ ساحر سے قبل فیض نے سیاسی علائم کو غزل کی اصطلاحوں میں عام کر کے اسے ایک نیا اور انقلابی موڑ دے دیا تھا۔ اس لئے بہار، رنگِ گلستاں اور نظامِ گلستاں کے معنیاتی نظام میں ترسیل کا مسئلہ نہیں رہ جاتا۔ لیکن فیض کے اس نظامِ فکر و آہنگ سے قدرے الگ ساحر کے یہاں اضطراب و احتجاج کے جو پہلو نمایاں ہوتے ہیں اور ان میں جو شاعرانہ کیفیت در آتی ہے اور جو سماجی و سیاسی رمزیت پنہاں ہوتی ہے، وہ ساحر کی اپنی اختراع ہے۔ اور یہیں سے ساحر اپنا الگ راستہ بھی بناتے نظر آتے ہیں۔ اسی غزل کے دیگر اشعار میں بھی کم و بیش یہی اسلوب نظر آئے گا۔ مثلاً

ابھی نہ چھیڑ محبت کے گیت اے مطرب
ابھی حیات کا ماحول خوشگوار نہیں

تمہارے عہدِ وفا کو میں عہد کیا سمجھوں
مجھے خود اپنی محبت پہ اعتبار نہیں

نہ جانے کتنے گِلے اس میں مضطرب ہیں ندیم
وہ ایک دل جو کسی کا گلہ گزار نہیں

شاعر کو اپنے محبوب کے عہد و پیاں پر یقین نہیں۔ اس کے دل میں ملک و قوم، اقدار و تہذیب اور زمانے کے تئیں بڑے درد اور گِلے ہیں۔ پھر بھی اس کا صبر و استقلال ہے کہ وہ کسی کا گلہ گذار نہیں۔ اسے خود تعجب ہے کہ زمانے نے اسے کس مقام پر پہنچا دیا ہے جہاں اس کی زندگی پر اس کے محبوب کا بھی حق نہیں رہا۔ حق ہے تو ملک و قوم کا، عوام کا، ان کے جذبہ واحساس کا اور افکار و نظریات کا۔ اس لئے ساحر کہتے ہیں

یہ کس مقام پر پہنچا دیا زمانے نے
کہ اب حیات پہ تیرا بھی اختیار نہیں

یہاں بظاہر حزن و ملال کی کیفیت نے شعر کو نغمگی و تغزل عطا کیا ہے۔ بقول

مجنوں گورکھپوری ؎

''ہم کو اصرار ہے کہ ساحرؔ نظم کہیں یا غزل، ان کے کلام کی سب سے ناگزیر اور ناقابلِ انکار خصوصیت غزلیت یا تغزل ہے۔''

اردو غزل جس نے جدید دور میں رومانیت کے ساتھ بہت سے عصری موضوعات کو سمویا، ان میں سیاسی و سماجی موضوعات نے بھی خاصی جگہ پائی۔ ساحرؔ نے ان موضوعات کے ساتھ نہ صرف نظم، بلکہ غزل میں بھی خاصہ انصاف کیا ہے۔ ان کی نظر میں زلف و رخسار کا حسن نہیں بلکہ محنت کشوں کا پسینہ ہے، محبت کی رفعت بلندی اور حرم و ارم سے بھی آگے کا خواب ہے ؎

نفس کے لوچ میں رم ہی نہیں کچھ اور بھی ہے
حیات ساغر و سم ہی نہیں کچھ اور بھی ہے
تری نگاہ مرے غم کی پاسدار سہی
مری نگاہ میں غم ہی نہیں کچھ اور بھی ہے
نئے جہان بسائے ہیں فکرِ آدم نے
اب اس زمیں پر ارم ہی نہیں کچھ اور بھی ہے

یہ ان چند غزلوں میں سے ایک ہے جس میں ساحرؔ کی فکر نے فن کی معراج کو پالیا ہے۔ اشاریت و ایمائیت کا پاس رکھتے ہوئے ساحرؔ نے جس ''کچھ اور بھی'' کا ذکر کیا ہے قاری کا ذہن اس ''کچھ اور'' کی تلاش میں عمل پیرا ہو جاتا ہے۔ اور جب وہ اس شئے کو کھوج نکالتا ہے تو ساحرؔ کی غزل کی اصل کائنات کو بھی پالیتا ہے اور اس کے فکری آہنگ کو بھی۔ نیز وہ ترقی پسند غزلوں کے مخصوص ایمان اور عرفان کو بھی پالیتا ہے۔ مثال کے طور پر ؎

عقائد وہم ہیں مذہب خیالِ خام ہے ساقی
ازل سے ذہنِ انسان بستۂ اوہام ہے ساقی

لفظ 'ساقی' کو بطور ردیف اردو فارسی کے قدیم اور کلاسیکی شعراء نے کافی استعمال کیا ہے۔ ساحرؔ نے بھی اس ردیف میں جو اشعار کہے ان میں نئی سماجی و سیاسی معنویت پیدا

کرنے کی کوشش کی ہے۔ ان کی پوری غزل میں احتجاج ہے اور کہیں کہیں طنز بھی۔ ساحر جنھوں نے سماج، تہذیب اور نظامِ حکومت سے اپنی شاعری میں بغاوت کی، اس غزل میں ان کے احتجاج کی نوعیت بدل گئی ہے۔ یہاں ان کا احتجاج مذہب اور فرسودہ عقائد کے خلاف ہے۔ مذہب، جس کی بعض اندھی عقیدتوں میں پڑ کر اس کا پیرو کار نقصان اٹھاتا ہے اور اس نقصان کو وہ اپنی کمیوں و غلطیوں کا عذاب سمجھتا ہے۔

ساحر کے کلیات میں اسی مزاج کا ایک اور شعر فطرت سے بغاوت کی شکل میں موجود ہے ؎

فطرت کی مشیت بھی بڑی چیز ہے لیکن
فطرت کسی بے بس کا سہارا نہیں ہوتی

ساحر کا احتجاج خدا سے بھی ہے۔ وہ ظالمانہ سماج کی بنیاد ڈالنے والے انسانوں کو پیدا کرنے کے خلاف ہے۔ یہ جانتے ہوئے بھی کہ ان کا یہ تلخ لہجہ انہیں گنہ گار کر سکتا ہے مگر وہ کسی عذاب سے نہیں ڈرتے۔ کیونکہ انہیں یقین ہے کہ ان کا خدا رحیم و کریم ہے اور وہ ایسے انسانوں کو سزا دیتا ہے جو انسانیت کے دشمن ہوں ؎

جس نے اس دور کے انسان کیے ہوں پیدا
وہی میرا بھی خدا ہو، مجھے منظور نہیں

اس شعر میں ساحر کا اشتراکی رجحان کام کر رہا ہے جو کسی سے نہیں ڈرتا اور ہر ظلم کی بنیاد ڈالنے والے کے خلاف بغاوت کا پرچم بلند کرتا ہے۔ یہ شعر ساحر کے مجموعہ 'آؤ کہ کوئی خواب بنیں' کے پہلے ورق پر بطور سرنامہ درج ہے۔ ساحر کی باغیانہ طبیعت اور جوشیلے اسلوب نے ان کے احتجاج اور سیاسی رجحان میں جہاں گرم جوشی و شدتِ جذبات کو ہوا دی ہے وہیں عصری آگہی نے غم و غصہ اور طنز و تمسخر کی صورت اختیار کر لی ہے۔ وہ اگر ایک طرف ظلم کرنے والوں کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرتے ہیں تو دوسری طرف ظلم سہنے والوں سے بھی خوش نہیں ہیں۔ وہ ان کی بے خبری، بے حسی کو بھی نشانہ بناتے ہیں اور تخلیقی پیکر میں ڈھالتے ہیں ؎

ابھی تک راستے کے پیچ و خم سے دل دھڑکتا ہے
مرا ذوقِ طلب شاید ابھی تک خام ہے ساقی
وہاں بھیجا گیا ہوں چاک کرنے پردۂ شب کو
جہاں ہر صبح کے دامن پہ عکسِ شام ہے ساقی
مرے ساغر میں مئے ہے اور ترے ہاتھوں میں بربط ہے
وطن کی سرزمیں میں بھوک سے کہرام ہے ساقی
زمانہ برسرِ پیکار ہے پُرہول شعلوں سے
ترے لب پر ابھی تک نغمۂ خیاؔم ہے ساقی

ساحرؔ نے ان لوگوں کو اپنے طنز کا نشانہ بنایا ہے جنھیں ساز کی جھنکار میں بھوکے عوام کی آہ سنائی نہیں دیتی۔ ڈاکٹر ظ۔ انصاری اپنے مضمون 'ساحرؔ کی یاد میں' میں اس غزل کے متعلق لکھتے ہیں:

یقین نہیں آتا کہ ساحرؔ نے اس وضع کی غزلیں کہی ہوں گی۔ غزل اول تو یوں ہی مختصر، پھر طبیعت کی روانی اور خیال کی ترتیب اس میں نہیں سماتی۔"

اور ۱۹۴۷ء کے فسادات پر لکھی گئی ساحرؔ کی نظم نما غزل

طرب زاروں پر کیا بیتی، صنم خانوں پہ کیا گزری
دلِ زندہ ترے مرحوم ارمانوں پہ کیا گزری
زمیں نے خون اگلا، آسماں نے آگ برسائی
جب انسانوں کے دن بدلے تو انسانوں پہ کیا گزری
یہ منظر کون سا منظر ہے پہچانا نہیں جاتا
سیہ خانوں سے کچھ پوچھو شبستانوں پہ کیا گزری

تقسیمِ وطن کے فسادات پر لکھی جانے والی یہ ساحرؔ کی بہترین غزل ہے جس میں فرقہ وارانہ منافرت نے سوختہ جانوں کو اپنا نشانہ بنایا ہے۔ پروفیسر نظیر صدیقی لکھتے ہیں:

یہ غزل ۱۹۴۷ء کے فسادات سے متعلق دو چار بہترین شعری تخلیقات میں سے ہے۔ فسادات ایک زمانے تک اُردو شعروادب کا موضوع رہے ہیں۔ اس موضوع نے شاعروں سے شعر تو بہت کہلوائے لیکن اس موضوع پر کامیاب غزلیں دو چار سے زیادہ نہیں۔ ان میں بھی سب سے پہلے ساحر ہی کی متذکرہ غزل یاد آتی ہے۔"

کچھ سیاسی پارٹیاں مذہب کے نام پر عوام کو لڑا کر اپنا مقصد حل کرنا چاہتی تھیں۔ ہمارے ملک کے بھولے بھالے عوام ان کے فریب میں آکر خود کو ایک دوسرے کا دشمن سمجھنے لگے اور اپنے ہی ہم وطنوں کے خون کے پیاسے ہو گئے تھے۔ ایسے ماحول میں مذہب نواز عوام پر جو گزری ساحر اسی کی طرف اشارہ کرتے ہیں ؎

مرا الحاد تو خیر ایک لعنت تھا سو ہے اب تک
مگر اس عالمِ وحشت میں ایمانوں پہ کیا گزری

یہاں ساحر نے بڑی جرأت سے خود کو اشتراکیت کا پیروکار کیا ہے۔ یہ ان کی دقیانوسی مذہبی پالیسیوں سے نفرت اور خود کو بچانے کی کوشش بھی ہے۔ اس شعر کا دوسرا مصرعہ تاریخی اہمیت رکھتا ہے۔ جہاں بھی فرقہ واریت کا غلبہ ہوگا یہ غزل پھر سے اپنا آہنگ بلند کرتی عوام کی روح میں سرایت کر جائے گی۔

انگریزوں نے ہندوستانیوں کے لبوں پر اپنی آمریت کا قفل لگا رکھا تھا۔ ان کے خلاف احتجاج کرنے پر سخت سزا عام تھی۔ اس کے باوجود ساحر کا بے خوف انقلابی مزاج اور حساس طبیعت خاموش نہیں رہ پائی اور ان کے ذہن میں اشرف المخلوقات کی تذلیل دیکھ کر بغاوت واحتجاج کے بلند شعلے بھڑکنے لگتے ہیں ؎

ہر چند مری قوتِ گفتار ہے محبوس
خاموش مگر طبع خود آرا نہیں ہوتی

یا پھر ؎

بھڑکا رہے ہیں آگ لبِ نغمہ گر سے ہم
خاموش کیا رہیں گے زمانے کے ڈر سے ہم

اور ؎

معمورۂ احساس میں ہے حشر سا برپا
انسان کی تذلیل گوارا نہیں ہوتی

ساحر زمانے کے ساتھ خود کو نہیں بدلتے بلکہ زمانے کو بدل دینے کے متمنی ہیں اور ایسا انقلابی فنکار ہی زمانے کو ترقی کی منزلوں پر پہنچا سکتا ہے۔ لیکن افسوس کہ ہندوستانی عوام کے دلوں میں احساسِ بیداری کو جس تیزی سے پیدا ہونا اور اپنا حق حاصل کر لینا چاہیے، وہ نہ ہو سکا۔ اس لئے ساحر کے احساس میں حشر سا برپا ہے ؎

نالاں ہوں میں بیداریٔ احساس کے ہاتھوں
دنیا مرے افکار کی دنیا نہیں ہوتی

لیکن جلد ہی عوام خوابِ غفلت سے بیدار ہوتے ہیں اور جب وہ ساحر کے ساتھ شامل ہو جاتے ہیں تو ان کے جذبۂ انقلاب میں امید کی کرن روشن ہوتی ہے۔ رجائیت کا یہ عنصر ساحر کے یہاں دائمیت اختیار کر چکا ہے ؎

کچھ اور بڑھ گئے جو اندھیرے تو کیا ہوا
مایوس تو نہیں ہیں طلوعِ سحر سے ہم

ساحر بنیادی طور پر مارکسی فکر و نظر کے شاعر ہیں۔ غزل، نظم، گیت سب میں ساحر کا اپنا نظریہ کام کر رہا ہے اور ان کے اپنے نظریہ پر اشتراکی فکر کا پورا اثر ہے۔ اس لئے اشتراکی نظریہ نے ان کی فکر کو نکھارا سنوارا ہے، ان کی نظر میں حق و باطل کے فرق کے لئے تنقیدی شعور پیدا کیا ہے اور وقت کی نزاکتوں کا احساس دلایا ہے۔ اس کی تصدیق ان کے اس شعر سے ہوتی ہے ؎

لے دے کے اپنے پاس فقط اک نظر تو ہے
کیوں دیکھیں زندگی کو کسی کی نظر سے ہم

ساحر کی اس غزل کا یہ بہترین شعر ہے جس میں اشتراکیت اور ترقی پسندی کے

نظریہ سے ان کی وابستگی جھلکتی ہے۔ اس غزل کا ایک شعر فنی و معنوی ہر اعتبار سے ترقی پسندوں کے حوصلے کا اعتراف ہے

مانا کہ اس زمیں کو نہ گلزار کر سکے
کچھ خار کم تو کر گئے گزرے جدھر سے ہم

۱۹۴۷ میں اس سرزمین سے غاصبوں کو ہٹا کر آزادی تو ملی مگر صرف انگریزوں سے۔ طاقت وروں کے ظلم وستم، بے روزگاری، معاشی مسائل، فرقہ پرستی وقدامت پسندی سے نہیں۔ آزادی کے باوجود ترقی پسندوں اور انقلابیوں کو مرحلۂ دار وصلیب سے بھی گزرنا پڑا، جسے دیکھ ساحر خاموش نہیں ہوتے۔ ساحر کی ماحول سے یہ افسردگی نئی تو نہیں مگر نئے انداز سے پیش کی گئی ہے

ہر قدم مرحلۂ دار و صلیب آج بھی ہے
جو کبھی تھا وہی انساں کا نصیب آج بھی ہے
جگمگاتے ہیں افق پر یہ ستارے لیکن
راستہ منزلِ ہستی کا مہیب آج بھی ہے

اس غزل کے آخری شعر میں ساحر نے اپنے باغی رجحان کا ذکر کردیا ہے جو آزادی کے بعد سرد نہیں ہوتا، بلکہ مغرور خداؤں کے خلاف ویسے ہی عمل پیرا رہتا ہے جیسا غلامی کے عہد میں تھا

کون جانے یہ ترا شاعرِ آشفتہ مزاج
کتنے مغرور خداؤں کا رقیب آج بھی ہے

ان مغرور خداؤں سے ساحر کی رقابت کا جذبہ اردو شاعری میں ان کی انفرادیت قائم کرتا ہے۔ خدا کی مشیت سے انسانوں کی بہبود کے لئے ظلم کے خلاف بغاوت کا یہ رجحان کہیں نظر نہیں آتا۔ یہ رجحان اور اجتماعی شعور ترقی پسند نظم میں تو کئی جگہ موجود ہے مگر غزل میں خال خال ہی دکھائی دیتا ہے۔ شاید اس کی وجہ یہ بھی ہے کہ بعض شعراء کے نزدیک یہ میلان غزل کی رومانی فضا کو منتشر کرتا ہے۔ مگر ساحر کے یہاں یہ کیفیت انہیں کائنات و حیات کے متعلق سوچنے پر مجبور کردیتی ہے اور ان کے ہم عصروں میں ان کی الگ شناخت

بناتی ہے۔ساحر کی شاعری کی ایک صفت یہ بھی ہے کہ انہوں نے کہیں بھی (نظم ہو یا غزل) اپنے تخلص کا استعمال نہیں کیا ہے۔تاہم غزل میں ساحر کی تمام خوبیوں کے باوجود اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ غزل میں فنی و جمالیاتی اعتبار سے ساحر کی وہ خدمات نظر نہیں آتیں جو دوسرے ترقی پسند شعراء نے انجام دی ہیں۔ان کی غزلوں میں جمالیاتی اقدار، وسعت افکار اور فنی اظہار کا فقدان بہرحال موجود ہے، جو غزل کو وہ عظمت و وقار نہیں عطا کرتا غزل جس کی اہل ہوتی ہے۔

پھر بھی ساحر کی غزلیں تشبیہہ واستعارے کی سجاوٹ، ردیف وقوافی کی بندش، الفاظ کی تراش خراش، عصری رجحانات، سیاست کی ستم ظریفی، مستقبل کی آرزوؤں، امیدوں اور تمناؤں کا اچھا امتزاج ہیں۔ان کا مخصوص آہنگ، احساس کی گرمی، تجربات کی پختگی اجتماعی شعور اور ذاتی کشمکش نے قاری وناقد کو اس طرح متاثر کیا ہے کہ وہ تھوڑی دیر کے لئے ان کی فنی کوتاہیوں کو بھول کر غزل کے منفرد اور اشتراکی آہنگ میں کھو جاتا ہے۔ساحر کو غزل سے وہ فطری مناسبت نہیں معلوم ہوتی جو نظم سے تھی۔شاید یہی وجہ ہے کہ ساحر کی غزلیں اس معیار پر پوری نہیں اترتیں جس اول صف میں ان کی نظمیں موجود ہیں۔وہ شاید غزل کے فن میں مزید خصوصیتیں اور سرمائے میں اضافہ کر سکتے تھے مگر ہر انسان کی کچھ ذاتی پسند وناپسند اور مزاج و مذاق ہوتے ہیں، فکری وذہنی تقاضے بھی۔اس لئے ساحر نے جو غزلیں کہیں وہ عام اور غزل کی روایت میں بالعموم اور ترقی پسند غزلیہ شاعری میں بالخصوص اضافے کی حیثیت نہ سہی، توجہ کی اہمیت اور قدر وقیمت ضرور رکھتی ہیں۔



ڈاکٹر نغمہ جائسی، ملک محمد جائسی کی سرزمین پر مشرقی یو۔پی۔میں پیدا ہوئیں۔تعلیم الٰہ آباد میں ہوئی۔شعبۂ اردو، الٰہ آباد یونیورسٹی میں مرحوم پروفیسر عقیل رضوی اور پروفیسر علی احمد فاطمی سے ادب شناسی کے اُصول وضوابط سیکھے اور 'ساحرلدھیانوی — حیات وکارنامے' کے موضوع پر ۲۰۰۲ میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی۔نغمہ جائسی ۲۰۰۸ سے دیانند گرلس ڈگری کالج، کانپور میں اسسٹنٹ پروفیسر کے عہدے پر سرگرم ہیں۔

تصانیف: ساحرلدھیانوی — حیات وکارنامے، ساحر بحیثیت فنکار۔

ڈاکٹر عالیہ

# ساحؔر اور بنتِ حوا

عبدالحئی ساحؔر لدھیانوی اپنی ماں سردار بیگم کی اکلوتی اولاد تھے، اس لیے ان کی تمام تر توجہ ساحؔر پر ہی تھی۔ انھوں نے اپنے شوہر چودھری فضل محمد پر مقدمہ بھی اپنے اسی بیٹے کی خاطر دائر کیا تھا۔ چوں کہ ساحؔر کے والد چودھری فضل محمد ایک عیاش قسم کے زمیندار تھے اور انھوں نے صرف اولادِ نرینہ کی خاطر ساحؔر کی ماں سردار بیگم سے ۱۹۲۰ میں گیارہواں نکاح کیا تھا، اس لیے فضل محمد کی جائیداد میں ساحؔر کا حق حاصل کرنا زن وشوہر کے درمیان مقدمے کی وجہ بنا۔ گیارہویں بیوی سے بیٹا ہونے کے باوجود بھی فضل محمد کا رویہ سردار بیگم کے تئیں اچھا نہیں تھا۔ یہی وجہ تھی کہ سردار بیگم اپنے بیٹے کے ساتھ الگ رہیں اور اسے اچھی تعلیم دلائی۔ جواں سال سردار بیگم نے اپنے بیٹے کی پرورش کے لیے بہت سی کلفتیں اٹھائیں جن میں سے ایک تنہائی کی زندگی بسر کرنا بھی ہے۔

ایک مجبور اور بے بس عورت پر مرد اساس معاشرے کا ظلم و جبر ساحؔر نے بچپن سے ہی بہت قریب سے دیکھا۔ شاید اس کا اثر ان کے ذہن پر پڑا اور معاشرے کے دیگر افراد کی طرح ان کی بھی ترحم آمیز نگاہیں اس کمزور طبقہ پر مرکوز رہیں۔ بات طویل ہو جائے گی اگر میں کشور ناہید کی خودنوشت سوانح 'بری عورت کی کتھا' کے عنوان پر سوال اٹھاؤں کہ 'بری عورت کی کتھا' کیوں؟ صرف 'عورت کی کتھا' کیوں نہیں؟ اردو کی ایک بڑی فیمینسٹ شاعرہ خود ہی 'عورت' کا لفظ استعمال کرنے سے پہلے 'بری' کی صفت استعمال کر رہی ہیں! انھوں نے اپنی اس بات کو ثابت کیا ہے کہ: "ہمارے معاشرے میں عورت ایک قالین کی طرح ہے، لوگ اپنے عیش و آرائش اور آسودگی کے لیے قالین بچھاتے ہیں اور پھر اسے پیروں سے روندتے بھی ہیں۔"

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ساحؔر نے عورت کو کس طرح دیکھا ہے؟ حالاں کہ ساحؔر کی

شناخت ایک Feminist شاعر کی حیثیت سے قائم نہیں ہے، پھر بھی ساحؔر نے اپنے کلام میں عورت کو اہم مقام دیا ہے۔ ساحؔر کو اس بات کا بخوبی احساس تھا کہ ان کی ماں نے بڑی محنت و مشقت سے ان کی پرورش کی ہے، یہی وجہ تھی کہ وہ اپنی ماں سے جی جان سے محبت کرتے تھے۔ احمد راہؔی نے لکھا ہے کہ ساحؔر نے زندگی میں صرف ایک عورت سے محبت کی ہے اور وہ عورت ہے: سردار بیگم۔ عورت کی عظمت کا احساس انھیں بچپن سے ہی تھا۔ اسی احساس سے پر ان کی نظم 'عورت' ہے۔ اس نظم کا ایک حصہ ؎

لوگ عورت کو فقط جسم سمجھ لیتے ہیں
روح بھی ہوتی ہے اس میں یہ کہاں سوچتے ہیں
روح کیا ہوتی ہے اس سے انھیں مطلب ہی نہیں
وہ تو بس تن کے تقاضوں کا کہا مانتے ہیں
روح مرجائے تو ہر جسم ہے جلتی ہوئی لاش
اس حقیقت کو سمجھتے ہیں نہ پہچانتے ہیں
کتنی صدیوں سے یہ وحشت کا چلن جاری ہے
کتنی صدیوں سے ہے قائم یہ گناہوں کا رواج
لوگ عورت کی ہر اک چیخ کو نغمہ سمجھیں
وہ قبیلوں کا زمانہ ہو کہ شہروں کا سماج

مندرجہ بالا اشعار سے بخوبی اندازہ ہو جاتا ہے کہ ساحؔر ان لوگوں پر طنز کر رہے ہیں جو عورت کو صرف ایک پر کشش شئے سمجھتے ہیں اور ہندوستان میں یہ چلن صدیوں سے جاری ہے۔ خواہ شہر ہوں یا گاؤں، تقریباً سبھی جگہ عورت پر ظلم و استحصال کی روایت سیکڑوں برس سے چلی آرہی ہے۔ ساحؔر اس ظلم کے خلاف آواز اٹھاتے ہیں اور اس قسم کے لوگوں کو وحشی قرار دیتے ہیں ؎

ہم جو انسانوں کی تہذیب لیے پھرتے ہیں
ہم سا وحشی کوئی جنگل کے درندوں میں نہیں

اور مرد اساس معاشرتی نظام کی مذمت کرتے ہیں۔ پدرشاہی نظام جو ہندوستان میں صدیوں سے قائم ہے، ساحراس کو ناپسندیدہ قرار دیتے ہوئے بلند بانگ لہجے میں کہتے ہیں۔

عورت نے جنم دیا مردوں کو، مردوں نے اسے بازار دیا
جب جی چاہا مسلا کچلا، جب جی چاہا دھتکار دیا
تلتی ہے کہیں دیناروں میں، بکتی ہے کہیں بازاروں میں
ننگی نچوائی جاتی ہے عیاشوں کے درباروں میں
یہ وہ بے عزت چیز ہے جو بٹ جاتی ہے عزت داروں میں
عورت نے جنم دیا مردوں کو، مردوں نے اسے بازار دیا

مردوں کے لیے ہر ظلم روا، عورت کے لیے رونا بھی خطا
مردوں کے لیے ہر عیش کا حق، عورت کے لیے جینا بھی سزا
مردوں کے لیے لاکھوں سیجیں، عورت کے لیے بس ایک چتا
عورت نے جنم دیا مردوں کو، مردوں نے اسے بازار دیا

جن سینوں نے ان کو دودھ دیا، ان سینوں کا بیوپار کیا
جس کوکھ میں ان کا جسم ڈھلا، اس کوکھ کا کاروبار کیا
جس تن سے آئے کونپل بن کر، اُس تن کو ذلیل و خوار کیا
عورت نے جنم دیا مردوں کو، مردوں نے اسے بازار دیا

عورت سنسار کی قسمت ہے، پھر بھی تقدیر کی ہیٹی ہے
اوتار پیمبر جنتی ہے، پھر بھی شیطان کی بیٹی ہے
یہ وہ بدقسمت ماں ہے جو بیٹوں کی سیج پہ لیٹی ہے
عورت نے جنم دیا مردوں کو، مردوں نے اسے بازار دیا

ساحر نے نہ صرف اپنی ماں کو اذیت بھری زندگی گزارتے ہوئے دیکھا بلکہ ان کی نظر سماج میں موجود ان عورتوں پر بھی تھی جو دن بھر محنت مزدوری کر کے اپنا پیٹ پالتی ہیں۔ ساحر کا بچپن اپنی نانی کے یہاں گزرا۔ اس زمانے کا ذکر ان کے دوست حافظ لدھیانوی نے

واضح انداز میں کیا ہے:

''ساحر کی رہائش بالا خانے پر تھی..... مکان کے سامنے چھوٹے چھوٹے کمروں میں کوئلہ چننے والیاں اور مزدوری کرنے والے لوگ رہتے تھے۔ کوئلہ چننے والیاں سارا دن ریلوے لائن پر بکھرے ہوئے کوئلے اکٹھا کرتیں اور دوکاندار کے ہاتھوں بیچتیں۔ ان کا لباس پھٹا ہوتا تھا۔ جسموں پر جابہ جا کوئلوں کی سیاہی پھیلی ہوتی تھی۔ یہ سب غربت کے نشانات، افلاس کی تصویریں، مظلومیت کے پیکر شب و روز ساحر کے سامنے رہتے۔''

(حافظ لدھیانوی، رومان اور انقلاب کا شاعر، مضمون مشمولہ فن اور شخصیت، ساحر لدھیانوی نمبر، بمبئی، صفحہ 132)

چنانچہ ساحر کی شاعری میں ہندوستانی عورت کی بے حرمتی کا شدید احساس ملتا ہے۔ ان کی کئی نظمیں مثلاً 'چکلے'، 'صبحِ نوروز' اور 'سرزمینِ یاس' ہندوستان کے سماجی و تاریخی پس منظر کی عکاس قرار دی جاسکتی ہیں۔ نظم 'صبحِ نوروز' ساحر نے نئے سال کے موقعے پر کہی تھی جس میں اعلیٰ اور نچلے طبقے کی زندگیوں کے فرق کو روشن کیا گیا ہے۔ متموّل لوگوں کے لیے نیا سال بہت سے تحفہ تحائف اور خوشیاں لے کر آتا ہے اس کے برعکس نادار طبقے کے لوگ نئے سال کے پہلے دن بھی بھوک و افلاس سے دوچار رہتے ہیں۔ یہاں تک کہ اناج پیدا کرنے والے ایک کسان کی بیٹی معاشی مجبوریوں کے تحت تونگروں کی ہوس کا شکار بنتی ہے۔ ساحر اس نظم میں اس جانب اشارہ کرتے ہیں۔

نکلی ہے بنگلے کے در سے
اک مفلس دہقان کی بیٹی
افسردہ مرجھائی ہوئی سی
جسم کے دکھتے جوڑ دباتی
آنچل سے سینے کو چھپاتی

مٹھی میں اک نوٹ دبائے
جشن مناؤ سال نو کے

ساحرؔ کی نظم 'چکلے' ان کی مقبول ترین نظموں میں شمار کی جاتی ہے۔ اس نظم میں ساحرؔ نے اپنے دیس کے قحبہ خانوں کی حقیقت کو بہت واضح اور بے باک انداز میں پیش کیا ہے۔ ان کی یہ خوبی ہے کہ جس موضوع پر بھی وہ قلم اٹھاتے ہیں قاری اس کی روح تک سے واقف ہو جاتا ہے۔ نہایت ہی جرأت اور بے باکی کے ساتھ ساحرؔ نے اپنے بوسیدہ معاشرے کی تلخ حقیقتوں کو بے نقاب کیا ہے۔ ساحرؔ کی اس شاہکار نظم کو گرو دت کی فلم 'پیاسا' کے ذریعے عوام تک پہنچایا گیا اور بے پناہ شہرت حاصل ہوئی۔ نظم کے چند اشعار ؎

یہ کوچے یہ نیلام گھر دلکشی کے
یہ لٹتے ہوئے کارواں زندگی کے
کہاں ہیں کہاں ہیں محافظ خودی کے
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

متعفن سے پُر نیم روشن یہ گلیاں
یہ مسلی ہوئی ادھ کھلی زرد کلیاں
یہ بکتی ہوئی کھوکھلی رنگ رلیاں
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

یہ بھوکی نگاہیں حسینوں کی جانب
یہ بڑھتے ہوئے ہاتھ سینوں کی جانب
لپکتے ہوئے پاؤں زینوں کی جانب
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

مدد چاہتی ہے یہ حوا کی بیٹی
یشودھا کی ہم جنس رادھا کی بیٹی
پیمبر کی امت، زلیخا کی بیٹی
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

یہ نظم پڑھ کر قحبہ خانوں کے تمام بدنما منظر آنکھوں کے سامنے پھر جاتے ہیں۔ اس نظم کے ذریعے ساحرؔ نے عوام کو ہندوستانی عورت کی زندگی کی حقیقت سے آشنا کیا ہے جسے پڑھ کر ذہن پر حزن وملال چھا جاتا ہے۔

ساحرؔ ایک سنجیدہ شخصیت کے مالک تھے۔ ان کی زندگی کے مختلف پہلو دیکھنے کو ملتے ہیں۔ ایک طرف تو وہ شاعری میں اتنے بے باک، بلند آہنگ اور واضح ترقی پسند مزاج کے حامل نظر آتے ہیں تو دوسری طرف رومان کے خوشگوار ماحول سے بھی بخوبی آشنا دکھائی دیتے ہیں۔ ساحرؔ کی زندگی میں کئی خواتین آئیں۔ ان کی زندگی کے ہر دور میں کوئی نہ کوئی دوشیزہ یا عورت ان کے شب وروز کا حصہ بنی رہی لیکن ان کی ہر محبت ناکام ہی رہی۔ ساحرؔ کے پہلے عشق کا جو ذکر ملتا ہے وہ لدھیانہ گورنمنٹ کالج کے زمانے کا ہے۔ کالج کی ہی ایک طالبہ پریم چودھری (ڈاکٹر انور ظہیر انصاری نے مہندر چودھری لکھا ہے) ساحرؔ کی زندہ دلی، سیاسی دلچسپیوں اور بے باک تقریروں کی وجہ سے ان پر فدا تھی۔ ساحرؔ کے ترقی پسندانہ سیاسی افکار و نظریات سے وہ بہت متاثر تھی۔ چوں کہ اس کے والد بھی برٹش سامراج کے خلاف تھے اس لیے وہ بھی اسی نظریے کی پیروکار تھی اور سیاست سے دلچسپی رکھتی تھی۔ ساحرؔ جب کالج میں سیاسی تقریریں کرتے تو اسے ایسا معلوم ہوتا کہ پریم چودھری کے احساس وجذبات کو زبان دے دی ہے۔ ساحرؔ اور پریم چودھری کے درمیان قریبی تعلقات قائم ہو چکے تھے اور ساحرؔ کی دیوانگی کی انتہا یہ ہوئی کہ پریم چودھری کے کچھ دن کالج نہ آنے پر اپنی جان خطرے میں ڈال کر وہ اس کے گاؤں تک پہنچ گئے تھے۔ لیکن ساحرؔ کی یہ پہلی محبت زیادہ دنوں تک زندہ نہ رہی۔ پریم چودھری کو تپ دق کے مرض نے اپنی گرفت میں لے لیا اور یہی مرض اُس کے موت کی وجہ بنا۔ ساحرؔ اس سانحے سے شدید غم زدہ ہوئے اور نظم 'مرگھٹ' کہی جوان کے عشقیہ جذبات کی نمائندگی کرتی ہے۔

مرے تصورات کہن کی امیں ہے تو
مرگھٹ کی سرزمین مقدس زمیں ہے تو
اک بے وطن اسیرِ محن کا سلام لے
آزردۂ بہارِ چمن کا سلام لے

فطرت ترے حرم پہ تقدس فشار ہے
تو میرے دل کی خاک کی سرمایہ دار ہے
کوثر میں وہ دھلی ہوئی بانہیں بھی جل گئیں
جو دیکھتیں مجھے اب وہ نگاہیں بھی جل گئیں
معصوم قہقہوں کا ترنم بھی مٹ گیا
جھینپی ہوئی نظر کا تبسم بھی مٹ گیا

اس کے بعد کالج کے ہی زمانے میں ایک لڑکی بریندر کور آئی جس کے ساتھ ساحرؔ کا جذباتی رشتہ قائم ہوا اور دونوں کی محبت کے چرچے عام ہو گئے۔ بریندر کور ایک اعلیٰ سکھ خاندان کی لڑکی تھی جہاں عشق و عاشقی معیوب سمجھی جاتی تھی۔ نہ صرف اس لڑکی کے خاندان میں عشق کرنا جرم تھا بلکہ معاشرہ بھی اسے قبول نہیں کرسکا۔ رسوائی کے خوف سے بریندر کور اس عشق کو آگے نہیں بڑھا سکی اور یقیناً اس کا اثر ساحرؔ کے ذہن میں رہا ہوگا جب انھوں نے اپنے ایک انٹرویو میں کہا تھا:

”ہمارا سماج ایک جنسی سماج ہے۔ یہاں مرد کا بول بالا ہے۔ اس لیے ہمارے یہاں کی عورتیں، مردوں کے ساتھ آزادانہ میل جول نہ رکھ سکنے کی وجہ سے محبت کے گورکھ دھندے سے دور ہی رہتی ہیں، اور اگر کوئی عورت بھولے بھٹکے محبت کر بھی لے تو سماج کی بندش اتنی مشکلات پیدا کردیتی ہیں کہ وہ اکثر بے وفائی کر کے اپنی جان چھڑاتی ہے۔“

(بلونت سنگھ، ہم کہ ٹھہرے اجنبی، انٹرویو مشمولہ فن اور شخصیت، ساحرلدھیانوی نمبر، بمبئی، صفحہ ۷۴)

کالج میں ساحرؔ کی انقلابی اور رومانوی شاعری عروج پر تھی۔ وہ کالج کی یونین میں پیش پیش رہتے تھے اس لیے وہ اس کے صدر منتخب کیے گئے۔ ساحر فکری طور پر روشن خیال، سامراج مخالف اور سیکولر تھے۔ ان کی روشن خیالی نے ہی کالج میں مخلوط تعلیم (Co.Ed) شروع کرنے کی آواز اٹھائی، خوب ہنگامہ آرائی کی اور آخر کار کالج سے نکالے گئے۔ لیکن اب

نوجوان نسل کے لیے ساحرایک ہیرو کا درجہ حاصل کر چکے تھے۔ ساحر کی دلفریب شخصیت ہر نوجوان کو متاثر کرتی تھی۔ یہی زمانہ تھا جب ایشر کوران کی زندگی میں آئی۔ ایشر کور کی آواز جادوئی تھی۔ ساحر کالج اسٹوڈینٹس یونین کے صدر تھے اس لیے انھوں نے کالج کے اسٹیج پر گانے کے لیے اس کی حوصلہ افزائی کی۔ بعدازاں دونوں کی ملاقاتیں عام ہونے لگیں اور اسکینڈل بنانے والوں نے دونوں کی دوستی کو جنگل میں آگ کی طرح پھیلا دیا۔ جس کے سبب ایشر کور کو بہت ملال ہوا اور وہ اداس رہنے لگی۔ اس حوالے سے اظہر جاوید لکھتے ہیں:

> ''محبوب بننا اور کسی مشہور، مقبول اور ہردل عزیز ہستی کا مرکزِ نگاہ ہونا فخر کی بات ہے...... ساحر کالج میں ایک افسانوی کردار بن چکا تھا...... نہ جانے کتنی اس کے قرب کی تمنائی ہوں گی، مگر تاریخ میں تو کسی کسی کا نام ہی آتا ہے۔ ایشر کور بھی اچھے گھرانے کی لڑکی تھی، مگر ایک نسائی حجاب تو رکاوٹ بنتا ہی ہے...... وہ ہوسٹل میں رہتی تھی اور ہم جولیوں کا ہدف بن چکی تھی، اب اس کے ساتھ ساحر کا نام جڑ چکا تھا...... اس نے کچھ کھنچنا اور گریز کرنا شروع کیا...... مرد اس کیفیت سے نہیں گزرتا......
> ایشر کور کے چہرے پر محبت کی بے بسی اور پانے نہ پانے کی اداسی ساحر کو بھی ہلا گئی۔'' (اظہر جاوید، ناکام محبت: ساحرلدھیانوی، دہلی، صفحہ ۵۶)

ایشر کور کی اداسی ہی ساحر کی ایک نظم کا موضوع بنی۔ نظم 'کسی کو اداس دیکھ کر' کے چند مصرعے دیکھیں:

تمھیں اداس سی پاتا ہوں میں کئی دن سے
نہ جانے کون سے صدمے اٹھا رہی ہو تم
وہ شوخیاں وہ تبسم وہ قہقہے نہ رہے
ہر ایک چیز کو حسرت سے دیکھتی ہو تم
چھپا چھپا کے خموشی میں اپنی بے چینی
خود اپنے راز کی تشہیر بن گئی ہو تم

آگے چل کر ساحر اس نظام پر طنز کرتے ہیں جہاں نوجوان دلوں کو محبت کرنے کی آزادی حاصل نہیں ہے، بالخصوص اگر چاہنے والے ہم مذہب و ہم مسلک نہ ہوں۔

مجھے تمھارے تغافل سے کیوں شکایت ہے
مری فنا مرے احساس کا تقاضا ہے
میں جانتا ہوں کہ دنیا کا خوف ہے تم کو
مجھے خبر ہے یہ دنیا عجیب دنیا ہے
یہاں حیات کے پردے میں موت پلتی ہے
شکست ساز کی آواز روحِ نغمہ ہے

جیسا کہ عرض کیا جا چکا ہے کہ ساحر کی زندگی میں کئی خواتین آئیں لیکن مستقل طور پر وہ کسی کے ساتھ نہ رہ سکے۔ ساحر اپنی والدہ کے انتقال (۱۹۷۶) کے بعد اپنے مکان 'پرچھائیاں' میں ماموں زاد بہنوں انور سلطانہ اور سرور شفیع کے ساتھ رہتے تھے۔ ساحر کے انتقال کے بعد اظہر جاوید کو ان کی بہنوں نے بتایا تھا کہ:

"ساحر کی فنی مقبولیت کے علاوہ ہر دور میں کوئی نہ کوئی خاتون اس کی زندگی بنی رہی۔ مجھے انور اور سرور نے بھی بتایا تھا کہ بے شمار لڑکیاں بھائی جان سے فریفتگی میں ملنے آتی رہیں اور دن بھر میں بیسیوں فون کھڑکتے رہتے تھے، لیکن نہ بھائی جان کسی کی حوصلہ افزائی کرتے تھے نہ دل توڑتے تھے...... رکھ رکھاؤ کے ساتھ ایک فاصلہ قائم رکھتے تھے...... ان بہنوں نے یہ بھی کہا کہ ہم آپ کو پورے وثوق سے بتا سکتی ہیں کہ بھائی جان کی زندگی میں کوئی بداعتدالی نہیں تھی...... البتہ اپنی امی کی وفات کے بعد ان کی شراب نوشی میں اضافہ ہو گیا تھا۔"

(اظہر جاوید، ناکام محبت: ساحر لدھیانوی، صفحہ ۴۴)

ساحر لدھیانوی اور امرتا پریتم کی داستانِ محبت اظہر من الشمس ہے۔ حالاں کہ ساحر نے ایسا کوئی ذکر نہیں کیا ہے لیکن امرتا پریتم نے اپنی خودنوشت 'رسیدی ٹکٹ' (۱۹۷۶) میں

شادی شدہ ہونے کے باوجود لاہور کے قیام کے دوران ساحؔر سے اپنی محبت کا بے محابا اظہار کیا ہے۔ جب کہ اظہر جاوید نے لکھا ہے:

''امرتا نے ساحر کے نام کو کیش (Cash) کروایا تھا۔''

(اظہر جاوید، ناکام محبت: ساحر لدھیانوی، صفحہ ۶۳)

لیکنا مرتا پر یہ الزام دور از قیاس ہے کیوں کہ امرتا، ساحؔر سے سینئر تھیں، خوبصورت و خوشحال تھیں اور بطور مصنفہ پنجابی ادب میں اپنا مقام بنا چکی تھیں، جب کہ ساحر لاہور میں ابھی قدم ہی جما رہے تھے۔

ساحؔر اور امرتا کی تعارفی ملاقات 'پریت نگر' میں ہوئی تھی جو پنجاب کے روشن خیال ادیبوں اور فنکاروں کا کمیون (Commune) تھا۔ اس ادارے سے ساحر کا اوّلین مجموعہ 'تلخیاں' (۱۹۴۴) شائع ہوا تھا اور یہیں سے ایک رسالہ 'پریت لڑی' کے نام سے پنجابی، اردو، ہندی اور انگریزی زبانوں میں شائع ہوا کرتا تھا۔ ساحر نے کچھ عرصہ اس رسالے کی ادارت بھی کی۔ دراصل ساحؔر امرتا کی پنجابی نظمیں ترجمہ کر کے اپنے رسالے 'ادب لطیف' میں تعریفی نوٹ کے ساتھ شائع کرتے تھے۔ امرتا کی شخصیت بھی بڑی دلکش تھی۔ ایک تو وہ بے حد حسین، بلونت سنگھ کے الفاظ میں 'ڈبل ڈوز سکھنی' تھیں اور شاعری بھی اچھی کرتی تھیں۔ ان کے فن اور شخصیت کے پرستاروں میں ساحؔر بھی شامل تھے۔ ساحؔر کی نظم 'ایک تصویر رنگ' اسی محبت کی نشانی ہے۔ وہ وقتاً فوقتاً امرتا سے ملنے لاہور میں ان کے گھر جایا کرتے تھے اور ان کی گورمکھی میں لکھی ہوئی نظموں کو لے آتے، پھر کسی گورمکھی جاننے والے کو ڈھونڈتے اور اردو میں ترجمہ کروا کر نہ صرف اپنے رسالے میں شائع کرتے بلکہ اردو کے دوسرے رسائل میں بھی چھپوانے کی سفارشیں کرتے۔ تقسیم کے بعد امرتا دلی چلی آئیں۔ ساحؔر بھی ۱۹۴۸ میں روزگار حاصل کرنے کی غرض سے لاہور سے دلی منتقل ہو گئے اور کچھ عرصہ دلی میں مقیم رہے۔ دلی میں وہ یوسف جامعی کے ادارے حالی پبلیشنگ ہاؤس سے وابستہ ہوئے اور یہیں سے انھوں نے ترقی پسند ماہنامہ 'شاہراہ' جاری کیا۔ ساحر جب تک دلی میں مقیم رہے، امرتا پریتم سے ان کے گہرے مراسم قائم رہے۔ امرتا کی دیوانگی کی حد یہ

تھی کہ جب ساحر ان کے گھر آدھے جلے ہوئے سگریٹ چھوڑ جاتے تو وہ انھیں دوبارہ جلا کر پیتی تھیں۔ اس دیوانگی کی کیفیت جنون جیسی ہوگئی تھی۔ اس کا اندازہ ان کی خودنوشت میں شامل اس واقعے سے بخوبی ہو جاتا ہے:

''ایک دن ساحر آیا تو اسے ہلکا سا بخار چڑھا ہوا تھا۔ اس کے گلے میں درد تھا، سانس میں کھنچاؤ کی سی کیفیت تھی۔ اُس دن اس کے گلے اور چھاتی پر میں نے وِکس ملی تھی۔ کتنی ہی دیر تک ملتی رہی تھی...... اور تب مجھے محسوس ہوا تھا کہ میں اس طرح پیروں پر کھڑے کھڑے پوروں سے، انگلیوں سے اور ہتھیلیوں سے اس کی چھاتی کو ہولے ہولے ملتے ہوئے اپنی پوری عمر گزار سکتی ہوں۔'' (امرتا پریتم، رسیدی ٹکٹ، صفحہ ۳۹)

جب امرتا حاملہ تھیں تو ان کو ایک اور جنون یہ ہوا کہ ساحر کا تصور کرتی رہتی تھیں تا کہ ان کا بچہ ساحر کی شکل کا ہو۔ وہ ساحر کو نہ صرف پسند کرتی تھیں بلکہ اسے اپنا آئیڈیل مانتی تھیں۔ انھوں نے اپنی خودنوشت میں لکھا بھی ہے:

''ساحر اوروں کے لیے محض ایک شاعر تھا لیکن میرے لیے ایک آئیڈیل کا درجہ رکھتا تھا۔'' (امرتا پریتم، رسیدی ٹکٹ، صفحہ ۱۸)

یہی وجہ تھی کہ وہ اپنے بیٹے نوراج کو بھی ایک آئیڈیل کے روپ میں ابھرتے ہوئے دیکھنا چاہتی تھیں۔ امرتا کے اس خواب کی تعبیر سچ ہوگئی۔ ان کے بیٹے نوراج کی شکل واقعی ساحر سے مشابہہ تھی۔ اس بات کا ذکر امرتا نے 'رسیدی ٹکٹ' میں کیا ہے:

''نوراج بالکل ساحر کا ہم شکل ہے۔ ایک بار خود میرے بیٹے نے مجھ سے یہ سوال کیا تو میں نے اسے بتایا، عورت جب حاملہ ہو تو بچے کی تشکیل کے وقت وہ جس ہستی کا سب سے زیادہ تصور کرتی ہے یا اس کی تصویر دیکھتی رہتی ہے، ہونے والا بچہ اسی شکل کا ہوتا ہے...... میں نے نوراج اپنے بیٹے کو کہا۔ ''تمھاری پیدائش کے وقت بھی ایسا ہی ہوا تھا'' ...... تب نوراج نے بڑی معصومیت اور بے ساختگی سے کہا تھا...... ماں، اگر میں

ساحر انکل کا بیٹا بھی ہوتا تو کوئی بات نہیں، میں انھیں بے حد پسند کرتا ہوں........"

لیکن بعض لوگ امرتا پریتم کے اس دعوے کو غیر عقلی تسلیم کرتے ہیں۔ اظہر جاوید نے بھی اس بات پر اعتراض کیا ہے اور لکھا تھا کہ "ہندو، سکھ اور عیسائی عورتیں امید کے دنوں میں مہاراج کرشن، گورونانک، اور یسوع مسیح کی تصویر کو ہر دم دیکھتی رہتی ہیں، پھر آج تک کوئی ان کا ہم شکل کیوں پیدا نہ ہوا.......؟ مسلمان عورتیں بھی گھر میں خوبصورت بچوں کے پوسٹر لٹکائے رکھتی ہیں لیکن اکثر کالے بھجنگ بچے ہی پیدا ہوتے ہیں۔ میں بے شمار لوگوں سے اس مسئلے پر گفتگو کر کے اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ کسی جذباتی لمحوں میں ساحر اور امرتا کا وصل تو ہوا ہوگا...... امرتا اپنے جسم و جاں کی وجہ سے زیادہ Demanding رہی ہوں گی........ بچے کی پیدائش کا عمل تو بہت مختصر ملاپ میں بھی ہو جاتا ہے........"

(اظہر جاوید، ناکام محبت: ساحر لدھیانوی، صفحہ ۶۳)

اس مفروضے کی حقیقت امرتا اور ساحؔر ہی بتا سکتے تھے لیکن یہ راز وہ اپنے ساتھ دوسری دنیا میں لے جا چکے ہیں۔

ساحؔر نے 1950 میں مستقل طور پر دہلی چھوڑ کر بمبئی سکونت اختیار کر لی اور تمام تر توجہ فلمی کریئر میں لگا دی تھی۔ بمبئی کے ابتدائی دنوں میں ساحؔر، کرشن چندر کے گھر رہے، انھوں نے ساحر کی فلمی دنیا میں کامیابی میں اہم رول ادا کیا۔ ساحؔر نے اپنی تخلیقیت اور ترقی پسند نظریے کا اظہار فلمی گیتوں میں بھی کیا۔ انھوں نے اپنے سماجی و سیاسی افکار کو بے حد سلیقے سے فلمی گیتوں کی شکل عطا کی۔ ساحؔر نے فلمی شاعری کے معیار کو عظمت بخشی۔ فلمی دنیا میں ساحؔر کی ملاقات معروف گلوکارہ لتا منگیشکر سے ہوئی۔ لتا منگیشکر نے ساحؔر کے لکھے ہوئے بہت سے گیتوں کو اپنی سریلی آواز دی ہے۔ انھوں نے لتا کے لیے 'تیری آواز' کے عنوان سے ایک نظم بھی لکھی جو پرکاش پنڈت کی ادارت میں دہلی سے شائع ہونے والے رسالے 'فنکار'، میں شائع ہوئی تھی۔

یوں اچانک تیری آواز کہیں سے آئی

جیسے پربت کا جگر چیر کے جھرنا پھوٹے
یا زمینوں کی محبت میں تڑپ کر ناگاہ
آسمانوں سے کوئی شوخ ستارہ ٹوٹے
شہد سا گھل گیا تلخابۂ تنہائی میں
رنگ سا پھیل گیا دل کے سیہ خانے میں
دیر تک یوں تری مستانہ صدائیں گونجیں
جس طرح پھول چٹکنے لگیں ویرانے میں

ساحر کی نظم 'انتظار' بھی اسی دور کی یادگار کہی جاتی ہے، جس کا پہلا شعر ہے۔

چاند مدھم ہے آسماں چپ ہے
نیند کی گود میں جہاں چپ ہے

اس نظم کو فلم میں بھی استعمال کیا گیا ہے جسے بے پناہ مقبولیت ملی۔ تاہم فلموں میں کامیابی کے بعد ساحر کی انا بلند ہونے لگی تو بھولی بھالی اور معمولی شکل وصورت کی فنکارہ لتا منگیشکر سے ان کے اختلافات اس قدر بڑھ گئے کہ دونوں کو الگ ہونا پڑا۔ اس کے بعد ساحر نے کم عمر اور خوبصورت پنجابی گلوکارہ سدھا ملہوترا کو پروموٹ کرنا شروع کردیا۔ ان کے رومانوی تعلقات کے قصے عام ہونے لگے۔ سدھا کی آواز میں لتا جیسا جادو تو نہیں تھا تاہم کچھ اچھے نغمے انھوں نے اس دور میں ضرور گائے۔ خصوصاً ساحر کا لکھا ہوا نغمہ۔

تم مجھے بھول بھی جاؤ تو یہ حق ہے تم کو
میری بات اور ہے میں نے تو محبت کی ہے

مخمور سعیدی نے اس موضوع پر لکھا تھا:

"سدھا ملہوترا اور ساحر کا عشق اخباری سرخیوں کی بھی زینت بنا اور ادبی وفلمی حلقوں میں مہینوں تک اس کے چرچے رہے۔"

(ساحر لدھیانوی ایک مطالعہ، مرتب مخمور سعیدی، صفحہ 28)

لیکن ساحر کا یہ عشق بھی ناکام رہا۔ سدھا کی منگنی بزنس مین گردھر موٹوانی کے ساتھ

ہوگئی۔ ساحر، سدھا کی منگنی میں شریک ہوئے اور بھری محفل میں اپنی مشہور نظم سنائی ۔

چلو اک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں
نہ میں تم سے کوئی امید رکھوں دل نوازی کی
نہ تم میری طرف دیکھو غلط انداز نظروں سے
نہ میرے دل کی دھڑکن لڑکھڑائے میری باتوں میں
نہ ظاہر ہو تمھاری کشمکش کا راز نظروں سے
چلو اک بار پھر سے اجنبی بن جائیں ہم دونوں

اور یہیں پر سدھا اور ساحر کے عشق کا قصہ اختتام کو پہنچتا ہے۔

ساحر کے دوست حمید اختر نے اپنی کتاب 'آشنائیاں کیا کیا' میں ساحر کے خاکے میں ساحر کے ساتھ افسانہ نگار ہاجرہ مسرور کی منگنی کا ذکر کیا ہے:

"جب ہم سب لوگ بمبئی میں تھے تو ہاجرہ مسرور بھی وہیں تھیں اور انجمن ترقی پسند مصنفین کے اجلاس میں باقاعدگی سے شرکت کرتی تھیں۔ وہیں دونوں کی منگنی ہوئی تھی جو ٹوٹ بھی گئی۔"

(بحوالہ اظہر جاوید، ناکام محبت: ساحرلدھیانوی، صفحہ 61)

اس کے علاوہ حیدرآباد دکن میں ایک شادی شدہ عورت ساحر پر فریفتہ ہوگئی تھی۔ حالاں کہ وہ خاتون ایک بچے کی ماں تھی لیکن ساحر جب بھی کسی مشاعرے یا کانفرنس میں سردار جعفری کے ساتھ حیدرآباد جاتے تو وہ خاتون ان سے ملنے آتی اور اپنے شوہر سے طلاق لے کر ان سے شادی کرنا چاہتی تھی۔ اظہر جاوید نے لکھا ہے کہ یہ قصہ ان کو سردار جعفری اور ان کی بیگم سلطانہ جعفری نے سنایا تھا۔ حیرت انگیز بات یہ ہے کہ اس عورت کے شوہر نے بھی اس کو ساحر سے شادی کرنے کی اجازت دے دی تھی۔ انجام یہ ہوا کہ دونوں میاں بیوی اگلے روز نکاح پڑھوانے تک کا وعدہ کر گئے تھے مگر نہ جانے کیا ہوا کہ وہ نہیں آئے اور ساحر نامراد واپس بمبئی لوٹ آئے۔

ساحرلدھیانوی نے جس دور میں شاعری اور سیاسی ایکٹیوزم شروع کیا، وہ انگریزوں کی

غلامی کے خلاف جدو جہد کے ساتھ ساتھ سماج میں اندھ وشواس، چھوا چھوت، فرقہ واریت اور خواتین کے ساتھ جاری صدیوں سے عدم مساوات کے رویّوں کے خلاف آواز اٹھانے کا دور تھا۔ جہاں تک خواتین کے حقوق کے حصول کا سوال تھا تو، مجاؔز ہندوستانی عورت کو پرچم اٹھانے کی تلقین ساحؔر سے پہلے ہی کر چکے تھے اور عورتوں کی احتجاجی آواز کو تقویت پہنچانے کے لیے نذر سجاد حیدر، رشید جہاں اور عصمت چغتائی لگاتار فکشن لکھ رہی تھیں۔ ساحؔر نے اپنی نظموں میں اسی ایجنڈے کو آگے بڑھایا۔ انہوں نے عورتوں کے استحصال اور ان پر روزمرہ کی زندگی میں ہونے والے مظالم کے خلاف آواز تو بلند کی لیکن ذاتی زندگی میں عورت کے سلسلے میں وہ نہ تو مستقل مزاج نظر آتے ہیں اور نہ ہی اسے اپنی زندگی میں وہ مقام دیتے ہیں جس کی وہ مستحق تھی۔

ساحؔر کی ذاتی زندگی میں یکے بعد دیگرے آنے والی خواتین کے بارے میں ان کا رویہ نہایت مایوس کن اور مجہول رہا۔ امرتا پریتم شادی شدہ تھیں لیکن ہاجرہ مسرور، پریم چودھری، ایشر کور، لتا منگیشکر اور سدھا ملہوترا تو غیر شادی شدہ تھیں، بالخصوص سدھا تو نہایت خوبصورت اور پرکشش آواز کی مالک بھی ہیں۔ نہ معلوم ساحؔر ان خواتین کو شریک زندگی کیوں نہ بنا سکے اور ان کے جذبات سے کھیل کر کنارہ کش ہوتے گئے؟ ساحؔر کو اپنی مظلوم ماں سردار بیگم سے عقیدت کی حد تک محبت تھی لیکن ماں تو ساحؔر کی زندگی کو آباد دیکھنا چاہتی ہے۔ پھر بھی ساحر تمام زندگی اپنے نزدیک آنے والی خواتین کو اپنانے سے گریز کرتے رہے۔ ماں سے اس قدر عقیدت و محبت رکھنے والا دوسری عورتوں کے تئیں اس طرح کا رویہ کیوں اپنا رہا تھا؟ حالانکہ ساحؔر کی نظمیں اس امر کی شاہد ہیں کہ وہ عورت کے تئیں ہمدردی کا جذبہ رکھتے تھے، ہندوستانی معاشرے میں انھیں عزت و عظمت کا درجہ دینا چاہتے تھے اور پدرشاہی نظام میں عورتوں کو مردوں کے برابر دیکھنے کے خواہاں تھے، لیکن وہ عملی طور پر ایسا نہیں کر سکے۔ یہ نہ صرف غور و فکر کا مقام معلوم ہوتا ہے بلکہ غیر فطری بھی دکھائی دیتا ہے۔ ساحؔر کے اس غیر فطری طرز فکر کی نفسیاتی وجوہات ہو سکتی ہیں لیکن مغربی ممالک کی طرح اردو میں ادیبوں اور شاعروں کے میڈیکل ریکارڈ دستیاب نہیں ہیں۔ حالانکہ فیض احمد فیض کا میڈیکل ریکارڈ ڈاکٹر تقی

عابدی نے مرتب کیا ہے اور ڈاکٹر عبدالجلیل نے غالب کے امراض پر لکھا تھا۔ بمبئی کے ڈاکٹر کپور، ساحر کے معالج تھے، جن سے ساحر نے اپنی وفات بروز ۲۵ر اکتوبر ۱۹۸۰ کو کہا تھا کہ "ڈاکٹر کپور، میں مرنا نہیں چاہتا۔" اس معالجے کی تفصیل جاننے کے لیے ان کا معالجاتی گوشوارہ بھی اب دستیاب نہیں ہوسکتا۔

اس صورت میں یہ کہنا مشکل ہے کہ ساحر کے ذہنی ونفسیاتی مسائل کیا تھے اور وہ اپنی نزدیکی خواتین سے کنارہ کشی کیوں اختیار کر لیتے تھے۔ کیا وہ نفسیاتی طور پر ناکام انسان تھے یا عملی طور پر؟

یہ ایک ایسا سوال ہے جس کا جواب تلاش کیے جانے کی ضرورت ہے۔



ڈاکٹر عالیہ کی پیدائش دہلی میں اور اعلیٰ تعلیم دہلی یونیورسٹی کے شعبۂ اردو سے ہوئی۔ انہوں نے 'پاکستان میں اردو غزل' کے موضوع پر پی ایچ۔ ڈی۔ کی ڈگری حاصل کی ہے۔ اکثر ادبی رسائل میں ان کے مضامین اور نظمیں شائع ہوتی رہتی ہیں، سیمناروں میں بھی شرکت کرتی ہیں۔ ڈاکٹر عالیہ کے مضامین اور مقالات میں تانیثی مسائل کی گونج واضح طور پر سنائی دیتی ہے، لیکن اُن کے موضوعات میں تنوع ہے۔

ڈاکٹر عالیہ ان دنوں نیشنل کونسل آف ایجوکیشنل ریسرچ اینڈ ٹریننگ سے بطور ایڈیٹوریل اسسٹنٹ وابستہ ہیں۔

**تصانیف:** انشراح (۲۰۱۹)، گرد میں اَٹے آئینے (۲۰۲۱)

ناز صدیقی

# ساحر کا اسلوب

## زبان:

ساحر کا شمار اُن چند گنے چنے ترقی پسند شاعروں میں ہوتا ہے، جن کی شاعری میں زبان کا استعمال محض خیالات کی ترسیل، عقائد کی تبلیغ اور سیاسی پروپیگنڈے کے لیے نہیں ہوا بلکہ انہوں نے اسے اپنے محسوسات اور جذبات کی صورت گری کا ایک ذریعہ بنایا ہے۔ ساحر نے تشبیہ واستعارے اور کنایہ کی زبان بھی استعمال کی ہے۔ ساتھ ہی ساتھ اظہار کے بیانیہ اور خطیبانہ پیرایوں سے بھی کام لیا ہے۔ وہ زبان کو اظہار کے ساتھ ترسیل کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔

اسی لیے ساحر کی زبان اور اظہار ترچھا اور پُر پیچ نہیں بلکہ بالعموم راست اور واضح ہوتا ہے۔ ان کے ہاں علامتوں کا استعمال نہیں ملتا اور ذہنی مرکب تمثیلی پیکر ملتے ہیں۔ یہ اکہری سطح کی شاعری ہے۔ اس میں بیانیہ عناصر بھی نمایاں ہیں اس کے باوجود ساحر کی نظمیں سادہ اور سپاٹ نہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ استعاروں اور کنایوں سے بہت زیادہ کام لیتے ہیں لیکن اس طرح کہ ابہام نہیں آنے پاتا۔ ساحر کی شاعری میں اگرچہ ابہام سے پیدا ہونے والے حسن کی کمی ہے اور اس میں تجربے کی گہری سطح بھی نہیں ملتی لیکن وہ جذبے کی شدت، تخّیل کی گلکاریوں اور اسلوب کی دل کشی کے ذریعہ اس کمی کو پورا کرتے ہیں۔ اس کے قطع نظر ساحر کو زبان پر بڑی قدرت حاصل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عجزِ بیان سے پیدا ہونے والے ابہام کا وہ کبھی شکار نہیں ہوئے۔ وہ زبان کا استعمال تخلیقی انداز سے کرتے ہیں اور یہ بات اعلیٰ قوتِ متخیلہ کے بغیر پیدا نہیں ہوتی۔ ساحر کی زبان اور اظہار کے مخصوص پیرایوں کا مطالعہ ان کے اسلوب کی تحسین کے لیے ضروری ہے۔

ان کی شاعری مرصّع سازی ہے جس میں الفاظ نگینوں کی طرح جڑے نظر آتے

ہیں۔ ان کے کلام میں کہیں بھرتی کے یا غیر موزوں الفاظ نہیں ملتے، نہ ہی ناروا تعقید ملتی ہے۔ ان کے مصرعے اور اشعار خوب صورتی کے ساتھ ترشے ترشائے اور ڈھلے ڈھلائے ہوتے ہیں۔ ساحر کی لفظیات میں عام طور پر فارسی اور ہندی الفاظ کا متوازن امتزاج ملتا ہے۔ بعض نظموں میں ہندی لفظیات اور بعض میں فارسی فرہنگ کی کثرت ان نظموں کے جذباتی ماحول اور مجموعی فضا سے مطابقت رکھتی ہے۔ مثال کے طور پر نظم 'آج اور کل' کی لفظیات میں ہندی عنصر غالب نظر آتا ہے۔ بوندیں، بادل، کوی، بنیا، جنتا، برکھا وغیرہ۔ اس کے برخلاف نذرِ کالج اور بعض دوسری نظموں میں فارسی آمیز فرہنگ کی بہتات ملے گی۔

''نذرِ کالج'' کی لفظیات کا نمونہ ملاحظہ ہو:

سرزمینِ پاک، یارانِ نیک نام، شاعرِ آوارہ، وادیِ جمیل، جنتِ خیال، نشاط خیز، دورِ خزاں، ننگِ وطن، حدِ وطن، نغماتِ آتشیں، نشاطِ روح، موردِ الزام۔

لیکن جیسا کہ ہم کہہ چکے ہیں زیادہ تر نظموں میں ہندی اور فارسی الفاظ کا استعمال توازن اور ہم آہنگی کے ساتھ ہوا ہے اور وہ اس طرح باہم شیر و شکر ہو گئے ہیں کہ کہیں پیوند کاری کا احساس نہیں ہوتا۔ نظم نگاری کے لیے ساحر نے جو زبان استعمال کی ہے وہ مجموعی طور پر غزل کی زبان سے مختلف ہے۔ ان کی عشقیہ نظموں میں غزل کی لفظیات ضرور مل جاتی ہے لیکن ساحر کی نظم فیضؔ کی طرح غزل زدہ نہیں ہے۔ محسوس نہیں ہوتا کہ شاعر بنیادی طور پر غزل گو ہے اور غزل کی زبان اور غزل کے آرٹ کو نظم میں برت رہا ہے۔ تاہم غزل کی جو فرہنگ ساحر نے استعمال کی ہے اس کا نمونہ یہ ہے:

سوزِ دل، شمعِ آرزو، مشقِ ستم، تغافل، وفا، فریبِ شوق، جادۂ منزل، بہارِ گلشن، اغیار، فصلِ زنداں، لیکن ایسے الفاظ اور ترکیبیں ساحر کی نظموں میں تلاش کے بعد خال خال ہی نظر آئیں گی۔

ساحر کی شاعری کے مطالعے کے بعد ان کی شاعری کا ایک اور پہلو سامنے آتا ہے وہ یہ کہ انھوں نے غزل اور نظم کے لیے علیحدہ علائم استعمال کیے۔ ساحر نے غزل میں نئے علائم استعمال کیے ہیں اور روزمرہ کے الفاظ کو نئے مطلب اور معانی عطا کیے۔

ساحر نے اپنی اکثر نظموں میں بیانیہ اور ایمائی اسالیب کو یکجا کر دیا ہے اور ان نظموں میں انہوں نے پیکر تراشی سے کام لیا ہے۔ ان پیکروں سے ساحر نے محاکات نگاری اور حکایات طرازی کا کام بڑی ہنر مندی سے لیا ہے۔

## محاکات نگاری اور پیکر تراشی:

قدیم مشرقی تنقید اور اُردو تنقید میں بھی محاکات کو شاعری کے عناصر میں شمار کیا گیا ہے۔ محاکات کا کمال یہ سمجھا جاتا تھا کہ کسی شی یا واقعے یا کیفیت کو اس طرح پیش کیا جائے کہ اس کی تصویر آنکھوں میں پھر جائے۔ تنقید کی جدید اصطلاح میں 'امیجری' جسے پیکر تراشی کہا جاتا ہے، محاکات سے مماثلت رکھتی ہے لیکن ان کے مقاصد میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ پیکر تراشی کا مقصد کسی تجربے کو محسوس بنا دینا ہے۔ بعض شاعروں اور نقادوں نے شاعری کا اصل کام یہ قرار دیا ہے کہ اس میں اشیاء کو ان کے 'شے پن' کے ساتھ پیش کیا جائے۔ ان کے خیال میں شاعری افکار و خیالات کے اظہار کا ذریعہ نہیں ہے۔ عینیت پسند فلسفی اس بات میں یقین نہیں رکھتے کہ اشیاء اپنا وجود رکھتی ہیں۔ فنونِ لطیفہ اصلی پیکر سے از خود تشکیل پاتے اور معصومیت کی ابتدائی عمر میں اُبھرتے ہیں۔ امیجسٹ (Imagist) خود کو پیکروں میں تحلیل کر کے سائنس سے فرار چاہتے ہیں۔ شاعری کے اس نظریے کو پوری طرح قبول نہ بھی کیا جائے تو اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ پیکر شعر کی خاص زبان ہے۔ شاعری میں تمام اجزائے کلام اوصاف نگاری کا کام انجام دیتے ہیں۔ یہاں تک کہ فعل بھی شاعری میں فعل باقی نہیں رہتا بلکہ وہ بھی وصف بن جاتا ہے۔ شاعری میں فعل کا نہ تو حقیقت میں کوئی زمانہ ہوتا ہے نہ ہی کسی معیّن مخاطب کو کچھ کرنے یا نہ کرنے کی ہدایت اس میں ہوتی ہے۔ مثال کے طور پر اقبال کی نظم 'کنارِ راوی' کے اس شعر میں فعل کا زمانہ حال، حقیقی زمانہ حال نہیں ہے

سرِ کنارۂ آبِ رواں کھڑا ہوں میں     خبر نہیں مجھے لیکن کہاں کھڑا ہوں میں

اگر یہ حقیقی زمانے کو ظاہر کرتا تو راوی کے کنارے سے ہٹ جانے کے بعد شاعر اس

کے صیغے کو تبدیل کر دیتا اور 'ہوں' کو 'تھا' سے بدل دیتا۔ اسی طرح نظم 'فرمانِ خدا' میں فرشتوں سے خطاب حقیقت میں خدا کا فرشتوں سے خطاب نہیں ہے بلکہ محض شاعر کا ایک پیرایۂ اظہار ہے۔

اردو میں ترقی پسند تحریک کے زیرِ اثر جس قسم کی سیاسی شاعری کو فروغ ہوا اس میں پیکر تراشی کی گنجائش کم تھی، استعارے اور تشبیہہ سے صرف خیالات کو موثر بنانے اور جذبات کو بھڑکانے کا کام لیا جاتا تھا۔ ساحر نے بیانیہ انداز کے ساتھ پیکروں کی زبان کو بھی اظہار کا وسیلہ بنایا ہے۔ ان کی بعض نظمیں پیکر تراشی کا عمدہ نمونہ پیش کرتی ہیں۔ پیکر تراشی کے لیے ساحر نے استعاروں اور صفات سے زیادہ کام لیا ہے۔

استعارے:

استعارے مختلف قسم کے ہوتے ہیں، استعارے کی ایک عام قسم یہ ہے کہ جس میں مشبہ کو حذف کر کے صرف مشبہ بہ کا ذکر کیا جاتا ہے جیسے غزل کی شاعری میں محبوب کے لیے گل اور شمع کے استعارے ہیں۔ یہ استعارے اسم ہوتے ہیں اور ان کے ساتھ فعل وہ لایا جاتا ہے جس کا تعلق مشبہ سے ہوتا ہے

گل کی جفا بھی دیکھی، دیکھی وفائے بلبل

اس میں جفا اور وفا، محبوب اور عاشق کے افعال ہیں جنھیں گل اور بلبل سے نسبت دی گئی ہے۔ اس قسم کے اسمی استعارے ساحر نے کم استعمال کیے ہیں۔ اُردو غزل کے روایتی استعارے جیسے بہار و خزاں، خار و گل، قفس و آشیاں، گل و بلبل، شمع و پروانہ، ساحل و طوفاں وغیرہ ساحر کے کلام میں نظر نہیں آتے۔ روایتی استعاروں میں سے چند ایک استعارے جیسے سحر، شب، نور، ظلمت وغیرہ استعمال کیے ہیں لیکن فیض کی طرح ان کے تشبیہی علاقے بدل دیے ہیں۔ یہ استعارے جو روشنی اور تاریکی کو ظاہر کرتے ہیں، ترقی پسند شعراء کے کلام میں عام طور پر نئے تشبیہی علاقوں کے ساتھ ملتے ہیں لیکن خود ترقی پسند شعراء نے انہیں اس کثرت کے ساتھ استعمال کیا ہے کہ وہ کلی شے بن گئے ہیں یا اصطلاح کی حیثیت اختیار کر

گئے ہیں۔ ان استعاروں کو مقبول بنانے میں فیضؔ کا بڑا حصہ ہے۔ ساحرؔ نے کہیں کہیں یہ استعارے استعمال کیے ہیں لیکن ان میں بھی ندرت وتنوع پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔ فیضؔ کی طرح ساحرؔ نے ایسے استعاروں کو بندھے ٹکے مفہوم میں بار بار اس طرح نہیں دوہرایا ہے کہ وہ اصطلاح بن جائیں، یہاں تک کہ بعض روایتی استعارے انہوں نے بالکل ہی نئے تشبیہی علاقے کے ساتھ اس طرح استعمال کیے ہیں کہ وہ نظم کے متن اور اس کے مرکزی خیال سے گہرا ربط رکھتے ہیں۔ نظم سے ان کو الگ کر دیا جائے تو یہ کہنا مشکل ہو جاتا ہے کہ ان کا تشبیہی علاقہ کیا ہے اور زندہ استعارے کی اصلی پہچان یہی ہے۔ مثلاً ایک نظم میں انہوں نے 'سیاہ اور سفید' کے استعارے باندھے ہیں جو ایک روایتی پس منظر رکھنے کے علاوہ ترقی پسند شعراء کے ہاں مخصوص اصطلاحی مفہوم بھی رکھتے ہیں۔ ترقی پسند شعراء نے نور اور روشنی کے معروضات کو آزادی، خوش حال اور ترقی پذیر طاقتوں کا استعارہ بنایا ہے۔ اس کے برعکس ظلمت اور اندھیرے کو ظاہر کرنے والے استعارے غلامی، جہل، افلاس اور ظلم کا مفہوم رکھتے ہیں۔ سیاہ وسفید کے استعارے ساحرؔ نے اپنی نظم 'مفاہمت' میں کس طرح استعمال کیے ہیں

نشیبِ ارض پہ ذرّوں کو مشتعل پا کر  بلندیوں پہ سفید اور سیاہ مل ہی گئے
جو یادگار تھے باہم ستیزہ کاری کے  بہ فیضِ وقت وہ دامن کے چاک سل ہی گئے

اس بند میں سیاہ اور سفید کے استعارے ایک سے زیادہ تشبیہی علاقہ رکھتے ہیں جن کو سمجھنے کے لیے اس نظم کے سیاسی پس منظر کو ذہن میں رکھنا ضروری ہے۔ ہندوستان کو آزادی دینے کے تعلق سے انگریز حکمراں ملک کی بڑی سیاسی جماعتوں کے رہنماؤں سے مذاکرات کر رہے تھے تاکہ کسی مفاہمت پر پہنچیں۔ وہ ہندوستان کو آزادی دینے پر اس لیے مجبور ہوئے کہ ہندوستانی عوام کی جدّوجہد شدّت اختیار کر گئی تھی۔ ہندوستان کو آزادی دینے کے ساتھ انگریز یہ چاہتے تھے کہ معاشی استحصال کسی دوسری شکل میں باقی رکھیں۔ پہلے مصرعے میں 'ذرّوں' کا استعارہ ہندوستان کے محنت کش عوام کے لیے لایا گیا ہے۔ رنگ ونسل کے فرق کو ملحوظ رکھا جائے تو سفید کا اشارہ انگریز حکمرانوں اور سیاہ کا اشارہ ہندوستانی

رہنماؤں کی طرف محسوس ہوتا ہے۔ سفید اور سیاہ کو اگر نیکی اور بدی، حق و بدل، مظلوم اور ظالم کا استعارہ سمجھا جائے تو سفید سے مراد ہندوستان کے سیاسی قائدین جو مظلوموں اور آزادی پسندوں کے نمائندوں کی حیثیت سے انگریزی حکومت کے نمائندوں سے آزادی کے مسئلے پر بات چیت کر رہے تھے، اور سیاہ کا استعارہ انگریزی سامراج کے لیے لایا گیا ہے۔ جو ظلم و استحصال کی منفی قدروں کا حامل ہے۔ سیاہ اور سفید کا مل جانا ایک سازش کو ظاہر کرتا ہے جو ہندوستانی عوام کے خلاف کی گئی تھی۔ سیاہ اور سفید کا اختلاط ایک ایسی حالت کو پیش کرتا ہے جو تاریکی اور روشنی کے بین بین ہے۔ ہندوستانیوں کو جو آزادی ملی وہ بھی کچھ اسی نوعیت کی تھی۔ کہنے کو تو انگریزوں کا اقتدار ختم ہو چکا تھا لیکن ان کا معاشی تسلط اب بھی برقرار تھا، گویا سیاہی پوری طرح مٹی نہ تھی۔ اُجالا دھندلایا ہوا تھا۔ سفید اور سیاہ کا مِل جانا کسی قدر کے باقی نہ رہ جانے کے مترادف بھی ہے۔ ان ہی استعاروں کو نظم کے آخری بند میں ایک مرکب پیکر کی صورت میں مرکوز کیا گیا ہے ؎

یہ شاخِ نور جسے ظلمتوں نے سینچا ہے
اگر پھلی تو شراروں کے پھول لائے گی
نہ پھل سکی تو نئی فصلِ گل کے آنے تک
ضمیرِ ارض میں اک زہر چھوڑ جائے گی

گویا یہ آزادی ظلمتوں کی سینچی ہوئی شاخِ نور ہے، اس میں ظلمتوں کا استعارہ انگریز حکمراں ہو سکتے ہیں اور ہندوستان کے سرمایہ دار بھی، جن کے مفادات کا تحفظ کرنے کی ہمارے رہ نماؤں نے کوشش کی۔

ساحر کے وضع کردہ اسمی استعارے بھی ایسی ہی پیچیدہ نوعیت کے حامل ہیں۔ یہ استعارے ان کے تخیل کی تخلیقی قوت اور گہرے سیاسی شعور کے غماز ہیں۔ ذیل میں سادہ اور مرکب اسمی استعاروں کی چند اور مثالیں پیش کی جاتی ہیں ؎

دیکھ! وہ مغربی اُفق کے قریب
آندھیاں پیچ و تاب کھانے لگیں

اور پرانے قمار خانے میں
کہنہ شاطر بہم اُلجھنے لگے

اس بند میں دوسری جنگِ عظیم کے زمانے میں یوروپ کے سرمایہ داروں کی باہمی آویزش کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ انہی استعاروں کے ساتھ کبھی ساحرلدھیانوی صفات کے اضافے کے ساتھ مرکب حسّی پیکر بھی تشکیل دیتے ہیں۔ مثلاً

ریگزاروں میں بگولوں کے سوا کچھ بھی نہیں
سایۂ ابرِ گریزاں سے مجھے کیا لینا

'شکست'

یہ صدیوں سے بے خواب سہمی سی گلیاں
یہ مسلی ہوئی اَدھ کھلی زرد کلیاں

'چکلے'

اے طرب زارِ جوانی کی پریشاں تتلی
تو بھی اک بوئے گرفتار ہے معلوم نہ تھا

'ایک تصویرِ رنگ'

خاک پر رینگنے والے یہ فسردہ ڈھانچے
ان کی نظریں کبھی تلوار بنی ہیں نہ بنیں

'جاگیر'

## تراکیب:

ساحر کے کلام میں زیادہ تر استعارے تراکیب کی صورت میں ملتے ہیں۔ انہوں نے تشبیہی اور توصیفی مرکبات کثرت سے استعمال کیے ہیں۔ خاص طور پر، ہندی اضافت سے بننے والے مرکبات میں انہوں نے نئے نئے پیکر تراشے ہیں، جیسے اُفق کا دریچہ، کہرے کی چادر، رات کا آنگن، عشرتوں کی شہنائی، عظمت کے ستون، شعاعوں کی لکیر، بانہوں کے جال، نغموں کی جھولی، بادلوں کی رِدائیں، آداب کے سانچے، چیخوں کا انبار، سلاخوں کے

شامیانے، جیون کی انگڑائی، صبح کے لشکر، انصاف کے بُت، دل کا سیہ خانہ، رہ گزاروں کے زخم، دھرتی کا آنچل وغیرہ۔

ساحر کے یہاں بعض مرکباتِ اضافی سے بھی استعارے تشکیل پائے ہیں جیسے سانسوں کی تھکن، نگاہوں کا سکوت، ہوا کے نوحے، سڑکوں کی زبان، فضا کی سانس وغیرہ۔

فارسی تراکیب میں ساحر نے تخیل کی تخلیقی قوت سے کم کام لیا ہے۔ فارسی مرکبات جو انہوں نے استعمال کیے ہیں، زیادہ تر روایتی ہیں۔ ان سے کوئی نیا پیکر نہیں بنتا۔ بیشتر فارسی مرکبات کچھ اس طرح کے ہیں: خاکسترِ خاموش، جنتِ خیال، شمعِ آرزو، حسنِ پشیماں، منزلِ ہستی وغیرہ۔ لیکن کہیں کہیں ایسے مرکبات بھی مل جاتے ہیں جن سے ایک نئی تصویر سامنے آتی ہے اور جو ساحر کے مخصوص طرزِ فکر اور طرزِ احساس کا پتہ دیتی ہے۔ مثال کے طور پر یہ تراکیب ملاحظہ ہوں: عروسِ آگہی، بوئے گرفتار، ضابطۂ خودسری، حقوقِ ستم پروری، درگہہ مذہب واخلاق، زعمِ قوتِ فولاد وآہن، طاقِ تادیب، تلخابۂ تنہائی، فصیلِ آتش وآہن وغیرہ۔

اشعارِ ذیل میں تشبیہی اور توصیفی تراکیب کا استعمال ملاحظہ ہو ۔

اے آرزو کے دھندلے خرابو جواب دو
پھر کس کی یاد آئی تھی مجھ کو پکارنے

'غزل'

اس طرف سے گزرے تھے قافلے بہاروں کے
آج تک سلگتے ہیں زخم رہ گزاروں کے

'غزل'

صدیوں سے انسان یہ سنتا آیا ہے
دُکھ کی دھوپ کے آگے سکھ کا سایا ہے

'صدیوں سے'

رواں ہے چھوٹی سی کشتی ہواؤں کے رُخ پر
ندی کے ساز پہ ملاّح گیت گاتا ہے

'پرچھائیاں'

اُفق کے دریچے سے کرنوں نے جھانکا
فضا کھِل گئی راستے مسکرائے

'ایک منظر'

اُف یہ بے درد سیاہی یہ ہوا کے نوحے
کس کو معلوم ہے اس شب کی سحر ہو کہ نہ ہو

'خودکشی سے پہلے'

ملیح چہرے پہ گردِ فسردگی کیسی
بہارِ غازہ سے عارض کو تازگی بخشو

'میں نہیں تو کیا'

سعیِ بقائے شوکتِ اسکندری کی خیر
ماحولِ خشت بار میں شیشہ گری کی خیر

'طرحِ نو'

نورِ سرمایہ سے ہے رُوئے تمدّن کی جِلا
ہم جہاں ہیں وہاں تہذیب نہیں پَل سکتی

'مادام'

## افعال اور تشخّص:

ساحؔر نے پیکر تراشی کے لیے متعلقاتِ فعل کا استعمال بہت کم کیا ہے۔ ان کے کلام میں زیادہ تر متعلقاتِ فعل زمان ومکاں کی وضاحت کے لیے آئے ہیں۔ ایسے متعلقات بہت کم ہیں جن سے فعل کی کوئی حسّی تصویر بنتی ہو۔ البتہ فعل سے تشکیل پانے والے استعارے بکثرت استعمال ہوئے ہیں۔ اس نوع کی پیکر تراشی کی ایک مثال مختصر نظم 'ایک منظر' ہے جس

کا ہم تجزیہ کر آئے ہیں۔ ساحر کے اسلوب کا یہ ایک نمایاں وصف ہے کہ بے جان اشیاء اور کیفیات کے ساتھ وہ ایسے افعال لے آتے ہیں جن سے ان کا تشخص ہو جاتا ہے۔ تشخص بھی استعارے کی ایک شکل ہے۔ اشعارِ ذیل میں اس نوع کے استعارے ملاحظہ ہوں ؎

سُلا گئی تھیں جنھیں تیری ملتفت نظریں
وہ درد جاگ اُٹھے پھر سے لے کے انگڑائی

ہر ایک ہاتھ میں لے کر ہزار آئینے
حیات بند دریچوں سے بھی گزر آئی

'گریز'

سَرد شاخوں میں ہوا چیخ رہی ہے ایسے
روحِ تقدیس و وفا مرثیہ خواں ہو جیسے

'نور جہاں کے مزار پر'

فضائیں سوچ رہی ہیں کہ ابنِ آدم نے
خرد گنوا کے جنوں آزما کے کیا پایا

'نیا سفر ہے پرانے چراغ گل کر دو'

ظلم پروردہ قوانین کے ایوانوں سے
بیڑیاں تکتی ہیں زنجیر صدا دیتی ہے

'بشرطِ استواری'

پینگ بڑھاتی گوری کے ماتھے سے کوندے لپکیں گے
جوہڑ کے ٹھہرے پانی میں تارے آنکھیں جھپکیں گے

'کل اور آج'

کبھی تشخص کی بجائے دوسرے تشبیہی علاقے ہوتے ہیں جن کو استعارے میں ڈھالنے کے لیے کسی اسم کے ساتھ ایسا فعل لایا جاتا ہے جو اس کا اپنا نہیں بلکہ دوسرے اسم کا فعل ہوتا ہے۔ مثلاً ؎

اس طرف سے گزرے تھے قافلے بہاروں کے
آج تک سلگتے ہیں زخم رہ گزاروں کے

غزل

تشخص کی ایک عام صورت وہ ہے جس میں بے جان اشیاء اور کیفیات کو اس طرح مخاطب کیا جاتا ہے جیسے وہ ذی عقل ہوں۔ اس نوع کا تخاطب بیسویں صدی کے اوائل کی نظم نگاری میں عام تھا۔ اقبالؔ کی 'بانگِ درا' والی شاعری اور جوشؔ کی نظموں میں اس کی کثیر مثالیں مل جائیں گی۔ اس اندازِ تخاطب کو اُس دَور میں اتنا فروغ ہوا کہ عام طور پر نظموں کا آغاز ہی ''اے کہ تو'' جیسے خطابیہ الفاظ سے ہوتا تھا۔ ترقی پسند شعراء نے بھی اس اسلوب کو اپنایا۔ ساحرؔ نے اس کے استعمال میں توازن اور سلیقے کا ثبوت دیا ہے

اے آرزو کے دھندلے خرابو جواب دو
پھر کس کی یاد آئی تھی مجھ کو پکارنے
اب اے دلِ تباہ ترا کیا خیال ہے
ہم تو چلے تھے کاکلِ گیتی سنوارنے

غزل

مسکرا اے زمینِ تیرہ و تار
سر اُٹھا اے دبی ہوئی مخلوق

'لمحہ غنیمت'

صفات:

پیکر تراشی میں صفات سے بھی کام لیا جاتا ہے۔ کسی اسم کے ساتھ اس کی اپنی صفات لائی جائیں تو محاکات نگاری ہو جاتی ہے۔ وہ شے زیادہ محسوس بن جائے گی لیکن اگر ایک اسم کے ساتھ دوسرے اسم کی صفت لگائی جائے تو استعارہ وجود میں آئے گا اور نئے معنوی رشتے اُبھریں گے۔ ساحرؔ کے کلام میں صفات کا استعمال زیادہ تر محاکات نگاری کے لیے ہوا ہے اور جہاں ان سے استعارے تشکیل دیے گئے ہیں وہ معنی خیز پیکر بن گئے ہیں۔ اوّل الذکر

کی مثال یہ صفات ہیں:

اندھیاری رات، بھیگی بھیگی سرد ہوا، حجاب آلود نظریں، تبسّم آفریں چہرہ، ملتفت نظریں، سرسراتے ہوئے پردے، منقش درودیوار، ٹوٹا ہوا ساز، جاگتی آنکھیں وغیرہ، استعاراتی صفات کا استعمال ذیل کے اشعار میں دیکھیے

روندی کچلی آوازوں کے شور سے دھرتی گونج اُٹھتی ہے
دُنیا کے انیائے نگر میں حق کی پہلی گونج اُٹھتی ہے

'طلوعِ اشتراکیت'

رات کی سرد خموشی میں ہر اک جھونکے سے
تیرے انفاس ترے جسم کی آنچ آتی ہے

'ہراس'

ڈھونڈتی رہتی ہیں تخیل کی بانہیں تجھ کو
سرد راتوں کی سلگتی ہوئی تنہائی میں

'متاعِ غیر'

صبح کے نور پر تعزیر لگانے کے لیے
شب کی سنگین سیاہی نے دعا مانگی ہے

'بشراطِ استواری'

اور نغموں میں چھپا کر مرے کھوئے ہوئے خواب
میری روٹھی ہوئی نیندوں کو منا لائی ہے

'تیری آواز'

چند گھڑیوں کے لیے ہو کہ ہمیشہ کے لیے
میری جاگی ہوئی راتوں کو سلا جائیں گے

'تیری آواز'

قمقموں کی زہر اُگلتی روشنی
سنگدل پُر ہول دیواروں کے سائے
آہنی بُت، دیو پیکر اجنبی
چیختی چنگھاڑتی خونیں سرائے

'ایک شام'

جانے کب نکھرے سیہ پوش فضا کا جوبن
جانے کب جاگے ستم خوردہ بشر کی تقدیر

'خودکشی سے پہلے'

سہمی سہمی سی فضاؤں میں یہ ویراں مرقد
اتنا خاموش ہے فریاد کناں ہو جیسے

'نورجہاں کے مزار پر'

جیسا کہ ہم ابتدا میں کہہ آئے ہیں کہ ساحر نے اپنی نظموں میں اظہار کے بیانیہ اور ایمائی پیرایوں کو یک جا کر دیا ہے۔ کبھی وہ نظم کا آغاز کسی بیان (Statement) سے کرتے ہیں، جس میں کوئی تشبیہ، استعارہ یا علامت نہیں ہوتی لیکن مصرعوں کے بعد وہ ایما اور اشاروں میں بات کرنے لگتے ہیں۔ یا پیکر تراشی یا محاکات کے ذریعے اپنے جذبات و تجربات کی مرقع کشی کرتے ہیں۔ پھر نظم کچھ آگے بڑھتی ہے، پیکر تراشی کا عمل رُک جاتا ہے اور دوبارہ براہِ راست خیالات کا اظہار ہونے لگتا ہے۔ مثلاً نظم 'بشرطِ استواری' کا آغاز ان مصرعوں سے ہوتا ہے

خونِ جمہور میں بھیگے ہوئے پرچم لے کر
مجھ سے افراد کی شاہی نے وفا مانگی ہے

اور اس بند کے باقی دو مصرعے خالص استعاراتی زبان میں ہیں

صبح کے نور پہ تعزیر لگانے کے لیے
شب کی سنگین سیاہی نے وفا مانگی ہے

کبھی وہ اظہار کے اکہرے اور استعاراتی پیرایوں کو مخلوط کر دیتے ہیں اور اس کی مثال محولہ بالا نظم کا یہ بند ہے

ظلم پروردہ قوانین کے ایوانوں سے
بیڑیاں تکتی ہیں زنجیر صدا دیتی ہے
طاقِ تادیب سے انصاف کے بُت گھورتے ہیں
مسندِ عدل سے شمشیر صدا دیتی ہے

اس طرح ساحر کے کلام میں تشبیہات، استعاراوں اور صفات سے تراشے ہوئے پیکر بکثرت ملتے ہیں۔ لیکن ایسی نظمیں خال خال ہی ہیں جو ایک مکمل حسّی مرقع ہیں۔ بعض نظمیں پیکر تراشی کے عمل سے شروع ہوتی ہیں لیکن بیانیہ عناصر کی وجہ سے نظم کے مختلف پیکر باہم مربوط نہیں ہونے پاتے۔ نظم 'لہو نذر دے رہی ہے حیات' کا آغاز استعاراتی زبان میں ہوتا ہے جن سے چند بصری پیکر نظروں کے سامنے اُبھرتے ہیں

مرے جہاں میں سمن زار ڈھونڈنے والے
یہاں بہار نہیں آتشیں بگولے ہیں
دھنک کے رنگ نہیں سرمئی فضاؤں میں
اُفق سے تا بہ اُفق پھانسیوں کے جھولے ہیں

پھر اسی بند میں یہ اشعار بھی ملتے ہیں جن کا اندازِ بیانیہ ہے

بلند دعویِٰ جمہوریت کے پردے ہیں
فروغِ مجلس و زنداں ہے تازیانے ہیں
بنامِ امن ہیں جنگ و جدل کے منصوبے
بہ شورِ عدل تفاوت کے کارخانے ہیں

اس بند کے آخری شعر کی زبان پھر بدل جاتی ہے

دلوں پہ خوف کے پہرے لبوں پہ قفلِ سکوت
سروں پہ گرم سلاخوں کے شامیانے ہیں

لیکن جیسا کہ ہم کہہ آئے ہیں کہ ساحر کی چند نظموں کی تعمیر مربوط حسّی پیکروں سے

ہوئی ہے۔ مثلاً 'ایک منظر'، 'ایک واقعہ'، 'مفاہمت' وغیرہ۔

ایک سرسری اندازے کے مطابق ساحر کے کلام میں زیادہ تر پیکر حسّی بصارت کو متوجہ کرتے ہیں، ان کے کلام میں رنگوں اور شکلوں کے پیکر بہت کم ہیں۔ اکثر بصری پیکر روشنی اور تاریکی کو ظاہر کرتے ہیں۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ ترقی پسند شعراء نے سماجی اور طبقاتی تضاد اور متخالف اخلاقی قدروں کے اظہار کے لیے زیادہ تر انہیں استعاروں سے کام لیا ہے۔ بصری پیکروں کے بعد لمسی اور سمعی پیکر ملتے ہیں

شاعری میں پیکر، محاکات نگاری کا کام بھی کرتے ہیں لیکن ان کا اصل منصب جذبات و تجربات کو محسوس اور معنی خیز بنانا ہے اس لیے ان کی تشکیل میں استعاروں سے زیادہ تر مدد لی جاتی ہے۔ اس کے برخلاف محاکات نگاری کا تعلق حقیقت نگاری سے ہے اور پیکر تراشی فن کے تاثراتی اور اظہاری دبستانوں سے موانست رکھتی ہے۔

ساحر کی شاعری میں محاکات کی بھی بعض عمدہ مثالیں ملتی ہیں۔ محاکات نگاری کا کمال، جیسا کہ ہم کہہ آئے ہیں خارجی واقعات اور مظاہر کے علاوہ نفسی کیفیات کی تصویر کشی میں دکھائی دیتا ہے۔ ساحر کی محاکات نگاری زندگی کے وسیع مشاہدے، تجربے اور نفسیاتِ انسانی سے آگاہی کے علاوہ گہرے سماجی شعور کا بھی پتہ دیتی ہے۔ اس کی تصدیق ذیل کی مثالوں سے ہوتی ہے ؎

وہ اُجلے دریچوں میں پائل کی چھن چھن
تنفس کی اُلجھن پہ طبلے کی دَھن دَھن
یہ بے رُوح کمروں میں کھانسی کی ٹھن ٹھن
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

یہ پھولوں کے گجرے یہ پیکوں کے چھینٹے
یہ بے باک نظریں، یہ گستاخ فقرے
یہ ڈھلکے بدن اور یہ مدقوق چہرے
ثنا خوانِ تقدیسِ مشرق کہاں ہیں

چکلے۔

اجنبی دیس کے مضبوط گرانڈیل جواں
منھ میں سگریٹ لیے ہاتھوں میں برانڈی کے گلاس
جیب میں نقرئی سکوں کی کھنک

قہقہے مارتے ہنستے ہوئے استادہ ہیں
اجنبی دیس کے مضبوط گرانڈیل جواں

اسی ہوٹل کے قریب
بھوکے مجبور غلاموں کے گروہ
ٹکٹکی باندھ کے تکتے ہوئے اوپر کی طرف
منتظر بیٹھے ہیں اُس ساعتِ نایاب کے، جب
بوٹ کی نوک سے نیچے پھینکے
اجنبی دیس کے بے فکر جوانوں کا گروہ
کوئی سکہ، کوئی سگریٹ، کوئی کیک
یا ڈبل روٹی کے جھوٹے ٹکڑے
چھینا جھپٹی کے مناظر کا مزہ لینے کو
پالتو کتوں کے احساس پہ ہنس دینے کو

— اجنبی محافظ



محترمہ ناز صدیقی پروفیسر مفتی تبسم، حیدرآباد دکن کی اہلیہ تھیں۔ انہوں نے ساحر لدھیانوی پر عثمانیہ یونیورسٹی سے ایم۔فل۔ کی ڈگری حاصل کی تھی۔ اس سلسلے میں انہوں نے بمبئی میں ساحر سے ملاقاتیں اور انٹرویو بھی کیے۔ ۱۹۷۸ میں ان کا یہی مقالہ 'ساحر لدھیانوی — شخص اور شاعر' کے عنوان سے دہلی سے شائع ہوا۔

ناز صدیقی حلقۂ اربابِ ذوق پر عثمانیہ یونیورسٹی سے ڈاکٹریٹ کا مقالہ ترتیب دے رہی تھیں کہ ناگہانی موت کا پیغام آگیا۔

لئیق رضوی

# ساحرؔ کی ادبی صحافت

ساحرؔ لدھیانوی کا بنیادی شناخت نامہ شاعر کے طور پر ہے لیکن کم لوگ جانتے ہیں کہ انہوں نے ادبی صحافت بھی خوب کی ہے۔ ترقی پسند ادبی صحافت کا تشخص قائم کرنے میں ساحرؔ کی خدمات بے پناہ ہے۔ 'سویرا' (لاہور) اور 'شاہراہ' (دہلی) کے انفرادی نقوش ساحرؔ کے رجحان ساز قلم ہی سے عبارت ہیں۔ اول تو ساحرؔ لدھیانوی پر ابھی ویسا کام ہوا ہی نہیں جس کے وہ واقعی حقدار تھے، دویم صحافت میں ان کی خدمات پر تو اچٹتی ہوئی نظر بھی نہیں ڈالی گئی۔

وہ ۲۰ ویں صدی کے نصف اول کا آخری زمانہ تھا۔ جنگِ آزادی فیصلہ کن مراحل میں داخل ہو چکی تھی۔ 'انگریز و بھارت چھوڑو' کا نعرہ پوری آب و تاب کے ساتھ فضاؤں میں گونج رہا تھا۔ ایسے میں ساحرؔ لدھیانوی شاعری کے ساتھ ساتھ صحافت میں بھی سرگرم ہو گئے۔ ابتدا بھی اپنے دور کے نمائندہ ادبی جریدے ماہنامہ 'ادب لطیف' سے ہوئی۔ جلد ہی انہیں ادارتی بورڈ میں شامل کر لیا گیا۔ جنوری ۱۹۴۵ کے شمارے میں احمد ندیم قاسمی کے ساتھ ساحرؔ کا نام بھی بطور اڈیٹر درج ہے۔ دھیان رہے کہ زبان و ادب کے لحاظ سے بھی یہ انتہائی نازک دور تھا۔ ترقی پسند تحریک کے زیرِ اثر ادب میں فکری و فنی تجربوں کا دور دورہ تھا لیکن انقلاب کے بہانے بہت سے لوگ جانے انجانے سیاسی پروپگنڈہ پر اتر آئے تھے۔ سیاسی مسلک کی باتیں ہو رہی تھی۔ یہ سب ناگوار تو بہتوں کو تھا، لیکن نعرۂ احتجاج کی ہمت بڑوں نے ہی کی۔ ساحرؔ کے دورِ ادارت میں ماہنامہ 'ادبِ لطیف' (لاہور) ان میں پیش پیش تھا:

> ''یہ صحیح ہے کہ یہ اردو کا انقلابی اور سیاسی دور ہے اور یہ بھی صحیح ہے کہ ہر شاعر، پختہ شاعر اور ہر افسانہ نگار پختہ افسانہ نگار نہیں کہلایا جا سکتا۔ لیکن

ہمیں یہ کہنے کی اجازت دیجیے کہ اردو کے اکثر نئے نئے ادیبوں نے جدت کو اس شدت سے دماغ پر سوار کر لیا ہے کہ ان کی تخلیقات ذہنی قلابازیوں کے سوا اور کچھ حیثیت نہیں رکھتیں۔ ''کم سے کم الفاظ'' میں ایک خیال کو نظم کرنے کا یہ مطلب نہیں ہونا چاہیے کہ شاعر کے سوا اور کوئی شخص اس نظم کو سمجھ ہی نہ سکے اور حقائقِ زندگی کی ترجمانی کے زعم میں افسانہ نگاروں کو یہ نہیں چاہیے کہ وہ علی الاعلان پروپگنڈا پر اتر آئیں۔ ہم نہایت ادب سے اپنے ذہین دوستوں کی خدمت میں یہ مشورہ پیش کرنا چاہتے ہیں کہ بے شک شاعری میں نئی نئی راہیں نکالیے۔ نئی نئی صورتیں ایجاد کیجیے، نئے نئے سانچے ڈھالیے۔ افسانوں میں ہندوستانیوں کی اجڑی اور لٹی ہوئی زندگیوں کے تذکرے کیجیے۔ جنسی مسائل پر بے خوفی سے قلم فرسائیاں فرمائیے، لیکن خدارا ادب کو مذاق نہ بنائیے۔ اسے پروپگنڈا سے بے نیاز رکھیے۔ اپنے ذہنی عقدوں کو نظم کیجیے لیکن حسن اور صفائی کے ساتھ، معاشرتی اور سیاسی الجھنوں پر رائے زنی فرمائیے مگر فنکارانہ انداز میں۔ شاعری و ریاضی میں بہت فرق ہے اور پروپگنڈا کے لیے سیاسی جلسوں کے اسٹیج زیادہ مناسب ہیں۔ بحور و قوافی کی پابندیوں سے آزاد ہونے کا یہ مطلب نہیں کہ خیالات کے نظم کی ترتیب ہی سے آزادی مل جائے اور نئی نئی صورتیں ایجاد کرنے کا یہ مقصد نہیں ہونا چاہیے کہ پڑھنے والا مصرعوں کی ترتیب ہی پر غور کرتا رہ جائے۔''

ماہنامہ 'ادبِ لطیف' (لاہور) کے اس شمارے (جنوری ۱۹۴۵) میں ساحر لدھیانوی کی نظم 'کل اور آج' بھی شائع ہوئی

بستی پر بادل چھائے ہیں پر یہ بستی کس کی ہے
دھرتی پر امرت برسے گا لیکن دھرتی کس کی ہے
ہل جوتے گی کھیتوں میں الہڑ ٹولی دہقانوں کی
دھرتی سے پھوٹے گی محنت فاقہ کش انسانوں کی

فصلیں کاٹ کے محنت کش گیہوں کے ڈھیر لگائیں گے
جاگیروں کے مالک آ کر سب 'پونجی' لے جائیں گے
بوڑھے دہقانوں کے گھر بنئے کے قرقی آئے گی
اور قرضے کے سود میں کوئی گوری بیچی جائے گی
آج بھی جنتا بھوکی ہے اور کل بھی جنتا ترسی تھی
آج بھی رم جھم برکھا ہوگی کل بھی بارش برسی تھی

دو ماہی 'سویرا' (لاہور) ساحر لدھیانوی کی صحافتی زندگی کا دوسرا پڑاؤ ہے۔ 'سویرا' جنوری ۱۹۴۷ سے ہی نکل رہا تھا۔ ہر چند کہ چودھری نذیر نے اپنے اس ادبی پرچے کو غیر جانب دار رکھنے کی کوشش کی تھی لیکن لکھنے والوں میں ترقی پسندوں کی اکثریت کے سبب جلد ہی اس کا جھکاؤ انجمن کی طرف ہو گیا۔ پھر 'ادب لطیف' چھوڑ کر ساحر لدھیانوی بھی 'سویرا' (لاہور) سے منسلک ہو گئے لیکن آزادی کے بہانے ملک کی تقسیم کی سیاسی ہی نہیں ذہنی و سماجی اتھل پتھل، جبریہ ہجرت اور ہولناک فسادات کے چکروں میں 'سویرا' بھی اٹک گیا۔ ظاہر ہے کہ یہ سب حساس فطرت ساحر لدھیانوی کے لیے بھی بڑا عذاب تھا۔ کچھ پا کر بھی بہت کچھ چھن جانے کا احساس انہیں بھی پریشان کیے ہوئے تھا۔ چناں چہ اکتوبر ۱۹۴۷ میں منظرِ عام پر آیا۔ 'سویرا' کا تیسرا شمارہ یہ احساس اور درد بھی سموئے ہوئے تھا۔ اداریہ کے یہ جملے ملاحظہ فرمائیں:

''پانچ ماہ کے طویل التوا کے بعد سویرا پھر شائع ہو رہا ہے۔ یہ التوا صرف سویرا کی اشاعت تک محدود نہیں، پوری تہذیبی زندگی کا التوا ہے۔ سماجی زندگی کا کوئی شعبہ ایسا نہیں جو اس خونیں تعطل کی زد سے محفوظ رہ سکا ہو، اخلاق اور کلچر کی کوئی قدر ایسی نہیں جس کی پیشانی سے خون نہ رِسا ہو، آج جب ہم پیچھے مڑ کر نظر ڈالتے ہیں، تو محسوس ہوتا ہے کہ ان پانچ مہینوں میں ہم اپنے ماضی سے صدیوں دور چلے آئے ہیں۔

'سویرا' کا گذشتہ نمبر ان ارمانوں کے ہجوم میں شائع ہوا تھا جو عروس آزادی

کے آمد کا اعلان سن کر کروڑوں دلوں میں پھولوں کی طرح مہک رہے تھے، تازہ شمارہ ان کھنڈروں سے چھپ رہا ہے جن سے انسانیت کے زخموں کی سڑاند آرہی ہے۔ یہ ایک تلخ حقیقت ہے... جب آزادی کا لہولہان سویرا طلوع ہوا تو سارا پنجاب شعلوں کی لپیٹ میں تھا۔ دھوئیں کے بادل اتنے گھرے تھے کہ مجروح انسانیت کو غیر ملکی جھنڈوں کی جگہ قومی جھنڈا لہرائے جانے کا منظر دیکھنا بھی نصیب نہ ہوا؟ آج بھی جبکہ قومی حکومتیں قائم ہوئے تین ماہ سے زائد مدت گزر چکی ہے، کسی چہرے پر آزادی کی تابناکی نہیں ہے۔ فرقہ وارانہ فسادات نے انسانیت کی دھرتی کی کوکھ سے نوچ کر راستوں پر پھینک دیا ہے اور معاشرۂ حیات کو اس قدر منتشر کر ڈالا ہے کہ قومی تعمیر کے تمام تر تصورات الجھ کر رہ گئے ہیں۔"

(بات چیت، سویرا، لاہور، شمارہ ۳)

دو ماہی 'سویرا' (لاہور) کے اس شمارے کے مشمولات میں تقسیم کی بنیاد پر ملی آزادی پر بے باکی سے نظریاتی سوال اٹھائے گئے ہیں۔ اپنے ہدف میں ناکام رہنے پر دونوں طرف کی قیادتوں کو نشانہ بنایا گیا ہے۔ فیض احمد فیضؔ کی نظم 'یہ داغ داغ اجالا یہ شب گزیدہ سحر' کو اس کا اعلامیہ کہا جا سکتا ہے۔ جوشؔ ملیح آبادی کی نظم 'اٹھو کہ نو بہار ہے' میں جشن کی ترغیب تو ہے لیکن اس بہانے سامنے آئی کریہہ صورتوں پر انگلی بھی اٹھائی گئی ہے۔

غضب کا خلفشار ہے بلا کی گیرو دار ہے
خزاں کہیں گے پھر کسے اگر یہی بہار ہے

اس ضمن میں خود ساحرؔ سمیت کئی دیگر شعرا کی منظومات بھی اس شمارے میں شامل ہے۔ کرشن چندر کا نہرو اور جناح کے نام ایک طوائف کا خط بھی 'سویرا' (لاہور) کے اس شمارے میں خاصے کی چیز ہے۔

'سویرا' (لاہور) کے اس شمارے میں ساحرؔ لدھیانوی کا ایک تجزیاتی مضمون بھی شامل ہے، جس میں انہوں نے آزادی کی صورتوں کو آئینہ دکھایا ہے۔ ساحرؔ نے آزادی کے

بجائے بار بار اسے 'ماؤنٹ بیٹن پلان' کہا ہے۔اس مضمون میں کانگریس اور لیگ کی نیت پر بھی سوال اٹھائے ہیں:

''ہماری ساٹھ سالہ جدو جہد کا ماحصل ماونٹ بیٹن پلان کی شکل میں ہمارے سامنے ہے۔اس پلان کو جہاں پنڈت جواہر لال نہرو جیسے انقلابی اور محمد علی جناح جیسے آئین پرست نے پسند کیا ہے، وہاں چرچل جیسے رجعت پسند نے بھی سراہا ہے۔ بظاہر یہ حقیقت بڑی عجیب ہے لیکن اگر ہم دوسری جنگِ عظیم اور مابعد جنگ کے واقعات پر نظر ڈالیں تو اس کی وجہ بہ آسانی سمجھ میں آسکتی ہے... سرمایہ دارانہ قیادت عوامی انقلاب سے خائف تھی۔ کیونکہ عوامی انقلاب جہاں برطانیہ عظمیٰ کے اقتدار اعلا کا خاتمہ کرتا، وہاں کانگریس اور لیگ کے پشت پناہ سرمایہ داروں اور جاگیر داروں کے مخصوص مفادات کو بھی خطرے میں ڈال دیتا، بنابریں کانگریس اور لیگ ہائی کمانڈ نے قدم قدم پر عوامی جدو جہد، فوجی بغاوتوں اور ریاستی تحریکوں کی مخالفت کی اور ان سے لاتعلقی کا اظہار کیا۔

عوام کے بڑھتے ہوئے جوش وخروش کی بنا پر برطانوی حکومت یہ محسوس کر رہی تھی کہ ہندوستان اس کے دستِ تسلط سے نکل رہا ہے۔لہٰذا برطانیہ نے کوشش کی، کہ ہندوستان کی سرمایہ دار قیادت سے سمجھوتہ کر کے اسے عوامی تحریکوں کے خلاف استعمال کرے۔ چناں چہ وہ اس میں کامیاب رہا۔ ماؤنٹ بیٹن پلان اسی سمجھوتے کی عملی صورت ہے۔اس پلان سے نہ ہمیں مکمل آزادی ملتی ہے اور نہ ہندو مسلم سوال طے ہوتا ہے۔یہ ایک طبقاتی مفاہمت ہے جو طبقاتی جنگ کا مقابلہ کرنے کے لیے دیسی بدیسی سرمایہ داروں کے درمیان طے پائی ہے۔''

بعد میں احمد ندیم قاسمی رسالے سے الگ ہو گئے اور 'سویرا' کا چوتھا شمارہ ساحر لدھیانوی کی ادارت میں نکلا۔اس شمارے کے اداریے کا یہ تیور دیکھیے:

''ابھی تک دونوں حکومتوں میں ایسے لوگوں کی کثرت ہے جو یہ نہیں

چاہتے کہ عوام کا ذہن غلط قسم کے فرقہ وارانہ جنون سے ہٹ کر زندگی کے حقیقی اور بنیادی مسائل کی طرف مبذول ہو اور وہ اپنی روزمرہ ضروریات کی تکمیل کے لیے دیسی سرمایہ داروں اور جاگیرداروں کے خلاف صف بستہ کھڑے ہو جائیں۔ اسی لیے وہ عوام کو مختلف نعروں میں الجھائے رکھنا چاہتے ہیں اور اس میں شک نہیں کہ ایک طویل عرصے تک اپنے مقصد میں کامیاب بھی رہے، لیکن عوام کا شعور جاگ رہا ہے اور جماعتی احساس پروان چڑھ رہا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ ابھی اس سرزمین کے رگ و پے سے فرقہ پرستی کا زہر پوری طرح خارج نہیں ہوا لیکن فسادات کا سیلابی دور گزر گیا ہے اور اپنے پیچھے جلی بستیوں، قحط زدہ آبادیوں اور لٹی ہوئی عصمتوں کا ایک لامتناہی کارواں چھوڑ گیا ہے۔ جوں جوں نئے حکمران اپنے اصلی روپ میں عوام کے سامنے آتے جا رہے ہیں، پرانے طلسم ٹوٹ رہے ہیں۔ قومیت کے وہ محل چکنا چور ہو رہے ہیں، جن کی بنیاد مذہب کے غلط نظریے پر رکھی گئی تھی۔ عوام اپنے اصلی دشمنوں کو پہچان رہے ہیں اور دونوں مملکتوں میں اپنے اپنے رجعتی حکمرانوں کے خلاف ایک بہتر اور توانا زندگی کے حصول کی جد و جہد شروع کر رہے ہیں۔ ہمارے ادیبوں اور فنکاروں کا فرض ہے کہ وہ عوامی مطالبات کا ساتھ دیں اور جدوجہد میں ان کی رہنمائی کریں۔"

(بات چیت، سویرا، لاہور، شمارہ ۴)

'سویرا' کے اس شمارے میں بھی ساحر نے عصری سیاسی اور سماجی منظر نامہ کے تعلق سے نمائندہ تخلیقات کو حسنِ ترتیب سے پیش کیا ہے۔ آزادی کے مختلف پہلوؤں پر بیباک تحریریں اس شمارے میں بھی شامل ہیں۔ ان میں 'خون کی لکیر' (سردار جعفری)، 'آزادی کے بعد' (احمد ندیم قاسمی)، 'جب اور اب' (اختر الایمان) اور 'پناہ گزیں' (قیوم نظر) خصوصی اہمیت کی حامل ہیں۔ ساتھ ہی مہاتما گاندھی کے قتل پر کئی شخصی مرثیے بھی شاملِ اشاعت ہیں۔ مقالات اور افسانوں کے کالم بھی خاصے وقیع ہیں۔ ساحر لدھیانوی کے زیرِ ادارت

نکلے 'سویرا' (لاہور) کے اس شمارے میں ترقی پسندی کی یہ لے اتنی تیز ہوگئی کہ حکومت کی آنکھ میں کھٹکنے لگا۔ پھر شمارہ ۷ اور ۸ کے بعض مشمولات کو قابلِ اعتراض مانتے ہوئے، 'سویرا' کو چھے ماہ کے لیے بین کرتے ہوئے ساحرلدھیانوی وغیرہ کی گرفتاری کے لیے غیر ضمانتی وارنٹ جاری کر دیا گیا۔

پاکستان میں، ترقی پسندوں پر زمین تنگ ہوئی اور غیر ضمانتی وارنٹ جاری ہوا تو ساحرلدھیانوی 'سویرا' اور لاہور، دونوں کو چھوڑ کر دہلی آ گئے۔ جنوری ۱۹۴۹ میں دہلی سے ساحرلدھیانوی کی ادارت میں دہلی سے دو ماہی 'شاہراہ' جاری ہوا۔ یہ ترقی پسند ادبی صحافت کا نیا سویرا تھا۔ ساحرلدھیانوی نے اپنے اداریے 'راہ نما' میں 'شاہراہ' کو ترقی پسند ادبی تحریک کا ترجمان کہہ کر متعارف کرایا:

> ''شاہراہ' کا پہلا نمبر آپ کے سامنے ہے۔ اس رسالہ کا اجرا جیسا کہ ظاہر ہے نہ تو کوئی غیر معمولی حادثہ ہے اور نہ کوئی عظیم کارنامہ۔ اگر اس میں آپ کو کوئی خوبی یا عظمت نظر آئے تو وہ اس رسالے کی نہیں بلکہ اردو ادب کی اس تحریک کی ہے جس کا یہ رسالہ ترجمان ہے۔
>
> جہاں تک شاہراہ کی پالیسی کا تعلق ہے ہم کوئی نیا اور انوکھا مقصد سامنے رکھ کر نہیں نکلے۔ اغراض و مقاصد وہی ہیں جن کا اعادہ انجمن ترقی پسند مصنفین گزشتہ بارہ برس میں بارہا کر چکی ہے... 'شاہراہ' کسی ادبی رسالے کو زک دینے یا اس پر سبقت لے جانے کے لیے نہیں جاری کیا گیا بلکہ ان رسائل کی صف میں ایک نئے جریدے کا اضافہ کرنے کے لیے نکالا گیا ہے جو موجودہ حالات میں انسانی بہتری اور سماجی خوش حالی کے لیے جدوجہد کر رہے ہیں۔ ہم اپنے ان تمام ادیب ساتھیوں کو سلام کرتے ہیں جنھیں ہماری تحریک کی بارہ سالہ زندگی میں ظلم اور تشدد کا شکار ہونا پڑا اور طرح طرح کی پابندیاں اور مشکلیں برداشت کرنا پڑیں۔ 'شاہراہ' ان کا نیا ترجمان ہے اور انھیں یقین دلاتا ہے کہ وہ ہر حالت میں اپنے آپ کو ان سے وابستہ رکھے گا۔''
>
> (شاہراہ، دہلی، جنوری فروری ۱۹۴۹)

'شاہراہ' (دہلی) کے پہلے شمارے میں سجاد ظہیر، کرشن چندر، ممتاز حسین اور خود ساحرؔ کے انتہائی اہم مضامین شاملِ اشاعت ہیں۔ اسی طرح کرشن چندر، خواجہ احمد عباس، اوپندر ناتھ اشکؔ، دیوندر ستیارتھی، عصمت چغتائی کے افسانے اور جوشؔ، فراقؔ، سردار جعفری، مجازؔ، مجروحؔ، قتیل شفائی، میراجی، نیاز حیدر، راہیؔ، وشوامتر عادلؔ، سلامؔ مچھلی شہری، مسعود اختر جمالؔ وغیرہ کی منظومات بھی شامل ہیں۔ پہلے شمارے کی ابتدا علی سردار جعفری کی نظم 'شاہراہ حیات' سے ہوتی ہے۔ کوئی حوالہ تو نہیں لیکن لگتا ہے کہ 'شاہراہ' نام یہیں سے مستعار ہے۔ پرچے کے بعض کالم 'شاہراہ' کی مناسبت سے ہی قرار پائے۔ مثلاً، فہرست کے لیے 'زادِ راہ' اور اداریہ کے لیے 'راہ نما'۔ ایک اور کالم تھا 'رفتار'، جس کے تحت دوسری زبانوں کے کچھ تراجم شائع کیے گئے ہیں۔ دوماہی 'شاہراہ' (دہلی) کے پہلے شمارے کی پیشانی پر ادارت میں ساحرؔ لدھیانوی کے ساتھ رام پرکاش اشکؔ کا نام بھی درج تھا لیکن دوسرے شمارے میں ایڈیٹر کے طور پر صرف ساحرؔ کا نام ہی نظر آتا ہے۔

دوماہی 'شاہراہ' دہلی کے اس دوسرے شمارے میں جن قلمکاروں کی نگارشات شامل ہیں۔ ان میں سردارؔ جعفری، عبادت بریلوی، جگرؔ، جوشؔ، فراقؔ، احسان دانشؔ، اخترؔ انصاری، آثرؔ لکھنوی اور پرکاش چندر گپت خاص ہیں۔ 'شاہراہ' (دہلی) کے ابتدائی شماروں میں پیشانی پر 'ترقی پسندوں کا دوماہی ترجمان' درج ہوتا تھا۔ بعد میں جب 'شاہراہ' دوماہی سے ماہنامہ ہوگیا تو اس پر سے یہ ماٹو ہٹالیا گیا، لیکن ترقی پسند افکار ونظریات کی ترجمانی بہرحال جاری رہی۔ اپنے مشمولات اور تیور کے سبب 'شاہراہ' (دہلی) نے اردو دنیا میں جلد ہی اپنی خاص جگہ بنالی۔ ظ انصاری لکھتے ہیں:

> ''دہلی آنے سے پہلے وہ تھوڑے دن 'ادب لطیف' کے اڈیٹر بھی رہ چکے تھے۔ ادبی صحافت میں انہوں نے دو ایک برس کے اندر ہی اپنا مقام بنالیا تھا... ساحر دہلی آئے تو یہ مشغلہ بھی ساتھ لائے... ایسا عمدہ (شاہراہ) ترقی پسند رسالہ نکالا کہ اس سے پہلے کے سارے ماہنامے گرد ہو کر رہ گئے۔ 'ادبِ لطیف' لاہور کے بعد یہی 'شاہراہ' تھا، جو کم از کم ایک دہائی (۱۹۵۰-۶۰) تک نئی پود کے نعروں، ذہنی مذاکروں، تکراروں اور تحریروں کا مرکز بنا رہا۔''

جنوری ۱۹۴۹ میں علی سردارؔ جعفری کو فرقہ پرستی پھیلانے کے الزام میں گرفتار کر لیا گیا۔ کیفیؔ اعظمی اور نیاز حیدرؔ کے خلاف وارنٹ نکلے۔ احمد آباد میں مشاعروں اور کانفرنسوں پر پابندی اور ادبی تحریروں پر سنسر شپ نافذ کی گئی تو ترقی پسند اخبار و جرائد نے نہرو حکومت کو آڑے ہاتھوں لیا۔ ساحرلدھیانوی نے اس ایشو پر سخت ردعمل ظاہر کیا۔ شاہراہ کے اداریے کا یہ اقتباس ملاحظہ فرمایئے:

''جب قومی حکومتوں کا اخلاق اتنا گر جائے کہ آرٹسٹوں اور فن کاروں کو بغیر مقدمہ چلائے جیل کی کال کوٹھریوں میں ٹھونسا جا رہا ہو اور جب سرمایہ دار اور جاگیردار سیاست دان اتنے بوکھلا جائیں کہ انہیں تہذیب و فن سے خطرہ نظر آنے لگے اور جب پولیس کے نیم عسکری عملے کو یہ حق عطا ہو جائے کہ وہ ٹیگور، اقبال اور شیکسپیئر کے فن پاروں کو سنسر کریں تو ترقی پسند عوام کو سمجھ لینا چاہیے کہ فاشزم کا بھوت اپنی گپھا میں سے سر نکال رہا ہے...

پنڈت جواہر لال نہرو اپنی تقریر میں بار بار دہراتے ہیں کہ انہوں نے اپنے ملک میں ہر نوع ہر قسم کے خیالات و نظریات کی پُرامن تبلیغ و اشاعت کا حق دے رکھا ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو حکومت ان متشدد اقدامات کی وضاحت کیوں نہیں کرتی، جن کی بنا پر متذکرہ بالا (سردارؔ جعفری، کیفیؔ اعظمی اور نیاز حیدر وغیرہ) ادیب اور فنکار گرفتار کیے گئے ہیں اگر مہاتما گاندھی کے قاتلوں کو یہ حق دیا جا سکتا ہے کہ وہ کھلی عدالت میں مقدمہ لڑ سکیں تو شاعروں اور ادیبوں کو جو ملک و قوم کے ضمیر کا درجہ رکھتے ہیں یہ حق کیوں نہیں دیا جاتا؟

... یہ بات کتنی مضحکہ خیز ہے کہ وہ ادیب اور شاعر جنہوں نے زندگی بھر فرقہ پرستی کے خلاف جہاد کیا ہے اور جو اس کشت و خون کے زمانے میں بھی انسانیت پرستی کے مبلغ رہے ہیں، جب بڑے بڑے سیاسی رہنماؤں کے قدم ڈگمگائے ہوئے تھے، ان کی انجمن کے آرگنائزنگ سکریٹری کو فرقہ پرست کہہ کر گرفتار کیا جائے... ادیبوں کی گرفتاری سے جنتا کو تحفظ نہیں ملتا حکومت اگر واقعی ''تحفظ عامہ'' چاہتی ہے تو اسے اپنے سیاسی اور اقتصادی

ڈھانچے میں بنیادی تبدیلیاں کرنا ہوں گی، پولیس اور فوج کی سختیاں اس مسئلے کو حل نہیں کر سکتیں۔ یہ سختیاں نہ ادب کو ختم کر سکتی ہیں اور نہ احتجاج کو کیوں کہ احتجاج اور ادب دونوں کا سرچشمہ جنتا ہے اور جنتا غیر فانی، امٹ اور ناقابلِ تسخیر ہے۔" (شاہراہ، دہلی، مارچ-اپریل ۱۹۴۹)

ساحرؔ لدھیانوی کی صحافت بے باک اور متوازن رویوں کی امین رہی ہے۔ انہوں نے ہم عصروں پر تنقیدیں بھی شائع کیں لیکن استدلال کے ساتھ۔ 'شاہراہ' کے دوسرے ہی شمارے میں سردارؔ جعفری کا مضمون 'ترقی پسندی کے بعض بنیادی مسائل' شائع ہوا، جس میں فیض احمد فیضؔ کے فکر و فن پر سوال اٹھائے گیے تھے لیکن ساحرؔ لدھیانوی کے بمبئی چلے جانے کے بعد 'شاہراہ' (دہلی) بڑی حد تک شدت پسندی کا شکار ہو گیا تھا۔ ظ انصاری لکھتے ہیں:

"ترقی پسند تحریک میں تنگ نظری کے بادِ سموم نے اسے ('شاہراہ' کو) بھی اپنے لپیٹ میں لے لیا، لیکن ساحرؔ کے ہٹ جانے کے بعد۔"

ساحرؔ لدھیانوی کی صحافت کا سفر بہت لمبا تو نہیں لیکن بڑا ضرور ہے۔ تقریباً پانچ برس اور تین رسالے اور بس لیکن اس قلیل سی مدت میں بھی اپنی جداگانہ صلاحیتوں سے عصری ادبی صحافت پر انہوں نے جو نقش ثبت کیے ہیں وہ آج بھی چمک بکھیر رہے ہیں۔ ترقی پسند ادبی صحافت کے تو وہ معماروں میں شامل ہیں۔ ضرورت ہے کہ ساحرؔ لدھیانوی کی صحافتی تحریروں کو از سرِ نو جمع کرنے اور پڑھنے سمجھنے کی۔ یہ سلسلے ساحرؔ کے فکر و فن اور دانشوری کا بڑا حوالہ ہیں اور انہیں چھوڑ کر ساحرؔ کی مکمل شناخت ممکن نہیں۔



لئیق رضوی ملک محمد جائسی کے وطن جائس میں ۳۰ مارچ ۱۹۶۵ کو ایک علمی خانوادے میں پیدا ہوئے۔ شعبۂ اُردو الٰہ آباد یونیورسٹی سے اردو میں ایم۔اے۔ کیا اور دانش ور ترقی پسند پروفیسر سیّد عقیل رضوی وغیرہ سے بہت کچھ فیض حاصل کیا۔

لئیق رضوی بلحاظ پیشہ صحافی ہیں اور 'عالمی سہارا' نیوز چینل کے سربراہ و ایڈیٹر کے فرائض انجام دے رہے ہیں۔ ۹۳-۱۹۹۲ میں چودہ قسطوں پر مشتمل سلسلہ وار مضامین 'شخصی مرثیہ کی روایت' لئیق رضوی کا ایک اہم کارنامہ ہے۔ ادبی رسائل میں لکھتے ہیں اور اُردو سیمناروں/کانفرنسوں میں شریک ہوتے رہتے ہیں۔

**تصانیف:** عوامی مرثیہ کی روایت، ترقی پسند ادبی صحافت۔

ندا فاضلی

# ایک ملاقات

''ساحر صاحب، آج موسم کچھ زیادہ گھٹا گھٹا سا ہے۔''

''ہاں، موسموں کی گھٹن کا 'تلخیاں' میں کئی جگہ ذکر ہے۔''

''آج کل مارکیٹ میں جاپانی گھڑی سیکو، بہت سستی مل رہی ہے۔''

''جی ہاں، 'تلخیاں' میں اسمگلنگ پر کافی گہرے طنز مل جائیں گے۔''

''آزادی کے بعد اُردو کتابوں کی مارکیٹ بہت کم ہوگئی ہے۔''

''نہیں صاحب، 'تلخیاں' کے اکتیس سے زائد اڈیشن چھپ چکے ہیں۔''

''اشیاء کی قیمتیں دن بہ دن آسمان کو چھو رہی ہیں۔''

''صحیح ہے، لیکن جب 'تلخیاں' کا پہلا اڈیشن لاہور میں چھپا تھا، اُس وقت حالات ایسے نہیں تھے۔''

تلخیاں... تلخیاں... تلخیاں... ساؔحر لدھیانوی سے بات چیت کرنے کے لیے، ہیمنگ وے کے بوڑھے مچھیرے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر اتفاق سے آپ اُن کے فلیٹ میں ہی بیٹھے ہوں تو یہ ضرورت مجبوری کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ یوں بھی ساؔحر کے ملنے جلنے والے عام طور سے وہی لوگ ہوتے ہیں جو ساؔحر سے کم، ساحر کے بینک بیلنس، فلیٹس اور ساؔحر کی شراب سے زیادہ ملاقات کرتے ہیں۔ لیکن ایک بار ایک ایسے صاحب بھی ساؔحر سے ملنے چلے آئے جو شاید بمبئی میں نئے نئے آئے تھے اور صرف ساؔحر سے ملنا چاہتے تھے۔ یہ بھلا کیسے ممکن تھا۔ وہ ابھی مشکل سے چند منٹ بیٹھے ہوں گے کہ وہسکی کے تین پیگ چڑھائے ہوئے ساؔحر کی اجازت کے بغیر، ساؔحر کے بینک بیلنس نے انہیں دھکّے دے کر باہر نکال دیا۔ بے چارے نئے نئے تھے، اگر جانکار ہوتے تو دوسروں کی طرح وہ بھی فلمی

شہرت اور ادبی وقعت میں امتیاز کرنے کی بھول نہیں کرتے۔

ساحر کی 'تلخیاں' کے کئی اڈیشن چھپ چکے ہیں لیکن ساحر پیدائش سے اب تک ایک ہی اڈیشن میں چل رہے ہیں۔ ساحر دراصل اپنے آپ کو نہ بانٹ سکنے کی کشمکش کے شکار ہیں۔ وہ پیر کے انگوٹھے سے سر کے بالوں تک، ابھی تک پورے جڑے ہوئے ہیں اگر جڑا ہوا آدمی ٹھیک وقت پر ٹوٹ پھوٹ کر بکھرنا شروع نہ ہو تو شخصیت میں نئی نئی گتھیاں پڑ جاتی ہیں۔ ساحر کا سب سے بڑا المیہ ان کی یہ ہی سالمیت ہے۔ جس نے ان کے اندر نرگسیت کی ٹیڑھ ابھار دی ہے۔ ساحر کی عمر بھلے ہی کچھ ہو لیکن ذہنی طور پر وہ ابھی تک پندرہ سولہ سال والے کھلنڈرے پن ہی میں سانس لے رہے ہیں۔ وہ جسم سے ضرور بڑھ گئے ہیں لیکن ذہن مادرانہ شفقتوں کے حصار کو پار نہیں کر سکا ہے۔ وہ ابھی تک اسی ماں کے اکلوتے بیٹے ہیں جو خود کو اور دوسروں کو اپنی ماں کی آنکھوں سے دیکھنے کے عادی ہو چکے ہیں۔ ساحر کی گفتگو کا پسندیدہ موضوع ساحر لدھیانوی ہی ہے۔ اس موضوع کی خشکی کو وہ طرح طرح کے اچھے بُرے لطیفوں سے کم بھی کرتے رہتے ہیں۔ ایسا نہیں کہ ساحر کو اپنی اس کمزوری کا علم نہ ہو، لیکن رات دن محفلوں اور صحبتوں میں گھومنے والا ساحر اپنے اکیلے پن کے شدید احساس کے شکنجوں میں اس بری طرح پھنسا ہوا ہے کہ اب باوجود شعوری کوشش کے بھی وہ اس سے چھٹکارا نہیں پا سکتا۔ ساحر قدرت کی ظرافت کا انتقام اپنے اردگرد کے ماحول سے لینا چاہتے ہیں لیکن تگ و دو کی عملی دنیا میں جب وہ پچپن کروڑ کی بھیڑ میں اپنے آپ کو ایک اکائی کی حیثیت میں پاتے ہیں تو سوائے بے معنی جھلاہٹوں کے ان کے سامنے کوئی دوسرا راستہ نہیں رہتا، ساحر کی جھلاہٹیں ساحر کا مرض ہیں۔

ساحر کے یار دوست ان کمزوریوں کے ساتھ انہیں گوارا بھی کرتے ہیں۔ ہوش میں تو وہ تجارتی مصلحتیں نبھا بھی لیتے ہیں لیکن جیسے ہی دو تین پیگ اندر اترتے ہیں، خود ساحر کے لیے اپنے آپ کو سنبھالنا مشکل ہو جاتا ہے۔ ساحر کو فلموں میں کافی تگ و دو کرنی پڑی ہے۔ کرشن چندر کے ورانڈے میں بستر بچھا کر سونا پڑا، فلم سازوں کے آگے پیچھے پھرنا پڑا، میوزک ڈائرکٹروں کے گھروں کے برسوں طواف کرنے پڑے ہیں تب کہیں جا کے رئیسانہ

ٹھاٹ کے دن دیکھنے کو ملے۔

ماضی کی تلخ یادوں نے انہیں کسی حد تک Sadist بھی بنا دیا ہے۔ دوسروں کو منہ پر بُرا بھلا کہہ کر اور ضرورت مندوں کو بار بار اپنے گھر کے بے مقصد چکر کٹوا کر انہیں اب سکون بھی ملتا ہے۔ ساحر کے پاس جو بھی کسی کام کے لیے جاتا ہے، کبھی مایوس نہیں لوٹتا مگر جھوٹے وعدے کرنا اور مہینوں دوسروں کو ان میں الجھائے رکھنا ان کی مخصوص ہوبی بھی ہے۔ ان بے مقصد چکر کاٹنے والوں کی مجبوریوں سے وہ نئے نئے لطیفے تراش کر اپنی شام کی محفلوں کو رنگین بھی بناتے ہیں۔ ساحر کو اپنے ہاتھ سے پیسہ دینے میں مزہ آتا ہے، لیکن اگر کہیں کسی کا روزگار لگ رہا ہو تو اس میں رکاوٹیں پیدا کرنے کے لطف کو بھی وہ کبھی ہاتھ سے نہیں جانے دیتے۔ لیکن ان تمام کجرویوں کے باوجود ساحر اس الٹے سیدھے سماج میں زندگی کرنے کے فن سے واقف ہیں۔ وہ نئی نئی Controversies میں الجھ کر دوسروں کو ہمیشہ اپنی طرف متوجہ کیے رہتے ہیں۔ دوسروں کے ذہنوں سے کس طرح زندہ رہا جاتا ہے اس فن سے وہ بخوبی واقف ہیں۔

کسی سے بار بار ملیے اور بھول جائیے اور پھر اچانک کبھی یوں ہی اس کے بارے میں سوچنے لگیے۔ نہ جانے کہاں کہاں ذہن لے جاتا ہے۔

ٹوٹی ہوئی زنگ لگی تلوار، بچوں کے گول گول انگوٹھے، سرکنڈوں کے سوکھے کھیت، کچی ململ کے ہلکے گہرے دوپٹے، پیتل کی ترازو اور دور دور تک پھیلا ہوا اندھیرا... عجیب عجیب رنگ پھیلتے ہیں، نئی نئی تصویریں ابھر کر آتی ہیں۔ ہر تصویر اپنے طور پر مکمل، مگر دوسری تصویر سے مختلف۔ اور پھر سب رنگ اور تصویریں گھل مل کر ایک بالکل نئی تصویر کا روپ دھار لیتی ہیں۔ مسکراتی ہوئی ایک بڑی سی تصویر۔ نہ جسم، نہ ہاتھ نہ پیر، نہ ناک... لیکن ایک مکمل اور زیادہ سچی تصویر...

ساحر سے ملنے سے پہلے میں بھی 'تلخیاں' کے سرورق پر پھیلی ہوئی چوڑی پیشانی، چیچک کے داغ، گمبھیر آنکھوں اور ضرورت سے زیادہ لمبی ناک کو ہی ساحر سمجھ رہا تھا... لیکن کیمرے کی آنکھ بھی کتنا دھوکہ باز ہوتی ہے۔ ساحر نے اپنی صحیح تصویر کبھی کسی کیمرے کو نہیں

سونچی۔ وہ جو نہیں تھے وہ ہی ہمیشہ دوسروں کو دکھاتے رہے ہیں۔

ساحر صاحب، آپ تک پہنچنا بہت کٹھن ہوتا ہے۔ مجھے چار پانچ روز پریشان ہونا پڑا تب کہیں جا کر آپ سے ملاقات ہو پاتی ہے اور اسے بھی اتفاق کہیے۔ کمال اسٹوڈیو سے میں نے یونہی نمبر لگا دیا تھا۔ شاید آپ نے اسٹوڈیو کا نام سن کر اپنے ہونے کا اعلان کر دیا۔ ویسے عام طور سے تو آپ باتھ روم سے باہر ہی نہیں نکلتے۔ آج سے اے مزدور کسانو، میرے گیت تمھارے ہیں۔"

"اجی نہیں، ایسی بات نہیں ہے۔ میں پچھلے ہفتے سے عجیب عجیب پریشانیوں میں مبتلا ہوں۔ گھر میں بہت کم رہا ہوں۔ پہلے کرشن چندر اچانک بیمار ہوئے اور پھر میرے ایک ہم جماعت علیل ہوئے۔ انہیں امریکہ علاج کے لیے روانہ کرنا تھا۔ زیادہ وقت پیسہ جٹانے کی دوڑ دھوپ میں ضائع ہوا۔ جو کچھ کمایا تھا وہ مکان کی تعمیر میں لگا دیا تھا۔ اب تو معاف کیجیے..." ساحر اپنی بات ادھوری چھوڑ کر ٹیلی فون ٹیبل کی طرف اٹھ کر چل دیے۔

"ہلو... جی میں ساحر بول رہا ہوں، کون؟ اچھا۔ کہیے کیسے ہیں۔ جی جی — ارے کب...؟ اسپتال میں داخل کر دیا ہے۔ آپ کی بیوی...! سو روپے... بہتر ہے... نیچے کھڑے ہیں اچھا، میں ابھی دیے دیتا ہوں۔ فون رو کے رکھیے۔"

ریسیور نیچے رکھ کر ساحر اندر کمرے میں گئے اور دو تین منٹ بعد واپس آ کر جیسے ہی ریسیور اٹھایا ان کا چہرہ جو کچھ لمحے پہلے نہایت سنجیدہ اور فکر مند تھا، اچانک مسکرا اٹھا۔ لیجیے، ندا صاحب، موصوف فرما رہے ہیں ساحر کو بے وقوف بنا دیا۔ کیا خوب، تھوڑی دیر بعد اس کا اظہار کرتے تو کیا بگڑ جاتا۔ شاید کسی ساتھ والے سے بات کر رہے ہیں۔ مگر فون پر آواز برابر سنائی دے رہی ہے۔

ساحر کافی دنوں تک فلموں کے کامیاب گیت کار رہے ہیں۔ فلموں میں گیت لکھنا تو کوئی زیادہ کٹھن نہیں، ہاں گیت لکھنے کے مواقع حاصل کرنا نہایت مشکل ہے۔ طرح طرح سے اپنا ڈھنڈورا پیٹنا پڑتا ہے، تب کہیں جا کے فلم سازوں کو گیت کار کی صلاحیتوں کی اطلاع ملتی ہے۔ ساحر اس راز سے واقف ہیں۔ ان کا ذہن ایسی کہانیاں گڑھنے میں زیادہ خلاق

ہے جس کے ہیرو وہ خود ہی ہوتے ہیں۔

دنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں
جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں

"ہاں صاحب، اب فرمایئے۔" ساحر قہقہہ لگاتے ہوئے سگریٹ سلگا رہے تھے۔ وہ کہاں سے بات چھوڑ کے گئے تھے، اب انہیں یاد نہیں تھا۔ کبھی کبھی ادھوری بات بھی کتنی مکمل ہو جاتی ہے۔

ساحر کا مکان کافی کشادہ ہے، بمبئی میں جن کے پاس پیسہ ہوتا ہے، وہ پانچ چھے فلیٹوں کی جگہ کو ایک فلیٹ کے لیے استعمال کرتے ہیں اور پھر ساحر کی تو 'پرچھائیاں' کے نام سے پوری بلڈنگ ہی ہے۔ پچھلے دنوں سجاد ظہیر نے جب مہندر ناتھ سے ترقی پسند تحریک کو ازسرِ نو زندہ کرنے کو کہا تو مہندر ناتھ نے نہایت سنجیدگی سے کہا تھا: "بنّے بھائی، جو لوگ ترقی پسند ہیں ان کا سوشلزم تو کبھی کا آچکا — آپ کے ذہن میں جو سوشلزم کا تصور ہے وہ تو ان کے لیے اب نقصان دہ ثابت ہوگا۔ اب بھلا اس تحریک سے کیا فائدہ؟"

ساحر کے مجموعۂ کلام 'تلخیاں' کے پہلے اڈیشن میں پیش لفظ کے طور پر کچھ شعر درج تھے جو بعد کی اشاعتوں میں ترمیم و اضافہ کا شکار ہو گئے، انہی میں یہ شعر بھی شامل تھا۔

رجعت پسند ہوں نہ ترقی پسند ہوں
اس بحث کو فضول و عبث جانتا ہوں میں

ساحر بنیادی طور سے ہلکے پھلکے رومانوی ذہن کے شاعر ہیں، اُن کا لہجہ جو موضوع کے لحاظ سے فیض کا تقلیدی رنگ لیے ہوئے ہے، نیم پختہ ذہنوں کے لیے خاص دلکشی رکھتا ہے۔ ان کے یہاں نوجوانی کے کھلنڈرے پن کا سیدھا سادا اور وضاحتی اظہار کالج کے لڑکے لڑکیوں میں ایک زمانے میں مقبول رہا ہے۔ محنت و سرمایے کی فارمولائی کشمکش کے راست بیان اور محبت کے غیر تجرباتی ارشادات نے ان کے اشعار میں Quotability کا حسن تو ابھار دیا ہے، مگر یہ صرف مشاعروں کے سامعین اور آزادی سے پہلے کے کم عمر لڑکے لڑکیوں کے رومانی خطوط تک ہی محدود ہے۔ ساحر کی پوری شاعری انفرادی تازگی کے

بجائے تعمیمی فرسودگی لیے ہوئے ہے جس میں ہر جگہ اپنے عہد کے فیشن کی چھاپ نمایاں ہے۔ مجازؔ اپنی موت سے کئی سال پہلے، 'آوارہ' میں جس ذہنی پختگی تک پہنچ گئے تھے، ساحرؔ ہنوز اس سے کوسوں دور ہیں۔ اور یہی ان کی فلمی وادبی مقبولیت کا راز بھی ہے۔ ساحر نے اپنی شاعری کو اپنی شخصیت کی پیچیدگیوں سے ہمیشہ دور رکھا۔

''ساحرؔ صاحب، ترقی پسندی ایک تنقیدی اصطلاح کے طور پر پچھلے تیس پینتیس سال سے استعمال کی جارہی ہے، وہ تمام شاعر جو اس دور میں اُبھر کر سامنے آئے ہیں ان کو اسی علامت سے پہچانا جانے لگا، حالاں کہ ان شاعروں میں سوائے ہمعصریت کے شاید ہی کوئی فنکارانہ مماثلت ہو۔ ان شاعروں کو اپنے انداز، اسلوب اور شخصی رجحانات کے لحاظ سے کئی خانوں میں بانٹا جاسکتا ہے: (۱) فیضؔ اور مخدومؔ، (۲) سردارؔ جعفری، نیازؔ حیدر اور کیفیؔ اعظمی، (۳) مجازؔ، جذبیؔ اور جاں نثار، (۴) سلامؔ مچھلی شہری، ساحرؔ لدھیانوی اور قتیلؔ شفائی...! اِن میں سے کس گروپ پر ترقی پسندی کا زیادہ اطلاق ہوتا ہے، یہ تو آپ ہی بہتر بتا سکتے ہیں، لیکن کیا آپ اس تنقیدی میکانکیت سے متفق ہیں جس میں اچھی اور بُری شاعری کے فرق کو نمایاں کرنے کے بجائے شعری تخلیقات کو صرف نظریاتی اور موضوعاتی رُخ سے پہچانا جاتا ہو۔ آپ خود کو مزاجاً ان میں سے کس گروپ سے زیادہ قریب محسوس کرتے ہیں؟''

''جہاں تک میرا تعلق ہے، میں اپنے آپ کو فیضؔ اور مجازؔ سے زیادہ قریب پاتا ہوں۔ سلامؔ مچھلی شہری کے ہاں جدّت ہے۔ موضوعات کا پھیلاؤ بھی ہے۔ اس نے ہیئت اور موضوع میں تجربے بھی کیے ہیں۔ اچھی شاعری بھلے ہی کسی مخصوص نظریے پر پوری نہ اترتی ہو، لیکن اس سے اس کی عظمت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ڈاکٹر اقبالؔ سے شدید ترین نظریاتی اختلافات کے باوجود ان کی شاعرانہ عظمت کا معترف ہوں۔ لکھتے وقت ہر ادیب کو اپنی شخصیت کے ساتھ سچا رہنا چاہیے، جو کچھ بھی کہا جائے اس میں ضمیر کی شرکت ضروری ہے، یعنی اندر سے بھی کچھ ایسا لگتا ہو۔ نہیں تو اَن کہی بات اندر ہی اندر گولا بن جائے گی، جو کشٹ دے گی۔ شعر کہنے کے بعد اس پر کون سا لیبل چسپاں کیا جائے گا، یہ ادیب کی نہیں لیبل فروشوں کے سوچنے کی بات ہے۔ ادب درحقیقت شخصیت کے اظہار کا نام ہے۔ یہ

ایک نفسیاتی عمل ہے۔ اگر وہ اپنے مزاج کے خلاف کسی لیبل کے لیے لکھتا ہے تو اندر سے کوئی تسکین نہیں ہوگی۔ آزادی سے ساڑھے تین سال پہلے ایک چھوکرے شاعر کا مجموعہ 'تلخیاں' شائع ہوا تھا۔ اس میں ایک نظم 'خودکشی سے پہلے' بھی شامل ہے۔ اُس مجموعے کے بعد کئی اصلی اور جعلی اڈیشن چھپ کر بک چکے ہیں۔''

ساحؔر بولتے وقت ہاتھ کے اشاروں اور چہرے کی کیفیتوں سے بھی کام لیتے ہیں۔ جب یہ کام دیتے نظر نہیں آئیں گے تو کھڑے ہوکر ذرا اونچی آواز کر کے بولیں گے۔ اگر سامنے والا پھر بھی مطمئن نہ ہو تو آخری حربے کے طور پر ایک خاص قسم کے پنجابی قہقہے کا استعمال کریں گے۔ اب آپ کی مرضی ہے جواب بھی قائل نہ ہوں۔ وہ تو اپنی بات مکمل کر چکے۔ اب آپ ہی کوئی دوسری بات چھیڑیں تو وہ بولیں۔ نہیں تو... آدھی سگریٹ بجھانے میں مشغول ہوجائیں گے یا سگریٹ کا پیکٹ آپ کی طرف بڑھا دیں گے، لیکن سگریٹ پیش کرتے وقت اپنا کوئی شعر پڑھتے ہوئے اپنی عظمت کی چمک آپ کی آنکھوں میں ضرور دیکھنا چاہیں گے۔ ساحؔر ہر وقت ایک عجیب سی بے سکونی کے عالم میں رہتے ہیں جس کو بھولنے کے لیے وہ ہمیشہ کچھ نہ کچھ کرتے رہنے یا بولتے رہنے کا شکار ہو چکے ہیں۔

''ساحر صاحب، 'تلخیاں' کی بیشتر نظمیں پڑھ کر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ آپ اپنے معاصرین میں فیضؔ سے زیادہ متاثر ہیں، موضوع اور اسلوب دونوں میں یہ تاثر نمایاں ہیں، لیکن ان اثرات کی رَو فیضؔ کی ابتدائی رومانی نظموں تک ہی محدود ہے۔ اور وہ بھی موضوعات کی حد تک، فیضؔ کے لہجے کی گرمی و سنجیدگی اور تہ داری ان میں نہیں ملی؟''

''پرچھائیاں' (ساحؔر کی طویل نظم) سے پہلے کی نظموں کی کینوس بھی فیضؔ کی ان نظموں کی طرح چھوٹی ہے۔ وہی ایک عمر عاشق، ایک حسین محبوب اور درمیان میں کھڑا ہوا کوئی سرمایہ دار جو دولت سے محبوبہ کا مول تول کر کے بے چارے عاشق کو خودکشی کرنے کے لیے چھوڑ جاتا ہے۔ انہی تین کرداروں کو بار بار رومانی انداز میں دوہرایا جاتا ہے۔ کہیں غربت کے کارن محبت ٹوٹتی ہے، کہیں جہاد پر جانے کی وجہ سے ناتا ٹوٹتا ہے، لیکن اس کے باوجود آپ کا لہجہ ایک خاص عمر میں بہت مانوس اور پُرکشش لگتا ہے۔ لہجے میں اس قسم کی رومانوی

کشش الفاظ کو موضوع کے متعارف چہروں تک ہی محدود رکھنے سے پیدا ہوتی ہے۔ اچھی شاعری کے لہجے ہی میں موضوع ہوتا ہے۔ جب کہ آپ کے یہاں یہ عمل دو متضاد رُخوں کو یکجا کرنے کی شعوری کوشش سے پیدا ہوتا ہے۔ لہجہ شاعر کی شخصیت کی مانند کہیں گہرا، کہیں تہ دار اور کہیں یک سمتی ہوتا ہے، اس میں لفظی تزئین سے نہیں، اس شخصیت کی تزئین سے کام چلتا ہے جو از خود الفاظ کے مخصوص انتخاب اور وزن و بحر کے برتاؤ میں شامل ہو جاتی ہے۔ آپ کی نظمیں: شہکار، تاج محل، نور جہاں اور پرچھائیاں آپ ہی کی دیگر نظموں سے الگ لگتی ہیں۔ ان میں فیض کی ابتدائی نظموں کے اثرات بھی کم کم نظر آتے ہیں۔ ان نظموں کو پسند کرنے والوں میں شاید عمر کی بھی کوئی قید نہیں۔ لیکن یہ نظمیں بھی روایتی انداز لیے ہوئے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے موضوع کو الفاظ کی چھوٹی چھوٹی کیلوں سے ایک خاص ترتیب سے جڑ دیا گیا ہے، کوئی لفظ بھی دائیں بائیں نہیں جھانکتا۔''

''میں عمر کے لحاظ سے صرف کیفی کو چھوڑ کر اپنے معاصرین میں سب سے چھوٹا ہوں۔ فیض، سردار، نیاز سب مجھ سے سینئر ہیں۔ مجاز کا 'آہنگ' جب شائع ہوا تھا اُس وقت میں میٹرک کا طالب علم تھا اور فیض کے مجموعے کی اشاعت کے وقت میں بی.اے. میں پڑھ رہا تھا۔ میری کچھ نظموں پر فیض کے اثرات ضرور ہیں۔ مجاز کے ہاں کلاسکی رچاؤ ہے، وہ مجھے پسند ہے۔ شاید 'چکلے' میں اس کا اثر ہو۔ ہر شاعر اپنے سینئر شاعروں سے متاثر ہوتا ہے، لیکن سرقہ اور اثرات میں فرق ہے۔ میری کئی نظموں کے موضوع 'تاج محل'، 'چکلے'، 'گریز'، 'خوب صورت موڑ' وغیرہ مختلف ہیں۔ سو فیصدی اوریجنل تو کوئی نہیں ہوتا۔''

فیض کے یہاں تشبیہات زیادہ ہوتی ہیں، میری نظموں میں صفات (Adjectives) سے فضا پیدا ہوتی ہے۔ شاعر کی خود کی شخصیت اس کے فن اور اسلوب پر اثر انداز ہوتی ہے۔ ایک اپنا حلقہ ہوتا ہے، اسی کے مطابق موضوع اور اسلوب کوئی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ میں مزاجاً متوسط طبقے کا فرد ہوں۔ شاید میں اب تک ڈی کلاس نہیں ہو پایا۔ برسوں پہلے میری نظمیں مزدوروں میں خاموشی سے سن لی جاتی تھیں لیکن تالیاں کیفی کو زیادہ ملتی تھیں۔ بعض لوگوں کی رائے ہے: ''ساحر کالج کے لڑکے لڑکیوں میں زیادہ پسند کیا جاتا ہے۔ یہ نیم پختہ

ذہن کی شاعری ہے۔" لیکن مجھے ایسا سوچنے والوں کے ذہن کی پختگی پر شک ضرور ہوتا ہے۔ میں اسی ماحول سے نکلا ہوں۔ اس سے متاثر ہونا فطری ہے، لیکن شاعر کی عمر کے ساتھ شاعری کے موضوعات اور ان کا برتاؤ بھی بدلتا ہے۔ ہمارے زمانے میں حفیظ اور عدم بزرگ شاعروں میں بہت پاپولر تھے۔ ہم بھی مشاعروں میں شریک ہوتے تھے۔ انھی کے ساتھ پڑھتے تھے اور زیادہ پسند کیے جاتے تھے۔ آج بھی فراق کہتے ہیں: "مشاعروں کے ٹکٹ تو ساحر صاحب کے نام پر ہی بکتے ہیں۔"

"لیکن ساحر صاحب، مشاعرے کی خاموشی یا تالیاں تو اچھی بُری شاعری کی کسوٹی نہیں بنائی جاسکتیں۔ غالب پسند نہ کیے جانے والے شاعر رہے ہیں۔ فانی، حسرت، یگانہ کے مقابلے میں نوح ناروی چھتیں پھاڑ دیتے تھے۔ ہندی کے اچھے شاعر اگیے سے لے کر دھرم ویر بھارتی اور سرویشور دیال تک نیرج کے سامنے گھٹنے ٹیک دیتے ہیں۔ ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ، ملارمے، سیت پرس اور بودلیر وغیرہ کو ان کے عہد میں ہی بنا تشریحات کے کہاں سمجھا گیا؟ فرانس اور یوروپ کے دوسرے علاقوں میں تو مشاعرہ نام کی چڑیا ہی عنقا ہے تو کیا وہاں اچھی شاعری پیدا ہونے کا امکان نہیں۔ پچھلے دنوں بمبئی کے ایک مشاعرے میں شاعرِ انقلاب جوشؔ ملیح آبادی سے زیادہ سامعین نے ایک سستے شاعر کو سننا پسند کیا۔ کبیر، نانک اور تکارام کے سامعین اور مشاعرہ سننے والوں میں فرق ہے۔ صوفی شعراء اور مذہبی پیشوا کے اِردگرد بیٹھنے والے مخصوص عقائد کی سطح پر ایک دوسرے سے قریب ہوتے ہیں۔ مشترکہ اقدار کا وجود ترسیل کے لیے بہت ضروری ہے اور پھر ان کے کلام کی مقبولیت عقیدت مندانہ ہے۔ ان کے عقیدت مندوں میں ان کے کلام کو سمجھنے والے کتنے ہیں، یہ ہنوز ایک مسئلہ ہے۔ کبیر کی الٹ بانیاں آج بھی اچھے اچھے اسکالرس کے لیے معما بنی ہوئی ہیں۔ نانک اور تکارام کے ارشادات کو بنا ویدانتی سوجھ بوجھ اور اس کی علامتی اظہاریت کے سمجھنا محال ہے۔ آج کے عہد میں جب کہ ہر فرد اپنے وجود کی سطح پر سانس لے رہا ہے، ماحول میں اپنے ڈھنگ سے اپنی تلاش کر رہا ہے، شعر سنتے ہی قاری اُسے کسی گولی کی طرح نگل لے، شاید اب ممکن نہیں۔ اچھا شعر دھیمے دھیمے کھلنے والی کلی کی مانند ہوتا ہے، یہ سنتے ہی

وہ پڑھنے والے سے معیاری سوجھ بوجھ کا تقاضا کرتا ہے۔''

''یہ صحیح ہے، مشاعرے میں شعر کی مقبولیت کوئی معیار نہیں لیکن اچھے شعر کی تعریف یہ بھی نہیں کہ وہ نامقبول ہو۔ آرٹ فن کار کے تجربات کا اظہار ہے۔ ہر ادیب اپنی نظر سے اپنے ماحول کو دیکھتا ہے اور اس میں دوسروں کو شریک کرنا چاہتا ہے۔ اسے Convey کرنا ایسا کہنے کی کوشش بھی کرنی چاہیے۔ اس کے لیے شوق، محنت اور لگن کی ضرورت چاہیے۔ مشاعرے کی کامیابی میں شعر کے علاوہ کچھ اور عوامل بھی کام کرتے ہیں۔ کسی خاص ہے۔ وقت کا موڈ اس کے اعتبار سے موضوع کا انتخاب وغیرہ، کئی بار ایسا ہوتا ہے کہ کوئی کمتر درجے کی نظم صرف اس لیے کامیاب ہو جاتی ہے کہ اس میں کسی سلگتے مسئلے کو سیدھے سادے طریقے سے بیان کردیا گیا ہوتا ہے۔ یہ سچ ہے کہ مشاعرے کو معیار نہیں بنایا جا سکتا لیکن بقول اہرن برگ 'وقتی ادب کی بھی ایک خاص عہد میں بہت اہمیت ہوتی ہے'۔''

اہرن برگ کا یہ قول کئی سال پہلے 'آخرِ شب' میں کیفی کی احتجاجی شاعری کے ڈیفنس میں درج کیا گیا تھا۔ اہرن برگ نے اس ایک جملے کے علاوہ بھی کچھ کہا ہے یا نہیں، یہ تو اہرن برگ کے مطالعے سے ہی معلوم ہو سکتا ہے، لیکن ضرورت سے زیادہ مادّی مصروفیتوں میں اتنی فرصت کہاں کہ اپنی تخلیقات کے علاوہ کسی دوسرے کی کتابوں کو پڑھا جائے؟ لیکن یہ حقیقت ہے کہ لکشمی اور سرسوتی کی برسوں پرانی رقابت کو ساحؔر نے جس خوب صورتی سے دوستی میں تبدیل کیا ہے وہ صرف اُردو ہی نہیں، عالمی ادب میں بھی اپنی مثال آپ ہے۔ خود ساحؔر کے ہی لفظوں میں برنارڈ شا کو تو ایک لفظ کا صرف ایک پاؤنڈ ہی ملتا تھا، میں نے تو ایک ایک گیت کے پانچ ہزار سے دس ہزار لیے ہیں ؎

اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر
ہم غریبوں کی محبت کا اُڑایا ہے مذاق
میری محبوب کہیں اور ملا کر مجھ سے

●●●

مقتدیٰ حسن ندا فاضلی ۱۲؍ اکتوبر ۱۹۳۸ کو دہلی کے ایک کشمیری خاندان میں پیدا ہوئے۔ شاعروں کا کنبہ تھا۔ ابتدائی تعلیم دہلی میں حاصل کی۔ گوالیار سے گریجویشن کیا۔ گھر کے لوگ کراچی ہجرت کر گئے لیکن ندا گوالیار میں رہے۔ والدین سے بچھڑنے کا صدمہ ان کو تمام عمر رہا۔ سورداس سے متاثر ہو کر اُردو شاعری شروع کی، میرا بائی، کبیر، غالب اور میر سے مشترکہ اثرات قبول کیے۔ انگریزی اور روسی ادیبوں کا مطالعہ بھی کیا۔ ۱۹۶۴ میں روزگار کی تلاش میں بمبئی چلے گئے۔ علی سردار جعفری کے رسالہ 'گفتگو' کی ادارت میں شامل رہے۔ 'بلٹز' اور 'دھرم یگ' میں لکھتے رہے۔ مشاعروں میں شرکت اور فلمی نغمے لکھنے سے شہرت حاصل ہوئی اور کچھ خوشحالی بھی۔ پہلی شادی ناکام ہونے کے بعد مالتی جوشی کو شریکِ زندگی بنایا جو گجراتی سنگر ہیں۔

فلم نگری میں ترقی پسندوں: ساحرلدھیانوی، مجروح سلطان پوری، کیفی اعظمی اور جاں نثار اختر کا بول بالا تھا۔ اپنی کتاب 'ملاقاتیں' میں ترقی پسندوں کے خلاف لکھا تو ترقی پسند حلقوں سے دور ہو گئے۔ مگر کمال امروہوی نے ان کو رضیہ سلطان (۱۹۸۳) کے دو نغمے لکھنے کا موقع دیا تو ندا کی مارکیٹ بہتر ہو گئی۔ جگجیت سنگھ نے ان کی غزلوں کی البم 'INSIGHT' پیش کی۔ آخری زمانے میں بی. بی. سی. ہندی ویب سائٹ کے لیے لکھتے رہے۔ ندا کی لفظیات اور موضوعات پر ہندی-اُردو شاعری کے مشترکہ اثرات تھے۔ کچھ فلموں کے مکالمے بھی لکھے۔

جدیدیت کے حوالے سے ندا کا ایک شعر کافی بدنام ہوا

سورج کو چونچ میں لیے مرغا کھڑا رہا
کھڑکی کے پردے کھینچ دیئے رات ہو گئی

جس کے مصرعۂ اولیٰ پر کسی ستم ظریف نے گرہ لگا دی تھی۔

مرغی بچاری وصل کی حسرت میں مر گئی

ندا فرقہ پرستی کی مخالفت کرتے رہے لیکن ۱۹۹۲ کے بمبئی فسادات کے دوران تحفظ کے لیے ایک دوست کے گھر پوشیدہ رہنا پڑا۔

ندا فاضلی کو اسٹار اسکرین ایوارڈ، ساہتیہ اکادمی انعام اور پدم شری سے نوازا گیا۔

تصانیف: لفظوں کا پُل، مور ناچ، آنکھ اور خواب کے درمیان، کھویا ہوا سا کچھ، شہر مرے ساتھ چل، شہر میں گاؤں، ملاقاتیں، دیواروں کے بیچ، دیواروں کے باہر، دنیا مرے آگے۔

وفات و تدفین: ۸؍ فروری ۲۰۱۶، بمبئی۔

ساحرلدھیانوی

انگریزی ترجمہ: خواجہ احمد عباس

# پرچھائیاں: Shadows Speak

جوان رات کے سینے پہ دودھیا آنچل
مچل رہا ہے کسی خوابِ مرمریں کی طرح
حسین پھول، حسیں پتّیاں، حسیں شاخیں
لچک رہی ہیں کسی جسمِ نازنیں کی طرح
فضا میں گھل سے گئے ہیں اُفق کے نرم خطوط
زمیں حسین ہے خوابوں کی سرزمیں کی طرح

*On the youthful breast of Night*
*The scarf of milky moonlight*
*Shimmers like a marble dream*
*Fragrant flowers, blooming buds on delicate boughs*
*Tremble like a dainty, lithesome maiden,*
*The softly curving sky dissolves in the distant horizon.*
*The earth is beautiful like the magic land of dreams.*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
کبھی گمان کی صورت کبھی یقیں کی طرح
وہ پیڑ جن کے تلے ہم پناہ لیتے تھے
کھڑے ہیں آج بھی ساکت کسی امیں کی طرح
انہی کے سائے میں پھر آج دو دھڑکتے دل
خموش ہونٹوں سے کچھ کہنے سننے آئے ہیں

نہ جانے کتنی کشاکش سے، کتنی کاوش سے
یہ سوتے جاگتے لمحے چرا کے لائے ہیں

Shadowy images spring to life from the past
Sometimes like Doubt, Sometimes like Faith,
The trees that sheltered our playful youth
Still stand there like faithful guards.
In their ancient shadows, two trembling hearts
Have a rendezvous again to converse with silent lips.
Who knows the struggle and the anguish with which
They stole these moments - these moments of reality and dreams.

یہی فضا تھی، یہی رُت، یہی زمانہ تھا
یہیں سے ہم نے محبت کی ابتدا کی تھی
دھڑکتے دل سے، لرزتی ہوئی نگاہوں سے
حضورِ غیب میں ننھی سی التجا کی تھی
کہ آرزو کے کنول کھِل کے پھول ہو جائیں
دل و نظر کی دعائیں قبول ہو جائیں

The season, the time, the mood - it was all the same,
This is where we began our long journey of love
With trembling hearts, with nervous glances
We set up a little prayer
to the Great Unknown
That the lotus of our desire may bloom
That the prayers of our hearts may be answered.

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
تم آرہی ہو زمانے کی آنکھ سے بچ کر

نظر جھکائے ہوئے اور بدن چرائے ہوئے
خود اپنے قدموں کی آہٹ سے جھینپتی ڈرتی
خود اپنے سائے کی جنبش سے خوف کھائے ہوئے

**Shadowy images spring to life from the past**
*There you come, a fugitive from the world's cruel eyes,*
*Your glance downcast, shrinking within yourself,*
*Embarrassed by your own footfalls,*
*Fearful of your own sweet shadow.*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
رواں ہے چھوٹی سی کشتی ہواؤں کے رُخ پر
ندی کے ساز پر ملاح گیت گاتا ہے
تمھارا جسم ہر اک لہر کے جھکولے سے
مری کھلی ہوئی بانہوں میں جھول جاتا ہے

**Shadowy images spring to life from the past**
*A little boat glides with the breeze*
*The boatman sings to the rhythm of the oars,*
*With every heave of the moonlit waves*
*You swing in the cradle of my open arms...*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
میں پھول ٹانک رہا ہوں تمھارے جُوڑے میں
تمھاری آنکھ مسرت سے جھکتی جاتی ہے
نہ جانے آج میں کیا بات کہنے والا ہوں
زبان خشک ہے، آواز رُکتی جاتی ہے

**Shadowy images spring to life from the past**
*I am putting a red flower in your raven tresses*
*With the weight of happiness your eyelids droop*
*What do I want to say to you today*
*That my tongue is dry and the words falter on my lips?*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
مرے گلے میں تمھاری گداز بانہیں ہیں
تمھارے ہونٹوں پہ میرے لبوں کے سائے ہیں
مجھے یقین کہ ہم اب کبھی نہ بچھڑیں گے
تمھیں گمان کہ ہم مل کے بھی پرائے ہیں
تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں

**Shadowy images spring to life from the past**
*Round my neck your arms feel soft*
*The shadow of my lips is on yours*
*I am sure we'll never part*
*And yet you fear we may not be one.*
**Shadowy images spring to life from the past**

مرے پلنگ پہ بکھری ہوئی کتابوں کو
ادائے عجز و کرم سے اُٹھا رہی ہو تم
سہاگ رات جو ڈھولک پہ گائے جاتے ہیں
دبے سُروں میں وہی گیت گا رہی ہو تم
تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں

**Shadowy images spring to life from the past -**
*The books that are scattered on my student's bed*
*How sweetly you are picking them up one by one*

*And the songs that are sung on the Bridal night*
*So softly you hum those very songs...*
***Shadowy images spring to life from the past***

وہ لمحے کتنے دلکش تھے، وہ گھڑیاں کتنی پیاری تھیں
وہ سہرے کتنے نازک تھے، وہ لڑیاں کتنی پیاری تھیں
بستی کی ہر اک شاداب گلی خوابوں کا جزیرہ تھی گویا
ہر موجِ نفس، ہر موجِ صبا، نغموں کا ذخیرہ تھی گویا

*Memorable those moments,*
*Sweet were those hours*
*Like the strings of flowers*
*In the bridegroom's veil*
*Every humble lane in our village*
*As island of youthful dreams*
*And every breath we took*
*Was charged with immortal songs.*

ناگاہ لہکتے کھیتوں سے ٹاپوں کی صدائیں آنے لگیں
بارود کی بوجھل بُو لے کر پچھّم سے ہوائیں آنے لگیں

*Suddenly,*
*Without warning,*
*From the fields echoed the ominous tramp of cavalry*
*And the western breezes brought*
*The evil odour of gun-powder.*

تعمیر کے روشن چہرے پر تخریب کا بادل پھیل گیا
ہر گاؤں میں وحشت ناچ اُٹھی، ہر شہر میں جنگل پھیل گیا
مغرب کے مہذب ملکوں سے کچھ خاکی وردی پوش آئے
اِٹھلاتے ہوئے مغرور آئے، لہراتے ہوئے مدہوش آئے

*O'er the bright face of Life*
*Flickered the shadow of Death*
*The devils danced in every village,*
*The jungle came to town.*
*From the 'civilized' western lands*
*Came the swaggering battalions in Khakhi*
*Arrogant, boastful tyrants,*
*Drunk with blood.*

خاموش زمیں کے سینے میں خیموں کی طنابیں گڑنے لگیں
مکھن سی ملائم راہوں پر بوٹوں کی خراشیں پڑنے لگیں

*The breast of the patient earth*
*Was riddled with the spikes of army tents*
*And the village paths that were soft like butter*
*Were grimly scratched with martial boots.*

فوجوں کے بھیانک بینڈ تلے چرخوں کی صدائیں ڈوب گئیں
جیپوں کی سلگتی دھول تلے پھولوں کی قبائیں ڈوب گئیں

*The melody of a million spinning wheels*
*Downed in the blare of trumpets.*
*The carpets of flowery meadows*
*Tattered by the iron-clad tanks.*

انسان کی قیمت گرنے لگی، اجناس کے بھاؤ چڑھنے لگے
چوپال کی رونق گھٹنے لگی، بھرتی کے دفاتر بڑھنے لگے
بستی کے سجیلے شوخ جواں بن بن کے سپاہی جانے لگے
جس راہ سے کم ہی لوٹ سکے، اُس راہ پہ راہی جانے لگے

*Prices soared high, only human life was cheap*
*The villages were deserted, the recruiting offices throve*
*Gay youths were turned into grim-faced soldiers*
*And went marching down the road from which many will*
*Never return.*

اُن جانے والے دستوں میں غیرت بھی گئی، برنائی بھی
ماؤں کے جواں بیٹے بھی گئے، بہنوں کے چہیتے بھائی بھی

*Along with these departing bands*
*Went our honour, went our youth.*
*Went mother's sons,*
*Went brothers, too.*

بستی پہ اُداسی چھانے لگی، میلوں کی بہاریں ختم ہوئیں
آموں کی لچکتی شاخوں سے جھولوں کی قطاریں ختم ہوئیں

*Sadness crept over towns*
*The fetes and fairs were no more.*
*Seen no more were the merry swings*
*That used to swing in mango-groves.*

دھول اُڑنے لگی بازاروں میں، بھوک اُگنے لگی کھلیانوں میں
ہر چیز دکانوں سے اُٹھ کر روپوش ہوئی تہ خانوں میں

*Dust blew in the market-place,*
*Hunger grew in the corn-fields,*
*And everything from the open stores*
*Went underground In the Black Market.*

بدحال گھروں کی بدحالی بڑھتے بڑھتے جنجال بنی
مہنگائی بڑھ کر کال بنی، ساری بستی کنگال بنی
چرواہیاں رستا بھول گئیں، پنہاریاں پنگھٹ چھوڑ گئیں
کتنی ہی کنواری اَبلائیں ماں باپ کی چوکھٹ چھوڑ گئیں

The homes that were poor grew poorer still
Scarcity grew into famine, a whole country starved
The shepherdesses abandoned their pastures
The well was deserted by the village bellies and many an innocent virgin
Left home at night - for ever

افلاس زدہ دہقانوں کے ہل بیل بکے، کھلیان بکے
جینے کی تمنا کے ہاتھوں جینے ہی کے سب سامان بکے

The poverty-stricken peasants
Sold their cattle, sold their ploughs,
In their desperate quest for life
They sold the very means of life

کچھ بھی نہ رہا جب بکنے کو، جسموں کی تجارت ہونے لگی
خلوت میں بھی جو ممنوع تھی وہ جلوت میں جسارت ہونے لگی

And when nothing else was left to sell
The bodies were auctioned in the market-place
The shame of the darkened chambers
Was now paraded for the public gaze

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
تم آ رہی ہو سرِ شام بال بکھرائے
ہزار گونہ ملامت کا بار اُٹھائے ہوئے
ہوس پرست نگاہوں کی چیرہ دستی سے
بدن کی جھینپتی عریانیاں چھپائے ہوئے

**Shadowy images spring to life from the past**
*There you come, your hair all awry.*
*Bearing the cross of abysmal shame*
*In vain trying to cover*
*The nudity of your modest body*
*From the aggressive, hungry eyes of the raving Multitude*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
میں شہر جا کے ہر اک در پہ جھانک آیا ہوں
کسی جگہ مری محنت کا مول مل نہ سکا
ستم گروں کے سیاسی قمار خانوں میں
الم نصیب فراست کا مول مل نہ سکا

*I've been to the city, looking I through every door*
*Nowhere could I get the price for my honest labour*
*In the gambling-house of heartless politics*
*There is no buyer of an unfortunate intelligence*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
تمھارے گھر میں قیامت کا شور برپا ہے
محاذِ جنگ سے ہرکارہ تار لایا ہے
کہ جس کا ذکر تمھیں زندگی سے پیارا تھا
وہ بھائی نرغۂ دشمن میں کام آیا ہے

**Shadowy images spring to life from the past**
*I hear wailing in your house,*
*The postman has brought a telegram - from the front*
*The brother who was dearer to you than life*
*"Has been reported killed in action"!*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
ہر ایک گام پہ بدنامیوں کا جمگھٹ ہے
ہر ایک موڑ پر رُسوائیوں کے میلے ہیں
نہ دوستی، نہ تکلف، نہ دلبری، نہ خلوص
کسی کا کوئی نہیں آج سب اکیلے ہیں

**Shadowy images spring to life from the past**
*At every step a host of indignities*
*At every turn a cavalcade of shame*
*There's no courtesy*
*No friendship*
*No love*
*No one belongs to any one today*
*Everyone is alone!*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
وہ رہ گزر جو مرے دل کی طرح سونی ہے
نہ جانے تم کو کہاں لے کے جانے والی ہے
تمھیں خرید رہے ہیں ضمیر کے قاتل
اُفق پہ خونِ تمنائے دل کی لالی ہے

**Shadowy images spring to life from the past**
*The road which is abandoned like my heart*
*It's going to lead you to the land without a name*

*You are being brought by those*
*Whose hands are dripped red*
*With the blood of our hearts' desires*

تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں
سورج کے لہو میں لتھڑی ہوئی وہ شام ہے اب تک یاد مجھے
چاہت کے سنہرے خوابوں کا انجام ہے اب تک یاد مجھے

***Shadowy images spring to life from the past***
*That evening I still remember*
*The twilight red with the blood of a dying sun*
*That tragic end I still remember*
*The end of our golden dreams*

اُس شام مجھے معلوم ہوا کھیتوں کی طرح اس دنیا میں
سہمی ہوئی دوشیزاؤں کی مسکان بھی بیچی جاتی ہے
اُس شام مجھے معلوم ہوا اس کارگہِ زرداری میں
دو بھولی بھالی روحوں کی پہچان بھی بیچی جاتی ہے

*That evening I knew*
*That it's not only land that's mortgaged and sold But also*
*The smile of frightened virgins.*
*That evening I knew*
*That in this world that's a market-place*
*They also buy and sell*
*The love and happiness of two innocent souls*

اُس شام مجھے معلوم ہوا، جب باپ کی کھیتی بک جائے
ممتا کے سنہرے خوابوں کی اَنمول نشانی بکتی ہے
اُس شام مجھے معلوم ہوا، جب بھائی جنگ میں کام آئیں
سرمائے کے قحبہ خانے میں بہنوں کی جوانی بکتی ہے

That evening I knew
That when fathers lose their lands
Mothers must prepare to lose their beloved sons
That evening I knew
That when brothers are "killed in action"
Then the sisters must sell their honour
In the brother-house of Money

سورج کے لہو میں لتھڑی ہوئی وہ شام ہے اب تک یاد مجھے
چاہت کے سنہرے خوابوں کا انجام ہے اب تک یاد مجھے

***Shadowy images spring to life from the past***
*That evening I still remember*
*The twilight red with the blood of a dying sun*
*That tragic end I still remember*
*The end of our golden dreams*

تم آج ہزاروں میل یہاں سے دور کہیں تنہائی میں
یا بزمِ طرب آرائی میں
میرے سپنے بنتی ہوگی، بیٹھی آغوش پرائی میں

*Today*
*You are a thousand miles away*
*Alone? Abandoned?*
*Or in gay society?*
*Still knitting the patterns of my dreams*
*In a stranger's embrace?*

اور میں سینے میں غم لے کر دن رات مشقت کرتا ہوں
جینے کی خاطر مرتا ہوں
اپنے فن کو رُسوا کر کے اغیار کا دامن بھرتا ہوں

*And I*
*With pain as my only friend*
*I labour night and day*
*I die to live*
*I dbase my art*
*I sell myself*
*To fill my enemies' pocket!*

مجبور ہوں میں، مجبور ہو تم، مجبور یہ دنیا ساری ہے
تن کا دُکھ من پر بھاری ہے
اس دور میں جینے کی قیمت، یا دار و رسن یا خواری ہے

*Helpless*
*I,*
*You,*
*This world entire is helpless.*
*The pain of the heart is heavier than the pain of mortal body*
*In then Stock Market of our age*
*Today's quotation:*
*The price of Life -*
*The hangman's noose or*
*A bed in a brothel!*

میں دار و رسن تک جا نہ سکا، تم جہد کی حد تک آ نہ سکیں
چاہا تو مگر اپنا نہ سکیں
ہم تم دو ایسی روحیں ہیں جو منزلِ تسکیں پا نہ سکیں

*I dared and defy*
*The hangman's noose*
*You could not cross over*
*The frontier of Struggle*
*Though you wishes, still you couldn't*
*We are both lost souls*
*Eternally homeless*
*Who will never know journey's end*

جینے کو جیے جاتے ہیں مگر سانسوں میں چتائیں جلتی ہیں
خاموش وفائیں جلتی ہیں
سنگین حقائق زاروں میں، خوابوں کی ردائیں جلتی ہیں

*Living*
*Yes, we are living*
*But in every breath*
*Burns a funeral pyre*
*Burn our silent vows*
*Among the granite rocks*
*of Reality*
*Burn the silken veils of our youthful dreams.*

اور آج جب ان پیڑوں کے تلے پھر دو سائے لہرائے ہیں
پھر دو دل ملنے آئے ہیں
پھر موت کے بادل اٹھے ہیں، پھر جنگ کے بادل چھائے ہیں

*And today*
*Beneath these ancient trees*
*Again two shadows flicker*
*Again it's rendezvous of two hearts*
*For again*
*Rises the whirl-wind of death*

*For again*
*The sky is dark with the clouds of war*

میں سوچ رہا ہوں ان کا بھی اپنی ہی طرح انجام نہ ہو
ان کا بھی جنوں ناکام نہ ہو
ان کے بھی مقدر میں لکھی، اک خون میں لتھڑی شام نہ ہو

*I think, I wish*
*Let them not have our tragic end*
*Let them not fail in the passion of their life*
*Like us*
*Let them not suffer*
*The same twilight red and with the blood of a Dying sun*

سورج کے لہو میں لتھڑی ہوئی وہ شام ہے اب تک یاد مجھے
چاہت کے سنہرے خوابوں کا انجام ہے اب تک یاد مجھے

*That evening I still remember*
*The twilight red with the blood of a dying sun*
*That tragic end I still remember*
*The end of our golden dream*

ہمارا پیار حوادث کی تاب لا نہ سکا
مگر انہیں تو مرادوں کی رات مل جائے
ہمیں تو کشمکشِ مرگِ بے اماں ہی ملی
انہیں تو جھومتی گاتی حیات مل جائے

Our love
I could not stand the onslaught of cruel destiny
Now let them
Achieve the fulfillment of their desires

For us
There was only the agony of inexorable death
May these two meet
The singing
Dancing
Life!

بہت دنوں سے ہے یہ مشغلہ سیاست کا
کہ جب جوان ہوں بچے تو قتل ہو جائیں
بہت دنوں سے ہے یہ خبط حکمرانوں کو
کہ دور دور کے ملکوں میں قحط بو جائیں
بہت دنوں سے جوانی کے خواب ویراں ہیں
بہت دنوں سے محبت پناہ ڈھونڈتی ہے
بہت دنوں سے ستم دیدہ شاہراہوں میں
نگارِ زیست کی عصمت، پناہ ڈھونڈتی ہے

*For too long it's been the Politicians' pastime*
*That children, when they grow into men*
*Must be sacrificed*
*On the altar of War*
*For too long it's been the imperialists' craze*
*That they must sow Famine in distant lands*
*For too long the dreams of youth are desolate*
*For too long has Love been a homeless refugee*
*For too long on the highways of miserable existence Life*
*Life a frightened bride,*
*Desperately seeks a refuge*
*For her honour.*

چلو کہ آج سبھی پائمال روحوں سے
کہیں کہ اپنے ہر اک زخم کو زباں کرلیں

ہمارا راز، ہمارا نہیں، سبھی کا ہے
چلو کہ سارے زمانے کو رازداں کر لیں

*Come, let's tell all trampled souls*
*"Speak aloud with the tongues of your wounds*
*"our secret is no longer our own.*
*"Come let's proclaim it to the world."*

چلو کہ چل کے سیاسی مقامروں سے کہیں
کہ ہم کو جنگ و جدل کے چلن سے نفرت ہے
جسے لہو کے سوا کوئی رنگ راس نہ آئے
ہمیں حیات کے اُس پیرہن سے نفرت ہے

*Come let's tell these international gangsters*
*That we hate*
*Their hate-mongering*
*Their war-mongering*
*That we hate that apparel of life*
*That is dyed with the red of blood!*

کہو کہ اب کوئی قاتل اگر اِدھر آیا
تو ہر قدم پہ زمیں تنگ ہوتی جائے گی
ہر ایک موجِ ہوا رُخ بدل کے جھپٹے گی
ہر ایک شاخ رگِ سنگ ہوتی جائے گی

*Proclaim, proclaim,*
*That if any war-monger*
*Any hate-monger*
*Any empire-monger*
*Dares again to come this way*
*The earth itself will split to devour them*

The air itself will pounce on their Atomic Bombers
And every tree will turn into an impregnable rock
To stop their evil tanks

اُٹھو کہ آج ہر اک جنگجو سے یہ کہہ دیں
کہ ہم کو کام کی خاطر کلوں کی حاجت ہے
ہمیں کسی کی زمیں چھیننے کا شوق نہیں
ہمیں تو اپنی زمیں پر ہلوں کی حاجت ہے

Arise,
Let's tell the makers of wars
Give us work, give us machines to create more goods
We have no desire to snatch another man's land
We need only ploughs and tractors for our own fields

کہو کہ اب کوئی تاجر اِدھر کا رُخ نہ کرے
اب اس جگہ کوئی کنواری نہ بیچی جائے گی
یہ کھیت جاگ پڑے، اُٹھ کھڑی ہوئی فصلیں
اب اس جگہ کوئی کیاری نہ بیچی جائے گی

Let's warn those traders in human flesh
That never again will a virgin be sold
The fields are awake, the harvests are alert
Not an inch of our land,
Our dear, precious land
Will ever again be sold

یہ سرزمین ہے گوتم کی اور نانک کی
اس ارضِ پاک پہ وحشی نہ پل سکیں گے کبھی ۱

ہمارا خون امانت ہے نسلِ نو کے لیے
ہمارے خون پہ لشکر نہ پل سکیں گے کبھی

*This is the land of Gautam and Nanak*
*Never again shall we allow imperialist barbarians on this*
*Hallowed ground*
*Our blood is the heritage of the new generation*
*Never shall we allow this blood*
*To irrigate the fields of war.*

کہو، کہ آج بھی ہم سب اگر خموش رہے
تو اِس دمکتے ہوئے خاکداں کی خیر نہیں
جنوں کی ڈھالی ہوئی ایٹمی بلاؤں سے
زمیں کی خیر نہیں، آسماں کی خیر نہیں

*Speak - for if we remain silent even today*
*Then this glittering whirling world is in imminent peril*
*From the horrors unleashed by Atomic Madness*
*Nothing is safe*
*Neither earth*
*Nor sky!*

گزشتہ جنگ میں گھر ہی جلے مگر اِس بار
عجب نہیں کہ یہ تنہائیاں بھی جل جائیں
گزشتہ جنگ میں پیکر جلے مگر اِس بار
عجب نہیں کہ یہ پرچھائیاں بھی جل جائیں
تصورات کی پرچھائیاں اُبھرتی ہیں

*In previous wars*
*Only bodies were burnt*
*And bombed*

And butchered.
This time who knows
Even these images
These shadowy memories
May also be reduced to cold atomic dust
And then
No shadowy images will ever spring to life again!



خواجہ احمد عباس کی پیدائش پانی پت میں مولانا حالیؔ کے خاندان میں ۷؍جون ۱۹۱۴ کو ہوئی۔ وطن میں ابتدائی تعلیم حاصل کرنے کے بعد علی گڑھ سے گریجویشن اور ایل۔ایل۔بی۔ کی ڈگریاں حاصل کیں۔ تحریک آزادی اور ترقی پسندی کا غلغلہ تھا، عباس بمبئی میں انگریزی صحافت کرتے رہے۔ جواہر لعل نہرو کے نزدیک رہے اور انجمن ترقی پسند مصنّفین کے رُکن بھی بنے۔ کیمونسٹ پارٹی آف انڈیا کے رکن نہیں تھے، لیکن اس کی ڈرامہ تنظیم I.P.T.A. میں فعال رہے اور کئی سماجی ڈرامے لکھے۔ ۱۹۳۹ میں انھوں نے یوروپ اور امریکہ کی سیر کی، جہاں ہٹلر اور مسولینی کے فاشزم کے خلاف تحریک چل رہی تھی اور جنگِ عظیم دوم شروع ہونے والی تھی۔ واپس آکر بابوراؤ پٹیل کے رسالے 'فلم انڈیا' میں فلموں پر تبصرے لکھے اور پھر ایس۔بکرجی کی کمپنی کے لیے فلم کہانیاں۔ ۱۹۴۶ کے قحطِ بنگال پر تاریخ ساز فلم 'دھرتی کے لعل' بنائی۔ ۱۹۴۷ میں بمبئی میں فرقہ وارانہ فساد کے ایک واقعے پر مشہور افسانہ 'سردار جی' لکھا جس کی شدید مخالفت ہوئی۔ ۱۹۴۷ میں آبائی مکان میں زبردستی شرنارتھی گھس گئے تھے اور حالیؔ اسکول کو نذرِ آتش کیا گیا، لیکن عباس کا عقیدہ انسانیت اور سیکولرازم پر قائم رہا۔

ایک ناول 'انقلاب' اور درجنوں افسانے لکھے اور 'بلٹز' بمبئی کے لیے 'آزاد قلم' اور 'Last Page' کے عنوان سے کالم لکھتے رہے۔ عباس ہرفن مولا تھے مگر کبھی خوشحال نہیں رہے، راج کپور کی کئی کامیاب فلموں کی کہانیاں لکھیں لیکن خود ان کی اپنی کمپنی 'نیا سنسار' کے لیے بنائی گئی سماجی فلمیں باکس آفس پر ناکام ہوتی رہیں۔ امیتابھ بچن کو عباس نے فلم 'سات ہندوستانی' میں متعارف کرایا تھا۔ بچوں کے لیے بھی فلمیں بنائیں۔

تصانیف: انقلاب، ایک لڑکی، زعفران کے پھول، میں کون ہوں، دیا جلے ساری رات، گیہوں اور گلاب، نئی دھرتی نئے انسان، نیلی ساری، I Am Not An Island۔

وفات و تدفین: یکم جون ۱۹۸۷، بمبئی۔

Composed by : Abdul Tawwab Mob. : 9818303136
Email: frontechgraphics@gmail.com

